# اُرْدُو

## انجمنِ ترقیِ اُردُو (ہند) کا سہ ماہی رسالہ

ایڈیٹر:- عبدُالحق

شائع کردہ
انجمنِ ترقیِ اُردُو (ہند) دہلی

# اُردو

۱ - یہ انجمن ترقی اردو کا سہ ماہی رسالہ جنوری، اپریل، جولائی اور اکتوبر میں شایع ہوا کرتا ہے۔

۲ - یہ خالص ادبی رسالہ ہے جس میں زبان اور ادب کے مختلف شعبوں اور پہلوؤں پر بحث ہوتی ہے۔ حجم کم از کم ڈیڑھ سو صفحے ہوتا ہے اور اکثر زیادہ۔

۳ - قیمت سالانہ محصول ڈاک وغیرہ ملاکر سات روپے۔ نمونے کی قیمت ایک روپیہ بارہ آنے۔

۴ - مضامین وغیرہ کے متعلق ڈاکٹر مولوی عبدالحق صاحب آنریری سکریٹری انجمن ترقی اردو (ہند)، ۱، درباگنج دہلی سے خط و کتابت کرنی چاہیے اور رسالے کی خریداری اور دیگر انتظامی امور کے متعلق منیجر انجمن ترقی اردو (ہند) دہلی کو لکھنا چاہیے۔

المشتہر انجمن ترقی اردو (ہند) دہلی

## نرخ نامۂ اجرت اشتہارات 'اردو' و 'سائنس'

| کالم | ایک بار کے لیے | چار بار کے لیے |
|---|---|---|
| دو کالم یعنے پورا ایک صفحہ | ۸ روپے | ۳۰ روپے |
| ایک کالم (آدھا صفحہ) | ۴ روپے | ۱۵ روپے |
| نصف کالم (چوتھائی صفحہ) | ۲ روپے ۴ آنے | ۸ روپے |

جو اشتہار چار بار سے کم چھپوائے جائیں گے ان کی اجرت کا ہر حال میں پیشگی وصول ہونا ضروری ہے البتہ جو اشتہار چار یا چار سے زیادہ بار چھپوایا جائےگا اس کے لیے یہ رعایت ہوگی کہ مشتہر نصف اجرت پیشگی بھیج سکتا ہے اور نصف چاروں اشتہار چھپ جانے کے بعد۔ منیجر کو یہ حق حاصل ہوگا کہ سبب بتائے بغیر کسی اشتہار کو شریک اشاعت نہ کرے یا اگر کوئی اشتہار چھپ رہا ہو تو اس کی اشاعت کو ملتوی یا بند کردے۔

المشتہر منیجر انجمن ترقی اردو (ہند) دہلی

# اُرْدُو

| نمبر ۷۵ | جولائی سنہ ۱۹۳۹ع | جلد ۱۹ |
| --- | --- | --- |

انجمن ترقیٔ اردو (ہند)

کا

سہ ماہی رسالہ

مقام اشاعت:ــ دہلی

# اُردُو

## جولائی سنه ۱۹۳۹ ع

# فہرستِ مضامین

## مقدمۂ

# بنیادی ہندستانی

از

(پروفیسر محمد اجمل خاں - ایم-اے)

کچھ دنوں سے انگلستان میں یہ خیال زور پکڑ رہا ہے کہ انگریزی زبان کو انٹرنیشنل (بین الملّی) زبان بنا دیا جائے۔ انگریزی کے حامیوں کا یہ قول ہے کہ یہ زبان پچاس کرور انسانوں کے ملکوں کی حکومت کی زبان ہے اس لیے اس زبان کا عالمگیر ہونا بہت آسان ہے۔ اس خیال کو سامنے رکھ کر انہوں نے اپنی گرامر کے قواعد کو صرف پانچ قاعدوں میں جکڑ دیا ہے اور بنیادی (Basic) الفاظ کی تعداد ساڑھے آٹھ سو مقرر کردی ہے۔ بہت سی کتابیں اس زبان میں ترجمہ اور تالیف ہو رہی ہیں لیکن ان کی یہ کوشش سرسبز ہوتی نظر نہیں آتی اس لیے کہ الفاظ کی مقررہ تعداد سے روزمرہ کا کام تو چل جاتا ہے لیکن ادبی اور علمی (Literary and Scientific) مضامین کے لیے نارمل (Normal) انگریزی کے بغیر چارہ نہیں اور وہ مجبور ہیں کہ زیادہ الفاظ استعمال کریں۔

اس چیز کو دیکھ کر ہندستان کے بعض حضرات کو یہ خیال ہوا کہ ہم کو ایک نیشن (ملّت) بننے کے لیے ایک زبان کی ضرورت ہے اور چونکہ سب کو ملانے والی زبان ہندستانی ہی ہوسکتی ہے لہذا کوئی خدا کا بندہ انگریزی کی طرح بنیادی ہندستانی پر کتابیں لکھ دیتا تو ہماری زبان تو ایک ہوسکتی۔ اس قسم کا خیال دو سال ہوئے پنڈت جواہر لال نہرو نے مجھ سے بھی ظاہر فرمایا۔ میں نے آل انڈیا کانگرس

کمیٹی کے کتب خانه میں بیسک انگلش (Basic English) کی کتابوں کو دیکھا اور اس خیال کو عملی جامه پہنانے کے لیے کچھ مواد بھی جمع کرلیا لیکن جب میں نے اپنی کوششوں پر نطر ثانی کی تو معلوم هوا که بنیادی هندستانی کا کام مجھ سے بہت پہلے هوچکا هے اور یه اس وقت هوا هے جب‌که انگریزوں نے مدنیت کے ابتدائی زینه پر قدم رکھا تھا۔

حقیقت یه هے که هندستان ایک براعظم هے۔ آریوں کے هندستان میں آنے سے پہلے یہاں ایک عظیم‌الشان تمدن تھا ۔ شمالی هند میں جو نئے آثار برآمد هوئے هیں خصوصاً سندھ میں وہ یه ظاهر کرتے هیں که یہاں کا تمدن مصر و بابل و خالدیه کے تمدن سے گہرا تعلق رکھا تھا۔ جنوبی هند کا ایک طرف عرب کے مذهب و تمدن سے بنیادی طور پر اتحاد تھا ۔ دوسری طرف ان کی نسلی کیفیتیں سماٹرا ، جاوا اور آسٹریلیا تک ایک قسم کی یکسانیت ظاهر کرتی هیں۔

آریه آئے اور اپنے نئے جوش و خروش کے ساتھ سنٹرل ایشیا اور ایران کا مذهب، زبان اور تمدن بھی لائے ۔ لیکن ایسا معلوم هوتا هے که قدیم آریوں میں آپس میں مذهب کے نام پر اتنی خانه جنگی هوئی تھی که ایک هی مذهب کو دو گروهوں نے مختلف طور پر سمجھنے اور سمجھانے کی کوشش کی تھی حتی که (شاید ایک دوسرے کی ضد میں) ایک جماعت کے مقبول دیوتا دوسری جماعت کے مردود شیطان قرار پاگئے۔ لڑائی اس حد تک بڑھی که آریوں کی ایک جماعت « دیو» کے معنی « قابل احترام و پرستش هستی» ماننے لگی اور ان کے خلاف ایرانی « دیو » کو «اهرمن یا شیطان» قرار دینے لگے۔ اصلی مذهب کیا تھا اور کس جماعت نے یه انقلاب بپا کیا؟ اس سوال کا جواب صرف اس طرح دیا جاسکتا هے که «دیو» اور اسی قسم کے دوسرے الفاظ قدیم لاطینی و یونانی زبانوں میں بھی ذی‌اس (Zeus) دئی (Dei) یا ڈیٹی (Deity) کے الفاظ پائے جاتے هیں جو بس اتنا ظاهر کرتے هیں که ممکن هے که جو آریه اپنے وطن سے نکالے گئے وہ «دیو» هی کے لفظ کو کسی « اچھی هستی » کے لیے استعمال کرتے تھے اور مقامی طور پر جو انقلاب هوا اس نے قدیم مذهب کو پاش پاش کردیا۔

بہر حال ہندستان میں آریہ آئے اور یہاں کے سیاہ فام باشندوں کو چنڈال اور دشمن قرار دینے پر مجبور ہوئے ۔ اس دشمنی کا نتیجہ یہ ہوا کہ مفتوح اقوام کو جملہ مدنی حقوق اور سوشل تعلقات سے دور کردیا گیا ۔ لیکن جب انہیں خادموں کے درجہ پر رکھا تو مجبوراً آریہ بھی ان ہی کی زبانوں میں بات چیت کرنے لگے اور اس طرح نہ صرف وہ خود اپنے مذہب اور فلسفہ سے محروم ہوگئے بلکہ سنسکرت زبان بھی عام زبان نہ بن سکی ، صرف آریوں کی آپس کی بول چال اور دربار تک محدود رہی ۔ سنسکرت لٹریچر میں جو کچھ بھی سرمایہ تھا وہ جمود کی حالت میں برہمنوں تک محدود رہا اور رفتہ رفتہ ملکی بولیوں نے راج دربار پر بھی قبضہ کرلیا حتّٰی کہ گوتم بدھ کی انقلابی تحریک نے یونیورسٹیوں تک سے سنسکرت کو نکال دیا اور لطف یہ ہے کہ برہمنوں کی مقدس مگر قدامت پسند اور غیر متحرک جماعت سنسکرت زبان کی واحد ٹھیکہ‌دار ہونے پر خوش تھی اس لیے کہ صرف اسی طریقہ سے وہ راجا سے پرجا تک اپنا راج قایم رکھ سکتی تھی ۔

آریوں کے بعد سکندر کے حملہ سے پہلے عرب و مصر سے ہندستانیوں کے اچھے خاصے تعلقات تھے اور سمندر کے کنارے والوں کی زبان اور تمدن پر آپس کے میل جول سے خاصا اثر پڑچکا تھا ۔ سکندر آیا تو نئے قسم کی طرز جنگ اور فلسفیانہ اور معاشری خیالات کا تبادلہ ہوا تجارت کی نئی نئی راہیں کھلیں اور جو یونانی ہندستان میں آباد ہوئے وہ برہمن قرار پائے اور یہیں کے ہورہے ۔

اگرچہ اسلام سے پہلے ہندستان کے مغربی ساحل پر عربوں کی اور عرب میں ہندوؤں کی جماعتیں آنے جانے رہنے سہنے لگی تھیں لیکن اس آمدورفت کا اثر مذہب پر بہت کم پڑا تھا ۔ جنوبی ہندستان والے شیو کی پوجا کرتے تھے اور عرب کے بعض مشہور بت‌خانوں میں شیو کے قسم کے بتوں کی پوجا کرنے جایا کرتے تھے ۔ پوجا کے بعد جانوروں کو بھینٹ چڑھانا ، سر منڈانا اور نہانا جس طرح ہندستان میں رائج تھا اسی طرح عرب میں بھی تھا ۔ لہذا مذہب کے نام پر ان تجارتی اقوام میں کبھی لڑائی نہیں ہوئی ۔ اصل تو یہ ہے کہ اس زمانے کے تاجر جاتری ،

زائر اور سیاح جیسا دیس ھوتا تھا ویسا ھی بھیس بنا لیتے تھے، جہاں جاتے تھے وھاں کے دیوتاؤں اور خداؤں کی پوجا کرلیتے تھے اور ھندستان والے تو اس قدر سادہ مزاج اور فطرت‌پرست واقع ھوئے تھے کہ قدرت کی ھر ایک صنعت ان کے دلوں میں خوف و احترام کے جذبات کے ذریعہ سے سر تسلیم خم کرا دیتی تھی۔

ھندستان میں مسلمان آئے تو یہیں کے ھو رھے اور ھندستان والوں نے بھی نہایت فراخدلی سے مسلمانوں کے مذھب اور تمدن سے فائدہ حاصل کرنا شروع کیا اور رفتہ رفتہ صوبہ سرحد، کشمیر، پنجاب، ملتان اور سندھ میں اسلامی تمدن و مذھب رائج ھوگیا۔ مسلمانوں نے بھی ھندستان کی مقامی بولیوں کو فروغ دینا شروع کیا اور پشتو، سندھی، پنجابی، اودھی، گجراتی، برج بھاکھا اور بنگالی میں جو لٹریچر تیار کیا وہ اب تک ان زبانوں کے لیے سند کا درجہ رکھتا ھے لیکن مسلمان سنسکرت کو دوبارہ زندہ نہ کرسکے۔ جن لوگوں نے اسے سیکھنا بھی چاھا انھیں ھندو بن کر کاشی کے پنڈتوں کی خدمت کرنی پڑی اور بڑی بڑی مشکلوں سے ویدوں اپنشدوں اور شاستروں کے رازوں پر آگہی حاصل ھوسکی۔ اپنشد، رامائن، مہابھارت، گیتا، نجوم کی بعض کتابیں اور ایوروید کے کچھ اصول فارسی اور مقامی بولیوں میں مسلمانوں نے ھی ترجمہ کیے اور اکثر و بیشتر ترجمہ کے وھی اصول قائم رکھے جو بنوعباس کے زمانے میں منضبط ھوچکے تھے یعنی بجائے ترجمہ کے اصل الفاظ کو معرب کرلیا جاتا تھا۔ مثلاً (Canon) کو قانون، (Clime) کو اقلیم (Geography) کو جغرافیہ (یا علم‌المسالک و الممالک)، (Organon) کو ارغنون بنا لیتے تھے اور کہیں کہیں لفظی ترجمہ بھی کردیتے تھے۔

غرض‌کہ مسلمانوں کی حکومت کے زمانہ میں ھندستان کی بہت سی ملکی بولیاں ترقی کرکے زبانوں کے درجہ تک پہنچ گئیں اور مختلف صوبوں کی دفتری زبان فارسی قرار پائی جس کا یہ نتیجہ ھوا کہ ملک کے عام باشندوں میں وہ اصطلاحیں رائج ھوگئیں جو ایران اور آریہ قوم سے زیادہ تعلق رکھتی تھیں اور جن کے لیے مقامی بولیوں میں لفظ موجود نہ تھے۔ ایسے الفاظ کا تعلق زیادہ‌تر ان تمدنی اور

معاشری ضروریات سے تھا جن کا وجود یا تو ہندستان میں تھا ہی نہیں یا تھا بھی تو ان کا معیار بہت پست تھا اور نئی ضروریات اور خیالات کے اظہار کے لیے ناکافی تھا۔

مثال کے طور پر ہم ان چیزوں کو جانچیں جو ہندستان میں پست حالت میں تھیں تو بہت سے غیر ملکی الفاظ ہمارے سامنے آجاتے ہیں۔ انسان کے لیے ضروریات زندگی میں سے تین چیزیں سب سے پیش پیش ہیں۔ لباس، خوراک اور مکان۔ لباس کے لیے سنسکرت میں سوائے کپڑے کے اور کوئی لفظ نہیں ملتا اور ہو بھی کیوں؟ ہندستان کی آب و ہوا میں زیادہ‌تر ایسا موسم رہتا ہے کہ جبہ و دستار کی ضرورت ہوتی ہی نہیں، ایک دھوتی بھی اکثر بار ہوتی ہے بلکہ لنگوٹی ہی کافی ہوتی ہے۔ اسی لیے قدیم ہندستانی تمدن کی یادگار اب تک اوڑیسہ، آسام، وسط و جنوبی ہند میں باقی ہے اور مردوزن بعض اوقات گھاس، پتوں اور کھال سے ستر پوشی کرلیتے ہیں اور اکثر بالکل نیچرل حالت میں نظر آتے ہیں۔ اسی کو ایک شاعر نے اس پیرایہ میں ادا کیا ہے:-

تن کی عریانی سے بہتر نہیں دنیا میں لباس
یہ وہ جامہ ہے کہ جس کا نہیں سیدھا الٹا

اگلے وقتوں کا متمدن لباس ایک یا دو چادریں ہوتی تھیں۔ روما میں اسے ٹوگا، ایران میں جامہ، عرب میں مِئزر، بُرد، ثوب وغیرہ اور ہندستان میں دھوتی کہتے تھے۔ اُمرا لمبی لمبی چادریں اوڑھنا دولت‌مندی کی علامت سمجھتے تھے اور عرب میں تو یہ بات باعث افتخار سمجھی جاتی تھی کہ چادر اتنی لمبی ہے کہ وہ زمین پر خط بناتی چلتی ہے۔ اسی طرز عمل سے نفرت کے اظہار کے طور پر ایک شاعر کہتا ہے:-

لَیْسَ الجمالُ بمِئزرٍ و اِنْ رُدِّیت بُرداً
اِنَّ الجَمال محاسنِ و معادنٌ اورثن مجدا

(یعنی مئزر پر ایک اور ردا اوڑھ لینا حسن کو نہیں بڑھاتا، حقیقی حسن تو محاسن اخلاق کو کہتے ہیں) اسی طرح ہندستان و ایران اور مصر و روما کے جتنے پرانے مجسّمے نظر آتے ہیں سب میں بغیر سلے ہوئے کپڑوں کا استعمال ہے اور ہندستان میں یہ چیز

مردوں کے لیے، خصوصاً راجاؤں اور امرا کے لیے باعث افتخار سمجھی جاتی تھی۔ لیکن جہاں کہیں عورتوں کے مجسمے یا تصویریں ہیں مثلاً بودھ گیا یا اجنتا و ایلورا وغیرہ میں، وہاں یہ چیز نمایاں ہے کہ ستر پوشی سے بعض اعضا مستثنے ہیں۔

کپڑوں کی تراش خراش مسلمانوں کے عہد میں شروع ہوئی۔ جہاں جہاں اسلام گیا، حتّٰی کہ افریقہ کے وحشیوں تک کو اس نے ستر پوشی کا ایک نیا نظریہ بتایا۔ جاوا اور سماٹرا میں ننگی قومیں اب تک ہیں لیکن وہ مسلمان نہیں ہیں۔ اسی طرح جو لوگ دربار سے زیادہ قریب ہوئے وہ کپڑوں کو کاٹ چھانٹ کر نئی نئی ترکیبوں سے استعمال کرنا سیکھ گئے۔ خطاب کے ساتھ ہفت پارچہ خلعت کے دستور نے کپڑوں کی اہمیت کو اور بڑھا دیا اور راجا کی دیکھا دیکھی پرجا نے بھی کپڑوں کی صنعت کی ہمت افزائی کی۔ نتیجہ یہ ہوا کہ اب تک ہندستان کے کسی خطے میں جائیے جو الفاظ کپڑوں کے لیے ہیں وہ سب ایران و توران کے ہیں حتّٰی کہ یورپ سے جو نئے قسم کے لباس یہاں آئے ان میں بھی اکثر مشرقی الاصل ہیں مثلاً پاجامہ (Pyjamas)، قمیص (Chemise)، فرغل (Frock)، سربند (Turban) وغیرہ۔

خوراک اور غذا کے سلسلہ میں سنسکرت میں روٹی تک کے لیے کوئی لفظ نہیں ہے، اسے گیہوں سے بنی ہوئی غذا کہتے تھے۔ مختلف صوبوں میں اس کے علیحدہ علیحدہ نام ہیں۔ اب تک ہندستان کے دیہاتوں میں کھانے کی عام استعمال کی چیز بھنا ہوا غلہ ہے۔ چونکہ کچی اور پکی غذا کا تعلق ہندو دھرم سے ہے اس لیے کسی ایسی غذا کا نام پرانی زبانوں میں نہیں پایا جاتا جو چھوت چھات کے اثرات سے خالی ہو اور اس کے ساتھ ساتھ انسانی صنعت کا بھی اس میں دخل ہو۔ ہندستان کے علاوہ روٹی ہر جگہ تنور میں پکتی ہے اور نانبائی، حلوائی، کبابچی، قہوہ فروش وغیرہ کا تخیل ہی ایسی اقوام سے وابستہ ہے جن میں چھوت چھات نہ ہو۔ ہندو سوسائٹی نے انفرادیت کو اپنے کلچر کا تمغۂ افتخار سمجھا۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ وہ خوبیاں جو جماعتی زندگی کا جزو لاینفک ہیں ان کی جماعت میں نہ داخل ہوسکیں اور اب بھی کلکتہ، بمبئی یا بعض دوسرے شہروں میں شدھ بھوجن کی دکانیں نظر

آتی هیں وهاں «اونچی» ذات والے هندو نظر نہیں آتے۔ جب اس بیسویں صدی میں هندستانی اقوام کے تمدن کا افراد پر اتنا گہرا اثر هے تو کس طرح باور کیا جاسکتا هے کہ کوئی تحریک جو مشترک تمدن یا اجتماعی ترقی کی بنیادوں پر قایم کی جائے اس کی مخالفت نہ هوگی۔ اگر علانیہ نہیں، قولاً نہیں تو خفیہ اور فعلاً ایسی چیزیں همیشہ همارے سامنے آتی رهیں گی جو «برهمن ذاتی» نے اپنے مفاد کے لیے هزاروں سال پہلے بنائی تھیں اور مذهب کے نام پر، لیکن حقیقت میں ایک چھوٹی سی مذهبی جماعت کے مفاد کے لیے ابد تک قائم رکھنے کی کوشش جاری رهے گی۔

بهر حال تیسری بنیادی چیز جس کا انسانی زندگی سے گہرا تعلق هے وہ مکان هے۔ هندستان میں جن تعمیروں پر سب سے زیادہ روپیہ خرچ هوا وہ هندوؤں اور بودهوں کے «مندر» اور «وهار» (بهار) هیں۔ جنوبی هند میں جو عمارتیں غاروں اور پہاڑوں کو کھود کر بنائی گئیں ان کا مذهب هی سے تعلق معلوم هوتا هے۔ ان سب میں جهاں جهاں برهمنزم کا اثر هے وهاں هر جگہ انفرادی عبادت هے اور متشائم فلسفہ کی بنا پر دنیا اور دنیا کی چیزوں کو مایا اور هیچ سمجھ کر ان سے نفرت هی کا اظهار حاصل عبادت هے ۔ گوتم بدھ نے بھی اسی جنجال سے نکلنے کی کوشش میں ایک بلند پایہ فلسفہ کی بنیاد رکھ دی ۔ اس کے بعد سوائے اس کے کیا چارہ تھا کہ هندستان کے مہربان اور فرحت بخش موسم سے پورا فایدہ نہ اٹھایا جائے ۔ راجا نے قلعے بنائے لیکن اس کا مقصد بھی چوتھے آشرم یعنی بڑھاپے میں سنیاس لینا تھا۔ پرجا نے مندر کھڑے کیے لیکن وہ بھی دنیا کو چھوڑنے پر تیار۔ بس اس زندگی کو قیدخانہ سمجھ کر صرف اتنی کوشش پر قناعت کی گئی کہ بارش سے ایک چھپر بچالے اور دهوپ سے آم یا املی کا درخت۔ فن‌تعمیر کو بحیثیت فن کے جب هی ترقی ممکن تھی کہ یہاں کے باشندوں کا نظریہ حیات هی ایسا هوتا جو جماعتی زندگی، جماعتی نشوونما، جماعتی‌بقا و دوام کے تخیل کو سامنے رکھتا اور افراد کی زندگی کے مختلف حصے مقرر نہ هوتے، بلکہ عملی دنیا کے اٹل قوانین کے مطابق هر شخص جماعت کے فائدے کے لیے چاهتا تو برهمچاری رهتا، گرهست هوجاتا یا تمام عمر سنیاسی هی بنا رهتا۔

مسلمانوں کی آمد نے اس نظریہ کو بھی بدلا اور جماعت کو سامنے رکھ کر فن‌تعمیر نے ھندستان کے آرکی‌ٹکچر (Architecture) میں ایک انقلاب بپا کردیا ۔ محل‌سرا اور دیوان‌خانہ عام ضروریات زندگی میں داخل ھوگیا' مسجدوں نے عبادت کا جماعتی خیال پیش کیا۔ ھندوؤں کی ایک جماعت کبیرپنتھی اور سکھ کے نام اختیار کرکے اسلام سے قریب آگئی ۔ ان کے گرودواروں میں جماعتی عبادت ھونے لگی اور خانقاھوں اور مدرسوں کے لنگر نے اس نئی جماعت کو مشترک طور پر کھانا پکانا اور لنگر جاری کرنا سکھایا ۔ نتیجہ ظاھر ھے کہ مغل فن‌تعمیر ھندستان کے طول عرض میں پھیل گیا اور کوئی گاؤں بھی اس سے محروم نہ رھا۔ مسجد ھو یا مندر' پل ھو یا سرائے ھرجگہ مغل محراب اور مغل گنبد نظر آنے لگے ۔ عام زندگی میں حمام و باغ و چمن جزو عمارت بن گئے ۔ نہریں اور فوارے مسجدوں اور مدرسوں کی شان بڑھانے لگے اور تعمیرات میں حسن و جمال کو شوکت و شکوہ کے ساتھ اس طرح ملایا گیا کہ اس کی افادیت میں ذرا بھی فرق نہ آیا اور افراد کی بجائے جماعت کو اس سے لطف اندوز ھونے کا موقع ملا۔

یہاں لباس' خوراک اور مکانوں کی قسمیں لکھنے کی گنجایش نہیں لیکن ان میں سے جتنی قسمیں ھیں وہ سب اور اگر سب نہیں تو ۹۹ فی‌صدی غیر ھندستانی ھیں۔ ان میں سے اکثر ایرانی' تاتاری اور ترکی تمدن کی یاد دلاتی ھیں ۔ اس میں شک نہیں کہ ان کی آمد کا ذریعہ مسلمان ھوئے لیکن اس تمدن کو ھندستان کے باشندوں نے ھندستان ھی کے روپیہ سے ھندستان ھی کے صنّاعوں اور مزدوروں کی محنت سے ترقی دی۔ مسلمانوں کا اگر یہ خیال ھو کہ اسلامی تمدن کسی خاص طرز لباس و خوراک و مکان سے وابستہ ھے تو قطعی غلط ھے ۔ ان چیزوں کا تعلق زیادہ‌تر مقامی آب و ھوا اور جغرافیائی حالات سے نشوونما پاتا ھے۔ جو لوازم تمدن ھندستان میں ھیں وہ اسلام کے منبع یعنی عرب میں موجود نہیں۔ نہ وھاں شیروانی ھے نہ پگڑی' نہ چوڑیدار پاجامہ نہ دوپلی ٹوپی۔ آج کل تو عربی ممالک میں لمبی قمیص پر چھوٹا کوٹ اور سرپر رومال رایج ھے اور حضرت ابراھیم کے زمانے کی تمدن کی یادگار ھزسال حاجیوں

کے احرام کی چادروں کی صورت میں منائی جاتی ہے لیکن اس میں ذرا شبہ نہیں کہ جو جماعتی نظریہ اسلام نے پیش کیا اور جو اصول مساوات بنی‌نوع انسانی قایم کیے اس کی جھلک ہر اسلامی ملک میں مسلمانوں میں پوری طرح نظر آتی ہے۔

## اردو زبان کی پیدائش

اسی وحدت انسانی، اسی اخوت و مساوات کے جذبہ نے ہندستان میں ایک ایسی زبان پیدا کردی جس کے کئی ناموں میں سے ایک نام اردو بھی ہے۔ زمانۂ قدیم میں جو کام سنسکرت کر سکتی تھی لیکن مذہبی فرقہ کی تنگ نظری کی وجہ سے نہ کرسکی، وہ کام فارسی کو کرنا پڑا یعنی دارالسلطنت کے قریب کی بولی کو عام طور پر ہندستان کی مشترک زبان بنا دیا اور جو لوگ فارسی سے نا آشنا تھے انھوں نے بھی ہندستان کے دور دراز گوشوں میں رہنے کے باوجود اردو زبان کے ذریعہ سے فارسی لٹریچر اور ہندستان کے مشترک تمدن سے فائدہ اٹھایا اور عام لوگوں کی بولی یعنی برج بھاشا نے فارسی طرز انشا، فارسی بحروں اور فارسی اصطلاحات کو اتنا جذب کیا کہ وہ ہندستانی ہوگئیں۔

ہندستان کی بولیوں کی جتنی قسمیں ہیں ان میں سے کسی میں وہ بحریں نہیں ہیں جو فارسی شعرا استعمال کرتے ہیں۔ اس کے علاوہ ہندی شاعری کی یہ خصوصیت ہے کہ سنسکرت کی تقلید میں وہ اصول عروض کی پابند نہیں۔ ایسا معلوم ہوتا ہے دوھے یا چوپائی میں چند قوافی جمع کردیے گئے ہیں اور بس۔ ہر حرف کے ساتھ ایک ہلکی سی زبر کی آواز لگی ہوئی ہے جو بسا اوقات ایک مصرعے کو دوسرے سے بہت زیادہ لمبا کر دیتی ہے۔ پھر اس میں ترنم پیدا کرنے کے لیے اتنی کھینچ تان کرنی پڑتی ہے کہ الفاظ کی صورت ہی بدل جاتی ہے۔ لیکن اس قسم کی شاعری میں ایک بات ضرور ہے جو ہمیں یورپین شاعری میں بھی نظر آتی ہے، یعنی بلینک ورس (Blank Verse) کی طرح قافیہ دار شعر (Rhymed Couplets) بھی ہوجاتے ہیں اور شاعر کے دل اور زبان میں زیادہ تفاوت نہیں پیدا ہوتا۔ جو دل میں

آیا، بغیر کسی تصنع کے کہہ دیا۔ آمد ہی آمد ہوتی ہے اور آورد کی گنجائش ہی نہیں لیکن اردو شعرا کا یہ خیال ہے کہ یہ شاعری نہیں تک‌بندی ہے جس میں نہ موسیقی کی شیرینی ہے، نہ زبان کا چٹخارا۔ یہ چیز گو نیچرل ہے لیکن ہر چیز جو نیچرل ہو آرٹسٹ کے نقطۂ نظر سے جنگل ہے چمن نہیں ہے۔ فارسی نے جو کام کیا وہ یہی تھا۔ اس نے فطری پیداوار کو اپنے عروض کی قینچی سے تراش کر ایک چمن بنا دیا۔

یہ فارسی زبان کی فتح تھی فارسی تمدن کی فتح تھی اور اسی کے ساتھ ساتھ فارسی زبان و تمدن کی رفعت و شوکت کا بھی ثبوت تھی۔ اسے عرب سے دور کا بھی واسطہ نہ تھا۔ اسے عربی زبان کے قواعد سے کوئی تعلق نہ تھا۔ یہ ایران کے ان باشندوں کی زبان تھی جو اسلام کی جمہوریت و مساوات کے سیلاب میں بہ تو گئے تھے لیکن باوجود اس کے ان کا تمدن اتنی ٹھوس بنیادوں پر قائم تھا کہ آخرکار خود عربوں کو ایرانی رنگ ڈھنگ اختیار کرنے پڑے اور رفتہ رفتہ عربی سادگی اور حمایت و مروت پر ایرانی تکلفات نے غازہ مل کر کیا سے کیا بنادیا۔ بہت سی عربی بحریں متروک ہوگئیں۔ معانی کو چھوڑکر بیان پر زیادہ زور دیا جانے لگا۔ حریری اور بدیعی نے نثر میں اور متنبّی وغیرہ نے نظم میں فارسی رنگ عربی پر چڑھانا شروع کیا اور اگر تھوڑا بہت کلام جاہلیہ اور قرآن کریم موجود نہ ہوتا تو بہت ممکن تھا کہ آج ہمیں حقیقی اور فصیح عربی سے اتنا ہی بُعد ہوتا جتنا برج بھاکھا کو سنسکرت سے یا موجودہ یورپین زبانوں کو لاطینی و یونانی سے۔

لیکن فارسی کی یہ فتح حقیقت بیں نگاہوں کے لیے کسی اور قدیم‌تر زبان و تمدن کی فتح ہے۔ وہ زبان و تمدن کون سا تھا؟ اس کا جواب تاریخ ادبیات سنسکرت سے مل سکتا ہے۔ سنسکرت زبان کے محققین معترف ہیں کہ جس منبع سے فارسی، پہلوی اور ژند نکلی ہیں وہی سنسکرت کا بھی سرچشمہ ہے۔ حقیقت سے بُعد ہونے کی وجہ سے ہم تنگ‌نظر بن جائیں تو یہ دوسری بات ہے ورنہ یہ کہے بغیر چارہ نہیں کہ سنسکرت کی بہترین اور ترقی‌یافتہ صورت فارسی ہے اس لیے کہ جتنے ماہرین لسانیات ہیں

سب قائل ہیں کہ زندہ زبانیں ہمیشہ ترقی کرتی رہتی ہیں اور ترقی کے سفر کے دوران میں اپنے تیز اور بھدے کناروں کو گھس گھسا کر اتنا درست کرلیتی ہیں کہ وہ انسان کی فطری لطافت گفتگو کا نمونہ بن جاتے ہیں۔

# ہندی اردو کا اختلاف

ہماری بدقسمتی ہے کہ ہندستان میں سیاسی، مذہبی اور سماجی اختلافات پر کچھ عرصے سے ایک نیا اضافہ ہورہا ہے۔ یہ ادبی اور لسانی اختلاف ہے۔ ہمیں صاف صاف اس حقیقت کی گہرائیوں تک پہنچ جانا چاہیے، انھیں منظر عام پر لانا چاہیے اور اگر ممکن ہو تو ان کا مداوا کرنا چاہیے۔

ہندستان کے مختلف حصوں میں جتنی بولیاں بولی جاتی ہیں وہ ہندستانی ہیں اور چونکہ یہیں کی پیداوار ہیں لہذا بقول کاکا کلیلکر صاحب کے «ہندی ہندستانی» ہیں، گجراتی، بنگالی، پشتو، اڑیہ، تلنگی، بھوجپوری حتّیٰ کہ اردو بھی «ہندی» ہے۔ لیکن کسی «ہندی» کے متعلق اب تک یہ دعوے نہیں کیا گیا کہ وہ ہندستان کی عام زبان یا کم از کم بین صوبجاتی زبان ہوسکتی ہے۔ صرف اس ہندستانی زبان کا یہ دعویٰ ہے جو لاہور، دھلی، لکھنؤ، پٹنہ میں عام طور پر بولی جاتی ہے اور جو بندرگاہوں اور فوج کے مختلف اللسان اور مختلف النسل لوگوں کے اظہار خیال کا ذریعہ ہے یعنی یہ شمالی ہندستان کے «شہروں» کی زبان ہے جو اگرچہ قصبات میں بھی رائج ہے لیکن قریات اور دیہات میں لوگوں کی مادری زبان نہیں ہے۔ دیہاتی بولیاں سو سو میل پر بدل جاتی ہیں۔ لاہور سے انبالہ اور سہارنپور کے قریب تک پنجابی ہندی کہی جاسکتی ہے۔ دھلی سے لکھنؤ تک ترقی‌یافتہ برج بولی ہے۔ لکھنؤ سے الہ‌آباد تک اودھی اور الہ‌آباد سے پٹنہ تک پوربی کہی جاسکتی ہے۔ پٹنہ سے سنتھال پرگنوں حتّیٰ کہ بردوان تک بہاری پوربی ہے۔ ان سب غیر تربیت‌یافتہ ہندیوں کو اب تک زبان کا درجہ حاصل نہیں ہوا۔ جو کوئی بھی کسی متمدن زبان میں بولنا چاہتا ہے وہ آسانی سے فارسی اصطلاحات اور اردو طرز بیان کو لے کر انک

شہری زبان بنا لیتا ہے۔ یہ وہی زبان بن جاتی ہے جو شمالی هندستان کے شہروں میں بولی جاتی ہے اور جسے کانگرس نے هندستانی زبان مانا ہے اور اسے یہ حق دیا ہے کہ بین صوبجاتی زبان تسلیم کی جائے۔ اس زبان نے فطری طریقے پر عرصۂ دراز سے یہ حق خودبخود حاصل کرلیا ہے اور ہر صوبہ میں رائج ہے۔

لیکن پھر یہ اختلاف کیا ہے اور کیوں ہے؟ بقول غالب:

جب کہ تجھ بن کوئی نہیں موجود پھر یہ هنگامہ اے خدا کیا ہے!

واقعہ یہ ہے کہ هنگامہ کی بنیاد ہمیشہ جہل پر ہوتی ہے، اور موجودہ هندی اردو جھگڑا تو سراسر جہالت پر مبنی ہے۔ دو گروہ ہیں جو صاف صاف اپنا مافی‌الضمیر کہتے ہیں اور اس کہنے میں انھیں کوئی جھجک بھی نہیں ہے۔ ایک کہتا ہے کہ هندی هندستان کی زبان ہے، یہ چالیس کرور باشندگان هند کی زبان ہے اور دوسری بولیاں نہ اتنی بلند ہیں نہ اس کا مقابلہ کرسکتی ہیں۔ اسے انگریزی کو هٹاکر عام ملکی زبان اور تعلیمی زبان ہوجانا چاہیے۔ (دیکھیے اڈریس هندی سبھا سنہ ۱۹۳۷ع شانتی نکیتن، بنگال۔ بزبان پنڈت بنارسی داس چترویدی، اڈیٹر وشال بھارت، کلکتہ)۔ سی۔ ایف۔ انڈریوز صاحب نے اس کا یہ جواب دیا کہ «هندی میں جب تک کافی تعداد فارسی الفاظ کی نہ ہو وہ هندستانی زبان نہیں ہوسکتی اور نہ ایسی زبان رائج کرنا مفید ہے»۔ اس کے بعد ہی انھوں نے مسئلہ زبان پر ایک رسالہ لکھا جو مختلف اخبارات میں گزشتہ سال شائع ہوچکا ہے۔

دوسرا گروہ اردو کا حامی ہے اور صاف صاف اردو لٹریچر کی خوبیاں اور اس کا هندستان پر عالمگیر اثر و نفوذ ظاہر کرنے کی کوشش کرتا ہے اور وہ بھی چترویدی جی کی طرح «اردو» کو هندستان کی عام زبان قرار دیتا ہے اور بتاتا ہے کہ یہ زبان عرصہ دراز سے اپنا حق قایم کرچکی ہے اور جو لوگ هندی کے حامی ہیں وہ ایک ایسی زبان رائج کرنا چاہتے ہیں جو کہیں بولی نہیں جاتی۔ صرف چند اخبارات و رسایل کی مصنوعی سنسکرت‌آمیز زبان تک محدود ہے۔

دونوں گروہ جہالت کی وجہ سے برسر پیکار نظر آتے ہیں۔ ایک جا و بےجا سنسکرت

کے نامانوس الفاظ سے ایک ایسی زبان اور گرامر رائج کرنا چاھتا ھے جو صرف تحریری بولی تک محدود ھے، کسی حصۂ ملک کی عام بات چیت کی بولی نہیں ھے حتّٰی کہ بنارس میں بھی یہ بولی کوئی نہیں بولتا۔ دوسرا گروہ عربی کے بوجھل الفاظ کے ساتھ اس زبان کی گرامر کی خصوصیتوں کو بھی ہندستانی بنانا چاھتا ھے جس کا یہ نتیجہ ھے کہ سوائے چند کے عام لوگوں تک یہ زبان نہیں پہنچ سکتی حتّٰی کہ ان ادھورے پنڈتوں اور نیم ملاؤں کی زبان خود ان کے بچے تک نہیں سمجھ سکتے۔

ہندی کے ھمدردوں کا فرض ھے کہ اگر واقعی وہ کسی زبان کو جسے وہ خالص ہندی کہتے ھیں ملک کے طول و عرض میں رائج کرنا چاھتے ھیں تو وہ ایسی بولی منتخب کریں جو کسی خطۂ ملک میں بولی جاتی ھو خواہ وہ آگرے کے قرب و جوار کی برج بولی ھو، لکھنؤ، فیض‌آباد کی اودھی ھو یا الہ‌آباد و بنارس کی پوربی۔ یہ بولیاں ایک حد تک ایک ھی قسم کی گرامر رکھتی ھیں۔ عام ضروریات زندگی کے لیے جو الفاظ ھیں وہ بھی ملتے جلتے ھیں اور افعال و حرف میں بھی کسی حد تک یکسانیت ھے۔ سب سے بڑی خوبی ان بولیوں میں یہ ھے کہ عوام میں رائج ھیں اور بےتکلف ھر ایک دیہاتی اپنی بولی میں اپنے جذبات کا اظہار کرسکتا ھے اور ان سے لطف اندوز ھوسکتا ھے۔ مصنوعی ہندی نہ صرف ان بیچاروں کے لیے ایک نئی زبان ھوتی ھے بلکہ ایک ایسا بار ھوتی ھے جو بالکل نئی زبان سیکھنے کے مقابلہ میں زیادہ بوجھل ھوتا ھے۔ مصنوعی ہندی میں جو نئے نئے لفظ اور محاورے ٹھونسے جاتے ھیں وہ ایک بنی بنائی زبان کی لطافت کو کھودیتے ھیں اور چند دوست‌نما دشمنوں کو موقع ملتا ھے کہ قدامت پرستی اور مذھب کی آڑ میں ھماری سیدھی سادی زبان کا گلا گھونٹیں اور نوے فی‌صدی آبادی کی روزمرہ کی زبان پر ایک ایسا پلاسٹر لگائیں جو نہ صرف اس کے اصلی خط و خال کو چھپادے بلکہ ہندی کے اصلی رنگ روپ کو مٹاکر تمسخر انگیز الفاظ پیش کرے۔

ملاحظہ فرمائیے۔ «جی ھاں» سنسکرت سے دور ھوگیا ھے اس لیے اسے قریب قریب لانا ھے۔ قریب لانے سے یہ فائدہ (؟) ھے کہ چونکہ ہندستان کی دوسری بولیاں بھی سنسکرت سے نکلی ھیں اور ھر ایک بولی بنیادی طور پر اسی طرح ایک ھوسکتی ھے

کہ الفاظ اپنے اصل کی طرف رجوع کریں لہذا تلاش شروع ہوئی ۔ معلوم ہوا کہ «جی» کا ماخذ «آ گیا» ہے ۔ «آ گیا» کا کاف ہزاروں سال کی تگ و دو کے بعد جیم ہوگیا تھا ۔ اس لیے اب ماہرین ادبیات ہند کا حکم ہے کہ « جی » کی جگہ « آ گیا » اور «جی ہاں» کی بجائے «آ گیا ہاں» بولا جائے ۔ اسی طرح «آپ» کی جگہ «آلپ» ہندستان کو بھارت ورش۔ برس (سال) کو ورش کہیے ۔ اس کے صاف یہ معنی ہیں کہ ایک ایسی زبان ایجاد کیجیے جو نہ آپ سمجھیں نہ کوئی دوسرا سمجھے، جو نہ آپ کے گھر میں بولی جاتی ہو نہ کسی حصۂ ملک کے آدمیوں کی مادری زبان ہو ۔ لیکن ہو سنسکرت سے قریب ۔

ہندی کے حامیوں میں یہ غلط طریقہ کیسے پیدا ہوا اور انھیں اردو سے کیوں نفرت شروع ہوئی، اس کی ایک وجہ تو پہلے عرض کردی گئی ہے یعنی مذہبی تنگ نظری اور قدامت پرستی ۔ اس سنسکرت کی محبت نے ملکی بولیوں کو بھی پنپنے کا موقع نہیں دیا اور برج، اودھی اور پوربی جہاں تھیں وہاں اب تک ہیں ۔ سنسکرت کے پنڈتوں نے انھیں عوام کی زبان سمجھ کر چھوڑ رکھا ہے ۔ اگرچہ پنڈت جواہرلعل نہرو اور دوسرے بین‌الملیت کے دلدادہ یہ چاہتے ہیں کہ عوام کی بولی یعنی شمالی ہند کے دیہاتوں کی بولی کو ترقی ہو تاکہ عوام تک جمہوریت اور مساوات کے خیالات پہنچیں اور وہ خود اپنا زندہ لٹریچر بناسکیں لیکن اب تک یوپی، بہار اور پنجاب میں یہ خیال پیدا نہیں ہوا کہ عام مدارس میں جو زبان رائج ہو وہ مادری زبان ہو اور شہری یا تمدنی کاروبار اور بین صوبجاتی تعلقات کے لیے ہندستانی زبان ہو جو شہروں میں بولی جاتی ہے اور جس کا دوسرا نام آسان اردو یا فارسی‌آمیز اودھی یا پوربی یا برج ہے ۔ اس زبان میں جو فارسی کے لفظ ہیں وہ بھی ہندستانی ہوگئے ہیں اور اپنی اصل سے بہت دور ہوگئے ہیں اور گو ان کی اصل یعنی فارسی بھی سنسکرت کی ترقی‌یافتہ صورت ہے لیکن قوانین ترقی نے فارسی لفظوں کو بھی ایسے معنوں میں مخصوص کردیا ہے جو سوائے ہندستان کے ایران یا کسی فارسی بولنے والے ملک میں رائج نہیں ۔ بہرحال ہندی والوں کا یہ نظریہ سراسر غلط ہے کہ جو فارسی کے لفظ ہندستانی زبان میں رائج ہوگئے ہیں وہ ہندستانی نہیں ہیں ۔ بلکہ

یه غلو کیا جارها هے که اصلی هندستانی لفظوں کو جو براهراست سنسکرت سے نکل کر بدل گئے هیں ان کو بهی ایک فرضی و سطحی یکسانیت کے خیال سے بدل کر سنسکرت بنایا جارها هے -

دوسری وجه سیاسی هے - هندستان میں اختلافات کو ترقی دے کر هی ایک قوم اپنی سیادت قائم رکھ سکتی هے - فارسی درباری زبان تهی لیکن آسان اردو یا هندستانی عام طور پر سند قبول حاصل کرچکی تهی - اس لسانی یک جهتی نے هندستانی قوم کو عملی طور پر ایک هی طرح سوچنے اور بولنے کا عادی کردیا تها - جو لوگ اس اتحاد کے دشمن تهے انهیں یه بات نه بهائی - پهلے یه کوشش کی گئی که فارسی کی جگه اردو رائج هو - پهر اردو رسم خط سے نفرت کا اظهار شروع هوا اور بهار میں کیتهی رسم خط سنه ۱۸۸۱ع سے شروع کیا گیا - اسی سال سی-پی میں بهی هندی زبان اور ناگری رسم خط عدالتوں میں جاری کردیا گیا - اس نفاق کا بیج بونے والوں کی تحریروں کے چند اقتباسات اس تاریخ اور پس منظر کو ظاهر کر سکیں گے جو موجوده دور کے هندی کے حامیوں کی کوششوں میں نظر آتا هے -

The Secretary to the Board in his Circular No.45, dated 30th May, 1837, addressed to all Commissioners of Revenue, said :—

"I am directed to state that, in the opinion of the Sudder Board of Revenue, the proper time has arrived for taking effectual measures to substitute, as for as may be unobjectionably practicable, the English and Vernacular languages for the Persian, in the business of the Revenue Department.,,

(p. 711, printed in 1838)

"His lordship is extremely desirous, in accordance with the

سرکلر نمبر ۴۵ صدر بورڈ مال مورخه ۳۰ مئی سنه ۱۸۳۷ع بنام کمشنران مال جس نے فارسی کا خاتمه کیا:—

"مجهے بیان کرنے کی هدایت کی گئی هے که صدر بورڈ صیغه مال کی رائے میں وقت آ گیا هے که جهاں تک ناقابل اعتراض طریقوں سے ممکن هو، پُرزور طریقے اختیار کیے جائیں که فارسی کی جگه انگریزی اور ورنیکلر زبانوں میں صیغهٔ مال کا کام جاری هو -

(صفحه ۷۱۱ مطبوعه ۱۸۳۸ع)

" هز لارڈشپ نهایت هی آرزومند هیں

sentiments of the Honourable the Court of Directors, that the vernacular language of the people should resume its proper place, from which it has been so long banished,- in the transaction of the business of the country." (p. 737).

چونکہ یہی جذبات آنریبل کورٹ آف ڈائرکٹرز کے بھی ہیں کہ باشندگان ہند کی ورنیکلر زبان پھر اپنی اصلی جگہ پر قائم ہو جہاں سے وہ عرصہ دراز سے نکالی پڑی ہے اور اسی زبان میں ملک کا کاروبار پھر شروع ہوجائے ، (صفحہ ۷۳۷)

لیکن بنگال کوڈ (Bengal Code) کے قواعد کے مطابق عدالت اور محکمہ مال کی کارروائیوں میں فارسی کا استعمال قانوناً ناگزیر تھا۔ یہ مشکل گورنر جنرل نے اپنی کونسل کی مدد سے حل کردی اور قانون نمبر ۲۹ سنہ ۱۸۳۷ ع (Act 29 of 1837) ۲۰ نومبر سنہ ۱۸۳۷ع کو جاری کردیا گیا اور ورنیکلر زبانوں کو فارسی کی بجائے رائج کرنے کا حق سپریم اگزیکٹو حکومت ہند (Supreme Executive Govt. of India) کو مل گیا۔

لیکن چونکہ ہندستان (یعنی بہار، شمال مغربی صوبہ جسے اب ممالک متحدہ آگرہ و اودھ کہتے ہیں اور صوبۂ متوسط کے بعض علاقوں) میں صرف ایک ہی زبان جاری تھی جسے انگریز ہندستانی اور خود ان ممالک کے لوگ اردو یا ریختہ کہتے تھے اس لیے سرکار کمپنی بہادر نے اتنا کرم فرمایا کہ اسے عدالتوں اور محکمہ مال کی زبان تسلیم کرلیا اور اردو رسم خط جاری رہنے دیا لیکن مزید تفریق پیدا کرنے کے لیے سنہ ۱۸۸۱ ع میں بہار میں کیتھی اور اسی سال سی۔پی میں ناگری جاری کردی گئی ۔

اس میں شبہ نہیں کہ جتنا علاقہ انگریز کمپنی نے حاصل کرلیا تھا اس میں گاؤں کے رہنے والوں کی زبان اردو نہیں تھی اور خود ان کی بولیاں اتنی ترقی یافتہ نہ تھیں کہ تمدنی زندگی کی ضروریات کو پورا کرسکتیں۔ بہاری، بھوجپوری، پوربی زبانوں میں ترقی کی صلاحیت ضرور ہے اور سنہ ۱۸۵۶ع کے بعد جب اودھی زبان بولنے والوں کا علاقہ بھی کمپنی کے زیر اثر آگیا تو وہاں بھی شہروں کی زبان اردو اور

قصبات کی معمولی اردو لیکن گاؤں اور دیہات کی بولی اودھی تھی جو کمپنی کے دوسرے علاقوں کی بولیوں سے بڑی حد تک ملتی جلتی تھی۔ گو مرزاپور کے پادریوں کو انگریزی کمپنی کی حمایت میں اسلام اور مسلمانوں کی حکومت پر ہر طرح کے جا و بےجا حملے کرنے کا اختیار تھا لیکن ابھیں ابھی یہ چیز نہیں سوجھی تھی کہ ہندو بھی کسی زمانہ میں مد مقابل ہوں گے؛ ادھر انھوں نے توجہ ھی نہیں کی تھی۔ ان کے سامنے تو صرف ایک ایسی قوم تھی جو خود عیسائیوں کو اہل کتاب مانتی تھی اور ذاتوں کی گروہ بندی کی دشمن اور عالمگیر اخوت و مساوات کی حامی تھی۔ لہذا پہلے اسے مٹانا یا کم از کم زیر کرنا مشنریوں کا فرض تھا۔ انھوں نے بنارس اور مرزاپور سے لوھے کے ٹائپ میں جو کچھ بھی لکھا وہ ھندستانی زبان اور رسم خط میں لکھا۔ اودھ میں فارسی رائج تھی لیکن شاہان اودھ نے ملکی تمدن کو ترقی دے کر اپنا لیا تھا۔ انھوں نے ملکی زبان بھی اردو ھی قرار دے لی تھی اور اس طرح وہ لوگ عوام کے بہت ھی قریب زندگی بسر کرنے لگے تھے۔ اسی لیے جب عنان حکومت کمپنی کے ھاتھ میں آئی تو اسے اردو کو عوام کی زبان مان لینے میں کوئی دقت نہیں ہوئی۔

اسی زبان کو ھندی بھی کہتے تھے اور ھندوی بھی۔ ریورنڈ مسٹر کیلاگ اپنی کتاب « ھندی زبان کی گرامر » کے دیباچہ میں کہتا ھے :—

The Rev. Mr. Kellogg, in the Preface to his "Grammar of the Hindi Language" 1865, says:-

"Of the two hundred and fifty million inhabitants of India, speaking a score or more different languages, fully one-fourth, or between sixty and seventy millions, own the Hindi as their vernacular. In all the great centres of Hindu faith in North India, alike in populous

« شمالی ھند کے ان شہروں میں جو ھندو دھرم کے بڑے مرکز ھیں مثلاً بنارس، الہ‌آباد اور متھرا اور ھمالیہ میں گنگوتری، کدار ناتھ اور بدری ناتھ کے مقدس مندروں تک اور ھندستان کی اکثر

Benares, Allahabad and Mathura, and in the mountains about the sacred shrines of Gangotri, Kidarnath and Budrinath, among the Himalayas; in many of the most powerful independent native states of India." (Page 40).

طاقتور ریاستوں میں'..........ھندی ھی آبادی کے بہت بڑے حصہ کی زبان ھے"۔

لیکن ھندی سے اس کا کیا مفہوم ھے اور اردو ھندی میں کیا فرق ھے اسے وہ اگلے جملے میں اس طرح ادا کرتا ھے:۔

"Only where Mahomedan influence has long prevailed, as in the large cities, and on account of the almost exclusive currency of Mahomedan speech in Government offices, have many Hindus learned to condemn their native tongue and effect the Persianized Hindi known as Urdu." (Page 40).

" صرف جہاں کہیں مسلمانوں کا اثر زیادہ عرصہ تک رھا ھے یعنی بڑے بڑے شہروں میں اور چونکہ تقریباً ھر سرکاری دفتر میں صرف مسلمانی زبان رائج ھے' بہت سے ھندوؤں نے اپنی مادری بولی سے نفرت کرنا سیکھ لیا ھے اور فارسی آمیز ھندی بولتے ھیں۔ اس کو اردو کہتے ھیں"۔

اس ھندو دھرم اور ھندی کی محبّت کو مسٹر آر بیمز نے اپنی گرامر کے مقدمہ میں اس طرح بیان کیا ھے:۔

Mr. R. Beames, B.C.S., author of "A Comparative Grammar of the Modern Aryan Languages of India" in this work says:-

"Hindi is that language which is spoken in the valley of the Ganges and its tributaries, from

" ھندی وہ زبان ھے جو وادی گنگ و جمن میں بولی جاتی ھے۔ بہ مقام

the watershed of the Jamna, the largest and most important of them, as far down as Rajmahal, the point where the Ganges takes a sudden turn to the south, and breaks out into the plains of Bengal. This area is the centre and principal portion of Aryan India. It includes the Antareed or Doab between the Ganges and the Jamna, the "inner hearth" of the nation: It is therefore the legitimate heir of the Sanskrit, and fills that place in the modern Indian system which Sanskrit filled in the old."

راج محل تک ہے جہاں سے بنگال شروع ہوتا ہے۔ یہ رقبہ آریہ ہندستان کا مرکز اور خاص حصہ ہے...... .. لہذا یہ (یعنی ہندی) سنسکرت کی جائز وارث ہے اور موجودہ ہندستان میں اس کی وہی جگہ ہے جو قدیم ہندستان میں سنسکرت کی تھی"۔

صرف مندرجہ بالا تحریر کو اس زمانے سے اب تک ہندی کے متعلق ایک بنیادی اور صحیح نقطہ نظر سمجھا جارہا ہے۔ اسی قسم کی تحریروں کے ذریعہ سے بعض فرقہ پرور اور قدرتاً تنگ نظر اور قدامت پرست حضرات ہندی کی محبت کو ہندو دھرم اور آریہ ورت یا بھارت ورش کی محبت قرار دیتے ہیں اور یہ سمجھتے ہیں کہ شاید کوئی ہندی زبان ضرور موجود ہے جو دوآبۂ گنگ و جمن میں یکساں طور پر شہروں اور دیہاتوں میں رائج ہے۔ حالانکہ واقعہ سراسر مختلف ہے۔ برج، اودھی، پوربی، بہاری ایک محدود رقبہ کی بولیاں ہیں اور اگرچہ سب ہندی کی شاخیں ہیں لیکن اس ادبی معیار تک نہیں پہنچیں کہ زبان کہلائیں۔ اسی خیال کو مندرجہ بالا مصنف جب آگے چل کر بیان کرتا ہے تو عصبیت کی عینک سے وہ حقیقت نظر نہیں آتی جو یقیناً ہمیں متحدہ قومیت اور بین الملیت کی طرف لے جاسکتی ہے۔ وہ کہتا ہے:۔

"Throughout the whole of this vast region though the dialects diverge considerably, one common

"اس وسیع رقبہ میں اگرچہ عام بولیوں میں بہت بڑا اختلاف ہے لیکن

ایک عام اور عالمگیر طرز گفتگو رائج ہے اور سب پڑھے لکھے اشخاص اسے استعمال کرتے ہیں۔ بظاہر یہ عام زبان دہلی کے قرب و جوار سے نکلی.... . ...اس ہندی کو تدریجی ترقی ہوئی اور زبان نے کسی قدر نئی شکل اختیار کرلی جس میں اگرچہ اسما و افعال خالص ہندی رہے اور عام الفاظ بھی کثیر تعداد میں وہی رہے لیکن فارسی، عربی، حتیٰ کہ ترکی زبان کے بہت سے لفظ اس میں جگہ پاگئے۔ جس طرح لاطینی اور یونانی الفاظ انگریزی میں داخل ہوگئے ہیں اسی طرح ایسے الفاظ نے نہ تو زبان کو بدلا نہ اس پر اثر ڈالا۔ اس کی صوتی کیفیتیں اور گردانیں خالص آرین رہیں۔ یہ چیزیں ولی اور سودا کے یہاں بھی ویسی ہی ہیں جیسی تلسی داس اور بہاری لال کے یہاں۔ اردو اور ہندی کو دو زبانیں سمجھنا نہ صرف مسئلہ کے متعلق سخت ترین غلط فہمی کو ظاہر کرتا ہے بلکہ یہ علم لسانیات کے جملہ اصولوں کے بھی منافی ہے۔ جب بعض لوگ یہ شور غل مچاتے ہیں کہ عدالتوں کی زبان اردو کی جگہ ہندی ہو تو ان کا منشا یہ ہوتا ہے کہ عدالت

universal form of speech is recognised, and all educated persons use it. This common dialect had its origin apparently in the country round Delhi, the ancient capital, and the form of Hindi spoken in age, in which, though the inflections of nouns and verbs remained purely and absolutely Hindi, and a vast number of the commonest vocables were retained, a large quantity of Persian and Arabic and even Turkish words found a place, just as Latin and Greek words do in English. Such words, however, in no way altered or influenced the language itself, which, when its inflectional or phonetic elements are considered, in those of Tulsi Das or Behari Lal. It betrays therefore a redical misuderstanding of the whole bearing of question, and of the whole science of philology, to speak of Urdu and Hindi as two distinct languages. When certain agitators cry out that the language of the English Courts of law in Hindustan should be Hindi and not Urdu, what they mean is that clerks and native writers should be restrained from importing too many Persian and Arabic words into their writings, and should use instead the honest old Sanskrit Tadbhavas with which the Hindi abounds,

کے عملے کو زیادہ فارسی، عربی استعمال کرنے سے روکا جائے اور ان سنسکرت کے الفاظ کو رائج کرایا جائے جو ہندی میں بہت کثرت سے ہیں اور جنھیں تتبھو یا عام بول چال کے لفظ کہتے ہیں - بےشک ایسا ہی ہونا چاہیے - لیکن یہ نہ ہونا چاہیے کہ اردو کو ہندی سے علیحدہ ایک زبان مانا جائے - عربی اور فارسی الفاظ کے رواج نے ہندی پر احسان عظیم کیا ہے کیوں‌کہ ہندی کو نئے الفاظ کے لیے بار بار سنسکرت کی طرف رجوع کرنے اور پُر شکوہ اور پُر معنی سنسکرت الفاظ کی تلاش سے بچا لیا ہے'۔

By all means let it be so, only let it not be said that the Urdu is a distinct language from Hindi. By means of the introduction of Arabic and Persian words, a very great benefit has been conferred on Hindi, in as much as it has thus been prevented from having recourse to Sanskrit fountains again and again for grand and expressive words." (See Introduction to "A Comparitive Grammar of the Modern Aryan Language of India. Vol. I pp. 31-33).

یہ (تتبھو) الفاظ وہی ہیں جو ابتدا میں سنسکرت سے نکلے تھے اور ہزاروں برس کے بعد منجھتے منجھتے اور عام بولی پر چڑھ کر قبول عام کی سند حاصل کرچکے ہیں یا جیسا پہلے عرض کیا گیا ہے کہ فارسی الفاظ جو سنسکرت کی ترقی یافتہ صورت ہیں انھیں بھی (تتبھو) کہنا چاہیے اور جو الفاظ عام بولی میں گھل مل گئے ہیں انھیں غیر ملکی سمجھ کر ان کے درپے نہ ہونا چاہیے - اس خیال کو مسٹر بیمز اس طرح ادا کرتے ہیں :—

" سنسکرت الفاظ کو ان کی قدیم کلاسکل صورت میں دوبارہ لانے اور استعمال کرنے کی کوشش (جو موجودہ زبانوں میں قرنوں سے جاری ہے اور اب بھی

"This resuscitation of Sanskrit words in their classical form, a process which has been going on in the modern languages for ages, and is still at work as vigorously as ever, just as the resuscitation of Latin

زوروں پر ہے - مثلاً لیٹن کو اصلی صورت میں فرانسیسی زبان میں داخل کرنے کی کوشش) نے ہندستان کی بعض زبانوں کو شدید نقصان پہنچایا ہے اس لیے کہ اصلی سنسکرت الفاظ کی وجہ سے عام الفاظ (تت بھو) کو چھوڑنا پڑتا ہے اگرچہ الفاظ کی یہ قسم زبانوں کا بہترین خزانہ ہوتا ہے - ان سے نہ صرف لسانی ترقی کے مدارج معلوم ہوتے ہیں بلکہ مشکل تلفظ کو (جو قدیم زبان میں تکلیف دہ درجہ تک فاضل ہوتا ہے) چھوڑ دینے کی وجہ سے ان میں انتہائی لوچ، صفائی اور عملی افادیت پیدا ہوجاتی ہے - بعض زبانوں (خصوصاً بنگالی) میں "تت سم" (یعنی اصلی لفظ) سنسکرت سے لے لیے ہیں اور تحریر میں لائے جارہے ہیں - باوجودیکہ عام بول چال کے اچھے خاصے الفاظ موجود ہیں - نتیجہ یہ ہے کہ بدقسمت کسان جو سنسکرت نہیں جانتا علم حاصل کرنے میں روز افزوں مشکلوں میں پھنس رہا ہے اور عوام کی تعلیم میں اس سے رکاوٹ پیدا ہورہی ہے - روزمرہ (تت بھو) کے لیے ہندی سب سے آگے ہے وہ ہندی بھی جو مقامی ذرائع سے الفاظ لیتی ہے اور زبان کی وہ عام اور

words has always been and is still going on in French, has done a serious injury to some languages of the Indian group, in as much as it has led them to drop their Tadbhavas, which are the most vlauable class of words that a language can possess, not only on account of the light they throw on the philological processes which language has undergone, but because, having cast away all that was difficult of pronounciation, combrous, and superfluous in the ancient language, they possess the perfection of flexibility, neatness and practical usefulness. In some languages, notable in Bengali, Tatsama words have been borrowed from Sanskrit, and employed in written works, in cases where there already existed good serviceable Tadbhavas. The result has been that the unfortunate peasant who knows no Sanskrit, finds it more and more difficult every day to acquire knowledge, and the education of the masses is thus retarded. In respect of Tadbhavas, Hindi stands pre-eminent, whether it be that form of Hindi which relies principally upon indigenous sources for its words, or that other wirely employed form which he incorporated the flower and grace of

ہمہ‌گیر صورت بھی (جس نے عربی اور فارسی اسما کی خوبی اور لطافت کو جذب کرلیا ہے) جسے کبھی اردو کہتے ہیں اور کبھی ہندستانی "

Persian and Arabic nouns, and which is called sometimes Urdu, sometimes Hindustani.,, (Beam's Comparitive Grammar p.p. 31-33).

## زبان کا معاملہ ہندو مسلم سوال کیوں بنایا گیا؟

حقیقت یہ ہے کہ کمپنی کو اپنی حکومت جمانے کے اُسی رومن نظریۂ افتراق کو ترقی دینا تھا جس پر ہر جگہ استعمار پرستیوں کی بنیاد ہوتی ہے۔ سب سے پہلے مذہب کے نام پر مشنری آتے ہیں۔ تجارتی حقوق پیدا کیے جاتے ہیں۔ قرض دیے جاتے ہیں۔ اجارے حاصل کرنے کے بعد آپس میں لڑانا اور حکومت کو مضبوط کرنا شروع ہوتا ہے۔ گو ابتدا میں اپنا مذہب پھیلانے کے لیے مسیحی مشنریوں نے ضمناً وہ کام بھی کردیا جو مقامی باشندے اب تک نہ کر سکے۔ یعنی انھوں نے ہندستان کی جتنی بولیاں تھیں سب کی گرامریں اور لغتیں مرتب کر ڈالیں۔ مثلاً رسالہ ایشیاٹک (Asiatic) کی اردو دوستی کے جواب میں بنگال سول سروس کا ایک شخص (Mr. F.S. Growse M.A. Civil Service) ضمناً ان پادریوں کا اس طرح ذکر کرتا ہے:۔

"اس عقیدے کی بنیاد کہ ہندی چند گنواری بولیوں کے مجموعے کا نام ہے جن میں نہ تو باہمی ربط ہے نہ وہ ایک مقررہ معیار پر لائی جا سکتی ہیں یہ ہے کہ ابتدائی دور کے پادریوں نے یہ طریقہ اختیار کرلیا تھا کہ جس ضلع میں وہ ہوتے تھے وہاں ایک لغت مرتب کرنے لگتے تھے۔"

"The only foundation for the belief that Hindi is an arbitrary name for a group of vulgar dialects, which have little in common and could not be reduced to one standard, is the practice of the early Missionaries, each of whom set about compiling a dictionary for the district in which he happened to be placed."

(F.S. Growse of Bengal Civil Service)

ان گراموں اور لغتوں کی ترتیب کا صرف ایک ہی منشا ہو سکتا تھا کہ مقامی باشندوں کو اس تاریکی سے (بزعم خود) نکالیں جس میں وہ اپنے مذاہب کی وجہ سے پڑے ہوئے تھے۔ مسلمانوں کے مذہب کے مقابلے کی تاب ان میں نہ تھی اس لیے ہندوؤں کی طرف رخ کیا گیا اور مقامی بولیوں میں اظہار خیال کرنے کی کوشش کی گئی لیکن وہ ہندو نظام جسے ذاتوں کی بنیادوں پر قائم کیا گیا ہے اور جس نے بہت سے سیلابوں کو ہزاروں سال سے روک رکھا ہے، اس مشنری حملے کی دستبرد سے بھی محفوظ رہا اور جب ان کی نہ چلی تو صرف اسی پر اکتفا کرنا کافی سمجھا گیا کہ ہندو مسلمانوں کو آپس میں لڑا کر کمزور کردیا جائے، ایک اردو کا حامی بنا دوسرا ہندی کا۔ لیکن ہندوؤں نے ابتدا میں نہایت سلامت‌روی اور فراخدلی کا ثبوت دیا اور صرف یہ خواہش ظاہر کی کہ زبان تو ایک ہی رہے البتہ اردو اور ناگری دونوں خطوں میں لکھی جائے۔ لیکن رفتہ رفتہ یہ صورت پیدا کی گئی کہ ہندوؤں نے اسے مذہبی مسئلہ بنا لیا اور ستم‌ظریفی دیکھیے کہ وہ بھی اپنی دلیلوں میں سے ایک دلیل یہ دینے لگے کہ چونکہ مسلمان آزادی پسند ہیں اور محکومیت کو توڑنے کے لیے انھوں نے بنگال سے پنجاب و صوبہ سرحد تک مجاہدین کی ایک جماعت تیار کرلی ہے اور جو وہابی مشہور ہیں، لہذا اگر اس تحریک کو کچلنا ہو تو ہندی کو اس طرح ترقی دی جائے کہ ناگری رسم‌خط عدالتوں اور مدرسوں میں جاری کیا جائے۔ اس سلسلے میں راجہ شیو پرشاد سی۔ ایس۔ آئی انسپکٹر تعلیمات نے تعلیمی کمیٹی سنہ (۱۸۷۰ع) کے روبرو شہادت دیتے ہوئے یوں گہرافشانی فرمائی:—

"I think, after all, we are getting on very well in our United Provinces, and very little is wanted here except one thing, which is the root of much mischief, great hindrance, and endless complaints. I mean the court character, which is Persian. The true secret of the success in Bengal is that the same

"میرا خیال ہے کہ ہم ممالک متحدہ میں اچھی خاصی ترقی کر رہے ہیں۔ بس ایک بات کی کمی ہے جو بہت بڑی برائی کی جڑ ہے اور جس کی وجہ سے بڑی رکاوٹ اور غیر متناہی شکایتیں ہو رہی ہیں۔ میرا مقصد عدالتی رسم‌خط سے ہے

جو فارسی ھے - بنگال کی ترقی کا راز یہ ھے کہ جو خط عدالتوں میں ھے وھی دکانوں اور دیہات میں بھی ھے - بہار میں سر ایشلے ایڈن نے بڑا کام یہ کیا ھے کہ ھندی خط کو فارسی کی جگہ رائج کردیا ھے - میں نہیں سمجھتا کہ اودھ اور شمال مغربی صوبے بمقابلۂ صوبہ بہار زیادہ مسلمانی ھیں - یہ پٹنہ ھی تھا جہاں وھابی تحریکیں زوروں پر تھیں -

(صفحہ ۳۲۷- رپورٹ آف دی ایجوکیشن کمیشن صوبہ شمال مغربی و اودھ) -

character (Bengali) is used in the courts as in the shops and villages. Sir Ashley Eden has done a great thing in making the Hindi character take the place of Persian in Behar. I do not think Oudh and the North Western Provinces are more Muhammadan than the Province of Behar. It was in Patna that the Vahabi movements were so active."

(p. 327 report of the Education Commission N.W. Province.)

یہی راجہ شیو پرشاد جو اس وقت بابو تھے' اپنی " یاد داشت متعلق رسم‌خط عدالت " (Memorandom on Court Characters) میں سنہ ۱۸۶۸ع میں فرماتے ھیں کہ گورنمنٹ نے یہ تسلیم کرلیا ھے کہ انگریزی عوام کی زبان نہیں ھے- لیکن اس کا ایک غیر مرئی نتیجہ یہ ھو رہا ھے کہ فارسی جو بالکل اجنبی زبان ھے یا یوں کہنا بہتر ھوگا کہ فارسی خط میں لکھی ھوئی اردو جو نیم فارسی ھے' بیچارے عوام کے سر تھوپی جا رھی ھے -

چند سال بعد (سنۂ ۱۸۷۳ع میں) سر ولیم میور لفٹننٹ گورنر شمال‌مغربی صوبہ کو ھندوؤں کی طرف سے ایک میموریل بھیجا گیا جس میں مندرجہ ذیل چیزیں اردو رسم‌خط کے خلاف لکھی گئیں :-

" (۱) فارسی خط غیر ملکی ھے-

(۲) جمہور اس کے پڑھنے سے معذور ھیں -

(۳) خاص برائی یہ ھے کہ اس کا پڑھنا بہت مشکل ھے -

(۴) ان تحریروں میں آسانی سے تحریف ہو سکتی ہے۔

(۵) اس تحریر کے رواج کی وجہ سے فارسی اور عربی مشکل الفاظ زیادہ رائج ہو رہے ہیں۔

(۶) ہندی تحریر میں مکروہ فارسی اور عربی الفاظ کم ہو جائیں گے۔

(۷) ہندی زیادہ عام ہے۔ خط و کتابت، بہی کھاتہ، کاغذات دیہی سب اسی میں ہوتے ہیں۔

(۸) ہندی بھی تیزی سے لکھی جاسکتی ہے جیسا کہ کمایوں، گڑھوال، سنٹرل انڈیا، دیسی ریاستوں اور نیپال میں رائج ہے۔

(۹) مسلمانوں کو یہ تبدیلی پسند نہ ہوگی لیکن وہ تو آبادی کا صرف آٹھواں حصہ ہیں۔ جمہور کا خیال کرنا مناسب ہے (جو ہندو ہیں)۔

(۱۰) ہندی رسم خط سے عام تعلیم (Mass Education) میں ترقی ہوگی۔

(۱۱) ہندی سیکھنا آسان ہے۔

لہذا فارسی تحریر کی جگہ عدالتوں اور دفتروں میں ہندی یا ناگری رسم رائج کردیا جائے تو ہم ہمیشہ دعائیں دیں گے۔"

ان سب دلائل پر صرف ایک جملہ اور بڑھادیجیے اور دیکھیے کہ موجودہ زمانہ کے بڑے بڑے مدبر اور اہل علم بھی ہندی کی حمایت میں اس سے زیادہ کہہ سکتے ہیں یا نہیں؟ وہ یہ ہے :—

"The prevailing nationality is Aryan. The folklore of the peasantry is enshrined in the old Hindi Bhasha; the Bengali, Marhatti, and Gujrati congeners of Hindi are firmly established in the neighbourhood and it is philologically and politically idle to ignore its importance, present or future. It would

" ہندستان میں سب سے تعداد آریہ نسل کے لوگوں کی ہے۔ کاشتکاروں کی تاریخ و ادب سب ہندی بھاشا میں ہے اور اسی سے ملتی جلتی بولیاں یعنی بنگالی، مرہٹی، گجراتی وغیرہ اس کے اطراف میں مضبوطی سے قائم ہیں۔ اس چیز کی اہمیت کو کم سمجھنا خواہ وہ لسانی طور پر ہو یا سیاسی

طور پر فضول ہوگا۔ بس یہ کہنا حقیقت سے قریب تر ہے کہ عدالتوں کی انڈوپرشین (اردو) زبان کو زندہ رہنے کا کوئی حق سوائے اس کے نہیں معلوم ہوتا کہ وہ مسلمان بادشاہی کی یادگار ہے'' (ڈائرکٹر تعلیمات کی رپورٹ بابت سنہ ۷۴-۱۸۷۳ع)

be nearer the mark to say that the Indo-Persian of the Courts has no raison d'etre except as a remnant and reminiscence of Mahomedan soverignty." (Report of the Director of Education for 1873-4).

ہم کس ہندی کو اختیار کریں؟

فرض کیجیے کہ اوپر لکھے ہوئے بیانات بھی صحیح ہیں اور موجودہ زمانہ کے ہندی دوستوں کے دعوے بھی اس حقیقت پر مبنی ہیں کہ ''ہندوستان'' یعنی سرحند سے بنگالے تک اور جنوب میں ممالک متوسط کے بڑے حصہ تک ہندی رائج ہے۔ اور فرض کیجیے کہ بنگالی، مرہٹی، گجراتی، پنجابی، پشتو وغیرہ بھی اس ہندی سے بہت ہی قریب ہیں جو ''ہندوستان'' میں بولی جاتی ہے۔ لہذا نظری حیثیت سے تو مان ہی لینا پڑے گا کہ ضرور ''ہندی'' رائج کی جائے۔ چونکہ اس میں ذرا بھی شبہ نہیں کہ بچے کی تعلیم اس کی مادری زبان میں ہی ہونا ضروری ہے، اگر ہم اس ''ہندی'' کو بچوں کے لیے نہ استعمال کریں تو اس ظلم کا نتیجہ کم علمی بلکہ جہالت کی صورت میں رونما ہوگا۔ نہ تو وہ اپنے صحیح جذبات کو ایک مصنوعی زبان کے ذریعہ سے ظاہر کرسکیں گے نہ ان کا کوئی لٹریچر بنے گا بلکہ وہ ایک نیم ٹر ہندستانی کی طرح کبھی بے محل فارسی الفاظ بول جائیں گے اور کبھی بےتکے سنسکرت محاورے۔

لیکن ''ہندستان'' میں جو بولیاں رائج ہیں، یعنی بولی جاتی ہیں اور لکھنے تک محدود نہیں ہیں، ان کی خالص ہندی صورتوں میں سے کھڑی بولی، اودھی اور پوربی ممتاز ہیں۔ یہ کھڑی بولی قدیم برج بھاشا کی نکھری ہوئی صورت ہے۔ اسی بھاشا میں پرتھوی راج کے درباری شاعر ''چند'' نے ''پرتھوی رائے راسو'' لکھی تھی۔ یہ زبان قنوج کے دربار کے اثر سے کافی ترقی کرچکی تھی گو یہ نہیں کہا جاسکتا کہ بکرماجیت کے وقت سے پرتھوی‌راج کے زمانے تک عوام کی کیا زبان تھی۔ بہر حال

اسی قسم کی زبان میں للوجی لال کبی (شاعر) نے پریم ساگر لکھنے کی کوشش کی هے۔ اگرچه اس هزار سال کے عرصه میں برج بھاشا بہت کچھ ترقی کر چکی هے اور زبان اتنی بدل گئی هے کہ نہ تو اب «چند» کی زبان قنوج میں کوئی سمجھتا هے نه للولال کی مصنوعی بولی کوئی بولتا هے۔ لیکن اس تحریک کا نتیجه یه هوا که گزشته صدی کے اواخر میں مونگھیر کے «آریه دھرم پرچارک» اور «آریه درپن» بنارس وغیرہ نے هندو دھرم کے احیا کے سلسله میں دیانندجی سرسوتی اور للولال کبی کی پیروی شروع کی۔ انھوں نے هندو دھرم کو ویدک دھرم قرار دیا اور سنسکرت سے رشته جوڑنے کے لیے کھڑی بولی کو آریه بھاشا نامزد کیا اور پھر ویدوں کے متعلق جتنے حواشی لکھے وہ اسی مصنوعی آریه بھاشا یا سنسکرت آمیز هندی میں لکھنے شروع کیے۔ یه ایک مصنوعی بولی هے جو صرف سنسکرت کے اصلی الفاظ کو مذهبی خیالات کے ظاهر کرنے کے لیے استعمال کرتی هے اور پنڈتوں کی زبان کہی جانے کا حق رکھتی هے۔ اگرچه موجودہ برج بھاشا یعنی کھڑی بولی یا دلی، آگرہ، قنوج کے قرب و جوار کی عام بازاری اور گھریلو بولی اس مصنوعی بولی سے بدرجها ترقی یافته اور صاف هے، هندوستانی گرامر اور اس کے محاورے هندستانی محاورے اور گرامر کہے جاسکتے هیں لیکن اسے زندہ هندی سمجھنے کے باوجود ترقی دینے کی کوشش نہیں کی جاتی هے۔

یہی حال اودھی اور پوربی کا هے۔ اودھی زبان میں صرف ایک مستند کتاب لکھی گئی هے جو اب تک موجود هے۔ یعنی ملک محمد جائسی رح کی پدماوت۔ یه کتاب سلطان شیرشاہ کے زمانه میں (سنه ۹۴۷ھ) لکھی گئی اور موجودہ اودھی سے اتنی مختلف هے کہ وهاں کے باشندوں کو اپنی بولی میں ترجمه کرنا پڑتا هے۔ ظاهر هے کہ جب ولی اور میر کی زبانوں میں اصلاح هوگئی هے تو ایسی بولی جو تحریری معیار نه هونے کی وجه سے صرف بول چال تک محدود هو اس میں کیا کچھ تغیر و تبدل نه هوا هوگا۔ اس کا ایک بند ملاحظه هو:—

(رانی ناگمتی طوطے سے سنگل دیپ کے حسینوں کا حال پوچھتی هے اور وہ اس طرح جواب دیتا هے):—

| | |
|---|---|
| سنور روپ پدماوت کیرا | ہنسا سوا رانی مکھ ہیرا |
| پدمات کا حسن یاد کرکے | ہنسا طوطا اور رانی کا منہ تکنے لگا |
| جنھ سرور مانھ ہنس نہ آوا | بگلے تنھ سر ہنس کہاوا |
| جس جھیل میں ہنس نہیں آتا | بگلے ہی اس جھیل میں ہنس کہلاتے ہیں |
| دیو کینھ اس جگت انوپا | ایک ایک تیں آگر روپا |
| خدا نے پیدا کیا دنیا کو ایسا خوب صورت | کہ حسن میں ایک دوسرے سے بڑھ کر حسین ہے |
| کے من گرب نچھا جا کاہو | چاند گھٹا اور لاگا راہو |
| دل میں غرور کسی کو سزاوار نہیں | (غرور ہی سے) چاند گھٹا اور گہن لگا |
| لون بلون تہاں کو کاہا | لونی سوئی کنتھ جہ چاہا |
| حسین اور غیر حسین کا کیا ذکر | حسین وہی ہے شوہر جسے چاہے |
| کا پوچھو سنگل کی ناری؟ | دنہ نا پہنچے نس اندھیاری |
| سنگل دیپ کی عورتوں کا حال کیا پوچھتی ہو؟ | دن برابری نہیں کرسکتا وہاں کی اندھیری رات کا |
| پہپ سگند سوانھ کے کایا | جہاں ماتھ۔ کا برنوں پایا؟ |
| پھول سا خوشبودار ان کا جسم ہے | جہاں سر کا ذکر ہے، وہاں پاؤں کا کیا ذکر؟ |

کرهیں سوں سونے سوندهیں بھرسو روپے بھاگ
پیدائش اس کی سونے سے ہے۔ اور چاندی کی سی قسمت
سنت سوکھے گئے رانی۔ ہئیے لون اس لاگ
سنتے ہی مرجھا گئی رانی۔ اور دل میں نمک سا لگ گیا

کتنی زوردار زبان ہے! کتنے فطری استعارے ہیں! اور کیوں نہ ہو جبکہ شاعر ایک ایسی زبان میں کہہ رہا ہے جو زندہ زبان ہے، جو عوام کی بولی ہے اور ان کی روزمرہ کی زندگی سے گہرا تعلق رکھتی ہے۔ لیکن افسوس کہ اس زبان کی موجودہ

شکل کو، جو ایک ترقی‌یافته اودھی زبان ھے، کوئی ھندی کا ادیب اپنی تصنیفوں کے لیے استعمال نہیں کرتا۔ ایک مصنوعی ھندی رائج کرنے کی کوشش کی جارھی ھے اور ھزاروں نہیں، لاکھوں انسانوں کی مادری زبان کو دھرم اور قدامت‌پرستی کی قربان‌گاہ پر بھینٹ چڑھایا جا رھا ھے۔

پدماوت کی تحریر کے چار سو برس بعد بھی دھلی اور روھیلکھنڈ تک کے لوگ اس سے لطف‌اندوز ھوتے تھے۔ لیکن اس درمیان میں اودھی بولی بہت کچھ بدل گئی تھی اور ارباب ذوق کو اس سے بحث نہیں تھی کہ زبان ھندی ھے، ریختہ ھے یا فارسی۔ اس لیے اس قدیم اودھی زبان سے زندہ تعلق قایم رکھنے کے لیے سنہ ۱۲۱۱ھ میں یہ قصہ دوبارہ زبان ریختہ میں کہا گیا۔ مقدمۂ « پدماوت ریختہ » کے ضروری اقتباسات یہ ھیں:—

« سبب تالیف۔ خاکسار بےمقدار سید غلام‌علی مشہدی متخلص‌به عشرت ساکن بریلی ابجد خوان دبستان مرزا علی‌لطف صاحب سلمہ‌اللہ‌تعالی (یہ اس وقت زندہ تھے) کہ ذات با برکات ان کی ذوق یاب شعر و شاعری کی کلام کرامت نظام مرزا رفیع‌السودا مرحوم مغفور سے ھے بلکہ شاگرد ان کے ھیں چند روز سے سنہ ۱۲۱۱ھ درمیان شہر رامپور کے کہ نام خاص اس شہر بلند اور بلدۂ ارجمند کا مصطفی‌آباد ھے......... وارد تھا۔ کہ مولوی قدرت‌اللہ صاحب شوق نے فرمایا کہ..............میر ضیاءالدین نام متخلص‌به عبرت متوطن شاھجہان‌آباد، خوش باش قصبۂ رامپور ھمارے آشنا تھے اور رفقائے نجو خاں مرحوم کے انیس و جلیس تھے.........خان والا شان مرحوم کی خاطر سے (عبرت صاحب) اشعار فارسی و ھندی کے کہتے تھے.........ان کی فرمائش سے انھوں نے قصہ راجہ رتن‌سین اور پدماوت کا کہ زبان پوربی میں تصنیف مولانا ملک محمد جائسی کا ھے، زبان ریختہ میں تصنیف کرنا شروع کیا۔ (نصف کے قریب لکھا تھا کہ) عبرت کو مرض‌الموت ھوا اور ساتھ حسرت و غم نا تمامی اس داستان ندرت بیان کے دارالفنا سے دارالبقا کی طرف قدم رنجہ فرمایا..............اور وہ صاحب فرمائش زبدۂ خوانین روزگار یعنی نجو خاں سپہ سالار بھی بیچ کارزار فرنگیان آتشبار کے رفاقت نواب غلام محمد خاں پسر نواب فیض‌اللہ مرحوم و مغفور میں، بنام آوری تمام کام آیا۔

مہربان من اب استدعا اور آرزو ہم مشتاقوں کی یہ ہے کہ بسبب فکر تمہاری کے یہ قصہ عجیب و غریب باقی‌ماندہ بیچ نظم آبدار کے آب وتاب انتظام کے پاوے ''۔

اس آخری دور میں بھی ادبیات سے سپاہیوں تک کو دلچسپی تھی اور کمپنی بہادر کے گوئندوں کو ابھی ہندی اردو اور ہندو مسلمان، دین اور دھرم کا جھگڑا شروع کرنے کا موقع نہیں ملا تھا۔ رامپور میں جو کسی حد تک اب بھی آزاد ہے اور مسلمانوں کی بستی ہے، کون مجبور کرسکتا تھا کہ پوربی زبان سے اتنی محبت کی جائے کہ اصل مع ترجمہ اردو شائع ہو اور پھر شاہان مغلیہ کی سنت پر عمل کرتے ہوئے اس کی '' ریختہ '' میں نظم بھی ہو۔ عبرت کو اس کا شبہ ہوا کہ بعض تنگ‌نظر اس قسم کی چیزوں کو کفر و اسلام کا جھگڑا بنا سکتے ہیں۔ کس خوش اسلوبی سے وہ اس کا جواب دیتا ہے :—

,, سوال کرنا قلم نزاکت رقم سے واسطے تالیف اس قصۂ لطیف کے ''

جو دیکھی اس کی میں نے رائے صائب　　کہا اپنے قلم سے ہو مخاطب
جہاں میں تجھ سے ہے اشراق ایجاد　　فلاطوں کا تو حکمت میں ہے استاد
ہے دل میں تاکہ میں ہوکر نوا ساز　　نکالوں پردۂ دل سے اک آواز
برائے خاطر یاران بےکیں　　لکھوں اک داستان شوخ و رنگیں
کروں خورشید ساں طبع آزمائی　　سیاہی کی بناؤں روشنائی
بدل شنگرف کے رنگ شفق ہو　　گلستاں کا نمونہ ہر ورق ہو
خموش الفاظ ہوں جوں غنچۂ گل　　معانی میں چھپا ہو شور بلبل
صلاحاً لیک، میں پوچھوں ہوں تجکو　　کہ کرتا ہوں بیاں عشق ہندو
کہے کوئی کہ عبرت سا مسلماں۔　　ہوا ہے عشق کافر سے سخن راں
جواب معترض مجکو بتا دے　　مرے دل سے یہ شبہ تو مٹا دے

# جواب تشفی مآب قلم کا

قلم بولا کہ اے سرمایۂ عقل		تو جس قصے کو چاہے کر وہی نقل
کہ عشق آزاد ہے کا کفر و دیں سے		نہیں کچھ کام اسے شک و یقیں سے
وہ ان دونوں ہی عالم سے ہے آزاد		کرے ہے کفر و دیں دونوں کو برباد
نہیں کچھ مانتا عشق ستمگار		کہ کیا تسبیح ہے اور کیا ہے زنار
مسلماں، کافر اس سے سب ہیں مجبور		حقیقت شیخ صنعاں کی ہے مشہور
نہ اک بلبل ہی کو رکھتا ہے غمناک		کرے ہے گل کے بھی سینہ کو صد چاک
کرے ہے روشن اپنا شعلہ جس دم		جلا دے شمع و پروانہ کو باہم
سنی اے قبلۂ امید عبرت		جناب عشق کی تو نے حقیقت
جہاں میں عشق کا جو رسم و دیں ہے		معاف حضرت شرع متیں ہے
کرے گا اعتراض اس میں جو بیجا		جناب عشق کا مردود ہوگا
قلم نے جب مجھے ڈھارس بندھایا		سخن کے گھر فراغت سے میں آیا

---

لیکن بدقسمتی سے اب وہ زمانہ آگیا یا یوں کہنا بہتر ہوگا کہ ارباب سیاست نے وہ حالت پیدا کردی ہے کہ گائے اور باجا، محرّم و دسہرہ، تولاّ و تبرّا، آریہ اور سناتن، اردو ہندی، اشتراک و انفراد، جمہوریت و آمریت، اقرار و انکار کی وجہ سے اگر کوئی مسلمان وحدت وجود کے متعلق اس قسم کے اشعار کہے تو فوراً اسے کمیونسٹ فرض کرلیا جائے گا اور گو وہ نیم ملاؤں کے فتووں کی پروا نہ کرے اور اپنا اعتماد صاحب فصوص پر رکھے اور رومی و تبریزی کے دجلے کو گنگائے ویدانت سے ملائے، لیکن سیاست کی خشک منطق کے سامنے ادبی لطافتوں کی کون پروا کرتا ہے، خواہ عبرت لاکھ کہے کہ:—

اسی اک ذات کی ہیں سینکڑوں شاں		ہے جن کا مظہر کامل یہ انساں
ز دریا موج گونا گوں برآمد		ز بیچونی برنگ چوں برآمد

ہزاروں شان میں ہوکر وہ گزرا	کبھی وامق بنا وہ گاہ عذرا
کہیں شمع شبستاں وہ کہایا	کہیں پروانہ ہو دل کو جلایا
کہیں مثل پدم کہلایا بھوگی	رتن بن کر ہوا گاہے وہ جوگی
نہ کعبے سے غرض نہ طالب دیر	ہے مقصد اس کو اپنے جلوے کی سیر
خم وحدت کی مے کے ہیں یہ سب جوش	کہ کوئی ہوش میں ہے کوئی مدہوش
وہی دیر و حرم میں جلوہ‌گر ہے	کہ ہر اک سنگ میں خفیہ شرر ہے
ہے اک شعلے سے اے شیخ و برہمن	چراغ کعبہ و بتخانہ روشن
نمی‌دانم کہ دل یا دوست گویاست	صدائے قلقل از مے یا ز میناست

---

اوپر کی عبارت سے صرف وحدت وجود ہی کا تذکرہ مقصود نہیں ہے بلکہ یہ بھی ہے کہ آپ شاعر کی روانی بیان کو دیکھیں۔ یہی ایک ثبوت ہے کہ اردو زبان عام زبان ہوچکی تھی۔ تاہم جہاں عبرت نے پدماوت کا ترجمہ شروع کیا ہے وہ ترجمہ اگرچہ آزاد ہے لیکن ملک محمد کی روانی اور سلاست کو نہیں پہنچتا۔ ملک محمد کا بند جو پہلے دیا گیا ہے اس کا آزاد ترجمہ یہ کیا گیا ہے :—

قسم دیتی ہوں تجکو مجھ سے سچ بول	ٹک اپنے دیدۂ انصاف کو کھول
کہ میرا حسن بہتر یا پدم کا	بتادے فرق جو ہو بیش و کم کا
کہا رانی سے سن اے ناز پرور	رہے نت چتر دولت تیرے سر پر
پدم کی بات سچ مت پوچھ مجھ سے	کہ ہے وہ گل نہایت دور تجھ سے
اگرچہ تو بھی اک رشک پری ہے	ترے ہر عضو میں جادو گری ہے
و لیکن اس پری رو کا کف پا	ترے منہ سے کہیں دلچسپ ہے گا
جو دیکھے شکل تو اس دلربا کی	نظر آوے تجھے قدرت خدا کی
نکل آوے جو خورشید جہاں تاب	فروغ مہ اڑے مانند سیماب

مقابلۃً یہ نظم اس لیے زیادہ پھیکی معلوم ہوتی ہے کہ خود "اردو" اس ڈیڑھ سو سال کے عرصے میں بدل چکی ہے اور ترجمہ کی وجہ سے سلاست زبان باقی نہیں رہی۔

بہر حال منشائے تحریر یہ ہے کہ ہمارا فرض ہے کہ ہم ترقی دیں تو اس

زبان یا بولی کو دیں جو کسی خطۂ ملک میں عام طور پر بولی جاتی ہے اور مرد عورت، بچے بوڑھے اس میں اپنا اظہار خیال کرسکتے ہوں۔ نہ وہ ہندی ترقی کرسکتی ہے جو بنارس کے پنڈتوں نے ایجاد کی ہے نہ وہ اردو ملک کی زبان قراردی جاسکتی ہے جو علمی رسالوں اور عربی آمیزی تک محدود ہے۔ سیدھی سادی لیکن ترقی یافتہ بامحاورہ اور روزمرہ کی زبان خواہ اسے ہندی کہیے، ریختہ کہیے یا اردو نام رکھیے ایک ہی ہے اور ایک ہی ہونی چاہیے۔

سوال ہوگا کہ یہ زبان کہاں بولی جاتی ہے؟ اس کا جواب نہایت آسان ہے کہ یہ شمالی ہندستان کے شہروں کی زبان ہے اور کانگرس نے ہندو مسلم اتحاد کو سامنے رکھ کر اسے نہ ہندی کہا ہے نہ اردو بلکہ اس کا نام ہندستانی قرار دیا ہے اگرچہ بعض کانگرسی حضرات اب تک اس لفظ کا اصلی مفہوم نہیں سمجھے اور بلاوجہ ملک میں سیاسی گتھیوں کے ساتھ ایک ادبی گتھی پیدا کرنا چاہتے ہیں۔ کانگرس کا فرض ہے کہ ماہرین « ہندستانی » کی ایک کانفرنس کرنے کے بعد اس مسئلہ کو ہمیشہ کے لیے واضح کردے تاکہ غلط فہمی کی کوئی گنجائش نہ رہے اور اس پس منظر کا بھی خیال رکھے جس کی وجہ سے آسان اردو یعنی ہندستانی پر حملہ کیا گیا ہے تاکہ فیصلہ میں مندرجہ ذیل باتوں کا خیال رہے:—

(۱) آسان اردو یا ہندستانی شمالی ہندستان کی زبان ہے۔ یہ خصوصیت سے شہروں اور قصبات میں بولی جاتی ہے اور گاؤں کے متمدن باشندے بھی اسے سمجھتے اور بولتے ہیں۔ لیکن ان کی عورتوں اور بچوں کی زبان نہیں ہے اس لیے یہ گاؤں والوں کی مادری زبان نہیں ہے۔

(۲) آسان ہندی کوئی زبان نہیں ہے۔ البتہ اگر آسان ہندی سے یہ منشا ہے کہ وہ بولیاں جو انبالہ سے بنگالہ تک دیہاتوں میں بولی جاتی ہیں اور بولنے والوں کی مادری بولیاں ہیں تو ہندستانی بولنے والوں کو بہت خوشی ہوگی اگر ان میں سے کسی کو ترقی دےکر ہندستانی سے قریب لایا جائے۔ اس میں لٹریچر تیار ہو اور عوام کو اسی بولی میں تعلیم دی جائے۔ ان بولیوں میں سے کھڑی بولی، اودھی،

پوربی اور بہاری مشہور ہیں اور راجستھانی شامل کی جاسکتی ہے - ان زبانوں کی گرامر سادہ ہے ۔ ان میں تذکیر و تانیث کا جھگڑا بھی نہیں - مثلاً پوربی میں کہیں گے « مہراروجات با - مذئی جات با اس کی سنسکرت آمیز مصنوعی ہندی ہے : «استری جاتی ہے - پُرش جاتا ہے» اور اس کی ہندستانی ہے : «عورت جاتی ہے - مرد (یا آدمی) جاتا ہے» -

(۳) چونکہ ہندستانی زبان میں فارسی' عربی' سنسکرت' انگریزی وغیرہ کے لفظ بالکل ہندستانی ہوگئے ہیں اور اپنی اصلی شکلوں کو بہت کچھ چھوڑ چکے ہیں اور اس میں سیکڑوں الفاظ ایسے ہیں جو بین‌الصوبجاتی (Interprovincial) ہی نہیں بلکہ بین‌الملی (International) ہیں اس لیے اس زبان کو حق حاصل ہے کہ وہ شمالی ہند کی مختلف ہندیوں کو ملانے اور دوسرے صوبوں میں انگریزی کی جگہ لینے کی کوشش کرے اور ملک کی زبان کہلائے -

(۴) ہندستانی گرامر خود اپنے اصول رکھتی ہے - یہ سنسکرت اور عربی کے اصول نہیں مان سکتی اس لیے کہ ان دونوں زبانوں میں تثنیہ (Dual) بھی ایک صیغہ ہے جو ہندستانی میں نہیں - اس کے علاوہ تذکیر و تانیث بہت کچھ سماعی ہے اور جمع بنانے کے قاعدے بالکل نرالے ہیں - فارسی گرامر بھی ہندستانی کے لیے موزوں نہیں ہوسکتی - پوربی یا بنگالی کی طرح فارسی میں افعال کے اندر تذکیر و تانیث نہیں لیکن ہندستانی میں ہے ' اس لیے ہندستانی گرامر کے اصول منضبط ہوجائیں تو بہتر ہے - ان اصول کو دیکھنے سے معلوم ہوگا کہ اس زبان کی ساخت انوکھی ہے یعنی اگرچہ کچھ کچھ شمالی ہندستان کی ہندیوں سے ملتی ہے' لیکن بعض افعال و روابط اس زبان کے لیے مخصوص ہیں -

(۵) ہندستانی زبان کے لیے تین رسم‌خط مانے جائیں - اردو' ناگری اور لاطینی - اور ہر صوبے میں سرکاری کاغذات وغیرہ کے علاوہ جتنی تعلیمات کے سلسلے کی کتابیں ہوں وہ سب ان تینوں خطوں میں شائع کی جائیں لیکن سب کی زبان ایک ہی ہو -

(۶) ایک ایسے مرکزی ادارے کی ضرورت ہے جو ہندستانی زبان کا معیار مقرر

کرے اور مختلف صوبوں کی سرکاری یا نیم سرکاری مطبوعات کی نگرانی کرے اور اگر کسی چیز کو اصلی معیار کی بجائے افراط یا تفریط کی طرف مائل دیکھے تو بازپُرس کرسکے۔

(۷) ایک ایسے ادارے کا قیام ہو جو زیادہ سے زیادہ تین ہزار لفظوں میں ہندستانی زبان کے لفظوں کو محدود کردے تاکہ ان کے ذریعے سے دوسرے صوبوں اور غیر ممالک کے لوگوں کو ہندستانی لٹریچر پہنچایا جاسکے۔ عام آدمی کو اپنے کاروبار کے لیے ایک ہزار سے دو ہزار تک الفاظ کی ضرورت ہوتی ہے اور سائنس و ادب کی ایک ہزار اصطلاحیں شامل کرلی جائیں تو ہر قسم کا عامی و ادبی کام ہونا کچھ مشکل نہیں۔ اس ڈکشنری کے ساتھ ایک آسان گرامر مرتب کرنے کا کام بھی اسی ادارے سے متعلق ہونا چاہیے۔ راقم الحروف نے انفرادی طور پر اس کام کو شروع کردیا ہے۔

## فرقہ پرستی کا خطرہ

بدقسمتی سے گزشتہ پچاس سال سے فرقہ پروری کے جراثیم کو نہ صرف ترقی ہورہی ہے بلکہ وہ حضرات بھی جو قوم پروری کی طرف مائل ہیں عوام کی رائے کے دھارے میں بہتے ہوئے نظر آتے ہیں۔ بہت ممکن ہے کہ جس طرح ابتدا میں فارسی کے خلاف آواز اٹھوائی گئی اور اس کی جگہ انگریزی رائج کی گئی اور جو لوگ انگریزی تعلیم و تمدن کے مخالف تھے انھیں ٹوڈی اور قدامت پرست کہہ کر خاموش کردیا گیا اور اس کے بعد جب اردو رائج ہوئی تو اس کو یہ کہہ کر نکلوایا کہ اس کا رسم‌خط مشکل ہے اور اس صدائے بے‌ہنگام میں ڈاکٹر فیلن (صاحب لغت)، سر ولیم جونز، پروفیسر مونیر ولیمز کے ساتھ اخبار آرین، راجہ شیو پرشاد، پنڈت متھرا پرشاد مصرا وغیرہ شامل ہوگئے اور مسٹر فریڈرک پنکوٹ (Mr. F. Pincott, M.R.A.S.) نے یہ طے کردیا کہ "اصلی مسئلہ زبان کا نہیں بلکہ ابجد کا ہے" "The real language question is one of alphabets." لیکن بہت ممکن ہے

کہ اب ناگری رسم‌خط جاری ہونے کے بعد ہندستانی زبان کو بھی بدلنے کی کوشش کی جائے۔ یہ خطرہ ایک حد تک حق بجانب ہے اس لیے کہ اب جو زبان ایجاد کی جارہی ہے اس میں سے چن چن کر نہ صرف فارسی عربی کے ہندستانی لفظوں اور محاوروں کو نکالا جارہا ہے بلکہ یہ ظلم ہورہا ہے کہ خالص سنسکرت سے نکلے ہوئے ہندستانی لفظوں کو پھر مخرج کی طرف واپس کیا جارہا ہے۔ لیکن جب یہ مسئلہ اٹھایا گیا تھا اس وقت صرف یہ خیال تھا کہ ہندستانی زبان سے ایسے الفاظ نکال دیے جائیں جو عوام میں رائج نہیں خواہ وہ کسی زبان کے ہوں۔ بابو ہریش چندر بنارسی نے ایجوکیشن کمیشن سنہ ۱۸۸۲ع کے سامنے جو بیان دیا تھا وہ ذرا دلچسپ ہے وہ کہتے ہیں :—

"ہم (اردو حرفوں کے ذریعے سے) ہزاروں مختلف لفظ بنا سکتے ہیں۔ خدا ہمیں ایسے حرفوں سے بچائے ........ دفتروں میں فارسی حرفوں کا استعمال نہ صرف ہندوؤں پر ظلم ہے بلکہ ہر امپیریل مجسٹی (ملکہ وکٹوریہ) کی وفادار رعایا کی کثیر تعداد کے لیے الجھن اور مشکل کا سبب ہے............مجھے افسوس ہے کہ آنریبل سید احمد خاں بہادر سی۔ ایس۔ آئی۔ نے اپنی شہادت کے سلسلے میں فرمایا ہے کہ اردو شرفا کی زبان ہے اور ہندی دیہاتی بولی ہے۔ یہ بیان نہ صرف غلط ہے بلکہ ہندوؤں کے ساتھ نا انصافی ہے.. ...... بیرونی لفظوں نے ہماری خالص ہندی کو برباد کردیا ہے۔

Babu Harish Chandra of Benares says :—

"We can have a thousand new pronunciations. May God save us from such letters ...........

The use of Persian letters in offices is not only an injustice to Hindus, but it is a cause of annoyance and inconvenience to the majority of the loyal subjects of Her Imperial Majesty............ ..

I am sorry to learn that the Honourable Sayyid Ahmad Khan Bahadur, C.S.I., in his evidence before the Education Commission says that Urdu is the language of the gentry and Hindi that of the vulgar. The statement is not only incorrect, but unjust to the Hindus.

"This interposition of foreign words has spoiled true Hindi. Hindi by itself without much

foreign aid can easily answer our purpose...... ..... .....

I do not mean to say that all Persian words should be banished from our vernacular. This is beyond our power. Who can dispense with the words 'matlab', 'adalat', 'hazar', 'Jahaz', 'wazir', 'badshah', 'jama kharach', 'nekniyat', 'sahib'.. ....................

We want the pure simple vernacular understood by the public and written in character familiar to the majority.

In books of science, of course, we are compelled to use technicalities for which we can not find equivalents in the vernacular."

(see Report of the Education Commission 1882.)

ھندی بغیر غیر ملکی مدد کے ھمارا کام نکال سکتی ھے... ..... . ........ ...میں یہ نہیں کہنا چاھتا کہ سب فارسی لفظ ھماری بولی سے نکال دیے جائیں۔ یہ ھمارے بس کی بات نہیں ھے۔ کون ھے جو ایسے لفظوں کو نکال سکتا ھے جیسے: مطلب' عدالت' حاضر' جہاز' وزیر' بادشاہ' جمع خرچ' نیک نیت' صاحب وغیرہ... .....ھم صرف یہ چاھتے ھیں کہ وہ زبان رائج ھو جو خالص اور آسان عوام کی بولی ھو اور ایسے خط میں لکھی جائے جس سے (وفادار) رعایا کی اکثریت مانوس ھو۔ ھاں' سائنس کی کتابوں کے لیے مجبوری ھے کہ ھماری بولی میں مترادفات نہیں ملتے اور ھمیں اصطلاحیں (فارسی؟) استعمال کرنی پڑتی ھیں'۔

(رپورٹ صفحہ ۲۰۰--۲۰۲)

بےشک آپ آسان ھندستانی کے حامی معلوم ھوتے ھیں اور ان فارسی کے لفظوں کو نکالنا ناممکن تصور کرتے ھیں جو ھندستانی میں گھل مل گئے ھیں۔ آپ کو کیا معلوم تھا کہ ایک زمانہ وہ آنے والا ھے کہ اسمائے نکرہ نہیں بلکہ معرفہ اور علم (Proper Names) بھی بدلے جا سکیں گے اور ھندستان کو بھارت ورش' برار کو ودھرب' ھندستانی سی پی کو مہا کوشل' آگرہ و اودھ کو جُٹ پرانت کہہ سکیں گے اور نیشنل ادارے بھی منہ تکا کریں گے۔ آپ کہتے ھیں کہ وزیر بادشاہ وغیرہ کو کون بدلے گا؟ اول تو اس قسم کے انسان اب قصۂ پارینہ ھوگئے ھیں لیکن ھماری

ملکی آزادی طلب کرنے والی جماعت نے جسے عربی میں حزب‌الوطنیہ کہہ سکتے ہیں اور جسے "ہندستانی" کے ہمدردوں نے "راشٹریہ مہاسبھا" کے نام شدھ کیا ہے، اپنی تحریروں اور اعلانوں میں بھی "کانگرس" یا "نیشنل کانگرس" کا لفظ چھوڑ دیا ہے اگرچہ ہندستان کا بچہ بچہ اس لفظ سے آشنا ہے۔ اس جماعت نے چند افراد کو سکریٹری کے نام سے موسوم کیا تھا جو پریسیڈنٹ کے لیے منشی یا کاتب کا کام انجام دیتا ہے۔ لہذا ان غیر ملکی لفظوں کی جگہ پریسیڈنٹ یا صدر کو تو سبھاپتی بنادیا گیا اور سکریٹری کو وزیر فرض کرکے "منتری" کا لقب عطا ہوا۔ صاحب کی بجائے شریمان یا شری‌جت آ گئے۔ جمع خرچ جوڑ نکاس بن گیا۔ غرضکہ بہت کچھ ہوا اور ہونے والا ہے اور سب نیشنلزم اور حریت‌پسندی اور ترقی کے نام پر ہو رہا ہے۔ لیکن ابتدا صرف اسی سے کی گئی کہ ناگری رسم‌خط ہندوؤں کی اکثریت کا رسم‌خط ہے اور زبان ایک ہی ہے جسے آسان ہندستانی کہہ سکتے ہیں۔

سنہ ۱۹۰۰ع لفٹنٹ گورنر مکڈانلڈ نے یوپی میں ناگری رسم خط کو جاری کیا اس سے بہت پہلے یہ ہندو مسلم مسئلہ بنایا جاچکا تھا اور ہندو اپنی وفاداری کے صدقے میں وہابی اور جہادی خیال کے مسلمانوں کے رسم‌خط کو نکلوانا چاہتے تھے۔ گورنمنٹ کے اشارے سے یوپی کے بااثر مسلمان ہندستانی زبان کے لیے احتجاج کرنے سے روک دیے گئے تھے۔ اس وقت جو فضا پیدا ہوگئی تھی وہ ذیل کی دو نظموں سے ظاہر ہوتی ہے۔ یہ نظمیں ناگری رسم‌خط میں پنڈت آر۔ ان۔ ترپاٹھی جی نے ایک نظموں کی کتاب میں جس کا نام "کویتا کومڈی" ہے شائع کردی ہیں۔ افسوس ہے کہ یہ کتاب بچوں اور طالب‌علموں کے لیے لکھی گئی ہے اور مسلسل اس زہر کو قائم رکھنے میں امداد دیتی ہے جو آج سے پچاس سال پہلے ہندستان کی مشترکہ قومیت کو مٹانے کے لیے پھیلایا گیا تھا۔ اردو کی اپیل اودھ پنچ لکھنؤ میں ۱۷ مئی سنہ ۱۹۰۰ع کے پرچے میں شائع ہوئی تھی:—

# اردو کی اپیل

خدایا پڑی کیسی افتاد ہے
بڑے لاٹ صاحب سے فریاد ہے

مجھے اب کسی کا سہارا نہیں
یہ بے وقت مرنا گوارا نہیں

مرا حال بہر خدا دیکھیے
ذرا میرا نشو و نما دیکھیے

میں شاہوں کی گودی کی پالی ہوئی
مری ہائے یوں پائمالی ہوئی

نکالے زباں پھرتی ہوں باؤلی
خدایا میں دلّی کی تھی لاڈلی

ادائیں بلا کی ستم کا جمال
وہ سج دھج قیامت، وہ آفت کی چال

مرے عشق کا لوگ بھرتے تھے دم
نہیں جھوٹ کہتی، خدا کی قسم

یہ آفت لڑکپن میں آنے کو تھی
جوانی ابھی سر اٹھانے کو تھی

نکالے تھے کچھ کچھ ابھی ہاتھ پاؤں
چمک پھیلتی جاتی تھی گاؤں گاؤں

کہ غیبی طمانچہ سے منہ پھر گیا
مہ چاردہ ابر میں گھر گیا

مری گفتگو اور ہندی کا حرف
وہ شعلہ فشانی، یہ دریائے برف

اس انداز پر دل ہوا لوٹ پوٹ
دولائی میں اطلس کی، گاڑھے کی گوٹ

خدایا نہ کیوں مجھکو موت آ گئی
کہاں سے مرے سر یہ سوت آ گئی

نہ جھومر نہ جھمکا نہ بالے رہے
نہ گیسو مرے کالے کالے رہے

نہ اطلس کا پاجامہ کلیوں بھرا
دوپٹہ گلابی مرا کیا ہوا

نہ سرمہ نہ مسّی نہ مہندی کا رنگ
عجب تیری قدرت عجب تیرے ڈھنگ

نہ بیلے کی بدّھی نہ اب ہار ہے
نہ جگنو گلے میں طرحدار ہے

نہ جھانجوں کی جھن جھن، کڑوں کا نہ شور
دوپٹے کی کھسکن نہ محرم کا زور

وہ بانکی ادائیں وہ ترچھے چلن
قِفِرُّوا ہوا، ہوگیا سب ہرن (؟)

بس اب کیا رہا، کیا رہا، کیا رہا
فقط ایک دم آنا جانا رہا

یہ سودا بہت ہم کو مہنگا دیا     کہ خلعت میں حاکم نے لہنگا دیا
انگوچھوں کی اب تم پہبن دیکھنا     کھلی دھوتیوں کا چلن دیکھنا
وہ سیندور بالوں میں ایسی جٹی     کہ ہے پارک میں جیسے سرخی کٹی
(وغیرہ)

اس کا جواب "بھارت متر" اخبار میں مسٹر بال مکند گپتا نے اس طرح دیا تھا:

## اردو کو اُتّر (یعنی جواب)

نہ بی بی بہت جی میں گھبرائیے     سنبھلیے ذرا ہوش میں آئیے
کہو کیا پڑی تم پہ افتاد ہے     سناؤ مجھے کیسی فریاد ہے
کسی نے تمھارا بگاڑا ہے کیا؟     سنوں حال میں بھی تو اس کا ذرا
نہ اُٹھتی میں یوں موت کا نام لو     کہاں سوت؟ مت سوت کا نام لو
بہت تم پہ ہیں مرنے والے یہاں     تمھاری ہے مرنے کی باری کہاں
بہت بہکی بہکی نہ باتیں کرو     نہ سائے سے تم آپ اپنے ڈرو
ذرا منہ پہ پانی کے چھینٹے لگاؤ     یہ سب رات بھر کی خماری مٹاؤ
تمھاری ہی ہے ہند میں سب کو چاہ     تمھارے ہی ہاتھوں ہے سب کا نباہ
تمھارا ہی سب آج بھرتے ہیں دم     یہ سچ ہے تمھارے ہی سر کی قسم
تمھاری ہی خاطر ہیں چھتیس بھوگ     کہ لٹو ہیں تم پر زمانے کے لوگ
جو ہیں چاہتے، ان سے ریجھو رجھاؤ     کوئی کچھ جو بینڈی کہے، سو سناؤ
وہی پہنو جو کچھ ہو تم کو پسند     کسو اور بھی چست محرم کے بند
کرو اور کلیوں کا پاجامہ چست     وہ دھانی دوپٹہ وہ ٹِک ٹِک درست
وہ دانتوں پہ مسی گھڑی پر گھڑی     رہے آنکھ آئینہ ہی سے لڑی
کڑے سے کڑے کو بجاتی پھرو     وہ بانکی ادائیں دکھاتی چلو
مگر اتنا جی میں رکھو اپنے دھیان     وہ بازاری پوشاک ہے میری جان
جنا تھا تمھیں ماں نے بازار میں     پلی شاہ عالم کے دربار میں

ملی تم کو بازاری پوشاک بھی | وہ تھی دوغلے کاٹ کی فارسی
وہ پھر اور بھی کٹتی چھنٹتی چلی | وضع روز اس کی پلٹتی چلی
وہی تم کو پوشاک بھاتی ہے اب | نہیں اور کوئی سہاتی ہے اب
مگر ایک سُن آج مطلب کی بات | نہ پچھلا وہ دن ہے نہ پچھلی وہ رات
کیا ہے طلب تم کو سرکار نے | تم آئی ہو انگریزی دربار میں
سو اب چھوڑیے شوق بازار کا | ادب کیجیے کچھ تو دربار کا
ادب کی جگہ ہے یہ دربار ہے | کچہری یہ کچھ ہے نہ بازار ہے
یہاں آئی ہو آنکھ نیچی کرو | مٹکنے چٹکنے پہ مت اب مرو

(یہاں تین شعر ترک کردیے گئے ہیں)

یہ سرکار نے دی ہے جو ناگری | اسے تم نہ سمجھو نری گھاگری
تمھاری یہ ہرگز نہیں سوت ہے | نہ حق میں تمھارے کبھی موت ہے
سمجھ لو ادب کی یہ پوشاک ہے | حیا اور عزت کی یہ ناک ہے
ادب اور حرمت کی چادر ہے یہ | چڑھو گود میں مثل مادر ہے یہ
یہی آپ کی ماں کی پوشاک تھی | یہ آزاد سے پوچھنا تم کبھی
عنایت ہے تم پر یہ سرکار کی | تمھیں دوسری اس نے پوشاک دی
برائی نہ اس کی کرو دوبدو | بڑھائے گی ہر دم یہی آبرو
پرانی بھی ہے وہ تمھارے ہی پاس | اسے بھی پہن کر رہو بے ہراس
کرو شکریہ جی سے سرکار کا | کہ اس نے سکھائی ہے تم کو حیا

مندرجہ بالا عبارتوں سے صاف ظاہر ہے کہ کچھ لوگ مشترکہ قومیت و تمدن کے مخالف ہی نہیں بلکہ دشمن ہیں اور ان کے اقوال کا اندازہ افعال سے ہورہا ہے۔ ایسی حالت میں فرقہ پرستی کا خطرہ اگر ہو تو بیجا نہیں۔ اگر یہ کہا جائے کہ بعض ناسمجھ افراد ایسی باتیں کرتے ہیں، جمہور کا نہ تو غیر ملکی تمدن و علم سے بیر ہے، نہ اس سے ان کا نقصان ہے، لہذا ایسی تحریکیں چند دن میں خود مردہ ہوجائیں گی اور جس طرح مسلمانوں نے «خذ ما صفا» اور «دع ما کدر» پر عمل کرتے ہوئے جس

جگہ گئے وہاں کا تمدن و علم اپنے اندر جذب کرلیا، اسی طرح باوجود ذاتوں کی کشمکش اور مذہب کی تنگیوں کے ہندوؤں میں بھی جو جماعتیں میدان علم و عمل میں آگے ہیں وہ اسلام کی اخوت و مساوات و حریت، اور یورپ کی علمی ترقیوں کی دلدادہ ہیں اور باوجود شاستروں کی ممانعت کے پنڈت مدن موہن مالوی جی نے سمندر پار کرنے کا راستہ کھول دیا ہے اور صرف محبت وطن کی وجہ سے خاک پریاگ و گنگا جل کو ٹیمز کو پوتر کرنے کے لیے اپنے ساتھ رکھا تھا۔ اب وہ زمانہ نہیں رہا کہ شاہ دہلی کا نمکخوار قدیم راجہ رام موہن رائے سمندر عبور کرنے کے جرم میں ذات باہر ہو۔ اب تو یہ حالت ہوگئی ہے کہ ہندیوں کی کثیر تعداد نہ صرف یورپین تمدن و علم کی پرستش کرتی ہے بلکہ اس سے مرعوب ہوکر اپنے خالص ہندستانی تمدن کو غیر ملکی قرار دے رہی ہے اور فارسی عربی یا انگریزی سے نفرت کی صدائیں صرف ایسی جماعت کی طرف سے اٹھ رہی ہیں جو ہندستان کو صدیوں پیچھے لے جانے اور کپڑے ادھیڑ کر سینے کی سعی لاحاصل کرنا چاہتی ہے۔

یہ سچ ہے اور بالکل سچ ہے کہ بعض افراد یا جماعتیں جھوٹے جوش میں ترقی معکوس کا نام ترقی سمجھتی ہیں۔ لیکن ہندستانیوں کو متفقہ طور پر ان کی بےمعنی کوششوں کو پنپنے نہ دینا چاہیے اور صاف دلی کے ساتھ اپنے خطرات کا اظہار کرنے کے بعد ایک صحیح مسلک اختیار کرلینا چاہیے۔ زبان کا مسئلہ ایسا نہیں ہے کہ چند افراد اپنی ذاتی مصلحتوں کو پوری قوم اور ملک پر عاید کریں۔

چند سال ہوئے جب «ہندستانی اکیڈیمی» الہ‌آباد کے بعض ہمدردوں نے ہندی اردو کو الگ ہوتے ہوئے دیکھ کر ایک مشترک زبان کی پرورش پر زور دیا تھا، تو ہندی ڈپارٹمنٹ الہ‌آباد یونیورسٹی کے بعض استادوں کو یہ چیز پسند نہیں آئی اور «ہندستانی اکیڈیمی» کے آئین کا حوالہ دےکر یہ بتایا گیا کہ اس اکیڈیمی کا قیام ہی اس غرض سے ہوا ہے کہ ہندی اور اردو الگ الگ ترقی کریں اور اپنی اپنی رائیں علیحدہ علیحدہ بنائیں۔ اس کا یہ نتیجہ ہوا کہ جب بنگال کے بعض اہل علم نے اس مصنوعی ہندی پر نظر ڈالی جو الہ‌آباد و بنارس کی یونیورسٹیوں میں داخل ہے تو

صحیح طور پر اس نتیجہ پر پہنچنے کہ پدماوت اور راماٹن کی زبانیں اتنی قدیم ہیں کہ اب ان بولیوں کو کوئی شخص اودھ یا پورب میں نہیں بولتا۔ باوجود اس کے یہ ایم۔اے کے کورس میں داخل ہیں۔ اسی طرح دوحۃ الابصار یا نوطرز مرصع کی زبان اس دور کی ہے جب اردو میں ہزاروں متروکات داخل تھے، لیکن پھر بھی یہ کتابیں الہ‌آباد کے ایم۔اے کے طلبہ کے مطالعہ کے لیے ضروری سمجھی گئی ہیں۔ ان باتوں پر غور کرنے کے بعد بجاطور پر اہل بنگال نے یہ صدائے با ہنگام بلند کی کہ ایسی بےتکی اور غیر ترقی‌یافتہ زبانوں کو بنگال پر عاید کرنا بنگالی زبان پر سراسر ظلم ہے۔ ہندستانی کو نہیں بلکہ بنگالی کو « راشٹریہ بھاشا » ہونا چاہیے۔ اب بتائیے کہ مصنوعی ہندی اور مشکل اردو کے « نخل آرزو کی جڑ کٹ گئی » یا بچی؟

اس میں شک نہیں کہ بنگالی ہندی ہندستان کی دوسری ہندیوں کے مقابلہ میں بہت زیادہ ترقی‌یافتہ ہے۔ اس کا لٹریچر ادبیات فرنگ کی پوری دل‌آویزیوں کے ساتھ ساتھ سنسکرت کے دامن سے زیادہ وابستہ ہے۔ ٹیگور اور نذرالاسلام نے اسے عوام کی بولی سے زیادہ قریب کردیا ہے اور اسی لیے اس میں جان ہے اور ایسی جان جو بنگال کے بچے بچے کو میدان عمل میں سرگرم بناسکتی ہے۔ اگر نیچر کی مہربانیوں نے اسے دوسرے صوبوں سے بے نیاز نہ کیا ہوتا اور موسم کی لطافت نے قوائے جسمانی کو نزاکت کی طرف مائل نہ کردیا ہوتا تو یقیناً بنگال کو اپنی وحدت لسانی کے بل بوتے پر ہندستان کی قیادت کا فخر حاصل ہوتا۔ یقیناً مسٹر ہیرندر ناتھ دت کا یہ خیال درست ہے کہ کسی مصنوعی زبان کو ترقی دینے سے یہ بہتر ہے کہ بنگالی زبان کو راشٹریہ بھاشا قرار دیا جائے۔ (دیکھیے تجویز بنگال ساھتیہ پریشد کانفرنس۔ اخبار ہندستان سٹینڈرڈ ۳ فروری سنہ ۱۹۳۹ع)۔ لیکن اسی بنگال ساھتیہ سمیلن کے جلسہ منعقدہ کومِلّا میں ۸ اپریل کو کانفرنس کے صدر ڈاکٹر سنتی کمار چٹرجی نے یہ تسلیم کرلیا کہ بنگالی راشٹریہ بھاشا نہیں ہوسکتی۔ البتہ ہندی یا ہندستانی کا بنگال پر عائد کرنا « زبردستی » ہے۔ ان کی رائے میں انگریزی ہی ہندستان کی انٹرپراونشل زبان ہوسکتی ہے۔

غرض کہ ہماری مشترک زبان بننے کے لیے یہ ضروری ہے کہ کوئی زبان مشترک زبان تسلیم کرلی جائے ۔ وہ کھڑی هندی ہو یا پوربی' بنگالی ہو یا آسان اردو' کوئی زبان ہو لیکن اس میں صلاحیت ہو کہ وہ انٹر پراونشل زبان ہی نہیں بلکہ وقت آنے پر انٹرنیشل زبان بن سکے ۔ اس کے لیے شرط اولین یہ ہے کہ وہ هندستان کے کسی خطے کی بول چال کی زبان ہو اور اس میں کچھ نہ کچھ لٹریچر بھی موجود ہو ۔ بنگالی زبان سنسکرت کی طرف زیادہ مائل ہے' پنجابی اور پشتو میں فارسیت غالب ہے لہذا اگر کوئی زبان انٹر پراونشل ہوسکتی ہے تو وہ صوبہ آگرہ و اودھ کی ترقی‌یافتہ بولی ہی ہوسکتی ہے خواہ وہ کھڑی بولی پر کھڑی ہو' اودھی پر ہو یا پوربی پر ۔ ہمیں عام اصطلاحات کے لیے انگریزی' فارسی' سنسکرت کی مروجہ اصطلاحوں کو خارج نہ کرنا چاہیے بلکہ حسب ضرورت ان زبانوں سے مدد لینی چاہیے ۔ اگر ہم مختلف بولیوں کے چند بنیادی لفظوں کا مقابلہ کریں تو ہمیں آسانی سے معلوم ہو جائےگا کہ جس زبان میں هندستان کی مشترک زبان بننے کی صلاحیت ہے وہ شمالی هندستان کے شہروں کی زبان ہے ۔

نیچے کے نقشے میں چند ایسے ضروری لفظوں کا مقابلہ کیا گیا ہے جن کے بغیر کسی بچے کو بھی چارہ نہیں ۔ فہرست بہت مختصر ہے لیکن نتیجہ نکالنے کے لیے کافی ہے ۔ اس کے علاوہ یہ بھی ذہن‌نشین رکھیے کہ افعال(Verbs) کی صورتیں ہر بولی میں مختلف ہیں' اگر یکسانیت ہے تو صرف اس شہری بولی میں جو شمالی هندستان کے شہروں میں رائج ہے' اور اردو رسم خط میں زیادہ واضح طور پر لکھی جاتی ہے ۔ اُسے ناگری' بنگالی یا انگریزی رسم‌خط میں بھی لکھ سکتے ہیں ۔

# مختلف ہندیوں کا ہندستانی زبان سے مقابلہ

| زبان | Mother | Hand | Water | Bread | House | Cow | Matches | Shirt | Sleep | Good | Where | Marriage |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پشتو | مور | لاس | اُبہ | ڈوڈائی | کور | عوا | نیلی | جامئے | خوب | خوه | چرته | واده |
| پنجابی | ما | هتھ | پانڑی | ٹکر | کھر | گاں | ڈبی | کمیز | نیندر | چنگا | کتھے | ویاه |
| برج یا کھڑی بولی | مائی | هاتھ | پانی | روٹی | گھر | گؤ | دیاسلائی | کُرتا | نیند | بھلو | کہاں | بیاه |
| اودھی | مہتاری | هتھوا | پنیا | روٹی چپاتی | کُریا گھر | گیا | آگ کاڑی | انگا شلوکا | نینداس | نیک بانکا | کے کیت | گون بیاه |
| پوربی | آیا | هانت | پنیوا | پرتھنی | " | گئو | دلاسلائی | شلوکا کُرتا | اونگھائی جھوپائی | بھل نیک | کونے ٹھیاں | بیاؤ |
| بہاری | ماتا متاری | هتوا | پانی | روٹی | گھر | گئو | ماچس | فتوهی کُرتا | اونگھائی | بی من | کہاں | بیاه |
| بنگالی | ما | هات | جول | رُٹی | باڑی باشا | گورو گائے | دیسلئی | پنجابی | گھوم | بھالو | کوتائے | بیاے |
| آسامی | آما | هاتھ | پانی | روٹی | گھر | گائے گورو | ماچس | دورا | سوتنو | رامرو | کتا | بیاه لگن |

| Marriage | Where | Good | Sleep | Shirt | Matches | Cow | House | Bread | Water | Hand | Mother | زبان |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بیاہ | کواڑے | بھولو | ندو | لُکا کمیجو | دیاسلئی | گورو | گھورو | رٹی | پاڑیں | ہاتو | ماں | اُڑیہ |
| وِواہوں | اِنگے | نلّے | نونو | چوکائی | ٹرپ پیٹی | آؤ | ووڑو | روٹی | تنّی | کےپی | آما | تامل |
| پینڑی | اکاڑا | منچی | نِدرا | کمیزو | اگّی پٹائی | آوو | اِلّو | رٹائی | نی رو | چےای | امّا | تلنگی |
| لَگنا | کُٹھے | چانگلا اُتم | جھوپے | کَمیج | کاڈی | گاؤری | چھاپرا | باکھری | نِیر | ہاتھ | آئی | مرہٹی |
| لَگَن | کِیاں | سارو | ہوؤ سوؤ | کھامیس | دیتی دیواسٹری | گائے | گِیر | روٹڑا | پاڑیں | ہاتھ | مَئی ما | گُجراتی |
| بیاہ | کُترا | اُتم | نِدرا | * | * | گُو | گری‌ہا | گودھم پِشٹک | باری | ہستو | ماتری | سنسکرت |
| شادی بیاہ | کہاں | اچھا | نیند | قمیص و کُرتا | دیاسلائی ماچس | گائے | گھر | روٹی | پانی | ہاتھ | ماں | ہندستانی |

اوپر کے نقشے سے چند باتیں معلوم هوتی هیں : اول یه که صرف کهڑی بولی، اودهی اور پوری بولیاں هندستانی زبان سے بہت هی قریب هیں ۔ دوسرے یه که سنسکرت نه صرف هندستانی سے بہت دور هے بلکه اس میں ضروریات تمدن کی ان چیزوں کے نام نہیں هیں جو اس زمانے میں موجود نه تهیں، نه هونا چاهیے۔ مثلاً هم آج سے پہلے کے تمدن میں ریل، انجن، ریڈیو وغیرہ کے لیے الفاظ تلاش کریں تو سخت نادانی هوگی ۔ اس لیے سنسکرت میں دیاسلائی یا ماچس کے لیے کوئی لفظ نہیں اور نه هوسکتا هے ۔ کرتا یا قمیض بهی اس زمانے میں رائج نه تها ۔ اس لیے لباس اور اس کے متعلقات کے لیے بهی الفاظ کا تلاش کرنا عبث هے ۔ وه تو اتنا سادہ تمدن تها که ''توا'' بهی شاید ایجاد نہیں هوا تها ۔ غالباً مٹی کی هانڈیوں میں کهانا پک جاتا تها ۔ یا سب سے زیادہ اهم خوراک دودھ گهی اور پهل تهے ۔ اسی لیے روٹی کے لیے سنسکرت میں کوئی لفظ نہیں ۔ اسے گون دهم (گندم) سے بنے هوئے لیپشک (کهانے) کا نام دیا جاتا هے ۔ ممکن هے که یه گیہوں کا دلیا هو جو گیہوں پیس کر گائے کے دودھ میں پکا لیتے هیں ۔ کاش هماری زندگی پهر اتنی هی ساده اور نیچرل هوسکے اور موجوده تجارتی غلامی سے همیں بهی نجات ملے تاکه دوسرے ملک بهی جو هماری وجه سے غلام هیں انهیں بهی سانس لینے کا موقع ملے ۔ تیسرے یه که چند الفاظ هندی بولیوں میں ایسے هیں جو سنسکرت سے بہت دور هیں ۔ اور ان کے مقابلے میں فارسی سنسکرت سے زیادہ قریب معلوم هوتی هے ۔ مثلاً (ماتری ۔ مادر) (دستو ۔ دست) (باری ۔ بارش) (گوندهم ۔ گندم) (گو ۔ گاو) (کت را ۔ کجا) ۔ ان لفظوں سے یه بهی معلوم هوتا هے که فارسی چونکه زنده زبان هے اس لیے اس نے سنسکرت الفاظ کو ترقی دے کر زیادہ سڈول اور قابل تلفظ بنادیا هے ۔ اس میں موجوده تمدن کی ضروریات کے لیے بهی کافی لفظ هیں اور بجائے سنسکرت کے فارسی کو اگر امدادی زبان یا پوشک بهاشا بنایا جائے تو زیادہ مناسب هو ۔

اب ذرا ایک اور نقشه ملاحظه فرمائیے اور دیکهیے که هندستانی زبان میں کس طرح هندو اور مسلمانوں کا تمدن ممزوج هوا هے ۔ یه دنوں کے نام هیں جو

سوائے ایک جمعہ کے لفظ کے کسی اسلامی ملک میں رائج نہیں ۔ اس کے علاوہ سوائے اتوار کے ہر لفظ کے ساتھ وار یا بار کا لفظ بھی ہندستانی سے خارج کردیا گیا ہے اور یہ اس بات کا بین ثبوت ہے کہ ترقی کرنے والی زبانوں کے عام قاعدے کے مطابق غیر ضروری اور بوجھل چیزوں کو صرف ہندستانی زبان نے چھوڑا ہے ۔ ذیل میں صرف چند ہندی زبانوں کا ہندستانی سے مقابلہ کیا گیا ہے ۔

## ہفتہ کے دنوں کے نام

| سیاروں کے نام پر | سورج کا دن | چاند کا دن | منگل کا دن | بدھ کا دن | برہسپت کا دن | شُکّر کا دن | سنیچر کا دن |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| عربی | یوم الاحد<br>پہلا دن | یوم الاثنین<br>دوسرا دن | یوم الثلاثاء<br>تیسرا دن | یوم الاربعاء<br>چوتھا دن | یوم الخمیس<br>پانچواں دن | یوم الجمعہ | یومُ السبّت<br>(سبت کا دن) |
| فارسی | یکشنبہ | دوشنبہ | سہ شنبہ | چہارشنبہ | پنج شنبہ | آدینہ | شنبہ |
| پشتو | دہ اتبار اُرز | دہ گل اُرز<br>دہ پیر ارز | دہ نہے اُرز | دہ شورو<br>دہ بدہ | زیارت<br>یادہ زیارت اُرز | دہ جمے اُرز | دہ خالی اُرز |
| پنجابی | ایت وار | سوم وار | منگل وار | بدھ وار | برہسپت وار | سُکّر وار<br>جمعہ | سنیچر وار<br>بار |
| گجراتی | روی وار | چھوم وار | منگر وار | بدھ وار | گرو وار | سُکّر وار | سنی وار |
| بنگالی | روبی بار | سوم بار | منگل بار | بُدھ بار | لکھی مار | شُکّر بار | سونی وار |
| ہندستانی | اتوار | پیر | منگل | بدھ | جمعرات | جمعہ | سنیچر |

ہفتے کے دنوں کے ناموں کے مقابلے سے یہ چیز صاف ظاہر ہوجاتی ہے کہ ہندستانی اور یوروپین زبانوں کے نام اجرام فلکی کے ناموں پر ہیں۔ یورپ کے بعض نام اس قدیم دیوتا پرستی کی یادگار ہیں جب وہ ان خاص دنوں میں بعض دیوتاؤں کی پوجا کرتے تھے۔ عرب اور ایران میں بھی ایسے ہی نام رائج تھے۔ اسلام نے اس توہم پرستی کو ختم کردیا اور ہفتہ کو سات ہی دن کا باقی رکھا اور اتوار کو پہلا دن قرار دیا۔ اس طرح عربی میں یوم‌الاحد اور فارسی میں اس کا ترجمہ یکشنبہ ہوگیا۔ جو مسلمان بندے ماترم یا مہابھارت اور رامائن کی اساطیر میں بت پرستی پاتے ہیں انھیں حیرت ہوگی کہ ہندستان میں اکبر کے وقت سے مہینوں اور دنوں کے فصلی اور ہندستانی مشرکانہ نام مسلمانوں میں رائج ہیں اور اب تک کسی عالم دین نے اسے قابل اعتراض نہیں سمجھا ۔ ذیل میں مہینوں کے نام درج ہیں جو ہندستان کے مختلف حصوں میں مستعمل ہیں :۔

| عربی | فارسی | زنانے نام | پشتو | پنجابی | گجراتی | بنگالی | ہندستانی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| محرم | اسفندیار | دھا | دہ حسن حسین میاشت | چیتر | چئیتر | چترو | چیت |
| صفر | فروردیں | تیرہ تیزی | صفرہ | ویساکھ | ویشاکھ | بشاکھ | بیساکھ |
| ربیع الاول | اردی بہشت | بارہ وفات | وڑمبئی خور | جیٹھ | جیٹ | جیٹھ | جیٹھ |
| ربیع الثانی | خورداد | مدار | دوئمہ خور | ہاڑ | اکھاڑھ | اساڑھ | اساڑھ |
| جمادی الاول | تیر | میران جی | دریمہ خور | ساؤن | سراون | سراون | ساون |
| جمادی الثانی | امرداد | خواجہ معین الدین | سلور امہ خور | بھادروں | بھادرو | بھادرو | بھادوں |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| رجب | شہریور | خدا | دہخدائے میاشت | اسوں | آشو | آسین | کنوار |
| شعبان | مہر | شبرات | شوقدر | کتیں | کارتک | کارتک | کاتک |
| رمضان | آبان | رمضان | روزہ | مگہر | ماگھسر | اگھروں | اگھن |
| شوال | آذر | عید | وڑوکے اختر | یوہ | پوس | پوش | پوس |
| ذی القعدہ | دے | خالی | دہخالی میاشت یا میانہ | مانگھ | مہا | ماگھ | ماگھ |
| ذی الحجہ | بہمن | بقرعید | لوئے اختر یا کبم اختر | پھگنتر | پھاگنتر | پھاگن | پھاگن |

مہینوں کے ناموں کے مقابلے سے معلوم ہوتا ہے کہ مسلمانوں نے عربی ناموں کے استعمال پر اہل ایران کو مجبور نہیں کیا۔ اس کی ایک وجہ یہ بھی تھی کہ عربی نام قمری مہینوں کے نام تھے۔ رسول عربی نے قمری سال جاری کردیا تھا اور عربوں میں ہر سال چند روز بڑھانے کا قاعدہ منسوخ کردیا تھا۔ یہ قاعدہ ہندستان میں اب تک جاری ہے اور ماہرین فلکیات نجومی یا جوتشی تین سال میں ایک مہینہ «لوند» کا بڑھاکر قمری مہینوں کو شمسی سال کے برابر لے آتے ہیں۔ لیکن عربی سال کا انحصار موسم پر نہیں رہا اور عربوں نے بہت جلد محسوس کیا کہ ہمیں مالگزاری وصول کرنے کے لیے شمسی سال ہی کو رائج رہنے دینا چاہیے ورنہ کبھی ربیع کا موسم خریف میں آجاتا ہے اور کبھی ذی‌قعدہ میں اور وصول تحصیل میں فصل کا لحاظ نہیں رہتا۔ لہذا ایران میں ایرانی مہینے باقی رہے اور خود ہندستان میں جب مغلیہ سلطنت استوار بنیادوں پر قائم ہوگئی تو فصلی یا الہی سنہ اکبر نے رائج کردیا۔ افغانستان نے اب تک آسمان سے تعلق باقی رکھا ہے۔ جہاں دنوں میں تو سورج

چاند باقی نہیں رہے لیکن مہینوں کے نام بارہ برجوں کے نام پر حمل، ثور، جوزا، سرطان، اسد، سنبلہ وغیرہ جاری ہیں اور حیدرآباد میں ایرانی نام رائج ہیں۔

ان ناموں کے مقابلے سے ایک اور چیز معلوم ہوتی ہے کہ عورتوں کی دنیا اب تک الگ ہے۔ مسلمان عورتیں مہینوں کے مخصوص نام استعمال کرتی ہیں جن سے ان کی مذہبیت اور پیر پرستی کا اندازہ ہوتا ہے۔ ان ناموں کے ساتھ ایک پوری تاریخ وابستہ ہے۔ یہاں صرف یہ چیز قابل غور ہے کہ محرم، رجب، شعبان اور ذی‌القعدہ کے مہینوں کے نام پشتو اور ہندستانی عورتوں کی زبان میں بالکل ایک ہی ہیں اور پٹھانوں کا اردو زبان کی ابتدائی نشو و نما سے گہرا تعلق ظاہر کرتے ہیں۔ اس کے ساتھ ساتھ جس ملک میں جیسی ضرورت ہوئی ویسا ہی مسلمانوں نے کیا اور ان جزئیات کی کبھی پروا نہیں کی کہ کوئی نام دیوتا سے تعلق رکھتا ہے، ستارہ پرستی ظاہر کرتا ہے یا اس سے پیروں اور اولیاؤں کے عرسوں کی تاریخیں ظاہر ہوتی ہیں۔ معمولی معمولی باتوں میں اگر شرک و بت پرستی نظر آنے لگے تو دنیا سے بہت جلد اسلام کا وسعت تخئیل مٹ جائے۔ افسوس تو یہ ہے کہ ہم نے اب تک من حیث القوم اس کا اندازہ ہی نہیں کیا کہ ہندستان کا اسلام ہندوؤں کے رسم و رواج اور فلسفہ سے کتنی دفعہ قریب آنے کی کوشش کرچکا ہے اور ہندو قدامت پرستی نے بھی کتنی دفعہ کبیر و نانک اور گوتم بُدھ کی شکل میں ہندو جاتی کے بندھنوں کو توڑنے اور مذہبی جماعت کے پنجے سے نکلنے کی کوشش کی ہے۔ حقیقت تو یہ ہے کہ علی الرغم شیخ و برھمن ہماری ہندستانی زبان اس کفر و اسلام کا اتحاد کامل ہے جو کسی بھی ترقی کرنے والی زبان کے لیے سرمایۂ فخر ہوسکتا ہے۔ اور اگر ہمیں ایک ہی سر زمین میں زندہ رہنا ہے تو ہمیں ایک دوسرے کے تمدن اور زبان کے زندہ پہلوؤں سے فائدہ اٹھائے بغیر چارہ نہیں۔ بخیال غالب ع

چھوڑونگا میں نہ اس بت کافر کو پوجنا　چھوڑے نہ خلق گو مجھے کافر کہے بغیر
مقصد ہے ناز و غمزہ ولے گفتگو میں کام　چلتا نہیں دشنہ و خنجر کہے بغیر

اب میں صرف ایک اور نقشہ دیتا ہوں اور اس بحث کو ختم کرتا ہوں۔ یہ نقشہ ہندستانی-گنتی کا دوسری زبانوں کی گنتیوں سے مقابلہ کرتا ہے۔ اس پر صرف ایک نظر کافی ہے اور یہ بات ثابت ہوجاتی ہے کہ ہندستانی گنتی دوسری گنتیوں کے مقابلہ میں لسانی نقطۂ نظر سے بہت سے ارتقا کے درجہ طے کرچکی ہے، زیادہ صاف و سادہ ہے اور انٹر پراونشیل قرار پانے کی مستحق ہے۔

## مختلف زبانوں کی گنتی اور ہندستانی

| عدد | اُڑیہ | سنسکرت | فارسی | پشتو | پنجابی | گجراتی | بنگالی | ہندستانی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۱ | کُٹیے | ایکا | یک | یاؤ | اِک | ایک | ایک | ایک |
| ۲ | دوئی | دی | دو | دوا | دو | بے | دوئی | دو |
| ۳ | تِنّی | تری | سه | درے | ترے | ترن تران | تین | تین |
| ۴ | چارو | چوتر | چهار | سلور | چار | چار | چار | چار |
| ۵ | پانچی | پنچا | پنج | پنزه | پنج | پانچ | پانچ | پانچ |
| ۶ | چھوو | ششٹھا | شش | شپگ | چھے | چھو | چھوائے | چھے |
| ۷ | ساتی | شکتا | هفت | آوه | ست | سات | سات | سات |
| ۸ | آٹھو | اشٹا | هشت | آته | اٹھ | آٹھ | اشٹو | آٹھ |

| عدد | اڑیہ | سنسکرت | فارسی | پشتو | پنجابی | گجراتی | بنگالی | ہندستانی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۹ | نوھو | نبا | نُه | نہو | نو | نو | نوئے | نو |
| ۱۰ | دوسو | دش | ده | لس | دس | دس | دوس | دس |
| ۱۱ | اگیارو | اکادشی | یازده | یاؤلس | یاراں | اگیار | اکارو | گیارہ |
| ۱۲ | بارو | دوادشی | دوازده | دوالس | باراں | بار | بارو | بارہ |
| ۱۳ | تیرو | * | سیزده | دیارلس | تیراں | تیر | تیرو | تیرہ |
| ۱۴ | چودو | * | چارده | سوارلس | چوداں | چود | چدو | چودہ |
| ۱۵ | پندرو | * | پانزده | پنزہ‌لس | پندراں | پندر | پندرو | پندرہ |
| ۲۰ | پوڑئے | * | بست | شل | وی | ویس | کوڑی | بیس |
| ۳۰ | * | * | سی | درش | تری | تریس | ترس | تیس |
| ۹۰ | * | * | نود | نوی | نبّے | نےوو | نبئے | نوے |
| ۱۰۰ | * | * | صد | سل | سو | سو | ایک سو | سو |

# مختلف ہندیوں سے ہندستانی زبان کیسے بنی؟

اب تک ہم نے مختلف ہندیوں کے چند بنیادی الفاظ کا مقابلہ کیا ہے اور یہ دیکھا ہے کہ مختلف دیہات کی ہندیوں کو شہری زندگی نے سدھار کر انہیں رفتہ رفتہ ہندستانی بنا دیا۔ یہ ہندستانی زبان شمالی ہند کے شہروں کی زبان بن گئی اور اس میں شبہ نہیں کہ انگریزی تمدن کے آنے سے پہلے مسلمانوں نے جو تمدن اختیار کیا تھا اس کی پوری جھلک ہندستانی زبان میں پائی جاتی ہے۔ اگر آپ مردم شماری کے اعداد ملاحظہ فرمائیں تو معلوم ہوگا کہ نہ صرف مختلف درباروں سے بلکہ عام طور پر شہری زندگی سے مسلمانوں کو زیادہ لگاؤ تھا۔ شہروں ہی میں شائستہ ہندو اور مسلمان ایک دوسرے سے ملتے تھے اور ایک دوسرے کی دلچسپیوں، صنعتوں، مشغلوں اور جلسوں میں شریک ہوتے تھے اور جو چیزیں آپس کے میل جول سے پیدا ہوتی تھیں وہ ہندستانی تمدن کا جزو مشترک بن جاتی تھیں۔ آج بھی یہی ہورہا ہے اور شہری آبادی میں کراچی سے ڈھاکے تک اور پشاور سے حیدرآباد تک ہر جگہ مسلمانوں کی اچھی خاصی تعداد موجود ہے۔ لہذا کسی مشترک زبان سے فارسی یا سنسکرت کے لفظوں کا نکالنا ناممکن ہے۔ یہ اسی طرح ممکن ہے کہ اس زبان کے سمجھنے والے بہت کم لوگ رہ جائیں یا نئی زبان بنالیں لیکن یہ طریقہ ترقئی زبان کا نہیں بلکہ اپنی زبان کو قتل کرنے کا ہے اور ہندستان میں اس کا پہلے بھی تلخ تجربہ ہوچکا ہے۔

اردو یا ہندستانی کی بہت سی تاریخیں لکھی گئی ہیں۔ تذکرے تو متعدد موجود ہیں اور گرامریں بھی ہیں جو زیادہ تر سنسکرت، عربی یا انگریزی گرامروں کو سامنے رکھ کر لکھی گئی ہیں۔ لیکن اب ضرورت ہے کہ زبان کی خود داخلی شہادت پر زور دیا جائے اور اس طرح اس کی تاریخ، لغت اور گرامر مرتب ہو۔

مثلاً ہندستانی زبان کی تاریخ کے ایک پہلو پر اس طرح روشنی ڈالی جاسکتی ہے کہ ہم غور کریں کہ مختلف ہندیوں کو کس طرح ایک دوسرے میں سمویا گیا۔

فرض کیجیے کہ ایک شخص اودھی ہندی میں اپنے مکان کو گھر کہتا ہے اور دوسرا بنگالی ہے وہ باڑی کہتا ہے۔ ان دونوں نے ایک دوسرے کو سمجھنے کی اس طرح کوشش کی کہ اودھ کا رہنے والا بھی گھر باڑی کہنے لگا اور بنگالی ماشا بھی گھر باڑی سے مکان کا مفہوم لینے لگے۔ معلوم نہیں ان مسافروں کی کوششوں اور میل جول کو کتنی صدیاں گزریں کہ آخرکار ایک ہی شے کے دو نام ایک جانِ دو قالب ہوگئے اور گھر اور باڑی سے "گھر بار" بن گیا۔

ایسے الفاظ حضرت امیر خسرو کے زمانے سے بہت پہلے بننے لگے ہوں گے اس لیے کہ خود ان کی زبان میں لفظوں کے یہ جوڑے ملتے ہیں اور لطف یہ ہے کہ اس چیز نے اتنی ترقی کی کہ فارسی اور عربی زبان کے مترادف الفاظ کے جوڑے بھی بننے لگے اور عام طور پر اردو (یعنی ہندستانی) میں رائج ہوگئے اگرچہ خود فارسی یا عربی انشا پردازی میں اس کا وجود اس طرح نہیں ہے جیسا کہ ہندستانی میں ہے۔ یہ چیز بھی فارسی و عربی کے اثر سے ہندستان میں پیدا ہوئی صرف فرق یہ ہوا کہ واؤ عاطفہ بیچ میں سے گرا دی گئی۔

پھر یہ ہوا کہ بہت سے الفاظ فارسی اور عربی سے نکل کر ہندی لفظوں میں ضم ہوگئے اور ان کا اتنا گہرا تعلق ہوا کہ جب تک اس جوڑے کے دونوں لفظ نہ بولے جائیں زبان کا مزا نہیں آتا بلکہ گفتگو پھیکی سی رہ جاتی ہے۔ اردو (یعنی ہندستانی) اور دیہات کی ہندیوں میں امتیاز کرنے کا ایک طریقہ یہ بھی ہوسکتا ہے کہ ہم دیکھیں کہ الفاظ کے جوڑے جزو زبان بن گئے ہیں یا نہیں۔ ذیل میں ان جوڑوں کی ایک مختصر فہرست دی جاتی ہے۔

## وہ جوڑے جن میں دونوں لفظ ہندی ہیں

| | | |
|---|---|---|
| بھائی بند | نائی باہمن | دن دھاڑے |
| گھر بار | ریل پیل | پکڑ دھر |
| مار پیٹ | دھان پان | پکڑ دھکڑ |

| | | |
|---|---|---|
| بھاری بھرکم | راج پاٹ | اھیر گڈریہ |
| لاڈ چاؤ | کپڑا لتا | لون دھوپ |
| لاڈ پیار | لاٹھی ڈنڈا | سنگ ساتھ |
| مٹک جھٹک | کھڑی گھنٹہ | چھین اُچک |
| سادھو سنت | چل پکار | چور اُچکّا |
| اینٹ پتھر | ٹھوک بجا | چور چکار |
| گالی گلوچ | پال پوس | دیو بھگوان |
| دھوم دھڑکاّ | بن سنور | جنچا تُلا |
| سمجھ بوجھ | جھاڑ پونچھ | کاٹ چھانٹ |
| چال ڈھال | نہا دھو | بھاگ دوڑ |
| چال چان | برچھی بھالا | توڑ پھوڑ |
| نک سک | آگ الاؤ | لگی لپٹی |
| سکھ چین | ساگ پات | چھین جھپٹ |
| جھاڑو بہارو | مان دان | سوچ بچار |
| چاؤ پیار | روکھی سوکھی | سوچ سمجھ |
| چاہ پیار | گھر دوار | پوچھ کچھ |
| میل جول | مول بھاؤ | مل جُل |
| مار دھاڑ | دھول دھپا | |
| نوک جھونک | بھول چوک | |

## وہ جوڑے جن میں ایک لفظ ہندی ھے اور دوسرا فارسی

| | | | |
|---|---|---|---|
| بال بچہ | لچا شہدا | خیر سلا | خاک دھول |
| جی جان | گانٹھ گرہ | حکیم بید | چنگل جھاڑا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| میل محبت | دھن دولت | حقہ پانی | رنگ روپ |
| پیار محبت | پیر مرشد | رشتہ ناتا | رنگ ڈھنگ |
| نوکر چاکر | پیر پیمبر | راہ باٹ | جی ہاں |
| لونڈی باندی | جوڑی بخار | شادی بیاہ | جی حضور |
| لاؤ لشکر | جاڑا بخار | حلوا مانڈا | حکم حضور |
| ہاٹ بزار | ڈیرہ خیمہ | کام کاج | کاغذ پتر |
| راضی خوشی | راج دربار | عطر پھلیل | دانہ دُنکا |
| دکھ درد | ناک نقشہ | ناز نخرا | فقیر منگتا |
| بانھ بازو | روگ مرض | حال چال | فقیر بھکاری |
| ریت رسم | تال سم | کرسی مونڈھا | شرم لاج |
| چاہ محبت | کڑوا زہر | میز تپائی | علم گیان |
| سان گمان | اولا برف | باگ ڈور | صبح سویرے |
| جوتی پیزار | اوڑھنی چادر | گور گڑھا | زیور گہنا |
| لاج شرم | | شیر باگھ | بہادر سورما |
| ناچ رنگ | | ذات پات | مست متوالا |

## وہ جوڑے جن میں دونوں لفظ فارسی یا عربی ہیں

| | | | |
|---|---|---|---|
| یار دوست | راہ رسم | صبر شکر | رسم راہ |
| مال متاع | شرم لحاظ | چاق چوبند | رشک حسد |
| شرم حیا | عزت ابرو | عزت حرمت | دم درود |
| تن توش | زور شور | در دربار | دم خم |
| شال دوشالہ | وعظ نصیحت | وعظ پند | حرص ہوا |
| خواب خیال | ہو حق | صورت شکل | آہ و زاری |
| افسر حاکم | رسم رواج | غم غصہ | شان شوکت |

| | | | |
|---|---|---|---|
| شر فساد | شور غل | لیت لعل | پتہ نشان |
| شاذ نادر | ہوش حواس | افرا تفری | صبح سحر |

## ہندستانی گرامر

الفاظ کے نشوونما کے علاوہ ہمیں ہندستانی گرامر کے ارتقا پر بھی ایک تقابلی نظر ڈالنی پڑے گی اور نئے سرے سے ہندستانی گرامر کی تدوین کا کام کرنا ہوگا۔ اس سلسلے میں دو چیزیں ہندستانی گرامر میں ممتاز نظر آتی ہیں۔ اول تو اسما کی جمع بنانے کے سماعی اور قیاسی طریقے۔ دوسرے تذکیر و تانیث کے قاعدے۔ افعال کی جمع سنسکرت میں نہیں ہوتی۔ بنگالی اور بعض دوسری ہندیوں میں بھی یہی چیز رائج ہے۔ غالباً سب سے پہلے پشتو پھر پنجابی اور اس کے بعد کھڑی بولی یا برج بھاشا میں اور اسی کے ساتھ ساتھ دکنی اردو میں افعال کی جمع کا طریقہ رائج ہوا۔ یہ طریقہ فارسی افعال کی پیروی میں کیا گیا ہوگا۔ یا بہت ممکن ہے کہ اور دوسرے اثرات ہوں، ہمیں ان کی تحقیق کرنی ہوگی اور اسما کی جمع کے سلسلے میں یہ چیز بھی نظر کے سامنے رکھنی ہوگی۔ مثلاً

بہاری زبان میں "(میں جاتا ہوں) اور (ہم جاتے ہیں)" دونوں کے لیے "ہم جاتانی" کہتے ہیں۔ (تو جاتا ہے) کو "روّا جاتانی" وغیرہ۔ اُڑیہ میں ("ایک گھوڑا دوڑا") کو "کٹے گھوڑا دوڑوچی" اور ("بہت سے گھوڑے دوڑے") کو "انیک گھوڑا دوڑوچی" کہتے ہیں۔ اسی طرح گجراتی میں ("ایک آدمی کھاتا ہے") کا ترجمہ ہے "ایک مانس کھائے چھے" اور ("دو آدمی کھاتے ہیں") کو کہیں گے "دو مانس کھائے چھے" گویا افعال میں واحد جمع نہیں ہے۔ لیکن پنجابی میں کھاتا ہے کو کہیں گے (کھاندا ہے) اور کھاتے ہیں کو (کھاندے ہیں)۔ اس لیے سوائے پنجابی اور کسی حد تک اودھی و پوربی کے جتنی ہندی زبانیں ہیں ان کے افعال کا ڈھانچہ بھی اردو (یعنی ہندستانی) سے بالکل الگ ہے اور ہندستانی افعال میں واحد جمع کا داخلہ غالباً فارسی ہی کے اثر سے ہوا ہے۔ لیکن لطف یہ ہے کہ ہندستانی افعال کی ایک یہ بھی خصوصیت ہے

کہ اس میں تذکیر و تانیث بھی پیدا ہوگئی ہے جو نہ سنسکرت میں ہے نہ فارسی میں۔ ہاں بعض ہندیوں میں اس کا کسی کسی فعل میں وجود پایا جاتا ہے۔

ان چیزوں پر غور کرنے سے ہم اس ناقابل انکار نتیجہ تک پہنچتے ہیں کہ مختلف ہندیوں اور فارسی اور سنسکرت نے مل کر ہندستانی زبان کی گرامر اور لغت کو تعمیر کیا ہے۔ اس تعمیر میں سیکڑوں سال صرف ہوئے ہیں اور رفتہ رفتہ ہندستان کی مختلف بولیوں نے ایک ایسی عالی‌شان زبان بنائی ہے جس میں ہندیوں کی فطری سادگی اور لوچ، فارسی کی روانی و سلاست، عربی کا ایجاز و شکوہ اور سنسکرت کا ذخیرۂ الفاظ و طرز بیان سب کچھ شامل ہے اور اب تو یورپ کی سائنس بھی ہندستانی زبان کے سرمایۂ علم کو بڑھا رہی ہے اور اس بلند عمارت کی مختلف اینٹوں کو ہندستان کی مختلف قوموں کا تمدن ایک دوسرے سے پیوستہ کر رہا ہے۔ خطرہ ہے کہ اگر کسی نے ایک اینٹ بھی الگ کرنے کی کوشش کی تو ہماری مشترکہ قومیت ہی نہ تباہ ہوجائے۔

## بنیادی ہندستانی کے لوازم

اس نتیجے پر پہنچنے کے بعد کہ شمالی ہندستان کے شہروں کی زبان جسے اب «ہندستانی» کہتے ہیں، ہندستان کی بولیوں میں سب سے بہتر ہے اور اس کا خزانۂ الفاظ اور گرامر اپنے دامن میں زندگی اور نشو و نما کی پوری قوتوں کو چھپائے ہوئے ہے، ہمیں دو کام کرنے ہیں۔ ایک تو ایسی فہرست الفاظ تیار کرنا ہے جو بنیادی الفاظ پر حاوی ہو اور دوسرے ایسی گرامر تیار کرنا جسے پڑھ کر نہایت آسانی سے دوسرے صوبوں کے لوگ ہندستانی سیکھ سکیں۔

میں پہلے عرض کرچکا ہوں کہ بنیادی ہندستانی کا کام سیکڑوں سال پہلے سے جاری ہے اور بہت کچھ ہوچکا ہے۔ لیکن یہ سمجھنے کے لیے کہ فی الحقیقت «بنیادی ہندستانی» ہے کیا اور اس کا مقصد کیا ہے، ہمیں ایک سرسری نظر بنیادی انگریزی (Basic English) پر ڈالنی ہوگی۔

حقیقت یہ ھے کہ دنیا میں زبانوں کی کثرت ھمارے افتراق کو ظاھر کرتی ھے اور اس کی وجہ سے انسان ان علوم و فنون سے جو مخصوص اقوام کی میراث سے ھوگئے ھیں اس وقت تک فائدہ نہیں حاصل کرسکتا جب تک ان قوموں کی زبانوں سے واقف نہ ھو ۔ عام آدمی تو کیا خواص بھی سب علمی زبانوں سے واقف نہیں ھوسکتے ۔ اس مشکل کو دور کرنے کے لیے یورپ میں کئی زبانیں ایجاد کی گئیں لیکن (آئڈو) (Ido) تو بہت جلدی ختم ھوگئی اور اسپرانٹو (Espranto) اپنا دم توڑ چکی ھے ۔ یہ دیکھ کر انگریزی زبان کے حامیوں نے اپنی سلطنت کے ساتھ ساتھ اپنی زبان کو بھی عالمگیر بنانا چاھا اور آسان انگریزی کے آٹھ سو پچاس (850) لفظوں کو چُن کر ان کے استعمال کے قاعدے بنائے اور گرامر کے چند ایسے اصول منتخب کیے جو ان اقوام میں رائج کیے جاسکتے ھیں جن کی زبان گو انگریزی نہیں ھے ، لیکن وہ انگریزی کو ثانوی زبان (Secondary Language) کی طرح استعمال کرنے پر مجبور ھیں ۔ دوسرے لفظوں میں یہ کہنا موزوں ھوگا کہ بنیادی انگریزی ایک علمی طریقہ ھے جس کے ذریعہ سے انگریزی نہ بولنے والی قوموں کو انگریزی سکھائی جاسکتی ھے ۔ اس کے ساتھ ساتھ یہ بھی کوشش ھورھی ھے کہ خود انگریزی زبان بولنے والے ، یعنی انگلستان ، کینیڈا ، آسٹریلیا اور ریاستہاے متحدہ امریکہ والے بھی تین ھزار لفظوں میں اپنے خزانہ لغت کو محدود کرلیں ۔ اس سے یہ فائدہ ھوگا کہ بچوں اور عام آدمیوں کے حافظہ پر غیر ضروری اور مشکل الفاظ کا بار نہ ھوگا اور عام لٹریچر کے سمجھنے کے لیے پندرہ بیس ھزار لفظوں کے یاد کرنے سے بچ جائیں گے ۔ گویا یہ کوشش ھے کہ انگریزی زبان کو دنیا کی زبان بنانے کے لیے ساڑھے آٹھ سو لفظوں سے کام لیا جائے اور معیاری انگریزی (Standard English) کے لفظوں کی تعداد بھی گھٹائی جائے تاکہ علوم و فنون سے عوام بھی بقدر ضرورت فائدہ حاصل کرسکیں ۔

اس کوشش میں کہاں تک کامیاب ھوگی ، اس کا جواب مشکل نہیں ۔ مشرقی اقوام کا تمدن کچھ ایسا ھے کہ یوروپین تمدن سے میل نہیں کھاتا ۔ یہاں کی بعض زبانیں بھی اتنی

ترقی‌یافتہ ہیں کہ کوئی وجہ نہیں کہ وہ دوسری زبان اختیار کریں۔ خود ہندستانی زبان اتنی‌ہمہ‌گیر ہے کہ انگریزی ' فرنچ ' جرمن اور دوسری یورپین زبانوں کو ہندستانی بنالیتی ہے اور اپنی گرامر کی وسعت پر ناز کرتی ہے اور جہاں تک یورپ اور امریکہ کا تعلق ہے وہاں خود ایسی زندہ زبانیں موجود ہیں جو انگریزی کو حاوی ہونے کا موقع نہیں دے سکتیں۔

اب بنیادی ہندستانی کا مفہوم کسی قدر واضح ہوگیا ہوگا؛ اسے ہم ذیل میں درج کرتے ہیں :—

(۱) بنیادی ہندستانی وہ زبان ہوگی جو ہندستان کے ایسے صوبوں کی بین صوبجاتی (Inter Provincial) زبان بن سکے جہاں ہندستانی رائج نہیں ہے ۔ اس کا کام وہی ہوگا جو آج کل انگریزی سے لیا جارہا ہے یعنی حکومت کی بھی زبان ہے اور عام کاروبار میں اس کا بول بالا ہے ۔ بنیادی ہندستانی کو آٹھ نو سو لفظوں میں محدود کر کے اس کی تدریجی ریڈریں بنانی ہوں گی اور اس سلسلہ میں یہ خیال رکھنا ہوگا کہ جو لفظ منتخب کیے جائیں وہ مختلف ہندی بولنے والے لوگوں کی زبانوں میں زیادہ رائج ہوں لیکن معیاری ہندستانی میں پہلے سے موجود ہوں اور ایسے ہوں کہ ان کے ذریعہ سے ہم ہندستانی زبان میں پانچ چھے ہزار محاورے بناسکیں اور معیاری ہندستانی کے دس بارہ ہزار لفظوں کا کام لیا جاسکے۔

(۲) بنیادی ہندستانی میں عام سائنس کے وہ لفظ جو ہر شعبۂ سائنس میں استعمال ہوتے ہیں منتخب کرنے ہوں گے۔ ان کی تعداد سو سے زیادہ نہ ہونی چاہیے ۔ اسی طرح ہر مخصوص سائنس Special Science کے پچاس پچاس لفظ منتخب کرنے ہوں گے۔ اس کا نتیجہ یہ ہوگا کہ اگر ہم کسی مخصوص سائنس مثلاً کیمسٹری یا ستارا نامی (نجوم) کے متعلق کوئی علمی رسالہ نکالنا چاہیں تو عام سائنٹفک الفاظ کے ساتھ پچاس لفظ مخصوص کیمسٹری یا ستارا نامی کے ملاکر ڈیڑھ سو علمی اصطلاحوں کے ساتھ آسانی سے کام چلاسکتے ہیں۔

(۳) بنیادی ہندستانی کی ایک گرامر ہو جو معیاری ہندستانی کے اصولوں کو ملک ہندوستان کی دوسری ہندیوں کو سامنے رکھ کر مرتب کی جائے اور خصوصیت سے ان چیزوں کو سمجھائے جو دوسری ہندیوں کی گرامروں میں نہیں ہیں مثلاً اصول تذکیر و تانیث' جمع بنانے کے قاعدے اور مرکبات اضافی و توصیفی وغیرہ۔ اور جہاں تک نحو اور عروض کا تعلق ہے وہ تقریباً کل ہندیوں میں ایک ہی ہے۔

آٹھ نو سو لفظوں کے جمع کرنے کے متعلق یہ عرض ہے کہ یہ کام اس طرح ہوسکتا ہے کہ آسان اور روزمرہ کی ہندستانی میں سے چند صفحوں کی تحریر کو سامنے رکھا جائے اور حروف تہجی کے سلسلہ سے لفظوں کی فہرست اور ہر لفظ کے استعمال کی تعداد لکھ لی جائے اور پھر بیسک انگلش کے لفظوں سے ان کا مقابلہ کیا جائے؛ اس طرح ہمیں معلوم ہوسکے گا کہ کون کون سے لفظ ضروری ہیں۔ پھر ان ہندستانی لفظوں کی فہرست سے جو بنگالی ' اودھی ' پنجابی' گجراتی اور پشتو وغیرہ میں رائج ہیں ان کا مقابلہ کیا جائے اور مشترک الفاظ کی فہرست بنالی جائے۔ اس طرح بنیادی انگریزی کے مقابلے میں بنیادی ہندستانی کا کام زیادہ آسان اور مستقل بنیادوں پر ہوگا اس لیے کہ نہ صرف ہند ستان کی مختلف زبانوں میں ہزاروں لفظ مشترک ہیں بلکہ گرامر کے قواعد بھی ملتے جلتے ہیں۔ اور جو کام بیسک انگلش والے ہزار سال میں کریں گے وہ کام چند مہینوں کی محنت سے ہمارے سامنے یہ بات ظاہر کردے گا کہ ہندستان میں بنیادی ہندستانی سیکڑوں سال سے بن رہی ہے اور اس کا بہت کچھ کام ہوچکا ہے۔

میں نے آٹھ نو سو لفظوں کی ایک فہرست تیار کرلی ہے۔ لیکن جب تک اسی طرح مختلف ہندیوں اور ہندستانی کے جاننے والے آزادانہ فہرستیں نہ تیار کریں گے اور بحث و نظر کے بعد ایک متفقہ فہرست تیار نہ ہوگی ' صرف ایک فہرست کا ملک میں رائج کرنا ضروری نہیں اور میں اسے مفید بھی نہیں سمجھتا اس لیے کہ جب تک مقبولیت کی سند کسی موقر ادارے یا جماعت کی طرف سے نہ دی جائے اس وقت تک ایسی کوششیں جلد کامیاب نہیں ہوسکتیں۔

ان الفاظ کی فہرست بنانے کے سلسلے میں میرے سامنے جو خاص چیز آئی وہ یہ ہے کہ بنیادی ہندستانی کے بعض الفاظ بالکل بنیادی انگریزی سے مل جاتے ہیں - لیکن اس کا نتیجہ یہ ہوتا ہے کہ وہ یا تو سنسکرت سے زیادہ قریب ہو جاتے ہیں یا عربی سے یعنی ہماری روزمرہ کی ہندستانی میں موجود نہیں ہیں - اس لیے ہمیں الفاظ کی تلاش میں اس کا لحاظ رکھنا چاہیے کہ وہ لفظ خالص ہندستانی ہوں، خواہ وہ انگریزی، سنسکرت اور عربی سے قریب ہوں یا نہ ہوں - مثلاً نیچے لکھے ہوئے لفظ اگرچہ انگریزی زبان کے بنیادی لفظوں سے قریب ہوجاتے ہیں لیکن چونکہ ہندستانی میں رائج نہیں ہیں لہذا ان کا یہ ترجمہ صحیح نہ سمجھنا چاہیے:

| | | | |
|---|---|---|---|
| End | انت | Sound | صوت |
| Bad | بد | Basin | باسَن |
| Brother | برادر | Point | بِندی |
| Door | دُوار | Young | یُوَن |
| Crime | جرائم | Tall | طال |
| New | نوا | Cow | گاؤ |
| Foot | پد | Sun | سوریہ |

ہاں اگر ایسے الفاظ جو ہندستانی میں عام طور پر رائج ہوگئے ہیں اور دوسرے لفظوں کے مقابلے میں وہ انگریزی زبان سے زیادہ قریب ہیں تو ان کو اپنی زبان میں ضرور شامل کرلینا چاہیے تاکہ ہندستانی زبان نہ صرف انٹرپراونشل ہو بلکہ انٹرنیشنل ہوجائے - مثلاً نیچے لکھے ہوئے لفظ انگریزی سے بہت قریب ہیں اور ضرور بنیادی ہندستانی میں شامل کیے جانے کے لائق ہیں:-

| | | | |
|---|---|---|---|
| Berry | بیری | Brush | برش |
| Drawers | دراز | Degree | درجہ |
| Knot | گانٹھ | Group | گروہ |
| Hand | ہاتھ | Carriage | گاڑی |
| Lip | لب | Comb | کنگھی |
| Over | اوپر | Sign | نشان |

| | | | |
|---|---|---|---|
| قابل | Able | رسید | Receipt |
| وزیر | Vizier | بازار | Bazar |
| آواز | Voice | کف | Cough |
| گرفت | Grip | | |

اسی طرح بنیادی انگریزی میں جن لفظوں کو انٹرنیشنل قرار دیا ہے ان میں سے اکثر ہندستانی زبان کے علاوہ ہندستان کی دوسری زبانوں میں بھی رائج ہوگئے ہیں۔ مثلاً الکحل، الومینیم، بنک، چک، سگرٹ، کلب، کافی، انجنیر، گیس، ہوٹل، نکل، میم، پارک، پاسپورٹ، فونوگراف، پیانو، پولس، پروگرام، پروپاگنڈا، ریڈیو، رسٹوران، ٹیکسی، ٹیلیگرام، ٹیلیفون، تھیٹر، تمباکو، یونیورسٹی وغیرہ۔ لیکن ان کے علاوہ بھی اور بہت سے انٹرنیشنل اسما ہیں جو ہندستانی زبان میں بطور انٹرپراونشل اور انٹرنیشنل الفاظ کے شامل کیے جاسکتے ہیں۔ اسی سلسلے میں ہمیں علوم (Sciences) کی اصطلاحوں کے لیے طے کرنا ہوگا کہ بنیادی عام اصطلاحیں براہ‌راست یورپین زبانوں کی رکھی جائیں یا کچھ یورپین ہوں اور کچھ ہندستانی۔

اگر ہندستان کی کوئی موقر مجلس علمی اس کام کو انجام دینے کا ذمہ لے‌سکتی اور ملک کے زبان دانوں کے مشورہ سے بنیادی ہندستانی کی لغت اور گرامر مرتب کرسکتی تو انفرادی کوششوں کے مقابلے میں زیادہ تیزی سے کام ہوسکتا اور اس کے بعد ملک کی زبانوں اور بولیوں میں ان کتابوں کا ترجمہ آسانی سے ہوسکتا اور تھوڑی سی کوشش میں ہندستانی زبان شہروں سے قصبات اور قصبات سے دیہات تک پہنچ جاتی۔ پھر ہم فخر سے کہہ سکتے کہ پورے ہندستان کی زبان ہندستانی ہے۔

# عربوں کی نثر

از

مولوی عبداللطیف اعظمی صاحب جامعہ ملیہ اسلامیہ، دہلی

عربی زبان کی دو قسمیں ہیں شمالی اور جنوبی ۔ شمالی زبان حجاز اور نجد میں بولی جاتی تھی ۔ اسے لغت مضر یا لغت عدنان کہتے ہیں ۔ جنوبی زبان یمن کے جنوبی علاقوں میں رائج تھی؛ اسے لغت حمیر کہا جاتا ہے ۔ یہ دونوں زبانیں آپس میں اس قدر مختلف تھیں کہ انھیں با آسانی دو زبانوں سے تعبیر کیا جا سکتا ہے ۔ لسان حمیر کے عروج کا زمانہ عیسی علیہ السلام کی پیدائش تک ختم ہوگیا اس کے بعد رفتہ رفتہ اس کا دائرہ محدود ہوتا ہوگیا یہاں تک کہ چھٹی صدی عیسوی میں صفحۂ ارض سے معدوم ہوگئی۔

عربی زبان کی یہ دو قسمیں در اصل اس لیے ہوئیں کہ عربی قوم دو مختلف شاخوں میں تقسیم ہوچکی تھی ۔ ایک عدنان سے اپنی نسبت جتاتے تھے، دوسرے اپنے کو قحطان شمار کرتے تھے ۔ عدنان اور قحطان کا باھمی تعصب عربی تاریخ پڑھنے والے پر مخفی نہیں ۔ اس وقت لسان حمیر کا وجود آثار قدیم کے کتبوں کے سوا کہیں نہیں مل سکتا ۔ قدوم اسلام سے سو برس پیشتر عربی زبان مختلف لہجوں میں منقسم تھی ۔ انھیں اختلافات کا یہ اثر ہے کہ مرادف الفاظ کی اتنی کثرت دنیا کی کسی اور زبان میں نہیں پائی جاتی اور اگر حالت ایسی ہی باقی رہتی اور عکاظ کا بازار گرم نہ ہوتا تو آج عربی زبان متعدد چھوٹی چھوٹی زبانوں میں منقسم نظر آتی ۔ یہ سوق عکاظ ہی کا احسان ہے کہ قریش کی زبان دوسرے قبائل کے لہجوں پر غالب آگئی اور تمام عرب نے ان کی زبان کو ایک معیاری زبان تسلیم کرلیا ۔ چونکہ عکاظ، حجاز کے وسط

میں واقع ہے اور قریش کی سیادت کو تمام قبائل پہلے سے مانتے تھے اس لیے عکاظ کے میلوں میں دوسرے قبائل کے شعرا آتے اور ان کی زبان کے مطابق اپنے لہجوں کی اصلاح کرتے۔ لیکن عربی زبان پر سوق عکاظ کا اتنا احسان نہیں ہے جتنا کہ قرآن کریم کا ہے۔ ایک عیسائی ادیب سلیمان بستانی کے الفاظ میں یوں لکھتا ہے:

"اس (قرآن) نے زبان کو آج تک محفوظ اور زندہ رکھا اور قیامت تک اس کی بقا کا ضامن ہے۔ ورنہ عربی زبان بھی سریانی، عبرانی اور سنسکرت کی طرح مٹ جاتی[1] قرآن کریم کے اس احسان کو جرجی زیدان اور دوسرے غیر مسلم مورخین نے بھی تسلیم کیا ہے۔

جب ہم اقوام کی تاریخ پر نظر ڈالتے ہیں تو یہ حقیقت واضح ہوتی ہے کہ نثر سے قبل عموماً شعر وجود میں آتا ہے کیونکہ قومیں جب اپنے ابتدائی دور میں ہوتی ہیں تو اپنے آلام و مصائب، مسرت و شادمانی اور جذبات و تاثرات کو نظم کے ذریعے ادا کرتی ہیں لیکن جب ان کی اجتماعی زندگی ترقی کر جاتی ہے، وہ میدان عروج میں گامزن ہوتی ہیں اور ان کے افکار و خیالات میں تغیّر و تنوّع پیدا ہوجاتا ہے تو وہ مجبور ہوتی ہیں کہ کسی اور چیز کے ذریعے انھیں ادا کریں کیونکہ ان تمام چیزوں کو شاعری کے ذریعے ادا نہیں کیا جاسکتا؛ اس وقت نثر وجود میں آتی ہے۔ مثلاً یونانیوں کو لیجیے۔ ان میں سب سے پہلے قصصی شاعری پیدا ہوئی، اس کے بعد غنائی، پھر تمثیلی۔ نثر اس وقت وجود میں آئی جب یونان اور مشرقی و جنوبی اقوام کی کشمکش سے سیاسی ہیجان پیدا ہوا، اجتماعی زندگی نے کروٹ بدلی، سیاسی، مذہبی اور فلسفیانہ خیالات میں انقلاب ہوا اور مسائل حیات اس قدر متنوّع ہوگئے کہ شاعری میں وہ کسی طرح سما نہیں سکتے تھے۔

یہی حال رومانی قوم کا بھی نظر آتا ہے اور بعینہ یہی حال عربوں کا ہے۔ ان میں سب سے پہلے شاعری پیدا ہوئی اور ایک مدت کے بعد نثر نے جنم لیا۔ نثر کب پیدا ہوئی؟ اس کے متعلق علمائے ادب میں اختلاف ہے۔ عام طور پر خیال ہے کہ

---

۱ مقدمہ الیازہ

نثر کا وجود بہت قدیم زمانے سے پایا جاتا ہے اور طلوع اسلام تک اس نے اس قدر ترقی کرلی تھی کہ قرآن کریم جیسی نثر کی کتاب ان کے سامنے پیش کی جاسکے۔ مگر بعض علمائے ادب کو اس سے اختلاف ہے۔ ان میں مشہور مستشرق ولیم مرسیه William Marcia اور ڈاکٹر طه حسین کو اهمیت ہے[1] ڈاکٹر طه حسین نے اسے ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ عہد جاهلیت میں نثر کا مطلق وجود نہیں تھا، بلکه عہد رسالت کی پیداوار ہے اور پہلا نثر نگار ابن المقفّع فارسی تھا[2] ان کی دلیل یه ہے که عرب جاهلیت ابتدائی دور Primitive میں تھے جس میں کسی قوم میں نثر پیدا نہیں ہوتی کیونکه نثر عقل کی ترقی کے زمانه میں وجود میں آتی ہے۔

لیکن یه بات کچھ سمجھ میں نہیں آتی اس لیے که یه علمائے ادب جس عہد کو عربوں کا دور اول کہتے ہیں وہ پانچویں صدی بعد مسیح ہے۔ اس وقت عرب کے قرب و جوار کی قومیں مثلاً ایرانی، ہندستانی، مصری اور یونانی وغیرہ کے یہاں نثر کا وجود ملتا ہے بلکه پانچویں صدی قبل مسیح سے بھی ان کے یہاں نثر کا وجود تسلیم کیا گیا ہے۔ پھر کیا یه صحیح ہوسکتا ہے که عرب تہذیب و تمدن اور خصوصاً ادب میں اس قدر پیچھے تھے که پانچویں صدی بعد مسیح بھی ان کے یہاں نثر وجود میں نہیں آئی؟۔

حالات و قرائن پر غور کرنے اور تاریخ ادب عرب کے مطالعه کے بعد یه تسلیم کرنا پڑتا ہے که طلوع اسلام سے قبل عربوں کے یہاں نثر موجود تھی۔ اس کی تائید قرآن حکیم سے بھی ملتی ہے که عرب جاهلیت کے پاس مذہبی اور ادبی کتابیں موجود تھیں۔

---

۱ مرسیه کے خیالات معلوم کرنے کے لیے اس کی کتاب Revue Africaine—Nos. 330 & 331 (Ier & 20 trimestres) 1927 اور ڈاکٹر طه حسین کے خیالات معلوم کرنے کے لیے ان کی کتاب شوقی و حافظ اور المجمل ملاحظه فرمائیے۔

۲ طه‌حسین کو نه صرف جاهلی زمانه میں نثر کے وجود سے انکار ہے بلکه مارچ سنه ۱۹۳۳ء میں امریکن یونیورسٹی (الجامعة الامریکیة) میں انہوں نے اپنے ایک لکچر میں یه بھی فرمایا که پہلی صدی ہجری میں بھی نثر کا وجود نہیں تھا اور نه کوئی اهم اجتماعی کتاب تھی، صرف شاعری ہی شاعری تھی۔

وَ مَا کُنتَ تَتلُو مِن کِتَابٍ وَ لَا تَخُطُّهٗ بِیَمِینِکَ اِذًا لَّارتَابَ المُبطِلُونَ ۔ (عنکبوت)

اور تو پڑھتا نہ تھا اس سے پہلے کوئی کتاب اور نہ لکھتا تھا، اپنے داھنے ھاتھ سے، (اگر ایسا ھوتا تو) اس وقت یقیناً یہ جھوٹے شبہ کرتے ۔

اس آیت سے صاف ظاھر ہے کہ ظہور اسلام سے قبل کتابیں موجود تھیں جنھیں لوگ پڑھتے تھے اور آنحضور جب گزشتہ اقوام کے حالات بیان کرتے تو کفار سمجھتے کہ انھیں کتابوں کو پڑھ لیا ھوگا ۔ ظاھر ہے یہ کتابیں نثر میں رھی ھوں گی نظم میں بھی رھی ھوں گی، اس سے انکار نہیں کیا جاسکتا مگر اس پر کوئی دلیل نہیں ہے کہ صرف نظم ھی میں تھیں، نثر میں نہیں ۔ اسی طرح اس آیت سے «لکھنے» کا بھی وجود ثابت ھوتا ہے تو کیا وہ صرف نظم ھی لکھتے تھے اور رسائل اور خطب جو عربوں کی قدیم مشہور چیزیں ھیں، نہیں لکھتے تھے؟ اور اگر ایسا نہیں تو بتلایا جائے کہ یہ رسائل اور خطبے نثر میں تھے یا کسی اور چیز میں ؟

مرسیہ نے ایک مرتبہ (سنہ ۱۹۲۷ء میں) مشہور اھل قلم، ڈاکٹر ذکی مبارک سے پوچھا کہ «اگر عہد جاھلیت میں نثر کا وجود ھوتا تو اگر سب نہیں تو کچھ حصہ تو ھم تک پہنچتا، جس طرح ھندستان، ایران اور روم کی قدیم نثر کے آثار کتابی صورت میں ھم تک پہنچے ھیں» تو موصوف نے جواب دیا کہ «ان آثار کا فقدان اس بات کے انکار کے لیے کافی نہیں ہے کہ عہد جاھلیت میں نثر موجود نہیں تھی، اگر کوئی اور کتاب نہیں تو قرآن تو موجود ہے جو جاھلی نثر کا نمونہ ہے[1]»۔

جو لوگ عہد جاھلیت میں نثر کے وجود سے انکار کرتے ھیں، انھیں غالباً اس وجہ سے دھوکا ھوا کہ اگر نثر موجود ھوتی تو ھم تک یقیناً پہنچتی، وہ اس پر غور نہیں کرتے کہ نہ پہنچنے کے اسباب ھوسکتے ھیں۔ انھوں نے خیال کیا کہ جس طرح ھندستانی، رومی اور ایرانی قدیم قوموں کی نثر زمانے کی دست برد سے محفوظ رھی اسی طرح عرب جاھلیت کی نثر کو بھی محفوظ رھنا چاھیے تھا حالانکہ اس طرح غور کرنا اصولی غلطی ہے ۔ ھر قوم اور ھر زمانے کے حالات مختلف ھوتے ھیں اور نتائج و عواقب،

۱ النثر الفنی ص ۴۳

حالات اور ماحول کے ماتحت پیدا ہوتے ہیں۔ دور جاہلیت کے بعد جس دور سے عربوں کو سابقہ پڑا، وہ ان اقوام سے بالکل مختلف تھا۔ گو اس کے محفوظ نہ ہونے کے اسباب یہ بھی ہیں کہ جہالت بہت زیادہ تھی، پڑھے لکھے لوگوں کی تعداد بہت کم تھی، کتابت کی آسانیاں نہیں تھیں اور نہ عام تھی، تدوین کا رواج بہت کم تھا لیکن سب سے بڑی اور اہم وجہ یہ ہے کہ طلوع اسلام کے بعد یکایک عربوں کو انقلابی دور میں داخل ہونا پڑا، ان کی اجتماعی زندگی ایک ایسے ماحول اور حالات سے دو چار ہوئی جو ایام جاہلیت سے بالکل مختلف تھی، اس کی تابانی اور روشنی اس قدر تیز تھی کہ اس کے مقابلے میں تمام چیزیں ماند پڑگئیں۔

ایام جاہلیت میں نثر کے وجود پر اس سے بھی دلیل ملتی ہے کہ قرآن نثر کی پہلی کتاب نہیں ہوسکتا۔ قرآن کی مخاطب یقیناً ایسی ہی قوم ہوسکتی ہے جو بہترین زبان اور بہترین نثر کی حامل ہو، ایسی قوم کبھی نہیں ہوسکتی جو نثر سے قطعی ناواقف ہو۔ اگر ایسا ہوتا تو نہ صرف یہ کہ اسے سمجھنے سے ناواقف ہوتے بلکہ اس سے انکار کردیتے۔ مگر دنیا جانتی ہے کہ انھوں نے ایسا نہیں کیا، انھوں نے کبھی نہیں کہا کہ یہ ایسی زبان ہے جس سے ہم بالکل نابلد ہیں بلکہ انھوں نے اس کی خوبیوں کی داد دی، اس کی فصاحت و بلاغت کی تحسین کی اور اس کے مقابلے کی کوشش کی۔

جو لوگ وحی خداوندی کی تاریخ اور کیفیت سے واقف ہیں وہ یہ تسلیم کریں گے کہ جب کوئی پیغمبر کسی قوم میں مبعوث کیا جاتا ہے تو وہ اسی قوم کی زبان بولتا ہے اور اسی قوم کی زبان میں اس کا پیغام ہوتا ہے تاکہ وہ اسے سمجھ سکیں اور اس پر عمل کرسکیں اگر ایسا نہ ہو تو رشد و ہدایت کی راہ میں بہت سی مشکلات پیدا ہوں گی۔ یہ اصول میرا آپ کا بنایا ہوا نہیں ہے، خود قرآن کا ہے:

وَ مَا اَرسَلنَا مِنْ رَّسُولٍ اِلاَّ بِلِسَانِ قَومِهٖ لِيُبَيِّنَ لَهُم۔ (ابراهیم)

اور ہم نے کوئی رسول نہیں بھیجا، مگر بولی بولنے والا اپنی قوم کی، تاکہ ان کو سمجھا سکے۔

ڈاکٹر طہٰ حسین ان لوگوں میں سے ہیں جن کا خیال ہے کہ جو شاعری دور جاہلیت کی طرف منسوب کی جاتی ہے وہ منحول ہے یعنی وہ جاہلی شاعری نہیں بلکہ اسلامی شاعری ہے لیکن اس کے باوجود وہ یہ تسلیم کرتے ہیں کہ ایام جاہلیت میں شاعری موجود تھی اور نہایت عمدہ۔ تو کیا جس طرح وہ یہ اعتراض کرتے ہیں کہ اگر عہد جاہلیت میں نثر موجود ہوتی تو اس کے آثار باقی رہتے یا بقول خلیل مطران[1] اس قدر کم نہ ہوتی کہ ایک چھوٹے سے مجموعہ میں آجائے، یہی اعتراض ان پر نہیں کیا جاسکتا ہے؟ خصوصاً ایسی حالت میں کہ شاعری سینہ بسینہ محفوظ رہ سکتی ہے اور نثر "سفینہ" کی محتاج ہے جس کے ضائع ہونے کا زیادہ امکان ہے۔ ٹھیک جس طرح یہ کہا جا سکتا ہے کہ امرأ القیس کے قصیدے کو دیکھ کر ہم یہ سمجھنے پر مجبور ہیں کہ اس سے پیشتر یقیناً نہایت ترقی‌یافتہ شاعری موجود تھی، یہ پہلا قصیدہ نہیں ہوسکتا، اسی طرح یہ بھی کہا جا سکتا ہے کہ یقیناً قرآن سے قبل نثر کا وجود تھا، یہ نثر کی پہلی کتاب نہیں ہوسکتی۔ مگر مشکل یہ ہے کہ یہ معترضین حضرات قرآن کو نثر کی کتاب ہی تسلیم نہیں کرتے۔ ڈاکٹر طہٰ حسین کا قول ہے:۔

ان القرآن لا ھو شعر و لا ھو نثر و انما ھو القرآن

بالکل یہی خیال ولیم‌مرسیہ کا بھی ہے بلکہ النثر الفنی کے مصنف کا خیال ہے کہ ڈاکٹر طہٰ حسین نے اسی کے خیال سے استفادہ کیا ہے۔ مرسیہ اپنی ایک فرانسیسی تصنیف میں لکھتا ہے کہ:۔

"On est done fonde a refuser a la langue du Coran le nom de prose au sens plein et strict du not."

جس کا انگریزی میں ترجمہ یہ ہوگا کہ:۔

"One is therefore entitled to deny to the language of the Qoran the name of 'prose' in the full and strict sense of the word."

یعنی جہاں تک لفظ "نثر" کا تعلق ہے، اس کے پیش‌نظر قرآن کی زبان کو نثر نہیں کہا جاسکتا۔

۱ النثرالفنی صفحہ ۳۳ -

مگر ان چند لوگوں کے علاوہ علمائے ادب نے عام طور پر یہ تسلیم کیا ہے کہ قرآن نثر کی کتاب ہے، اس پر مبسوط مضامین لکھے گئے ہیں اور معترضین کے مدلل جوابات دیے گئے ہیں۔ بہر نوع یہ تسلیم کرلینے کے بعد کہ قرآن نثر کی کتاب ہے یہ ماننا پڑتا ہے کہ اسلام سے قبل عربوں کے یہاں نثر موجود تھی اور ایرانیوں اور یونانیوں کے اختلاط سے قبل وہ بہترین ادب اور لٹریچر کے حامل تھے۔

---

اسلام ایک انقلاب عظیم تھا، اس نے قدیم نظام کی جگہ جدید نظام پیش کیا، اس نے عربوں میں اتحاد اور یگانگت پیدا کی جو اس سے قبل بالکل مفقود تھی، اجنبی قوموں کو اسلام میں داخل کرکے مختلف قسم کی تہذیبوں کو آمیزش کا موقع دیا، اس انقلاب نے ان کی اجتماعی زندگی کو بالکل بدل دیا، وہ ایک ایسے دور سے دو چار ہوئے جس سے بالکل ناآشنا تھے۔

اس کے بعد ممالک فتح ہوئے، اجنبی اقوام سے اختلاط پیدا ہوا۔ اس آمیزش نے زندگی کے ہر پہلو پر اثر ڈالا، عربوں کو ان اجنبی قوموں کے افکار و آرا سے واقفیت پیدا ہوئی۔ ان کے مذاہب، ان کے علوم اور ان کے فلسفے سے واقف ہوئے اور آہستہ آہستہ اس سے متاثر ہوئے، اس سے مسائل حیات میں تغیر ہوا، موضوعات تفکر میں اضافہ ہوا جس کا لازمی نتیجہ یہ ہوا کہ زبان میں نہ صرف تغیر ہوا بلکہ انقلاب ہوا۔ ذخیرے میں اضافہ، تعبیر میں توسیع، تخیل میں ترقی اور نظر میں وسعت پیدا ہوگئی؛ دین کے عقائد، سلطنت کے قوانین، تمدن کی ضروریات، علوم کی اصطلاحات، جدید چیزوں کے اسما، مناظر تمدن کی تصویر کشی وغیرہ کا اضافہ ہوا، الفاظ مہذب، اسالیب ترقی‌یافتہ اور زبان صاف ہوگئی۔

قرآن کی بلاغت، احادیث نبوی کی فصاحت نے زبان کو کہیں سے کہیں پہنچا دیا اور زبان اپنے تنگ دائرے سے نکل کر مذہب اور حکومت کی زبان ہوگئی۔

سب سے بڑا انقلاب جو ہوا وہ یہ تھا کہ ان کو نثر کے نئے نمونے سے سابقہ پڑا جو ان کے دماغ میں اچھی طرح مرتسم ہوگیا اور ان کے زبان و قلم پر بالکل مستولی

ہوگیا۔ یہ قرآن مجید تھا جس میں تشبیہ و تمثیل کی باریکی' اجمال وتفصیل' بلاغت و فصاحت اور جدید اسلوب تھا۔ انھوں نے اس کا بالارادہ یا بلا ارادہ تتبع کیا اور ان کی زبان اس کے قالب میں ڈھلتی گئی' ایک طرف اس نے زبان کا ذخیرہ بڑھایا' تعبیر کا دائرہ وسیع کیا' دوسری طرف اس کی خاطر نئے علوم وضع ہوئے جو عام زبان کے لیے عام طور سے مفید اور ضروری ہیں۔ نحو' صرف اور اشتقاق لحن دور کرنے کے لیے' معانی و بیان اور بدیع اس کا اعجاز ثابت کرنے کے لیے' لغت اور ادب اس کے غریب الفاظ کی شرح کے لیے اور حدیث و اصول' فقہ و تفسیر' اس سے احکام شریعت استنباط کرنے کے لیے وضع کیے گئے جنھوں نے عربی زبان میں بیش از بیش اضافہ کیا اور عربی زبان کو دنیا کی سب سے بڑی اور مدون زبان بنا دیا۔

دوسری طرف رسول اللہ صلعم زبان کے مجتہد اور امام تھے' آپ کے کلام میں نئے نئے اسالیب کلام اور مذاہب بیان' تراکیب اور اصطلاحات ہوتی تھیں جس سے زبان کا خزانہ مالامال ہوگیا' بہت سی ضرب الامثال' محاورے اور تعبیرات خالص آپ کی ایجاد ہیں۔

خلافت کے ساتھ ہی ساتھ کتابت (نثرنگاری) اور خطابت نے ترقی کی۔ عبدالملک بن مروان اور اس کے بیٹے ولید کے زمانے میں دفتر کی زبان عربی ہوگئی اور اس سے زبان کی عمومیت اور اس کے ذخیرے میں بہت ترقی ہوئی۔ خلافت بنو امیہ میں انشا نے ایک فن کی حیثیت اختیار کرلی تھی۔ اس وقت کا طرز نگارش حسب ذیل تھا:

الفاظ میں شیرینی' تراکیب میں شان اور اسی کے ساتھ اختصار اور سادگی ہوا کرتی تھی' متکلم کے کلام اور واحد کے خطاب میں جمع کی ضمیریں استعمال نہیں ہوتی تھیں' «بسم اللہ» سے ابتدا ہوتی تھی' اس کے بعد «من فلان الی فلان» یا «انی احمد اللہ الذی لا الہ الا ھو» لکھتے تھے اور «والسلام» یا «السلام علیٰ من اتبع الہدیٰ» پر ختم کرتے تھے۔ ولید نے کچھ تکلف کیا جس کی وجہ سے کچھ دنوں کے لیے اس کا رواج جاتا رہا' پھر اس سے زیادہ شروع ہوگیا اور عبدالحمید نے تو اس کو ایک مستقل فن بنا دیا اور اسے بہت ترقی دی۔ خلاصہ یہ کہ نثر نے چالیس برس

میں دین کی برکت سے ترقی کی بہت بڑی مسافت طے کی اور اس کے سامنے جاھلیت کی رسم کی کوئی چیز باقی نہیں رہی۔ نسبتاً شعر سے نثر نے اسلام سے زیادہ فائدہ اٹھایا اس لیے کہ اسلام کو اس کی ضرورت زیادہ تھی۔

عبدالحمید بن یحیی انشا پردازی کا مجدد بلکہ موجد اور اس فن کا امام تھا۔ کہا جاتا ہے کہ عبدالحمید سے نثر نگاری کی ابتدا ہوئی اور ابن عمید پر ختم ہوگئی۔ اس نے نثرنگاری کو بہت ترقی دی، بہت سی اصلاحات کیں اور اس کے عہد میں انشا ایک مستقل فن اور ایک شریف پیشہ بن گیا، اس نے اس کے خاص اصول اور قواعد مقرر کیے، نئے اسالیب بیان وضع کیے، تفنن اور تنوع اختیار کیا، سیاسی اور اجتماعی حالات نے اس کی مساعدت کی اور سلطنت کی ضروریات، زمانے کی ترقی اور ذوق کی تبدیلی نے اس کی قدردانی اور ہمت افزائی کی۔ عبدالحمید پہلا شخص ہے جس نے رسائل میں طوالت اور تصانیف میں حمد کی ابتدا کی۔ اس کے رسائل بہت بلیغ ہوتے تھے۔ ابن ندیم کا بیان ہے کہ اس کے رسائل ۸ ہزار صفحات سے کم نہ ہوں گے مگر ہم تک اس کا بہت کم حصہ پہنچا ہے۔ کتب‌خانہ خدیویہ میں ایک مختصر قلمی نسخہ ہے جو عبدالحمید کی طرف منسوب ہے۔

خطابت کی ترقی کے اسباب میں اسلام کو بہت بڑا دخل ہے۔ عہد اسلام میں خطیبوں نے بڑی خدمات انجام دی ہیں۔ دینی دعوت، امر بالمعروف، نہی عن المنکر، اصلاح مفاسد، رد بدعت اور لشکر کو جنگ کے لیے آمادہ کرنا اور جوش دلانے کے لیے ہر موقع پر خطابت کی ضرورت تھی اور خصوصاً حضرت عثمان کی شہادت کے بعد اور سیاسی اختلافات کے وقت خطابت نے بڑی ترقی کی۔ حقیقت میں خطابت کا دور سقیفہ بنی ساعدہ سے شروع ہوتا ہے۔ ہر جماعت کو قدم پر قدم خطابت کی ضرورت پڑتی تھی اور خوب خوب زبان کے جوہر دکھلانے کا موقع ملتا تھا۔ چنانچہ طبعی طور پر اس دور میں جو سیاسی، ملکی اور دینی انتشار کا زمانہ تھا، کثرت سے باکمال خطیب پیدا ہوئے۔ اس وقت کی خطابت کی خصوصیات حسب ذیل تھیں:—

شیر ینی الفاظ، پختگئ اصول، قوت تاثیر، قرآن سے کثرت سے اقتباسات اور وزن و سجع میں حتی الوسع اس کی تقلید کرنے کی کوشش کرتے اور حمد و صلوۃ سے شروع کرتے۔ خطابت کا طریقہ اس وقت تک ایام جاہلیت ہی کا تھا۔ عمامہ باندھنا، چھڑی لینا، بلندی پر کھڑے ہوکر تقریر کرنا وغیرہ پر سختی سے پابندی کی جاتی تھی۔

حقیقت میں اسلام کا کوئی دور خطابت میں اتنا بلند تھا اور نہ اس کثرت سے خطبا پیدا ہوے جتنے اس دور میں تھے۔ اس دور کے مشہور خطبا سحبان بن وائل، زیاد بن امیہ، حجاج بن یوسف، قطری بن فجاۃ وغیرہ تھے۔

عہد اسلام میں رسائل کو بھی اچھی خاصی ترقی ہوئی۔ تبلیغ و اشاعت کے سلسلے میں بہت زیادہ خطوط لکھنے پڑتے تھے۔ یہ رسائل عموماً مختصر ہوتے تھے وہ لکھتے وقت محض مقصد پیش نظر رکھتے، سادے سے سادے الفاظ اور مختصر سے مختصر عبارت میں وہ اپنا مطلب ادا کرنے کی کوشش کرتے تھے۔ عبارت آرائی نہیں ہوتی تھی، جملے چھوٹے چھوٹے ہوتے تھے۔

تمدنی اور علمی حیثیت سے بنو عباس کا زمانہ ترقی یافتہ دور کہلایا جاسکتا ہے۔ یہ اسلامی فنون، عربی ادب اور اجنبی علوم کی گرم بازاری کا عہد تھا۔ اس وقت عربی دماغ بھی بہت پختہ اور ترقی یافتہ ہوچکا تھا، حکومت عباسیہ اور دولت امویہ سے چند باتوں میں بالکل ممتاز ہے، جس کی اثر سے زبان محفوظ نہ رہ سکی۔ دولت امویہ خالص عربی سلطنت تھی؛ اس میں پوری عربیت، عربی عصبیت اور عربی خصوصیات اور رنگ موجود تھا۔ اس کا دارالسلطنت بھی دمشق جیسی مرکزی جگہ پر تھا اور اس کے لشکر میں اعلی سردار سے لے کر معمولی سپاہی تک سب عرب تھے اس لیے زبان میں تمدن اور آبادی کے بڑھ جانے سے جو اثرات پیدا ہوسکتے تھے اور اس کے لازمی نتائج تھے، ان کے سوا کوئی انقلاب نہیں ہوا۔

حقیقت میں بنوامیہ نے اپنی عربی خصوصیات، قومی روایات اور زبان کے ترکہ و میراث کی پوری حفاظت کی، اس لیے اس کا دور عربیت کے لیے مبارک ترین دور ثابت ہوا۔ لیکن اس کے برخلاف دولت عباسیہ پر ایرانی رنگ غالب تھا اور یہ سیاسی

حالات کے لازمی نتائج تھے اس لیے عجمیوں کا تسلط اور ان کا اثر نہ صرف سیاست میں بلکہ تمدن میں، زبان میں اور ادب میں پورا پورا ہوا اور اس کے ساتھ ہی ساتھ چند نئی چیزیں پیدا ہوئیں یعنی قومی تاثیر، اختلافات عقائد، الحاد، بےحیائی اور تکلفات ان چیزوں کا اثر زبان و ادب پر بہت خاصا پڑا۔

دولت امویہ کے اواخر اور سلطنت عباسیہ میں عربی زبان دنیا کی سب سے بڑی بین‌الاقوامی، مذہبی، علمی اور سیاسی زبان بن چکی تھی اور تقریباً تمام ممالک مفتوحہ متعرب ہوچکے تھے۔ اس لیے طبعاً لحن زبان میں عام ہوگیا اور عجمیت کی وبا عام ہوگئی، یہاں تک کہ ایک مستقل عامی زبان بن گئی جس میں خاص ملک کی زبان کے الفاظ رائج تھے۔

عصر عباسی میں زبان کا دائرہ تمدن اور نئی علمی ترقیوں اور تحقیقوں کی بنا پر وسیع سے وسیع‌تر ہوتا گیا۔ اس میں کثرت سے فارسی، ہندستانی اور یونانی زبانوں کے الفاظ داخل ہوگئے اور مذاق کی لطافت اور سہولت کی وجہ سے الفاظ میں دقت پیدا ہوتی گئی، علمی اصطلاحات، انتظامی اور سیاسی، اقتصادی اور خانگی الفاظ کا اضافہ ہوا۔ عربی زبان سے فارسی زبان نے صرف مفردات ہی نہیں لیے بلکہ اسالیب بھی اخذ کیے، خطاب میں تعظیم، مخاطب کے ساتھ تکلف اور حضرت اور جناب اور مجلس کی طرف نسبت کرنا اور خلفا، وزرا، امرا اور افسروں کے نئے نئے القاب، خطوط وغیرہ طویل اور مترادف الفاظ سے بھرے ہوتے تھے۔ اس کے علاوہ اور دوسری چیزیں ہیں جنھوں نے ایک طرف زبان کو زینت دی تو دوسری طرف اسے سخت نقصان پہنچایا۔ سنہ ۲۳۲ھ سے عربی کی رہی سہی سلطنت اور فوقیت جاتی رہی اور ترکوں کا زور ہوگیا۔ اس نے طبعی طور پر عربوں کو نقصان پہنچایا، تاتاریوں کے بغداد پر حملے نے تو اس کا خاتمہ ہی کردیا ہوتا لیکن قرآن نے اُس وقت سے لےکر اِس وقت تک پوری حفاظت کی۔

عباسیوں کی ترقی کے زمانے میں بہت سی چیزیں نئی پیدا ہوئیں اور نثر کو مرصع اور مزین بنانے کے طریقے نکلے۔ اس کے نئے نئے موضوع پیدا ہوئے، اب وہ

صرف دفاتر، خطوط اور فرامین کی زبان نہیں رہی بلکہ تصنیف و تالیف، مضامین ومقالات، معاهدے، وصف مناظر اور مختلف ضرورتوں اور تقریبوں کے لیے استعمال ہونے لگی۔ اب انشا کو وہی اهمیت حاصل تھی جو خطابت کو حاصل تھی۔

عصر عباسی کی ابتدا میں نثرنگاری عبدالحمید هی کے طرز نگارش پر رہی جس کی خصوصیت اختصار اور اعتدال ہے۔ تمدن اور ایرانیوں کے ساتھ اختلاط نے تانق اور تکلف بڑھا دیا یہاں تک کہ قدیم اسلوب بالکل متروک ہوگیا اور مسجع، اشعار اور ضرب‌الامثال کا استعمال عام ہوگیا لیکن ابھی تک لفظی تکلف رائج نہیں ہوا تھا۔ خلافت کے زوال کے ساتھ هی ساتھ نثرنگاری میں بھی زوال شروع ہوا اور سادہ نثر لفظی صنائع و بدائع میں الجھ کر رہ گئی۔ بظاہر شاندار و بارونق مگر حقیقت میں قالب بےروح اور جسم بےجان تھی۔ علمی اور تاریخی کتابیں بھی اس وبا سے نہ بچ سکیں۔ اس وقت سے نثر کا وہ مبتذل اور بےجان طریقہ نکلا جس نے طبیعتوں کو مضمون کو اور پڑھنے والوں کے مذاق کو خراب کردیا۔ اس زمانے کے لکھنے والوں میں چار طبقے تھے جن میں هر طبقہ ایک ایک زمانے میں کامیاب تھا۔ ایک طبقہ وہ ہے جس کا امام ابن‌المقفّع ہے۔ اس کی خصوصیات میں عبارت کئی طریقوں سے ادا کرنا، جملوں کو علیحدہ علیحدہ کرنا، روانی کا خیال رکھنا، مضمون کا اهتمام کرنا اور سجع سے اجتناب کرنا، وغیرہ ہے۔

دوسرا طبقہ جس کا امام جاحظ ہے، اس کا طریقہ پہلے طریقے سے یعنی عبارت کی شیرینی اور روانی وغیرہ میں بہت مشابہ ہے۔ فرق صرف اس قدر ہے کہ یہ ایک جملے کو مختلف مقفّی یا مرسل فقروں میں قطع کردیتا ہے، الفاظ اور جملوں میں زیادہ طول ہوتا ہے، حکمت کے ساتھ ساتھ ظرافت کی چاشنی بھی ہوتی ہے، مضمون کی تحلیل اور اس کا استقصا ہوتا ہے، دعائیہ جملے کثرت سے آتے ہیں، اس طبقے میں ابن قتیبہ، مبرّد اور ثوری مشہور ہیں۔

تیسرا طبقہ ابن‌العمید کا ہے۔ اس کی نثر بظاہر دل‌آویز معلوم ہوتی ہے اور اچھی خاصی نظم ہوتی ہے، صرف وزن کی کمی ہوتی ہے، چھوٹے چھوٹے قافیے اور مجانست

تاریخی و علمی لطائف، چٹکلے، اشعار اور تشبیہات اس کے لوازم میں سے ہیں۔ اس طبقہ میں صاحب ابن عباد، مہلبی، خوارزمی، بدیع الزماں، صابی و ثعلبی مشہور ہیں اور اسی طبقہ کی یادگار «مقامات» ہے۔

چوتھا طبقہ قاضی فاضل کا ہے۔ اس کا طریقہ تیسرے طریقے کے اصول کا پابند ہے لیکن توریہ اور مجانست میں بہت غلو ہے یہاں تک کہ انشا اس کے زمانے میں بالکل ملمع، مصنوعی اور الفاظ کا مجموعہ بن کر رہ گئی۔

اس وقت کے ذوق کے مطابق سب سے زیادہ جاحظ، ابن مقفّع کا دور اور ان دونوں سے زیادہ ابن خلدون کا طرز انشا ہے اور قاضی فاضل کے بعد سے ابن خلدون کا تتبع کیا گیا چنانچہ اس وقت کی عربی نثر سب سے زیادہ ابن خلدون اور غیر زبانوں کی نثر سے متاثر ہے۔

خطابت کی دولت عباسیہ کی ابتدا میں بہت کچھ اہمیت اور حیثیت تھی لیکن رفتہ رفتہ اس کو زوال ہوتا گیا اور اس کی جگہ انشا نے لے لی۔ یہاں تک کہ صرف عیدین اور جمعہ کے خطبے باقی رہ گئے، وہ بھی محض رسمی۔

# مقالات گارساں دتاسی

## هندستانی زبان و ادب

### سنه ۱۸۷۳ ع میں

۱ - «سال نو نے گزرتے هوئے برس کی جگه لے لی هے - هماری زندگی کے دن بهی یوں هی گزر رهے هیں اور هم ان کی رفتار دیکھ نهیں سکتے» یه هماری محبوب پیرسی عشائے ربانی کے خطبۂ نوروز کے ابتدائی الفاظ هیں - وقت حقیقت میں تیزی سے گزر رها هے کیونکه یه بائیسویں مرتبه هے[۱] که میں جدید هندستان کی خاص زبان «هندستانی» کے متعلق «سالانه تنقید» پیش کر رها هوں - یه زبان باوجود مخالفتوں اور رد عمل کے اب تک اپنی افضلیت برابر برقرار رکھے هوئے هے اور دن بدن زیاده پھیلی جاتی هے - جن دو شاخوں سے یه زبان مرکب هے ان میں سے اردو کو همیشه سے اولین حیثیت حاصل هے - دیکھیے که مسٹر جان بیمز (John Beames) جو صوبۂ اڑیسه کے ناظم تھے اپنی کتاب «هندستان کی جدید آریائی زبانوں کے تقابلی قواعد[۲]» میں اس کے متعلق کیا کهتے هیں :—

---

۱ میرے ابتدائی تبصرے سنه ۱۸۶۹ ع تک «خطبات» کے نام سے شائع هوئے هیں. میں نے پهلے دس خطبوں کی فهرست یکم دسمبر سنه ۱۸۶۲ ع کے خطبے میں دی هے اور اس کے بعد کے سے سولهویں خطبے تک کی فهرست' سولهویں هی میں یعنی ۲ دسمبر سنه ۱۸۶۷ ع کے خطبے میں. آخری خطبات سنه ۱۸۶۸ ع اور سنه ۱۸۶۹ ع کے هیں. اس کے بعد سنه ۱۸۷۰ ع سے «تبصرے» شروع هوئے - پهلا خطبه محاصره پیرس کے زمانے میں دکن میں شایع هوا - بعد کے تبصرے سنه ۱۸۷۱ ع اور سنه ۱۸۷۲ ع کے هیں اور ان کے بعد یه -

۲ "A comparative Grammar of the modern Aryan Languages of India" جلد اول. اس جلد پر ایک بهت دلچسپ مضمون لکھنؤ کے هندستانی اخبار «اخبار سررشتۂ تعلیم اودھ» کی اشاعت یکم اپریل سنه ۱۸۷۲ ع میں شایع هوا هے -

«ان زبانوں کی صف اول میں ہندی اور اس کی ضمنی شکلوں، گجراتی اور پنجابی کو جگہ دینا چاہیے۔ ان کی پیدائش کا زمانہ گیارھویں صدی عیسوی ہے اور ان کا تعلق دوسری جدید زبانوں کی طرح واضح طور پر پراکرت سے ہے۔ اس کے بعد مرہٹی کی باری آتی ہے جو بارہویں یا تیرھویں صدی تک پراکرت کی شکل میں رہی اور بالآخر اُڑیا کہ جس نے چودھویں صدی تک اپنی شکل پوری طرح نہیں بدلی تھی۔ اٹھارھویں صدی تک بنگالی آزاد زبان نہ بن سکی۔ جب تک دھلی میں مسلمانوں کی مرکزی قوت کمزور ہوتے ہوتے اس درجہ پر نہ پہنچ گئی کہ صوبجات کے گورنر خود مختار ہوگئے تب تک بنگالی ہندی سے جدا نہ ہوسکی اور نہ وہ رسم‌الحظ اختیار کرسکی جو آج ایک مختلف زبان ہونے کی حیثیت سے اپنا حق سمجھکر اس نے انتخاب کیا ہے۔ سندھی زبان بڑے پُر اسرار طریقے پر پیدا ہوئی اور نشو و نما پاتی رہی۔

زبانوں کے اس مجموعے کے مستقبل کے متعلق پیشین‌گوئی کرنا بہت دشوار ہے۔ اس کا پورا دارومدار سیاسی حالات پر ہے جس کے متعلق کچھ نہیں کہا جاسکتا۔ پھر بھی اگر تھوڑی بہت قیاس آرائی کی جائے تو اس کا امکان نظر آتا ہے کہ ذرائع آمد و رفت ریل گاڑیوں اور دوسرے ذرائع حمل و نقل کی بڑھتی ہوئی افراط کا نتیجہ یہ ہوگا کہ پنجابی اور راجپوتانے کی بولیاں معدوم ہوجائیں گی اور بجائے ان کے ایک یکساں سی زبان عام طور پر اختیار کرلی جائے گی یعنی فارسی آمیز ہندی (ہندستانی) جو دریائے سندھ سے لےکر راج محل تک ہمالیہ سے لےکر بندھیاچل تک رائج ہوجائےگی۔ بنگال کے ایک بہت بڑے حصے میں ہندستانی عام طور پر سمجھی اور بولی جاتی ہے[1]۔ اُڑیسہ اور مرہٹی علاقوں میں ان لوگوں کی تعداد (ان میں اکثر کا تعلق نیچ ذاتوں سے ہے) جو اردو استعمال کرتے ہیں بہت وافر ہے اور دن بدن اس تعداد میں اضافہ ہوتا جاتا ہے۔ مختصر یہ کہ اگر صوبجات کی علیحدگی کی وجہ سے جو رکاوٹ ہے وہ دور ہوجائے اور ملک کے مختلف حصوں میں آزاد ذرایع آمد و رفت کا رواج

۱ مشرقی بنگال کے بڑے مرکزوں، ڈھاکہ، چٹاگانگ، باریسال میں بنگالی سے زیادہ ہندستانی بولی جاتی ہے (Annales de la propagation de la for شمارۂ جولائی سنہ ۱۸۷۳ع)۔

ہوجائے تو اردو وہی جو اس قدر صاف، سادہ، لطیف زبان ہے، جو ہر طرح کی بات کو ادا کرنے کی صلاحیت رکھتی ہے، جو اب بھی حقیقت میں ہندستان کے بہت سے حصوں میں «لنگا فرانکا» کا کام دیتی ہے اور جو فاتح قوم کی خاص چھیتی ہے، بلاشک ایک ایسی زبان نظر آتی ہے جو جلد یا بدیر ہندستان کی صوبجاتی بولیوں میں سب کی نہیں تو اکثر کی جگہ لے لےگی اور پورے آریائی ہند کو ایک متجانس اور مہذب بولی عطا کرےگی[1]۔

مسٹر بیمز کی کتاب پر ایک مضمون میں مسٹر جی۔ گاریز (G.Garrez) نے یہ تشریح کی ہے۔ «مسٹر بیمز کے ہندی کے متعلق وہی خیالات ہیں جن کا ایم گارساں دتاسی ہمیشہ اظہار کرتے رہے ہیں۔ انھوں نے سنسکرت دانوں کے تعصب کو چھیڑا ہے، یہ کہنے کی جرأت کی ہے کہ مسلمان شاعروں کی زبان بھی اتنی ہی خالص ہے جتنی کہ ہندو شاعروں کی زبان اور اسلامی رسم الخط دیوناگری رسم الخط سے زیادہ سہل ہے اور اردو کو فی الحقیقت ہندستان کی قومی زبان بننے کا زیادہ موقع اور زیادہ حق حاصل ہے»۔

مشہور مسلمان سید احمد خان نے بنارس میں ایک دعوت میں جو انھوں نے اپنے آزاد خیالات کے لحاظ سے اپنے مسلمان اور عیسائی دوستوں کو اپنے صاحبزادے کی انگلستان سے واپسی پر ۲۶ نومبر سنہ ۱۸۷۳ع کو دی تھی، اپنے جام صحت کی تجویز کا جواب اردو ہی میں دیا تھا[2]۔ یہ غالباً پہلا موقع تھا کہ اس قسم کی صحبت جمع ہوئی تھی مگر توقع ہے کہ یہ آخری موقع نہ ہوگا۔ پہلے تو جس کے لیے یہ دعوت کی گئی تھی اس نے اپنے سفر انگلستان کا حال بیان کیا جس سے کئی چیزوں کے متعلق اس کی آنکھیں کھل گئی تھیں۔ اس نے ہندستان اور انگریزوں کے اتحاد کے متعلق اپنے خیالات کا اظہار کیا ــ ایسا اتحاد جو اس کے خیال میں سیاسی سے زیادہ سماجی اہمیت رکھتا تھا۔ اس قسم کا اتحاد بہت آسانی سے ممکن ہے اگر دونوں میں سے

---

۱ یہ دیباچۂ جلد اول صفحۂ ۱۲ سے ماخوذ ہے («اخبارالاخبار» مورخۂ ۱۵ اگست سنہ ۱۸۷۳ ع نے اس عبارت کا ترجمہ کیا ہے اور اس رائے سے کامل اتفاق کیا ہے)۔

۲ علیگڑھ اخبار ۱۳ ستمبر سنہ ۱۸۷۲ع۔

هر ایک دوسرے کی خوبیوں کو سمجھنے کی کوشش کرے ۔ اور اس تقریب کے لیے مواقع اتحاد کے لیے سہولتیں فراهم کرتے هیں اور هندستانیوں کو اپنے فاتحوں اور حاکموں سے نہیں بلکہ اپنے ایسے دوستوں سے ملنے کا موقع دیتے هیں جو ان کی طرح اسی بادشاہ کے وفادار هیں۔

هم عصروں میں فیض علی خان[۱] قابل ذکر هیں جنھوں نے اسی یک جہتی کے جوش میں یہ تحریک پیش کی هے اور اس تحریک میں بہت سے انگریز بھی ان کے هم خیال هیں کہ اگر هندستان میں انگریزی کی تعلیم لازمی قرار دی جائے، جیسی کہ بعض اصحاب کی رائے هے تو اس کے ساتھ انگریزوں کے لیے بھی هندستانی کی تحصیل لازمی مقرر کی جائے ۔ ان کا یہ بھی خیال تھا کہ لندن میں ایک خالص کالج قایم کیا جانا چاهیے جہاں متعدد منشی نوجوان انگریزوں کو نہ صرف نظری بلکہ عملی طور پر هندستانی کی تعلیم دیں اور اس طرح کہ وہ روزمرہ کو اچھی طرح سمجھ سکیں اور بےتکلفی سے بات چیت کرسکیں ۔ ان کے خیال میں اس کی بھی ضرورت تھی کہ عام علوم سے متعلق ایک انگریزی هندستانی ڈکشنری تیار کی جائے اور سستے داموں هندستان کے شہروں اور قصبوں میں بیچی جائے تو اس کا اثر بہت مفید هوگا۔

سر ولیم میور کو ان خیالات سے اتفاق هے ۔ طامسن کالج رڑکی میں جو سول انجنیرنگ کی تعلیم کے لیے پچیس سال سے قایم هے، اپنی تشریف آوری کے موقع پر، ۲۳ نومبر سنہ ۱۸۷۲ع کو انھوں نے اردو زبان میں طلبا کو اپنے اسی مشفقانہ اور پرمغز انداز تقریر میں مخاطب کیا جس کے هندستانی خوگر هیں اور جس کی وجہ سے وہ ان سے محبت کرتے هیں[۲] ۔ اس سال ۱۲ جنوری کو جو دربار انھوں نے آگرے میں علاقہ کی باریابی کے لیے کیا اس میں بھی یہی عمل کیا[۳] ۔ یہ تقریر میرے خیال میں سب سے زیادہ اهم هے کیونکہ اس میں مسئلہ تعلیم نسواں کا ذکر هے، ان عورتوں کی تعلیم کا جو زنانے کی دیواروں میں دنیا سے اس طرح پوشیدہ هیں کہ یورپ کے

۱ Allen's Indian Mail ۱۳ جنوری سنہ ۱۸۷۳ع
۲ علیگڑھ اخبار ۱۷ جنوری سنہ ۱۸۷۳ع
۳ علیگڑھ اخبار ۲۱ فروری سنہ ۱۸۷۳ع

کسی حصے میں اس کی نظیر نہیں مل سکتی "۔ تقریر کے خاتمے پر انھوں نے کہا کہ جب تمھاری عورتیں تعلیم حاصل کرلیں گی اور حقیقت میں تمھاری شریک زندگی اس طرح بنیں گی کہ انھیں بھی وہی مرتبہ حاصل ہوجائے گا جو تہذیب یافتہ ممالک میں عورتوں کو حاصل ہے تو ان کا فیض ہندستان میں اس طرح پھیلے گا جیسے ہمالیہ کی برف پگھل کر ندیوں کی شکل میں بہنے لگتی ہے اور ایک نئی زندگی اختیار کرتی ہے۔ بغیر اس انقلاب کے دوسری جنس ہرگز سماجی زندگی میں اعلے درجے تک نہیں پہنچ سکتی۔

کچھ دن کے بعد ۲۴ جنوری کو بہ سلسلہ تقسیم انعامات "ساں اے تین کالج" میں جسے مشنریوں نے "رومِ ایشیائی" یعنی دھلی میں قایم کیا ہے اور جس میں تقریباً ایک ہزار طلبا اور طالبات زیر تعلیم ہیں، سر ولیم نے ریورنڈ آر آر ونٹر کے سپاس نامے کا جواب دیتے ہوئے اپنے اعلیٰ خیالات کا اردو ہی میں اظہار فرمایا[1]۔

ہندی کے متعلق اخبارالاخیار مورخہ ۱۵ نومبر ۱۸۷۲ع سے ہمیں اطلاع ملی کہ آئندہ سے اضلاع متوسط ہند میں دفاتر اور عدالتوں میں بجائے اردو کے ہندی سے کام لیا جائے گا اور سرکاری گشتیاں بھی اسی زبان میں نکلا کریں گی۔ بجز سرکاری رپورٹوں اور رجسٹریوں کے فارسی رسم‌الخط بالکل استعمال نہیں کیا جائے گا۔ اس تبدیلی کے بعد ان اضلاع میں جہاں اس رجعت پسندانہ طرز عمل کا اقدام کیا جائے گا غالباً نئے صیغہ‌دار مقرر کیے جائیں گے۔ سرکاری حکم سے اس قسم کی تبدیلی دارجلنگ میں اور بنگال میں بھی ہوئی ہے۔

"صحیفہ‌نگار نے یہ بھی لکھا ہے کہ ہندستان میں آج کل یہ مسئلہ درپیش ہے کہ ناگری یا دیوناگری رسم‌الخط ہندستانی زبان کی تحریر کے لیے فارسی رسم‌الخط سے زیادہ موزوں ہے۔ کامیابی کا سہرا اس سوال کے اثباتی جواب کے سر ہے اور ابھی سے تبدیلی شروع ہوگئی ہے۔ فارسی حروف کی بجائے ناگری حروف کے استعمال کی وجہ یا سچ پوچھیے تو بہانہ[2] یہ پیش کیا جاتا ہے کہ اول‌الذکر کے حروف شکستہ

---

۱ علی‌گڑھ اخبار ۳۱ جنوری سنہ ۱۸۷۳ع۔

۲ یہ حقیقت میں بہانہ ہے کیونکہ ناگری کے قلم‌برداشتہ حروف کے پڑھنے میں خط شکستہ سے زیادہ دقت ہوتی ہے۔

پڑھنے میں دقت ہوتی ہے اور اس لیے مناسب ہے کہ اب ہم دیوناگری کا استعمال شروع کردیں—اس بدشکل اور بےوضع رسم‌الخط کا استعمال جو مدتوں سے متروک ہے۔»

اخبار عالم میرٹھ (مورخۂ ۱۴ نومبر سنہ ۱۸۷۲ع) نے بھی اسی مضمون پر اسی قسم کی اطلاع شائع کی ہے۔ «ایک عام مباحثے میں اس سوال پر بحث کی گئی کہ کون سی زبان اور کون سا رسم‌الخط بہتر ہے۔ اکثریت کا فیصلہ یہ تھا کہ ہندی زبان اور ناگری حروف زیادہ موزوں ہیں۔ اس کا نتیجہ یہ ہوا کہ صوبۂ ناگپور میں جوڈیشل کمشنر کے حکم سے سرکاری تحریرات کی زبان ہندی اور رسم‌الخط ناگری ہوگیا۔ لفٹننٹ گورنر نے پریسیڈنسی کے کچھ اور اضلاع کے متعلق بھی یہی حکم صادر کیا ہے۔» اسی رد عمل کے اثر میں ایک عرضی صوبجات شمالی و مغربی میں بھی شایع کی گئی جس میں یہ مطالبہ کیا گیا کہ عدالتوں میں بجائے فارسی کے ناگری رسم‌الخط کو رواج دیا جائے۔ قدرتی طور پر اس تحریک کی بانی ہندو جماعت ہے۔ بابو ہریش‌چندر نے بھی اپنے «کوی بچن سدھا»[1] میں پانیر[2] کے ایک بہت ہی اچھے مقالے «جس میں اردو کی حمایت کی گئی ہے»—کے ایک ایسے جواب کو جگہ دی ہے جس میں سخت حملے کیے گئے ہیں اور جو محض اپنے مبالغے کی وجہ سے واہیات معلوم ہوتا ہے۔

اس کے برعکس دوسری طرف علیگڑھ اخبار[3] جو کچھ لکھتا ہے وہ بھی سنیے:

«ان لوگوں کے لیے جو ہندستان کی اکثریت کی نمائندگی کرتے ہوئے پوری قوت سے یہ مطالبہ کررہے ہیں کہ ناگری رسم‌الخط اختیار کیا جائے، بہتر ہوگا کہ صوبجات شمال مغربی کی تعلیمی رپورٹ کے ضمیموں کو پڑھ لیں۔ وہ دیکھیں گے کہ اس صوبے کے آٹھ ضلعوں میں ان طلبا کی تعداد جو فارسی حروف استعمال کرتے ہیں ناگری حروف استعمال کرنے والوں سے کہیں زیادہ ہے۔ اس سے یہ فیصلہ کیا جاسکتا ہے کہ ان اضلاع میں عام طور پر فارسی حروف استعمال کیے جاتے ہیں اور ان کی تبدیلی کی کوئی خواہش نظر نہیں آتی»۔

۱ شمارۂ ۸ اگست سنہ ۱۸۷۳ع۔
۲ شمارۂ ۱۵ جولائی سنہ ۱۸۷۳ع۔
۳ شمارۂ ۲۹ اگست سنہ ۱۸۷۳ع۔

سائنٹفک سوسائٹی علیگڑھ کا اخبار[۲] یہ اطلاع دیتا ہے کہ پٹنہ اور بہار کے دیگر مقامات کے رہنے والوں نے سرکار میں ایک عرضداشت پیش کی ہے جس میں یہ استدعا کی گئی ہے کہ ہندستانی (فارسی) حروف کی بجائے ناگری حروف استعمال کرنے کے جو احکامات جاری کیے گئے ہیں واپس لے لیے جائیں۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ اس عمل سے کاروبار میں رکاوٹ ہوئی اور نقصان پہنچا اور اس کے نتائج سے جو زحمتیں پیش آئیں وہ عرصے تک محسوس ہوتی رہیں گی[۱]۔ اسی لیے اس مبحث پر کوئی یہ توجیہ پھر نہیں پیش کرسکتا کہ یہ فی‌الحقیقت اردو زبان کی جگہ دوسری زبان کو جانشین کرنے کا سوال نہیں ہے بلکہ محض دوسرے رسم‌الخط کا سوال ہے۔ منشی کاشی‌ناتھ[۲] اور فاضل پنڈت ہریش‌چندر نے بھی اسی قسم کی توجیہیں پیش کی ہیں۔ منشی‌جی اس مبحث پر لکھتے ہیں کہ[۳] «اردو اور ہندی زبانیں حقیقت میں ایک ہیں کیونکہ سنسکرت کے دقیق اور ناقابل فہم الفاظ سے عاری ہندی اور عربی و فارسی کے مقبول الفاظ سے خالی اردو میں کوئی فرق نہیں۔ اس زبان کو اردو کہیے یا ہندی جو آپ کا جی چاہے مگر فی‌الحقیقت یہ محض وہی عام زبان ہے، ادعا سے خالی، مردہ یا بیرونی زبانوں سے ماخوذ، مگر صوبۂ شمالی و مغربی کی پوری آبادی میں رائج۔ میں اردو یا ہندی کی کسی اور تعریف کو سمجھنے یا ماننے کے لیے تیار نہیں ہوں۔ اس سے ہمیں کوئی بحث نہیں کہ اردو کب پیدا ہوئی۔ مصنفین دہلی کی قدیم تصانیف نظم و نثر آج ہندی سمجھی جاتی ہیں جو فارسی رسم‌الخط میں لکھی گئی ہے... ..»۔

یہ اصلی ہندی جو محاورۂ عام میں ناگری کہلاتی ہے ہرگز ہندستانی اردو کی مترادف نہیں جو ہندستان کے بہت سے بڑے بڑے صوبوں کی مادری اور خاص زبان ہے اور جس کو کم و بیش ہندستان کی آبادی[۴] کا بڑا حصہ بول سکتا ہے، وہ تمام لوگ جنھوں نے اس خوبصورت سرزمین کی سیاحت کی ہے اس کے متعلق یہی بیان پیش کرتے ہیں۔

---

۱ اخبار انجمن پنجاب ۲۷ اکتوبر سنہ ۱۸۷۳ع۔ ۲ علیگڑھ اخبار ۳ جنوری سنہ ۱۸۷۳ع۔

۳ ہریش‌چندر میگزین شمارۂ اکتوبر سنہ ۱۸۷۳ع صفحۂ ۱۱۔ ۴ آخری مردم شماری کی رو سے چھیاسی ملین رعایائے سرکار انگریزی میں اور پچپن ملین دیسی ریاستوں میں۔ سیلون اور سنگاپور کا اس میں شمار نہیں۔

ہندستانی زبان فرانسیسی مقبوضات ہند میں بھی اسی طرح استعمال ہوتی ہے جیسے ہندستان کے باقی حصوں میں۔ پان‌دی‌شیری میں تامل اصل میں ہندوؤں کی زبان ہے۔ مسلمانوں کی زبان ہندستانی ہے اور سپاہی بھی اس کے علاوہ کوئی اور زبان نہیں بولتے۔ شاہی کالج میں بھی اس کی تعلیم دی جاتی ہے جب سے کہ سنہ ۱۸۲۶ع میں فرانسیسی افسر ہند متعینۂ «اسمبلی ناسیونال» کے والد کاونٹ دے بے سیں د ریش موں نے اس کی بنیاد ڈالی۔ یوژین سیسے نے پیرس میں میرے درس میں شریک ہونے سے پہلے پان‌دی‌شیری ہی میں ہندستانی سیکھی تھی۔ وہیں مسٹر پال د گواردی (جو اب عدالت اپیل پاؤ میں مشیر قانونی ہیں) اور مسٹر ریو (جو کمبرلے میں مفصلات کے مصنف ہیں) نے بھی یہ زبان سیکھی تھی۔ دونوں اس میں بے تکلفی سے گفتگو اور نوشت و خواند کرسکتے ہیں۔ محض پان‌دی‌شیری اور مدراس کے درمیان ریل جاری کرنے کا سوال باقی ہے، مدراس میں ہندستانی عام طور پر استعمال کی جاتی ہے اور اس طرح فرانسیسی نوآبادی میں یہ زبان زیادہ اہمیت حاصل کر سکے‌گی اگر ان دونوں شہروں کا باہمی تعلق بڑھ جائے۔

سر بارٹل‌فریر نے جن کے افریقی مشن نے بصد دقت سلطان زنجبار و زنگ‌بار سید احمد برگش سے انسداد بدسلوکی حبشیان[1] کا عہدنامہ حاصل کرکے بڑی نمایاں کامیابی حاصل کی ہے، بڑے تعجب سے یہ دیکھا کہ ساحل افریقہ اور سقوطرہ اور مدغاسکر کی ساری تجارت ہندستانیوں کے ہاتھ میں ہے جس میں ہندو اور مسلمان برابر شریک ہیں اور انھوں نے وہاں ہندستانی بالکل اسی طرح بولی جاتی سنی جیسے ہندستان میں

---

۱ اس میں قلیوں پر تشدد بھی شامل تھا۔ یہ نام (قلی) ان ہندستانیوں اور چینیوں کو دیا جاتا ہے جن کے متعلق کہا جاتا ہے کہ وہ خود اپنی مرضی سے چند سال کے لیے خط غلامی لکھ دیتے ہیں۔ لیکن اصلیت میں اس کاروبار کے چلانے والوں نے اس پیشے کو بہت زیادہ گرا دیا ہے اور اس تجارت کو بہت فروغ ہو رہا ہے کیونکہ سنہ ۱۸۴۲ع کے بعد سے اب تک ایک ملین قلی محض جزیرۂ مارلشیس میں درآمد کیے گئے ہیں۔ لفظ «قلی» کے اصل معنے ترکی زبان میں غلام ہی کے ہیں حالانکہ لفظ «غلام» اب زیادہ مستعمل ہے۔ یہ تو معلوم ہوگا کہ مشہور و معروف نادر شاہ کا اصلی نام «طہماسپ قلی» تھا یعنی «طہماسپ ثانی شاہ ایران کا غلام»۔

بولی جاتی ہے۔ انھوں نے اسی زبان سے اپنی گفتگو اور اپنے لکچروں میں بھی کام لیا کیونکہ انھیں ان تاجروں کو مخاطب کرنا پڑا کہ وہ اس قابل نفریں تجارت (تجارت غلاماں) میں کوئی حصہ یہاں تک کہ بالواسطہ حصہ بھی نہ لیں۔

ساحل عرب پر مسقط اور مکلا میں بھی انھیں ہندستانی بولنے کا موقع ملا۔جہاں انھوں نے اپنے رفاہ عام کے مشن کے لیے اس زبان سے بڑی آسانی سے کام لیا[1]۔

بڑے افسوس کی بات ہے کہ سرکار انگریزی بجائے اس کے کہ پورے ہندستان کے لیے ایک زبان کی تحصیل لازمی قرار دیتی، جو ان حالات میں ہندستانی ہی ہوسکتی ہے، اس کی مخالفت کررھی ہے کیونکہ نہ صرف وہ طرح طرح کی ہمت افزائیوں سے صوبجاتی زبانوں میں جو ہندستانی کی وجہ سے مغلوب، افتادہ اور غیر مستعمل تھیں ایک نئی جان ڈال رہی ہے بلکہ ان زبانوں کو سرکاری کاموں میں بھی دخیل کر رھی ہے۔ ان زبانوں کی گرامریں اور ڈکشنریاں تیار کررھی ہے اور چونکہ ان میں سے اکثر میں ادب سرے سے مفقود ہے، سرکار ان میں ادب تیار کرانا چاھتی ہے اور ان دیسی لوگوں کی ہمت افزائی کے لیے معاوضے دیتی ہے جو ان زبانوں میں جو محض بول چال کی حد تک باقی رہ گئی ھیں، کتابیں لکھیں۔ وہ اپنے عہدہ‌داروں کو ان کی تحصیل پر مجبور کرتی ہے اور ان لوگوں کے لیے جو کامیابی سے اسے سیکھیں معاوضے کا وعدہ کرتی ہے۔ شمال میں اس نے پنجابی اور سندھی کو از سرنو زندہ کرنے کی کوشش کی ہے مگر تماشا دیکھیے کہ ہندستانی کے انسداد کے باعث خود اھل سندھ عدالتی کاروبار کے لیے بجائے اپنی زبان کے انگریزی کو ترجیح دیتے ھیں۔ سندھی میں انھیں یہ خامی نظر آتی ہے کہ عدالتی کارروائیوں کے لیے جس صحت بیان کی ضرورت ہے وہ اس میں میسر نہیں۔ نتیجہ یہ ھوا کہ اس مضمون کی ایک عرضداشت دفتر کراچی سے مقامی عہدہ‌دار کے پاس پیش کی گئی ہے[2]۔

۱ ایلن انڈین میل مورخۂ ۲۷ مئی سنہ ۱۸۷۳ع۔

۲ علی‌گڈھ اخبار ۲۱ مارچ سنہ ۱۸۷۳ع۔

صوبجاتی بولیوں کو سیاسی اور لسانیاتی نقطۂ نظر سے یہ اهمیت دی جارهی هے مگر یہ چیز هندستانیوں کے لیے نقصان رساں هے کیونکہ اگر وہ زبان کی وجہ سے ایک دوسرے سے الگ رهیں گے تو مل کر ایک قوم نهیں بن سکتے ۔

مسٹر کیمبل جو اب سر جی کیمبل هوگئے هیں، جن کی کئی خاص خوبیوں کی وجہ سے لسانیات کے متعلق ان کے عجیب و غریب نظریوں پر نظر نهیں پڑتی، هندستان میں متعدد زبانوں کے رواج کے پرجوش حامیوں میں شمار هوتے هیں ۔ ان کی خواهش هے کہ اردو کو علیحدہ کردیا جائے اور اس زبان سے انهیں جو نفرت هے صاف ظاهر هے ۔ علیگڑھ سوسائٹی نے سائنس کی انگریزی کتابوں کے جو قابل تعریف ترجمے اردو میں کیے هیں ان سے وہ مطمئن نهیں۔ ان کی خواهش هے کہ یہ ترجمے بنگال اور اڑیسہ کی ٹھیٹھ زبانوں میں بھی کیے جائے[1] ۔ مزیدبرآں معلوم هوتا هے کہ ان کی یہ نفرت بنگالی زبان تک بھی بلا ارادہ بڑھ گئی هے[2] کیونکہ انهوں نے اهل آسام کے لیے آسامی زبان کے از سرنو استعمال کا حکم دیا هے حالانکہ یہ زبان عرصۂ دراز سے متروک هے اور اس کی جگہ بنگالی اور اردو نے لےلی هے ۔ جب اس حکم کی تعمیل کی جائےگی تو عدالتی کاروبار اور مدرسوں کے لیے اسی بولی کو استعمال کرنا پڑےگا یهاں تک کہ جب سر جارج کی گورنری بنگال کا زمانہ ختم هوجائےگا تو حالات پھر اپنی قدرتی صورت اختیار کر لیں گے ۔

ان نئے ضابطوں کا انگلستان میں کوئی اثر نهیں هوا جهاں هندستانی کی تعلیم میں کوئی کمی نهیں هوئی ۔ ادھر کچھ دن پهلے جامعۂ کیمبرج میں سرکاری طور پر اس کی تدریس کا کوئی خاص انتظام نہ تھا بلکہ فارسی کی طرح اسے بھی عربی اور سنسکرت کے اساتذہ مسٹر پامر اور مسٹر کوول براہ مهربانی از خود پڑھا دیا کرتے تھے ۔ یونیورسٹی کی مجلس تنظیم نے اس صورت حال کے روکنے کے لیے مسٹر پامر کو جو عربی کی طرح ان دونوں زبانوں کے بھی عالم هیں، اس زبان کی باقاعدہ تدریس کے لیے ایک خاص مشاهرے کے ساتھ مقرر کیا هے ۔ اور اب هندستانی زبانوں کے

---

۱ انڈین میل ۲۴ مارچ سنہ ۱۸۷۳ ع

۲ میرا «تبصرہ» متعلق سنہ ۱۸۷۲ ع ملاحظہ هو ۔

« آنرز امتحان » میں جو ہندستانی سول سروس کے طلبا کے لیے اور ان طلبا کے لیے جو تقابلی لسانیات کی تیاری کررہے ہیں، قایم کیا گیا ہے، فارسی اور سنسکرت کے دوش بدوش اردو کی بھی تعلیم دی جاتی ہے۔

جامعۂ کیمبرج کے ان طلبہ کو جو ہندستانی زبان سیکھنا چاہتے ہیں اس نئی گرامر سے بہت فائدہ پہنچےگا جسے مسٹر جان پلیٹس شایع کررہے ہیں۔ ہندستان میں ایک عرصۂ دراز کے قیام اور مشہور اہل ہند سے گہری ملاقاتوں کی وجہ سے وہ اس کام کے بہت اہل ہیں اور ان وجوہات سے توقع ہے کہ وہ اس کام کو صحت سے انجام دے سکیں گے۔

جو لوگ ہندستانیوں میں انگریزی زبان کی تعلیم پھیلانے سے دلچسپی رکھتے ہیں وہ غالباً مسٹر الٹوڈس پری چارڈ کی کتاب جو انھوں نے اب انگلستان سے واپسی پر شائع کی ہے The English Language on Nasmith practical system adapted to Oordoo بہت شوق سے پڑھیں گے یہ کام جو انتہائی احتیاط سے دو فاضل مسلمانوں سید جعفر حسین اور مرزا خداداد بیگ کی مدد سے کیا گیا ہے، ان ہندستانیوں کے لیے جو انگریزی سیکھنا چاہتے ہیں اتنا ہی مفید ثابت ہوگا جتنی کہ مسٹر نیس‌متھ کی اصلی کتاب ان انگریزوں کے لیے جو فرانسیسی سیکھنا چاہتے ہیں۔ مسٹر پری‌چارڈ جن‌کو اس‌قاعدے پر پورا بھروسہ ہے اپنی کتاب Elementary Readings in Oordoo Physical Geography کی پہلی جلد مکمل کرچکے ہیں اوران‌کے اس‌قسم‌کے اوررسالہ‌جات جو علم ہئیت اور تاریخ و جغرافیۂ یونانی وروما وغیرہ سے متعلق ہیں، زیر طبع ہیں۔

---

۲۔ ایک عجیب متضاد بات یہ ہے کہ اسی دوران میں جب گورنر بنگال اردو سے اپنی مخالفت کا کھلم کھلا اظہار کر رہے ہیں اگر اخبار انجمن پنجاب[۱] کابیان سچ ہے تو حکومت نے اپنے خرچ سے اور اپنی نگرانی میں ایک بڑی لغت کی ترتیب و اشاعت کا حکم دیا ہے جس میں کل اردو الفاظ شامل ہوں گے۔ اس کام میں بڑی محنت اور

۱　شمارۂ ۱۱ جولائی سنہ ۱۸۷۳ع۔

احتیاط کی ضرورت ہوگی۔ علاوہ کئی اور لوگوں کے منشی فقیرچند متوطن عرب‌سرائے دھلی اور اسی پایہ‌تخت کے ایک اور ساکن منشی احمد نے باہم اس عظیم‌الشان کام کا بیڑا اٹھایا ہے جس کے لیے کئی برس کی شدید محنت درکار ہے۔

دوسری طرف صوبۂ شمال مغربی کے محکمۂ تعلیمات نے انگریز عہدہ‌داروں میں اردو اور ہندی کی تعلیم کو مقبول بنانے کے لیے یہ طے کیا ہے کہ ہر افسر کو جو اس زبان میں مہارت حاصل کرنے کا سرٹیفکٹ لے سکےگا ایک ہزار روپیہ معاوضہ دیا جائےگا اور بعض بعض صورتوں میں دو ہزار روپے[1]۔

ایک خاص «جریدے» کے مطابق حکومت ہند نے ان مصنفوں کے لیے جو اس عام زبان میں بہترین کتابیں لکھیں‌گے انعام دینے کا وعدہ کیا ہے۔ چنانچہ سنہ ۱۸۷۲ اور سنہ ۱۸۷۳ء میں انتیس ہندستانی کتابیں اس اعزاز کی مستحق قرار دی‌گئیں[2]۔ ان کتابوں میں مندرجہ ذیل بھی شامل ہیں۔

«داستان دانش آموز» مظاہر آسمانی و ارضی پر ایک ابتدائی کتاب مصنفۂ مولوی عبیداللہ عبید کلکتوی :۔

«صبح صادق اخلاق کا» از منشی کالکا پرشاد کانپوری۔

«تنبیہ‌التعلیم» از محمد مبارک‌اللہ متھرا۔

«گلدستۂ ادب» اخلاقی کہانیاں۔ از دیبی پرشاد اجمیری۔

«مراۃ الایشیا» ایشیا اور بالخصوص ہندستان کا جغرافیہ از کلیان رامی میرٹھی۔

ان انعامات کے متعلق مدیر علیگڑھ اخبار کی رائے ہے[3] :۔

«ہمیں یہ معلوم کرکے فخر کرنا چاہیے کہ دوران سنہ ۱۸۷۲ و سنہ ۱۸۷۳ء میں ہماری فیاض اور ہمدرد سرکار نے انتیس کتابوں پر جو ہندستانی (اردو یا ہندی) میں لکھی گئیں ان کے مصنفوں کو انعام عطا کیے ہیں اور اس بے‌مثل ہمت‌افزائی سے ان کے حوصلے اور بڑھ گئے ہیں۔ ان کتابوں میں سے آٹھ اخلاقیات سے متعلق ہیں،

۱ انڈین میل مورخۂ یکم دسمبر ۱۸۷۳ء۔
۲ اخبار سررشتۂ تعلیم اودھ شمارۂ یکم جون سنہ ۱۸۷۳ء
۳ شمارہ ہائے ۳ و ۹ مئی سنہ ۱۸۷۳ ع

دو عام تعلیم سے، پانچ تعلیم نسواں سے۔ دو ریاضی پر لکھی گئی ہیں، دو علم ہئیت پر، دو علوم طبیعیات پر، دو خیالی تصانیف ہیں، چار تاریخ یا جغرافیہ سے متعلق ہیں، ایک تاریخ طبیعی سے اور ایک علم حفظان صحت سے۔ ان کتابوں میں سے تین انگریزی سے ترجمہ کی گئی ہیں، دو سنسکرت سے، ایک فارسی سے اور باقی سب تصنیفات ہیں۔ پانچ ہزار پانچ سو روپے کی رقم ان کتابوں پر انعاموں میں صرف کی گئی اور سرکار نے صرف اسی‌قدر فیاضی پر اکتفا نہیں کی ہے بلکہ بعض مصنفوں سے یہ بھی وعدہ کیا ہے کہ وہ اشاعت کے بعد ان کی کتابیں خریدے گی بھی اور اس کا بھی اعلان کیا ہے کہ آئندہ سال وہ دیسی (اردو یا ہندی) کتابوں کے مصنفین کو ہزار ہزار روپے کے پانچ انعامات عطا کرے گی۔

سائنس جو سمع کی مانند، بلکہ اس سے بھی زیادہ اور شمع کے شعلے کی مانند ہے، ہندستانیوں کی طبائع کی وجہ سے ہمیشہ مسافت پر رہی اور وہ سرچشمے جو ہندستان قدیم میں کثرت کے ساتھ پھوٹ نکلے تھے بالکل بند ہوگئے۔ یہ سرسبز باغ باد سرد جہالت سے اس حد تک ویران ہوگئے تھے کہ لوگ اس زمانے میں بھی انتہائے غفلت کی وجہ سے یہ سمجھتے ہیں کہ قدیم کتابیں جن کو پڑھ کر وہ اس قدر محظوظ ہوتے ہیں آدمیوں نے نہیں بلکہ دیوتاؤں نے لکھی تھیں۔ اب ان سرکاری انعامات کی ہمت‌افزائی کی برکت سے وہ یہ دیکھ رہے ہیں کہ جو کام وہ دیوتاؤں سے منسوب کرتے تھے خود کرسکتے ہیں اور اگرچہ یہ معلوم ہوتا ہے کہ اس وقت تک ان تصانیف نے وہ درجۂ کمال حاصل نہیں کیا جو کرنا چاہیے تھا، پھر بھی ہم یہ توقع کرسکتے ہیں کہ جس طرح پودے شروع میں بہت نازک ہوتے ہیں لیکن اگر ان کی وقت پر باقاعدہ آبیاری کی جائے تو آخرکار ان میں پھل پھول نکلتے ہیں اسی طرح ہمارے ہم‌وطن وقت آنے پر وہ پھل پیش کریں گے جن کی خوشبو تازگی مشامہ اور آسودگی ذائقہ کا باعث ہوگی۔

میں اس سے قبل ذکر کرچکا ہوں کہ اردو عیسائی ادب کو فروغ دینے کے لیے

---

۱ Allen's Daily Mail ۱۷ فروری سنہ ۱۸۷۳ع

صاحب لفٹنٹ گورنر صوبۂ شمال مغربی نے اپنی جیب خاص سے ڈھائی ہزار روپے کے انعامات اس قسم کی ان تصانیف کے لیے مقرر کیے ہیں جو ان کے پاس بھیجی جائیں۔ بیس مسودے وصول ہوئے جن میں سے سات مشنریوں کے لکھے ہوئے تھے اور تیرہ ہندستانی عیسائیوں کے۔ ان میں سے خاص طور پر قابل ذکر "Pligrim's Progress" کا اردو ترجمہ ہے جو شرف الدین جلپوری نے اردو نظم میں کیا ہے۔ تیس زبانوں میں اس کے ترجمے موجود ہیں اور اردو اور ہندی نثر میں بھی اس کا ترجمہ ہوچکا ہے۔ ہندی میں منشی بھوانی پرشاد ساکن الموڑہ نے "مدغاسکر میں عیسایت کی تاریخ" لکھی ہے۔

اسی طرح کے ایک اور نئے انعامی مقابلے[1] کا آغاز " North India Tract and Book Society " الہ آباد کی جانب سے زیر سرپرستی سر ولیم میور، ہندستانی (اردو اور ہندی) میں عیسائی ادب کی اشاعت کے لیے ہوا ہے۔ ۳۱ دسمبر سنہ ۱۸۷۴ع سے پہلے سیکریٹری کے پاس تصایف کا پہنچ جانا ضروری ہے۔

دیسی ادب کی اصناف قدیمہ ہرگز متروک نہیں ہونے پائیں۔ آئے دن مجموعہ ہائے سخن یعنی دیوان شایع ہوتے رہتے ہیں اور ان کی طلب برابر جاری ہے۔

گزشتہ سال "دیوان سروری" کے نام سے مفتی غلام سرور صاحب لاہوری نے اپنا دیوان محبوب سبحانی کی مدح میں شایع کیا ہے۔ حضرت محبوب[2] سبحانی مسلمانوں کے بہت بڑے بزرگ گزرے ہیں اور بکثرت مسلمان ان کے مزار پر کھنچ کھنچ کر آتے ہیں کیونکہ مسلمان اپنے بزرگوں کے مزاروں کی زیارت کے لیے اکثر جایا کرتے ہیں اور اگر کوئی بزرگ شہید بھی ہیں تو سرخ یا سبز جھنڈیاں لے جاتے ہیں۔ ہندو بھی اسی قسم کے مظاہرات کرتے ہیں اور ہندستان ہمیشہ زائرین کی سفرگاہ بنا رہتا ہے۔

۱ اس مقابلے کی تفصیلات اور تصنیف کی نوع کے متعلق معلومات انڈین میل مورخۂ ۸ جولائی سنہ ۱۸۷۳ع سے حاصل ہوسکتی ہیں۔

۲ ان کے حالات "یاد داشت مذہب مسلمانان ہندستان" میں درج ہیں صفحۂ ۸٦۔

ایک اور بہت مشہور اهل قلم کا دیوان، جن کا چند مہینے هوئے انتقال هوا هے، لاهور هی سے شائع هورها هے۔ یه مجموعه محض دیوان نہیں کیونکه اس میں غزلیات کے علاوه قصیدے اور اردو کے سوا فارسی اور عربی قطعات بھی شامل هیں جس کا حجم تقریباً دو سو باره صفحات هوگا۔ ان میں سے کئی نظمیں مصنف کے زمانۂ حیات میں هندستانی رسالے «کوه نور» لاهور میں شائع هوکر بہت مقبول هوئی تھیں۔

سید غلام‌حیدر لکھنوی کی دو تصانیف قابل ذکر هیں۔ ان میں سے پہلی موسوم‌به «سیر مقبول» کا موضوع آغا مقبول اصفہانی کی فرضی سیر و سیاحت هے۔ یه ایک جغرافیائی افسانه[1] هے جس پر علیگڑھ اخبار میں دو مضمون شائع هوچکے هیں ایک خود اڈیٹر کے قلم سے اور دوسرا بابو کاشی‌ناتھ کے قلم سے۔ دونوں مضامین تعریف سے پر هیں۔ سیاحت و مہمّات کے حالات کا پیرایۂ بیان بہت دلکش معلوم هوتا هے اور اپنی دلچسپی اور سادگی کے باعث سندباد جہازی اور داستان کامروپ کی یاد تازه کرتا هے۔ سبق آموز اور اخلاقی اقوال سے پر هونے کی وجه سے اخلاقی تعلیم بھی دیتا هے۔ اس میں کوئی کلام نہیں که یه کتاب جدید اردو ادب میں ایک قیمتی اضافه هے۔ اس کی (اردو ادب کی) اهمیت گھٹتا تو ایک طرف آئے دن وه نئی تصانیف سے مالامال هورها هے۔ مصنف اپنے هیرو کو دنیا کے تمام ممالک کا سفر کراتا هے، حالات طبعی دریاؤں اور پہاڑوں کا ذکر کرتا هے، قدیم تاریخ بیان کرتا هے اور جدید حالات دکھاتا هے، پیداوار اور رسم و رواج سے واقف کراتا هے اور پھر سب کے ساتھ چوبی نقش اور جغرافیائی نقشے شامل هیں۔

لاهور میں سید عمادعلی کی «تفسیر قرآن» کی طباعت شروع هوگئی هے۔ یه کام بہت قابل قدر هے کیونکه یه پہلی بار هے که اردو میں مسلمانوں کی مقدس کتاب کی سچی تفسیر شایع هو رهی هے۔ اب تک صرف تراجم موجود تھے جن میں کہیں کہیں حاشیوں پر تشریح بھی کردی جاتی تھی۔ اس کتاب کی اشاعت بھی مسلمانوں کی بیداری کی نشانی هے جس کا میں نے اکثر ذکر کیا هے۔ زیرنظر کتاب میں پہلے

[1] آکٹیوو تقطیع کے ۲۴۲ صفحات مطبوعۂ کانپور۔

تو اصل آیات ہیں، پھر ان کا لفظی ترجمہ (لفظی لیکن صاف اور واضح) اور پھر تفسیر جس میں بحث اور ضروری تشریحات داخل ہیں۔

سید اشرف علی گلشن آبادی نے جو چونتیس[1] مختلف کتابوں کے مصنف ہیں بمبئی سے «تحفة المثال فی الاصطلاحات و الامثال» کے نام سے اردو، فارسی، عربی اور انگریزی ضرب الامثال اور محاورات کا مجموعہ شایع کیا ہے۔

بیگم صاحب بھوپال جو اس سے پہلے اپنے حالات حج تحریر کرچکی ہیں، اب اردو ہی میں اپنی ریاست کے دورے کا حال نظم و نسق کی بہتری کے لیے شائع کرنے والی ہیں[2]۔

ہندی تصانیف میں سے، جو حال میں شایع ہوئی ہیں، قابل تعریف منشی کیشوپرشاد کا مکمل رسالۂ علاجات مستعمل ہندستانیاں ہے۔ اس کے بعد «منوسمرتی» (منو کا قانون) جو سنسکرت سے ترجمہ کیا گیا ہے۔

«اوتار رام چرتر» کو بریلی کے پنڈت دیودت نے سنسکرت سے ترجمہ کیا ہے۔

«سچی برتا» جس کو پنڈت رام‌نراین نے اسی عنوان کی اردو کتاب «سچی بہادری» سے ترجمہ کیا ہے۔ فارسی لفظ بہادری، ہندی لفظ برتا کے ہم‌معنی ہے۔

«وکرم اروسی» کو الہ‌آباد کے رام‌پرشاد تواری نے سنسکرت ہی سے ترجمہ کیا ہے۔

«پوتھی سری گیت جی» برج لال لاہوری نے «بھگوت گیتا» کا نیا ترجمہ پیش کیا ہے۔

سب سے آخر میں بنارس کے بابو شیوپرشاد کی تاریخ ہند موسوم بہ «اتہاس تمرنسک» کی تیسری اور آخری جلد ہے جو ہندستانی ماخذوں سے لےکر یورپی تشریحات کی روشنی میں لکھی گئی ہے۔

انھیں بابو صاحب نے «گوٹکا» یعنی مرقع کے نام سے اردو اور ہندی کا ایک مجموعۂ نظم شایع کیا ہے جو صوبجات شمالی و مغربی کے تعلیمی درس میں شامل ہے[3]۔

---

۱ ان کتابوں میں سے ایک کا ذکر میری «تاریخ ادب ہندوی و ہندستانی» میں دیکھیے۔ جلد دوم صفحہ (۱۹)۔

۲ انڈین میل ۲۱ جون سنہ ۱۸۷۳ ع

۳ علی‌گڑھ اخبار ۱۱ جولائی سنہ ۱۸۷۳ ع۔

نئی کتابوں میں سے مذکورۂ ذیل کا ذکر میں نے مسٹر کولن براؤننگ (Colin Browning) کی سنہ ۱۸۷۱ع کی رپورٹ میں دیکھا ہے۔

«قانون شیخ» (یعنی بوعلی سینا) بابت فن طبابت۔ پانچ جلدوں میں۔ عربی سے ترجمہ۔

«علاج الامراض» آکٹیوو تقطیع۔ ۶۵۰ صفحات۔

«ذخیرۂ خوارزم شاہی» فن طبابت پر ایک اور کتاب۔ چھے جلدوں میں۔

«تاریخ عبدالقادر بدوی» (تاریخ اکبر) فارسی سے ترجمہ۔

«فتاویٰ عالمگیری» عربی سے ترجمہ۔

ایک «تاریخ ہند» مولفہ منشی محمد حسین پرتاب‌گڑھ۔ اودھ کے مدرسوں میں تدریس کے لیے شایع کی گئی تھی۔ اس کے مصنف کی کئی نظمیں ہندستانیوں میں بہت مقبول ہیں۔ پنڈت رامانند سکسائی نے ایک اور «تاریخ ہند» لکھی ہے جو ہندو راجاؤں، مسلمان سلطانوں اور حکومت انگریزی کی بابت ہے۔

لاہور کالج کے مولوی محمدحسین آزاد نے محکمۂ تعلیمات پنجاب کی سرپرستی میں «قصص ہند» کا دوسرا حصہ پیش کیا ہے جس میں اہم ترین تاریخی شخصیتوں کے حالات حکایات کے طور پر بیان کیے ہیں اور شستہ پیرائے میں سچی اور بہت اچھی اردو میں قلمبند کیے ہیں[1]۔

منشی گوکل پرشاد رئیس لکھنؤ نے جو عام طور پر اپنے تخلص «رسا» سے مشہور ہیں، سکندر نامۂ نظامی کا اردو میں کارنامۂ اسکندری کے نام سے ترجمہ کیا ہے۔ مترجم نے لفظ بہ لفظ فارسی متن کا ترجمہ نہیں کیا بلکہ اس طرح کہ وہ ہندستانی جو فارسی زبان نہیں جانتے اس ترجمے کے ذریعے جو مقفّی نثر میں ہے، اس تاریخ سے واقف ہوسکیں۔ اس سے خود ان کی اپنی زبان میں یہ تاریخ دستیاب ہوسکے گی۔ اس جرنلسٹ نے جس سے میں یہ اطلاع نقل کررہا ہوں میری طرح یہی خواہش ظاہر کی ہے کہ ہندستان میں اس کی اشاعت ہو اور ہندستان کی کثیر آبادی کے یہ کام آئے[2]۔ مجھے یہ دیکھ کر بڑی خوشی

---

۱ انڈین میل ۳ فروری سنہ ۱۸۷۳ع۔

۲ اخبار انجمن پنجاب ۱۸ اپریل سنہ ۱۸۷۳ع ـ علیگڑھ اخبار ۲۵ اپریل سنہ ۱۸۷۳ع۔

میں پیدا ہوئے تھے۔ آپ کی شادی ملکہ جہاں خاتون وزیرجنگ کی بیٹی سے ہوئی۔

۷ فروری سنہ ۱۹۰۸ع | آج کے روز اودھ اخبار سے معلوم ہوا کہ شاہ کارلوس پرتگیز اور ان کے بیٹے ولیعہد اور ملکہ پرتگیز جب گاڑی پر سوار جا رہے تھے اور ان کا چھوٹا بیٹا مینول گاڑی پر سوار تھا تو تین شخصوں نے گاڑی پر چڑھ کر ریوالور طپنچہ سے شاہ اور ولیعہد کو گولیوں سے مار ڈالا۔ صرف ملکہ اور ان کا چھوٹا بیٹا محفوظ رہا۔ قاتل گرفتار ہو کر قتل کیے گئے۔

۲۶ اگست سنہ ۱۹۰۸ع | سلطان عبدالحمید خاں نے قسطنطنیہ میں اپنی گورنمنٹ قائم کی۔ اگرچہ بعض وزرا وغیرہ اس کے خلاف تھے لیکن سلطان نے اس کی کوئی پروا نہیں کی اور ان کو موقوف کرکے جدید وزرا مقرر کیے۔ لیکن عموماً سلطان کی کل رعایا نے اظہار خوشی کا کیا اور یوروپین بادشاہ بھی پارلیمنٹ قائم ہونے سے بظاہر رضامند و خوش ہیں۔

۲۰ ستمبر سنہ ۱۹۰۸ع اخباروں سے معلوم ہوتا ہے کہ سلطنت ایران میں بہت غدر ہو رہا ہے۔ بادشاہ ایران آئینی حکومت کو پسند نہیں کرتے اور رعایا اسی کی خواستگار ہے۔ لہذا رعایا و بادشاہ میں بمقام تبریز سخت لڑائی ہوئی اور برابر خوں‌ریزی ہو رہی ہے۔ دیکھنا چاہیے کہ اس کا انجام کیا ہوتا ہے۔

۱۸ نومبر سنہ ۱۹۰۸ع | آج کے اودھ اخبار سے معلوم ہوا کہ ۱۴ نومبر کو شاہنشاہ چین نے اور ۱۵ نومبر کو بیوہ شاہنشاہ چین نے انتقال کیا۔

۲۱ دسمبر سنہ ۱۹۰۸ع | سلطان ٹرکی نے ۱۷ دسمبر سنہ ۹۰۸ ع کو پارلیمنٹ کا افتتاح کیا اور دستوری انتظام کے آغاز سے اپنی مسرت ظاہر کی۔

بکم مئی سنہ ۱۹۰۹ع آج کے اودھ اخبار سے واضح ہوا کہ ۲۷ اپریل سنہ ۱۹۰۹ع کو عبدالحمید خان سلطان روم حسب فتویٰ شیخ‌الاسلام تخت سے اتار دیے گئے کہ انھوں نے احکام شرع شریف کے خلاف کیا اور بے‌گناہوں کا خون بہایا اور رشید آفندی ان کے چھوٹے بھائی کو جن کی عمر ۶۵ سال کی ہے

بہ لقب محمد پنجم تخت نشین کیا ۔ سلطان عبدالحمید کی عمر ٦٨ سال تھی۔ انھوں نے ۳۳ برس حکومت کی۔ ان کا منشا یہ تھا کہ پارلیمنٹ بھی قائم ہو اور میرا بھی اختیار رہے۔ اس وجہ سے بڑا کشت و خون ہوا۔ سلطان عبدالحمید خاں مع گیارہ بیگمات و دو چھوٹے بیٹوں کے سلونیکا کو منتقل ہوئے اور بحالت جلاوطنی وہیں سکونت گزیں ہوں گے۔ ۲۹ اپریل سنہ ۱۹۰۹ع کو سلونیکا بھیجے گئے۔

**یکم جون سنہ ۱۹۰۹ع** | سلطان عبدالحمید خاں کی ذاتی دولت پانچ کروڑ پونڈ ہے جو معرض ضبطی میں آوے گی اور مصارف سلطنت میں صرف ہوگی۔

**۲۱ جولائی سنہ ۱۹۰۹ع** | ۱۷ جولائی سنہ ۱۹۰۹ع کو شاہزادہ ولیعہد سلطان احمد مرزا فرزند دویم شاہ ایران مشتہر ہوئے اور فرقہ نیشنلسٹ کے خوف سے جس کے سرگروہ اسد خاں ہیں محمد علی شاہ ایران نے روسی سفارت خانہ میں پناہ لی ۔

**۲۹ جولائی سنہ ۱۹۰۹ع** | سلطنت قسطنطنیہ کی پارلیمنٹ نے چودہ ہزار تین سو پچھتر روپیہ ماہوار مشاہرہ سلطان معزول عبدالحمید خاں کا مقرر کیا۔

اب کچھ مقامی حالات و واقعات دلچسپ ملاحظہ ہوں یعنی سندیلہ، لکھنؤ اور صوبہ یو-پی کے۔ عموماً وہی واقعات منتخب کیے گئے ہیں جن سے اس زمانہ کے رسم و رواج، معتقدات، معاشی و تاریخی واقعات، لوگوں کے طریقہ تفکر و خیالات پر روشنی پڑتی ہے یا واقعہ بجائے خود حیرت انگیز ہوتا ہے۔ سنہ ۱۹۱۰ع و سنہ ۱۹۱۱ع کے حالات بہت سے چھوٹ گئے ہیں کیونکہ یہ جلدیں خط شکست میں لکھی ہوئی ہیں اس لیے پڑھی نہیں گئیں۔ اس کے علاوہ چند ایسے دلچسپ واقعات بھی چھوڑ دیے گئے ہیں جن کے کرنے والے ابھی حیات ہیں اور یقینی اپنے افعال کو یوں منظر عام پر آتے ہوئے دیکھ کر سخت ان کی کبیدگی خاطر کا باعث ہوتا۔

**۱۹ اگست سنہ ۱۸۶۹ع** | آج ہری ہرشاہ فقیر شاہ اندراین نے حامد حسین کو طلب کیا اور شاہ اندراین کی قبر کے سامنے ان کو کھڑا کیا۔ کھڑے ہونے کے ساتھ ہی حامد حسن نے غل و شور مچایا اور کہا کہ میں حسن علی شاہ

کوپامئو کا ہوں۔ حامد حسین کے سر کے بالوں پر عاشق ہوکر ۱۷ دن سے ان کے ساتھ رہتا ہوں لیکن اب چھوڑتا ہوں ہرگز نہ آؤں گا۔ غرض کہ ہری ہرشاہ نے حامد حسن کے چہرہ پر کچھ پڑھ کر پھونک ڈالی اور حسن علی شاہ چلے گئے اور حامد حسن صحیح و سالم ہوگئے۔ یہ کیفیت میری چشم دید ہے۔ معلوم نہیں کہ کیا اسرار تھا۔

۱۹ مئی سنہ ۱۸۷۴ع | دریافت ہوا کہ راجا گوالیار اپنی طوائف چندر بھاگا کے لینے کے واسطے لکھنؤ آئے تھے جس نے منشی محمد حسین وکیل سے عقد کرلیا ہے۔ رات کے وقت وکیل کے مکان پر چڑھ دوڑے۔ وکیل صاحب تو بھاگ گئے تھے مگر چندر بھاگا کو گوشمالی معقول دی۔

۱۴ اگست سنہ ۱۸۷۴ع کنبلس صاحب انجنیر کاکوری اکثر کانپور میں بجلسہ نازنیناں رہا کرتے ہیں۔ شاید عنقریب کسی مس کو پسند کرکے شادی کریں گے جس کی وجہ سے اکثر کاغذات بلا دستخطی رہتے ہیں اور کوئی کام اجرا نہیں ہوتا۔

۱۹ نومبر سنہ ۱۸۷۵ع | یعقوب خاں سابق کمیدان عہد شاہی رئیس مرزا گنج نے قضا کی۔ ان کا عہد شاہی میں بہت دور دورہ تھا۔(میاں کی سر کی قسم) ان کا تکیہ کلام تھا۔ جاہل محض تھے۔ لیکن آدمی خوش نصیب تھے بعمر ۶۵ سال قضا کی۔

۶ و ۷ جنوری سنہ ۱۸۷۶ع آج میں لکھنؤ گیا۔ قیصر باغ میں مقیم ہوا۔ شام کو سواری شاہزادہ ویلز بہادر ولی عہد ملکہ وکٹوریہ معائنہ کی۔ شاہزادہ صاحب بگھی چواسپہ پر سوار تھے۔ ہزارہا خلقت تماشائی تھی۔ عمر تخمیناً ۳۵ سال ہوگی۔

۷ جنوری سنہ ۱۸۷۶ع آج شاہزادہ ویلز قیصر باغ میں ۹ بجے رات کو تشریف لائے۔ منجانب تعلقداران اودھ دعوت بارہ‌دری قیصر باغ میں ہوئی۔ روشنی و آتش‌بازی عمدہ تھی۔ ایک تاج مرصع و بکس نقری وغیرہ قیمتی ۳۰ ہزار روپیہ منجانب تعلقداران پیش ہوا جس کو شاہزادہ صاحب نے منظور و قبول فرمایا۔

۲۷ فروری سنہ ۱۸۷۶ ع — آج کل ہر گلی و کوچہ میں تذکرہ مسماۃ ءم النساء زوجہ محمد اجمل کا ہوتا ہے اور کمال درجہ فضیحتی ہورہی ہے۔ یہ مقام کمال عبرت کا ہے کہ جس شخص کا باپ عہدہ صدر اعلیٰ پر بمشاہرہ مبلغ ۸۰۰ روپیہ ماہواری ممتاز ہو اس کی لڑکی بمقابلہ اپنے شوہر کے عدالت میں روبکاری کرتی پھرے۔

۲ اگست سنہ ۱۸۷۷ع — جس مقام پر طوائفان سندیلہ علم لےکر کربلا میں مقیم ہوتی تھیں اور دعا باران رحمت کی کرتی تھیں شب کو کسی شخص نے بھیٹ کربلا میں آگ لگادی اور چند بھیٹیں جو ایک دوسرے سے پیوستہ تھیں، سوخت ہوگئیں۔ بیچاری طوائفیں بباعث خوف بحالت سراسیمگی بھاگ کر اپنے اپنے گھر آئیں اور امیدواری بارش میں یہ سوختگی نصیب ہوئی۔

۱۲ مئی سنہ ۱۸۸۰ع — احمد رضا خاں تھانہ دار ہوشنگ آباد ساکن رامپور واسطے ملاقات مولوی فضل الرحمٰن صاحب مرادآبادی فائز سندیلہ ہوئے اور مکان منشی فضل حسین پر قیام کیا اور مزاحاً یہ بات کہی کہ اگر مکان منشی صاحب کو بہشت قرار دوں تو ہوسکتا ہے کیوں کہ مثل بہشت کے اس مکان میں پاخانہ نہیں ہے۔

۲۳ ستمبر سنہ ۱۸۸۰ع — ۱۸ ستمبر سنہ رواں کو نینی تال پہاڑ پر ایسا سیلاب آیا کہ ایک ٹکڑا پہاڑی کا پھٹ کر گرا جس سے بہت انگریز ہلاک ہوئے اور نینی تال والوں کو بہت بڑی مصیبت کا سامنا ہوا۔

۱۰ مارچ سنہ ۱۸۸۱ ع — شام کو دریائے گومتی کے دونوں جانب اور کشتیوں پر نہایت عمدہ روشنی کی گئی اور آتش‌بازی چھوٹی۔ یہ دونوں چیزیں قابل دید تھیں جس کی تعریف نہیں ہوسکتی۔ اہتمام اس کا چودھری خصلت حسین صاحب تعلقدار سندیلہ و سکریٹری انجمن ہند کے متعلق تھا اور چودھری نصرت علی اسسٹنٹ سکریٹری کو بحسن کارگزاری کام متعلقہ نمائش اجناس گورنمنٹ سے

حسب ذیل خلوت عطا ہوا۔ دوشالہ رومال شالی دوپٹہ بنارسی چوغہ پشمینہ
یک یک یک یک

جملہ ۵ روپیہ اور یقین ہے کہ ان کی تنخواہ میں بھی اضافہ ہو۔

۲۰ اگست سنہ ۱۸۸۱ء | آج کل ایک مقدمہ چوری تیتر کا اجلاس منشی فضل‌حسین صاحب میں چالانی پولیس دائر ہے کہ جس میں مسمی سرفراز علی رئیس‌زادہ شاہ‌آباد بھی ماخوذ ہیں اور اکثر رئیس قصبہ مذکور مقدمہ مسطورہ کی پیروی کررہے ہیں۔

۲۷ ستمبر سنہ ۱۸۸۱ء | بہ‌ہمراہی سید فضل‌حسین کارخانہ کاغذ سازی جو متصل دریائے گومتی لکھنؤ کے ہے آج جاکر معائنہ کیا۔ واقعی بہت بڑا کارخانہ ہے جس میں صدہا آدمی ملازم ہیں اور دو انگریز بھی نوکر ہیں۔ کام بہت عجلت سے جاری ہے۔ بالفعل چھوٹی کل سے کاغذ بنتا ہے اور بڑی کل مرتب ہورہی ہے۔

۲۵ ستمبر سنہ ۱۸۸۳ء تحقیق و دریافت ہوا کہ حسب ایما چودھری محمد عظیم صاحب کہ جن کو منشی فضل حسین صاحب سے لطف نہیں ہے مرزا محمد علی بیگ تعلق‌دار اورنگ‌آباد و ٹھاکر بھارت سنگھ تعلق‌دار ہتورہ و راجا رندھیر سنگھ تعلق‌دار بھراون .مجمع کثیر سے شرکت شادی الطاف رسول خلف منشی فضل حسین میں کریں‌گے تاکہ اگر اچھے طور سے انتظام مہمان‌داری کا نہ ہو تو منشی فضل حسین کی بدنامی ہمچشموں میں ہو۔

۱۲ مارچ سنہ ۱۸۴۸ء | کل بخانہ ملک مصطفےٰ حسین دوپہر کو فرزند نرینہ پیدا ہوا۔ چونکہ لڑکا بعد تین لڑکیوں کے پیدا ہوا ہے اس وجہ سے عورتیں اس کو تیترا نامزد کرتی ہیں اور کہتی ہیں کہ ایسا لڑکا ناقص ہوتا ہے' باپ اس کو نہ دیکھے۔ اس وجہ سے ملک صاحب سخت متردد ہیں اور اپنے گھر نہیں جاتے۔

۲۸ مئی سنہ ۱۸۸۸ء | شب کو دختر لالہ دولت‌رام جس نے اپنے شوہر منسارام کے غم مفارقت دائمی میں کھانا پینا بالکل ترک کردیا تھا

اور یاد شوہر میں کیفیت جنون کی پیدا ہوگئی تھی ۱۱ بجے رات کو بعمر ۱۷ سال فوت ہوئی۔ واقعی اس کو عشق حقیقی تھا اور زمانہ سابق میں ایسی ہی عورتیں ستی ہوجاتی تھیں۔

۱۵ اکتوبر سنہ ۱۸۸۸ع | آج کل عجب نیرنگیاں سندیلہ میں وقوع پذیر ہیں کہ جن کا اظہار اس موقع پر بےمحل نہ ہوگا۔ منشی فضل‌حسین کی عادت ہے کہ بلاوجہ لوگوں کو ستانے و دق کرنے کو اکثر خطوط گمنام ان کے نام بھیجا کرتے ہیں۔ بلکہ اکثر اپنے دست و قلم سے لکھا کرتے ہیں جس کا جواب اسی طریقہ سے ان کو وصول ہوا کرتا ہے۔ بقول شخصے چاہ کندہ را چاہ درپیش۔ چنانچہ کئی روز ہوئے کہ ایک خط منجانب جناب منشی فضل رسول صاحب مرحوم از مقام جہنم بنام سید فضل حسین صاحب اس مضمون کا موصول ہوا کہ انورخاں میرے پاس داخل جہنم ہوا۔ اس سے معلوم ہوا کہ تم لوگوں سے خوش‌برتاؤ نہیں کرتے اور کل اہل قصبہ کو اپنا دشمن کرلیا ہے جس سے ابن‌جانب کو سخت ملال و تاسف ہے۔ قصد تھا کہ قبر توڑ کر نکل آؤں اور تم کو گوشمالی مناسب دوں لیکن یہ قانون قدرت کے خلاف ہے۔ اس وجہ سے مجبور رہا۔ اگر تم اپنا طریق و عمل و طرز معاشرت درست نہ کروگے تو دوسرے نہج سے تمہاری تنبیہ و سرکوبی ہوگی یہ خط بدل ان تحریرات کا ہے جو وہ دوسروں کے دل دکھانے کے واسطے بھیجتے ہیں ورنہ اور رئیس بھی سندیلہ میں ہیں ان کے نام کیوں نہیں ایسے خطوط آتے۔ افسوس ہے کہ فضل‌حسین نے اپنے وقار اور حرمت کو ایسا بگاڑا ہے کہ ادنیٰ درجہ کے لوگوں کو ان کے نام تحریرات، ہزل و تمسخر بھیجنے کی جرأت ہوتی ہے۔ خدا ان کو رائے صائب عطا کرے۔

۷ دسمبر سنہ ۱۸۸۸ع | آج ۹ بجے رات کو عقد شرعی دختران وصی‌علی شاہ صاحب درگاہ کا فرزندان حامد علی و مشرف علی سے ہوا۔ میں بھی شریک رہا۔ محمد ادریس خلف حامد علی کا عقد مسماۃ کنیز فاطمہ اور نبی محمد عرف مسیح‌اللہ خلف مشرف‌علی کا مسماۃ اللہ‌بخشی سے ہوا۔ ایک ایک ہزار اور ایک ایک روپیہ

مہر قرار پایا۔ دس بجے رات کو فراغت ہوگئی۔ بعد فراغت نکاح شاہ صاحب اپنے سر پر چکی کے پل رکھکر اور لڑکیوں کو پا پیادہ لےکر ان کی سسرال پہنچا آئے۔ لڑکیاں سات سات پیوند کی چادریں اوڑھے تھیں اور پیجاموں میں بھی پیوند لگے تھے۔ ایسے شرعی طریقہ سے عقد سندیلہ میں کبھی کسی کا نہیں ہوا۔ بر وقت رخصتی دولھن ایک کہرام عظیم تھا۔ کل حاضرین کو رقت تھی۔

**۱۱ جون سنہ ۱۸۹۰ء** | آج مسماۃ مہرانی طوائف سندیلہ کی ناک مسمی رگھوبر زرگر لکھنؤ نے جڑ سے کاٹ ڈالی۔ عشق بازی کا یہی

**۱۶ نومبر سنہ ۱۸۹۰ء** | آج مسماۃ لاڈو طوائف دختر ممولا طوائف جس نے ایک بازار بزازہ امانی گنج میں تعمیر کی ہے، میری عیادت کو آئی۔ اس کا عہد شاہی میں بہت بڑا دور دورہ تھا۔ بوجہ مصاحبت نواب علی‌نقی خاں وزیر اعظم کل چکلہ دار اس کے مطیع تھے۔ یہ ایک نقل مشہور ہے کہ اس نے اپنی تقریب مسّی میں اہل ہنود سے گھونٹیاں چھلوائی تھیں۔ اب بھی وہ خوش‌حال ہے۔ اس کے پاس ایک موضع موسومہ لاڈو کھیڑہ ضلع اناؤ میں معافی ہے جس کی نکاسی حال ۵۰۰ روپیہ سالانہ سے کم نہیں ہے۔

**۲۹ اکتوبر سنہ ۱۸۹۲ء** | آج ۳ بجے شام کو سر آکلینڈ کالون صاحب بہادر لفٹنٹ گورنر اضلاع مغربی و شمالی و چیف کمشنر اودھ کا دربار ہوا۔ مسٹر ولیم صاحب قائم مقام کمشنر اضلاع لکھنؤ وغیرہ ہمراہ تھے۔ میری کرسی کا نمبر ۲۲ تھا۔ درباریوں میں جملہ تعلقہ‌داران و رؤسا و معزز ممبران میونسپل‌بورڈ و ڈسٹرکٹ بورڈ شریک تھے۔ منجانب باشندگان ضلع ہردوئی چودھری محمدعظیم صاحب تعلقہ‌دار و رئیس سندیلہ نے ایڈریس اردو میں پڑھا جس کا جواب لارڈ صاحب نے اس زبان میں دیا۔ جملہ درباری حسب ہدایت کرنیل کوئن صاحب ڈپٹی کمشنر ہردوئی عمامہ باندھے تھے سوائے چند درباریوں کے جنھوں نے اپنے پرانے طریقہ کو قائم رکھنے کا عذر کیا تھا۔

۱۵ نومبر سنه ۱۸۹۲ع | آج قریب نصف شب بوقت ایک بجے مولوی لطف علی صاحب برادر کوچک شیخ مومن علی صدراعلیٰ کا انتقال ہوا۔ آپ کو کیمیا کا بےحد شوق تھا۔ بعد ترک روزگار ایسے عارضہ میں تا بہ زیست مبتلا رہے۔ لیکن کبھی کامیاب نہ ہوسکے حتٰی کہ دھونکتے اور پھونکتے بصارت بھی جاتی رہی۔ اب بعمر ۶۰ سال فوت ہوئے۔ ایک بیٹا محمد اجمل یادگار چھوڑا جو ریاست بھوپال میں تھانہ‌دار ہے۔

۲۹ مئی سنه ۱۸۹۳ع | بباعث شدت گرمی کے سرد پانی کی زیادہ خواہش رہتی ہے۔ لہذا میں نے دو من شورہ خرید کیا جس سے پانی سرد کرکے پیتا ہوں جو معین ہضم بھی ہے۔

۱۵ نومبر سنه ۱۸۹۳ع | پوسٹ کارڈ نورچشم سید مجتبیٰ علی محررہ ۱۲ نومبر سن الیہ بدیں مضمون سروے اسکول کانپور سے موصول ہوا کہ اکثر طلبا نے حسب خواہش مدرس اول مدرسہ مذکورہ کے یہ تدبیر کی ہے کہ فی طالب‌علم پچیس پچیس روپیہ کسی مہاجن معتبر کے پاس اس غرض سے جمع کردے کہ طالب‌علم کامیاب سے مدرس مذکور رقم مجتمع بذریعہ مہاجن وصول کرلیں اور اس طریق میں اپنی توجہ خاص کو صرف کریں گے۔ بتائید اس امر کے ان کے ساتھیوں نے فراہمی روپیہ کی تجویزیں کی ہیں۔ پس میں نے بھی برخوردار مذکور کو ہدایت کی کہ اپنے ساتھیوں کی روش کی پابندی کریں۔ میں بوقت ضرورت روپیہ بھیج دوں گا۔

۲۰ ستمبر سنه ۱۸۹۴ع | آج کلو ولد فہم‌اللہ ڈنڈھا نے کلو خلف روح‌الدین کی ناک دانت سے کاٹ لی جو علیحدہ ہوگئی۔ یہ دونوں اشراف محلہ میں رہتے ہیں۔ کچھ معاملہ عاشقی معشوقی کا تھا۔ کلو کچھ ایسا حسین و خوبصورت لڑکا نہ تھا۔ لیکن طبیعت۔

۲۶ دسمبر سنه ۱۸۹۴ع | آج میں ایک واقعہ افسوس ناک حوالہ قلم کرتا ہوں جو باعث عبرت ناظرین ہوگا۔ مجھے آج صبح کو اسسٹنٹ سرجن

سندیلہ نے ایک خط بھیج کر اپنے شفاخانہ میں طلب کیا کہ میں ایک ملزم کا بہ‌حیثیت مجسٹریٹ بیان لکھوں جو جاں بلب ہے اور شفاخانہ میں زیر علاج - مسماۃ پاربتی زوجہ خوشحال چمار جندپور مزرعہ بھرمیرہ تھانہ سندیلہ نے بوقت استفسار بیان کیا کہ وہ بیوہ ہے اور اس کے چار خورد سال لڑکے تھے پانچ روز سے کچھ کھانے کو میسر نہیں آیا اور وہ بھوک سے تڑپتے تھے - تب وہ اپنے لڑکوں کی ایسی حالت برداشت نہ کرسکی اور مرنے کو زندگی پر ترجیح دی سب سے اول اس نے چاروں لڑکوں کا گلا استرے سے کاٹا اور پھر اپنے گلے پر استرا پھیرا جس سے نیم جان ہے - سانس پیٹ کی کچھ بذریعہ زخم اور کچھ منہ کے نکلتی ہے - چند ساعت کے بعد لڑکا تو مرگیا تینوں لڑکیاں زندہ ہیں جن کی صراحت عمر وغیرہ درج ذیل ہے :—

| مسماۃ مہرنیا عمر | مسماۃ مکوئی عمر | مسماۃ دلاری عمر | مسمے گھاسی پسر متوفی |
|---|---|---|---|
| ۱۰ سال | ۶ سال | ۳ سال | ۵ سال |

تینوں لڑکیاں غالباً بچ جاویں مگر ماں کی خیریت نہیں ہے جس کی عمر ۴۰ سال ہے - یہ فعل محض مجبوری سے ہوا - ورنہ اولاد سے دلاری دنیا میں کوئی چیز نہیں ہے -

**۱۸ جنوری سنہ ۱۸۹۵ع** آج رات سے منشی فضل رسول صاحب کا عرس شروع ہوا اور مشائخ لکھنؤ واسطے زینت محفل کے آرہے ہیں - اگر کاش منشی صاحب اس مصنوعی حال قال کے مجلس موقوف کرکے دو چار ہزار بخش کھانے محتاجوں کو تقسیم کراتے تو شاید روح جناب مغفور کو زیادہ ثواب پہنچتا - اس مجلس کا صرف یہ ہی نتیجہ نکلا کرتا ہے کہ شہر کے لوگ حالیوں کا تماشا دیکھ کر قہقہہ لگاتے ہیں اور ان کی شورش سے لطف گانے کا بھی مفقود ہوجاتا ہے اور کچھ عجب نہیں کہ ایسے افعال اور حرکات سے مرحوم کی روح کو صدمہ ہوتا ہو -

**۱۰ اپریل سنہ ۱۸۹۵ع** بارہ‌دری قیصر باغ میں جلسہ ندوۃالعلما منعقد ہوا ہے جس میں مشہور و نامی علما تمامی ہندستان کے شریک ہیں - مقاصد جلسہ یہ ہیں کہ اہل اسلام کو ترقی علوم دینی و دنیوی میں توجہ و ترغیب

ہو جو اور قوموں سے پیچھے رہ جاتے ہیں۔ دونوں وقت صبح شام وعظ ہوتا ہے اور اس تمامی خرچ کے کفیل حضرت وکیل صاحب ہیں۔ خدا ان کو اپنی کوشش میں کامیاب کرے۔

۱۲ ستمبر سنہ ۱۸۹۵ع | آج صبح کو چودھری نصرت‌علی صاحب خان بہادر رئیس متھوانہ کے مکان پر محفل میلاد شریف منعقد تھی۔ اول پانچ پانچ لڈو جو اسی غرض سے تیار ہوئے تھے تقسیم ہوئے اور جب وہ باعث مجمع کثیر کافی نہ ہوسکے تو مٹھائی بازار سے منگاکر تقسیم ہوئی اور جب وہ بھی غیر کافی ٹھیری تو سو روپیہ کے پیسے فی کس دو آنہ کے حساب سے بانٹے گئے اور جب وہ بھی حساب نہ چل سکا تو ایک آنہ بعد ۶ پائی فی کس دیے گئے۔ سنا گیا کہ ۱۶۵۰ روپے اس تقریب میں صرف ہوئے۔ اب سندیلہ میں مجلس کرنا بہت مشکل ہوگیا، نیکی تو درکنار برائی پیش قدمی کو تیار۔ اس وجہ سے متوسط لوگوں نے ایسا کرنا موقوف کردیا ہے۔ کروں صد عیب نہ کروں یک عیب۔

یکم اکتوبر سنہ ۱۸۹۵ع | آج برخوردار منظم‌حسین کا دُر طلائی داھنے کان سے اتارا گیا اور اس کا زر ثمن اور مبلغ ۶ روپے اور شامل کرکے ۱۴ سیر پلاؤ پُخت ہوا اور بعد نیاز پیران پیر دستگیر اس کی تقسیم عمل میں آئی۔ یہ ہمارے خاندان میں رسم ہے کہ بعد پیدائش فرزند پہلی گیارھویں پر پیر دستگیر کے نام سے داھنے کان کی کوچیا میں در پہنایا جاتا ہے اور جب لڑکا گیارہ برس کا ہوتا ہے اور دُر فروخت کرکے اور کچھ اپنے پاس سے شامل کرکے پلاؤ پکتا ہے اور بعد نیاز اس کی تقسیم ہوتی ہے۔

۹ اگست سنہ ۱۸۹۶ع | آج منشی رحمت‌اللہ تحصیلدار سندیلہ نے بوقت ملاقات مجھ سے بیان کیا کہ "منشی تعلقہ‌دار کی وجہ ناراضگی میرے ساتھ یہ ہے کہ انھوں نے دو شکایتیں مجھ سے کیں کہ میں ان کا انسداد کرادوں۔ لیکن وہ ایسے امور تھے کہ میں ان کی تعمیل میں قاصر رہا اول یہ کہ چودھری علی‌جان خلف دویم چودھری محمدعظیم صاحب تعلقہ‌دار جہاں کہیں ملتے ہیں تو مجھے انڈا

دکھلاتے ہیں اور قیں کردیتے ہیں اول جب میں بازار میں نکلتا ہوں تو بازاری لڑکے مجھے منہ چڑھاتے ہیں اور انڈا دکھلاتے ہیں۔ آپ ان کو گوشمالی واجب دیں۔ دوسرے میری آشنا شیریں کے یہاں رات کو ڈھیلے آتے ہیں اور نصف جلی ہوئی کنڈی اور میری کوٹھی و محل‌سرا میں اینٹیں آتی ہیں تو میری بی‌بی کو اس موسم گرما میں صحن میں لیٹنا دشوار ہوگیا ہے اس کا انسداد کردیں۔ میں نے کہا کہ دونوں باتیں مجھ سے نہیں ہوسکتی ہیں آپ خود اس کا بحیثیت تعلقہ‌دار اور اپنی دولت‌مندی کے باعث بندوبست کرسکتے ہیں۔

۲۴ ستمبر سنہ ۱۸۹۶ع آج کل تمامی ہندستان میں بباعث امساک باران و عدم پیداوار فصل نوبت قحط کی پہنچ گئی ہے۔ صدہا آدمی فاقہ سے مررہے ہیں۔ فقیروں کی یہ کثرت ہے کہ تمام دن ۱۱ بجے رات تک ان کے سوالوں سے نجات نہیں ملتی حالانکہ میں نے اپنے گھر کا یہ بندوبست کرلیا ہے کہ کچھ غلہ اپنی نگاہ کے سامنے رکھوا لیا ہے اور ملازموں پر تاکید ہے کہ جو سائل آوے وہ خالی نہ پھیرا جاوے۔ لیکن کہاں تک دیا جاوے۔ بعض وقت نوکر بھی تنگ آکر جواب دینا جائز رکھتے ہیں۔ حضرت موسیٰ علیہ السلام کے عہد میں تین قسم کی صعوبتیں ہوئی تھیں۔ اول حاکم ظالم، دوسرے ہیضہ وبائی کی شدت، تیسرے قحط کی صعوبت جس سے خلق اللہ کو سخت سخت پریشانیوں کا سامنا ہوا تھا۔ آج کل میں جہاں تک خیال کرتا ہوں تو وہی کیفیت تمام ہندستان کی ہورہی ہے اور جابجا لوٹ مار، ڈاکہ‌زنی شروع ہوگئی ہے۔ آج کی تاریخ میں نرخ غلہ بازار سندیلہ کا حسب ذیل ہے:—

| گندم | نخود | بجھڑا | جو | مکائی |
|---|---|---|---|---|
| ساڑھے آٹھ سیر | ساڑھے گیارہ سیر | پونے گیارہ سیر | گیارہ سیر | سوا بارہ سیر |
| کاکن | منڈوئی | | دھان | ماش |
| چودہ سیر | ساڑھے تیرہ سیر | | دس سیر | دس سیر |

یہ گرانی سنہ ۱۸۷۷ع سے بھی بڑھ کر ہے جب کہ گیہوں کا نرخ ۱۰ سیر کا تھا۔

**۳ اکتوبر سنہ ۱۸۹۶ع** چونکہ بخانہ الطاف رسول خلف الصدق منشی سید فضل حسین صاحب امید ولادت فرزند اولین ہے اور اب ساتواں مہینہ ختم ہورہا ہے لہذا حسب رواج خاندانی آج تقریب "ستواسے" دوپٹہ ڈالنے کے بفراہمی مستورات برادری گانے بجانے کے ساتھ ادا ہورہی ہے۔ خدا کرے فرزند صاحب اقبال پیدا ہو۔

**۵ ستمبر سنہ ۱۸۹۷ع** .... مرتضی علی کی بارات لکھنؤ میں آوے اور عقد شرعی ہوگا اور ۲۷ ربیع الثانی کو رخصتی ہوگی اور ۲۸ کو دونوں کی سندیلہ سے واپسی کیوں کہ ۲۶ کو بعد شام کے ۲۷ تاریخ لگ جاوے گی جو طاق ہوگی اور اس قسم کی تاریخ میں رواجاً عقد نہیں ہوتا ہے۔

**۲۱ مئی سنہ ۱۸۹۸ع** برخوردار سید حافظ علی مرحوم نے جو اپنی بیٹی کا عقد محمد عزیز کے ساتھ کیا۔ اس میں کسی کا نیوتہ نہیں لیا اور نہ کوئی رسم ادا ہونے دی۔ حتّی کہ کسی قسم کا کھانا بھی سمدھیانے نہیں بھیجا۔ صرف کچھ زیور معمولی اور ایک جوڑا لڑکی کو دے کر رخصت کردیا۔ جب انھوں نے نیوتہ نہیں لیا ہے تو آیندہ کسی کو نہیں دیوس گے۔ یہ طریقہ انھوں نے جدید اختراع کیا جس کا رواج اس محلہ و قصبہ میں نہیں ہے۔

**۲۹ مارچ سنہ ۱۸۹۹ع** آج میں نے بوقت صبح راجا درگاہ پرشاد صاحب تعلقہ دار سے ملاقات کی جو بحالت تخلیہ ہر قسم کی مجھ سے بات چیت کرتے رہے اور جب میں رخصت ہوا تو دروازہ بیرونی تک مجھے پہنچانے آئے۔ اس کے بعد میں کنور نراندر بہادر صاحب سے ملا۔ مجھے اپنی کوٹھی جدید کا معاینہ کرایا اور بہت لطف محبت سے پیش آئے اور ایک گھنٹہ تک مجھے مسٹر ایڈیسن صاحب امریکہ کا ایجاد کیا ہوا باجا سنایا جو جدید ایجاد ہوا ہے اور جس میں ہر ایک شخص کی آواز کا فوٹو فوراً اتر جاتا ہے۔ جس قسم کی وہ بات چیت کرے اور جو گانا گاوے۔ فوراً اس کی آواز پیالہ میں اتر جاتی ہے اور جس وقت اس کو ڈوکیے فوراً اسی قسم کا گانا جیسا گوّیے نے گایا تھا اسی تال سر سے ہونے لگتا ہے۔ کنور صاحب نے اس باجہ کو بقیمت مبلغ ۳۰۰ خرید کیا ہے۔

۸ اپریل سنہ ۱۸۹۹ع | آج شب کو ایک تھیٹر لکھنو کا جلسہ احاطہ تقی میاں مرحوم میں شروع ہوا۔ ٹکٹ ۲ روپے سے لے کر ۱۲ روپے تک تھا۔

۵ مئی سنہ ۱۸۹۹ع آج کل ایک مہینہ سے اس قدر کثرت شادی بیاہوں کی قصبہ ہذا میں ہے کہ اوسط روزانہ ۱۲ سے ۱۵ تک کا ہے اور یہی کیفیت دیہات میں ہے۔ یہ دیکھ کر مجھے غدر کے بعد سنہ ۱۸۵۸ع کی کیفیت یاد آرہی ہے کہ جس زمانے میں یہ ہی کثرت تھی۔

۲۱ دسمبر ۱۸۹۹ع | آج شام کو مسمی کرج ولد مرج ڈھاری گوالیار کا منشی سید فضل حسین صاحب کے مکان پر ناچ ہوا اور بہ اصرار منشی صاحب میں بھی شریک جلسہ ہوا۔ وہ اولا تلواروں کی باڑھ پر بلا تکلف پیروں کی تھپکی دے کر ناچا اور کوئی اثر تلوار کی باڑھ کا اس کے پیروں اور تلوؤں پر نہیں پہنچا۔ دوسرے وہ چھوٹے بتاشوں کو بچھا کر ناچا اور ایک بھی بتاشہ نہیں ٹوٹا۔ تیسرے وہ گھونگرو پیروں میں نہیں باندھے تھا لیکن وہ منہ سے ایسے صاف گھونگرو بجاتا تھا گویا وہ پیروں کی تھپکی دے کر بجاتا ہے۔ بظاہر اس کی عمر ۲۵ سال کے اندر ہے۔ منشی صاحب نے مبلغ ۱۰ روپیہ اس کو انعام دیا۔

۲۴ دسمبر سنہ ۱۸۹۹ع | آج کو میٹی امداد ورثا مقتولین و مجروحین جنگ ٹرانسوال میونسپل ہال میں منعقد ہوئی کہ جو انگریزی فوج بمقابلہ ڈچ کاشتکاران ٹرانسوال کی نقل ہوئی ہیں ان کی بیواؤں و خورد سال لڑکوں کو چندہ سے اعانت دی جائے۔

۶ فروری سنہ ۱۹۰۱ع | بمعاینہ اودھ اخبار امروزہ واضح ہوا کہ اصحاب ذیل نے واقعہ ۲ فروری سنہ ۱۹۰۱ع کو بہ یوم تجہیز و تکفین جناب ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند انگریزی گرجا گھر لکھنؤ میں جاکر نماز مغفرت پڑھی۔ راجا تصدق رسول خان‌صاحب تعلقہ‌دار جہانگیرآباد وائس پریسیڈنٹ انجمن ہند لکھنؤ نے از جانب طبقہ تعلقہ‌داران اودھ اور حاجی سید شعبان علی خان صاحب

تعلقہ‌دار از جانب اہل شیعہ و خان‌بہادر چودھری نصرت علی صاحب سندیلوی منجانب اہل تسنن ۔ مسلمانوں کو مسجد میں دعائے مغفرت مانگنی چاہیے تھی ۔

۲۳ فروری سنہ ۱۹۰۱ع آج صبح کی ڈاک گاڑی میں لکھنؤ گیا اور گیارہ بجے سفید بارہ دری قیصر باغ میں شریک جلسہ تعزیت وفات ملکہ معظمہ قیصرۂ ہند ہوا جہاں اضلاع مغربی شمالی و اودھ کے تمام معزز اشخاص جمع تھے حتّٰی کہ نواب حامد علی خان صاحب رام‌پور بھی تشریف لائے تھے ۔ ٹھیک بارہ بجے دن کو جناب سر مکڈاھل صاحب لفٹنٹ گورنر اضلاع مغربی شمالی رونق بخش ہوئے اور بصدارت خود اول اسپیچ اندوھناک پڑھی ۔ اس کے بعد تجویز فرمایا کہ کوئی قومی یادگار جناب قیصرۂ ہند کی کے تجویز کی جائے اور اس کے واسطے چندہ ہونے کی ضرورت ہے ۔ چنانچہ اس وقت صرف چار آدمیوں نے تجویز ظاہر کی ہے ۔

| | | |
|---|---|---|
| نواب رام‌پور | مہاراجہ بھگوتی‌سنگھ صاحب بلرام‌پور | |
| ایک لاکھ | پچاس ہزار | |
| مہاراجہ صاحب بنارس | راجہ صاحب نانپارہ | جملہ |
| پچیس ہزار | دس ہزار | ایک لاکھ پچاسی ہزار |

اسی وقت چندہ ہوا اور ما بقیہ چندہ ضلع‌وار فراہم ہوگا ۔ بعد اس کارروائی کے دربار برخاست ہوا اور شام کی ریل میں سندیلہ واپس آیا ۔

۱۱ اکتوبر سنہ ۱۹۰۱ع آج فاتحہ چہلم نورچشمی جمیلاً کا ہوا جس میں ہر قسم کا کھانا زردہ پلاؤ وغیرہ پخت ہوا اور جس میں مبلغ ۳۲ روپے خرچ ہوئے ۔ ہم لوگوں میں عجب رسم ہے' اول تو آدمی مر جائے دوسرے اوپر خرچ مزید ہو جس سے سخت رنج اور ازیر باری متصور ہے مگر کیا کیا جاوے رسم سے چارہ نہیں ۔

۳ جنوری سنہ ۱۹۰۲ع آج بعد ختم سیوم ہمشیرہ منشی کرامت حسین صاحب حسب تجویز مولوی احمدعلی صاحب امور ذیل اتفاق یک‌دگر طے قرار پائے ۔ ۱۔ کسی شخص کی وفات پر گھر والے و نیز اہل برادری جو شریک

غم ہوں منہ ڈھانک کر نہ روئیں اور نہ متوفی کے حالات بیان کریں - ۲- بجز رشتہ داروں کے اور کوئی اہل برادری متوفی کے گھر میں اول درجہ تین روز سے زاید قیام نہ کرے - ۳- قریب تر رشتہ دار طعام تقریب بخانہ متوفی بھیجیں لیکن اس کی مقدار اسی قدر ہو جو متوفی کے گھر والوں اور اقرب رشتہ داران مقیم کے واسطے کافی ہو - ۴- طعام مندرجہ ذیل بھیجا جاے - کھچڑی مع دہی و گھی - دال و چاول - قلیہ روٹی - ۵- جب کسی کے گھر میں واقعہ وفات وقوع میں آئے تو اس کے افسر خاندان کو لازم ہے کہ اطلاع وفات اپنے اعزہ و خاص احباب کو بذریعہ حجام کرا دیوے تاکہ کسی شخص کو عدم اطلاع کا عذر نہ ہو -

۹ مارچ سنہ ۱۹۰۹ع | محمد عربی بیرسٹر نے باعلان اس بات کو ظاہر کیا کہ اپنی بی‌بی کو بے‌پردہ رکھنا نامناسب نہیں سمجھتا ہوں چنانچہ میں اکثر کھلی گاڑی میں اپنے ساتھ ان کو بغرض تفریح لےجاتا ہوں اور جب ۷ مارچ کو میں اپنی بی‌بی لکھنؤ سے سندیلہ سیکنڈ کلاس میں لارہا تھا تو اس درجہ میں ایک انگریز بھی بیٹھا تھا لیکن میں نے کوئی پروا اس کی نہیں کی اور اپنی بی‌بی کو لےکر اسی درجہ میں بیٹھ گیا اور جب سندیلہ اسٹیشن کو پہنچا ہوں بلا انتظار اس کے کہ کوئی پردہ واسطے اترنے کے کیا جاوے وہ فوراً اتر کے پالکی پر سوار ہوگئیں اور میں اپنے ملازمان ذکور سے بھی چنداں پردہ کرانا پسند نہیں کرتا ہوں - ابھی کچھ خفیف حجاب سا ہے، بعد چندے وہ بھی ترک کرادوں‌گا - میں اس پردہ کو بالکل ناپسند کرتا ہوں - نوکر چاکر مثل جنگلی درختوں کے ہیں، ان سے پردہ کرنے کی ضرورت ہی کیا ہے -

۱ مارچ سنہ ۱۹۰۲ع | مسٹر محمد عربی بیرسٹر ڈاڑھی تو منڈواتے ہی تھے اور اب انھوں نے مونچھیں بھی مونڈوا ڈالیں ان کی صورت بدنما معلوم ہوتی ہے - یہ ایک نئی وضع ایجاد ہوئی ہے -

۲۴ اگست سنہ ۱۹۰۲ع | سر لاٹوس صاحب گورنر اضلاع متحدہ آگرہ و اودھ نے ۱۳ اگست سنہ ۱۹۰۲ع کے جلسہ میں یہ طے کردیا کہ

چودھری محمد جان صاحب تعلقہ‌دار ککرالی کو اس وجہ سے اجازت شرکت کی نہیں دی کہ ان کی نسبت چودھری محمد عظیم اپنے باپ کو زہر دینے کی بدگمانی ہے اور راجا جنگ بہادر صاحب مرحوم نانپارہ کے بیٹے بدیں وجہ شرکت دربار سے ممنوع کیے گئے کہ ان کی نسبت لفٹنٹ گورنر کو مخبری ہوئی کہ انھوں نے اپنے باپ کو جوتوں سے مارا کہ جس کے رنج سے وہ بیمار ہوگئے۔ آخرش مقام بہرائچ میں انھوں نے قضا کی۔ اب کے سال یہ وارداتیں ایسی ہوگئیں کہ ہلاکت خود اپنے بیٹوں کے ہاتھ سے مسموع ہورہی ہے۔ سچ یہ ہے کہ جائداد دنیا میں ایسی شے ہورہی ہے جس کی وجہ سے بھائی بھائی کی جان کا دشمن ہوجاتا ہے اور بیٹا باپ کو نگاہ دشمن سے دیکھتا رہتا ہے۔

۲۸ اکتوبر سنہ ۱۹۰۲ ع

...... دریں ولا ایک میلادشریف بمقام نینی‌تال گورنمنٹ ہاؤس میں منعقد ہوئی اور سرلاٹوس صاحب لفٹنٹ گورنر اضلاع مغربی شمالی اودھ نے مع اپنے مصاحبوں کے اس میں شرکت کی اور ۲۰ منٹ تک شریک جلسہ میلاد رہے۔ یہ ایک نئی بات لاٹ صاحب نے کی۔

۲۶ اگست سنہ ۱۹۰۳ ع

آج ایک قلم انگریزی اعلیٰ درجہ کا جس کے اندر روشنائی بھر کر ہرایک شخص گھنٹوں لکھ سکتا ہے اور برخوردار مصطفےٰ علی بقیمت مبلغ ۳ روپیہ ولایت لندن سے لائے تھے اور التفات رسول کو دینا تجویز ہوا تھا، آج میں نے ان کو بھیج دیا؛ بہت خوش ہوئے۔

۱۸ اکتوبر سنہ ۱۹۰۳ ع

آج سید حسن احمد اشراف ڈولہ سے واضح ہوا کہ مہینہ ستمبر گزشتہ میں سید کرامت حسین پنشنر ڈپٹی کلکٹر نے اپنا عقد چہارم لکھنؤ اپنی منجھلی سالی سے کیا۔ یہ تین بہن تھیں بڑی کا عقد رائےبریلی میں ہوا اور چھوٹی کا ڈپٹی صاحب سے جو یکم فروری سنہ ۱۹۰۲ ع کو فوت ہوئیں اور منجھلی سے چوتھا عقد کیا۔ عمر ڈپٹی صاحب اکسٹھ سال ہے۔ چہرہ پر جھریاں پڑگئی ہیں۔ بازؤوں کی کھال لٹکتی ہے۔ کمر خمیدہ ہے۔ غذا بہت قلیل ہوتی ہے، دبلے و ضعیف ازحد ہیں۔ تند ہوا کے جھونکے سے اڑ جاسکتے

ہیں ۔ حرارت غریزی کم پائی جاتی ہے ۔ بظاہر یہ عقد ایام زندگی گھٹانے والا اور گویا مقام اجل ہے ۔ خدا مبارک کرے ۔

۹ جنوری سنہ ۱۹۰۴ع

کل مسمی گنیش ولد منشی کلوار موضع مہسونہ طاعون سے فوت ہوا ۔ وہاں کے باشندوں نے اس کی لاش متوفی کے مکان پر بھیج دی ۔ لاش پہنچنے پر اس کے چچا منو نے ممانعت کی کہ گھر کے اندر نہ ڈالی جائے جو تمام شب چبوترہ پر پڑی رہی ۔ جب آج صبح کو مولوی ضامن علی محرر رجسٹری و دیگر ہمسایہ مسلمانوں کو اطلاع ہوئی تو وہ لوگ موقع پر گئے اور مالک متوفی سے استدعا کی کہ اگر وہ اجازت دیوے تو وہ لوگ قبر کھدوا کر لاش کو دفن کرائیں ۔ بوجہ اس کے کہ متوفی کے اعزا و اقارب کوئی شریک تجہیز و تکفین نہیں ہوئے تھے ، آخرش بحالت مجبوری تین ہندو دو جوشی اور ایک اھیر لاش اٹھانے کو بہم پہنچے ۔ تب مادر متوفی نے چوتھا پایا خود اٹھایا اور جو قبر مسلمانوں نے کھدوائی تھی اس میں جاکر دفن کردیا ۔ یہ مقام عبرت کا ہے کہ عزیز شریک نہ ہوں اور ماں اپنے بیٹے متوفی کی خود لاش لے جاکر دفن کرے اور جلوانے کا کوئی سوبیتہ نہ ہوسکے ۔ اس بیماری کی نسبت جہاں تک غور کیا گیا ، نوجوان خواہ مرد ہو یا عورت و لڑکے لڑکیاں زاید مریں اور مرتے ہیں ۔

۱۱ جنوری سنہ ۱۹۰۴ع

آج آٹھ بجے صبح کو ہمارے محلہ کے چاروں طرف سورۂ یٰسین اس طور پر گشت کرکے پڑھی گئی کہ چوراہے ٹاؤن ہاؤس سے لوگوں نے پڑھنا شروع کیا اور جس مقام پر 'مبین' آیا وہاں سات نمازیوں نے سات سات اذانیں کہیں ——— اور اس طور پر سات روز تک گشت ہوگا ۔ خدا کرے کہ اس سورۂ یسین کی برکت سے طاعون سارے قصبہ ھذا سے دفع ہوجائے ۔

۱۶ جنوری سنہ ۱۹۰۴ع

مکا بری کی لاش بذریعہ میونسپل گڑوادی گئی ۔ اس کے اعزا نے متوفی کی مدد نہیں کی جو طاعون میں مرا تھا ۔ یہ زمانہ ایسا ہے کہ عزیز قریب بھی طاعون کے ڈر سے لاش کے قریب آنا پسند نہیں کرتے ۔

۸ اکتوبر سنہ ۱۹۰۴ء شب گزشتہ کو ایک لڑکا محلہ کسانوں میں عجیب الخلقت بخانہ فجو ولد جُمن کسان پیدا ہوا جس کا منہ لانبا، تُھتھنی لٹکی ہوئی ہے۔ بجائے آنکھ کان کے گتھی لگی ہوئی ہے۔ ٹھڈی و ناک نہیں۔ ہاتھ پیروں کی انگلیاں ندارد۔ پاؤں کے گٹوں میں ناخن نکلے ہیں اور چار دانت اوپر کے نمایاں ہیں۔ زبان نکلی ہوئی ہے۔ بدن مثل مچھلی کے سفنوں کے چٹخا ہوا ہے۔ جسم موٹا ہے جس کے مقابلے میں ہاتھ پیر پتلے ہیں۔ بکری کا دودھ اس کو پلایا جاتا ہے۔ تمام دن وہ زندہ رہا اور آٹھ بجے رات کو مرگیا۔

۲۷ اکتوبر سنہ ۱۹۰۴ء سید سالار مسعود غازی رض ۱۷ شعبان سنہ ۴۲۲ھ مطابق سنہ ۱۰۳۳ء کو بھرائچ میں داخل ہوئے اور ۱۸ رجب سنہ ۴۲۴ھ مطابق سنہ ۱۰۳۴ء کو میردیو نے ان کو مع ان کی تمامی فوج کے قتل کیا اور سید سالار بھرائچ کے تالاب کے قریب جس پر سورج کا مندر تھا اور جس کو سالار اپنی آرام گاہ کے لیے بہت پسند کرتے تھے مدفون ہوئے۔ سید سالار ساہو کے بیٹے اور سلطان محمود کے بھانجے تھے۔

(باقی آیندہ)

# سید شاہ کمال الدین

اس عنوان سے ایک مضمون « اردو » کے اپریل نمبر میں چھپا تھا - افسوس ہے اس میں طباعت کی کچھ غلطیاں رہ گئیں - صاحب مضمون نے اس میں حسب ذیل تصحیح و ترمیم فرمائی ہے - ناظرین سے درخواست ہے کہ اس مضمون کو درست فرمالیں -

| صفحہ نمبر | سطر | |
|---|---|---|
| ۲۶۳ | (۱) | سید جمال الدین کے بعد ابن کمال الدین بخاری بڑھایا جائے - |
| ۲۶۵ | (۱۸) | نبی انور کی بجائے نبی الوریٰ - |
| ۲۶۶ | | کی آخر سطر میں خلیل کی بجائے ضلیل بمعنی گمراہ - |
| ۲۶۸ | (۱۹) | بجائے ۴ مرثیے کے ۸ مرثیے - |
| ۲۷۴ | (۸) | بجائے دن کے « شب » - |
| ۲۷۵ | (۳) | رباعی کا پہلا شعر یہ ہونا چاہیے :- |

اے درد سبھوں سے برملا کہتا ہوں
توحید نہ میں چھپا چھپا کہتا ہوں

| صفحہ نمبر | سطر | |
|---|---|---|
| " | (۶) | بجائے « میں » کے « نا » - |
| ۲۷۶ | (۸) | « سنگ شکر » کی بجائے « تنگ شکر » - |
| " | (۲۱) | بجائے ۴ کے ۸ بنایا جائے - ا |
| ۲۷۷ | " | بجائے « نہیں » کے « نین ہے » - |
| ۲۷۹ | (۱) | بجائے « کیا » کے « نین بمعنی نہیں » - |
| ۲۸۰ | | اے عاشقاں سے ناحق رزم و قتال والی غزل کے تحت حاشیہ میں نشان بنا کر یہ لکھا جائے « یہ غزل قلمی نسخہ میں ہے مطبوعہ دیوان میں نہیں ہے » - |

| صفحہ نمبر | سطر | |
|---|---|---|
| ۲۸۴ | (۴) | « آسمان » کی بجائے « اسمان » بغیر مد کے ہونا چاہیے۔ |
| " | " | حاشیہ میں نمبر ۱۰ کے تحت « ڈال کر » کی بجائے « بہا کر »۔ |
| ۲۸۶ | | کے حاشیہ میں نمبر ۱۲ کے تحت « لالن » کے معنی « معشوق » کے ہیں ۔ سابقہ معنی حذف کردیے جائیں۔ |
| ۲۸۷ | | کے حاشیہ میں نمبر ۱۲ کے تحت « کی روشنی » حذف کی جائے ۔ |
| " | " | اور نمبر ۱۴ کے تحت « دھن » کے بعد « معشوق خوش قسمت » حذف کرکے « دوست » لکھا جائے ۔ |

(سخاوت مرزا)

# تبصرے

# تبصرے

## ادب

### محبت کا فسانہ

از لطیف الدین احمد۔ صفحات ۲۴۳۔ مجلّد قیمت دو روپیہ۔ ملنے کا پتہ عظیم اطہر۔ محلہ منڈولہ۔ آگرہ

آج کل ادب لطیف اور رومان بےطرح بپھر رہا ہے۔ مگر محبت کا فسانہ اپنی خاص وضع کا ہے۔ دو بالغ اور خود مختار شخص اپنے تئیں اپنی پسند سے رشتہ ازدواج میں وابستہ کرتے ہیں۔ ان کی ذہنیتیں مختلف ہیں اور یہ ہونا ہی تھا کیوں کہ خصوصی طور پر تاہل کے متعلقات میں مرد اور عورت کا نقطۂ نظر ایک نہیں ہوسکتا۔ نباہ کی صورت تعلیم یافتہ اور اقتصاداً مختار شخصیتوں میں کم پیدا ہوا کرتی ہے۔ ان میں باوجود محبت کے سوال فتح اور شکست کا ہوا کرتا ہے اور یہی سوال مسٹر جمالی اور بیگم جمالی کے درمیان اٹھا۔ اس میں قصور کسی کا نہیں۔ وجہ صرف یہ ہے کہ مسٹر جمالی عورت نہیں اور بیگم جمالی مرد نہیں۔ میاں بیوی کبوتر کا جوڑا۔ افہام و تفہیم ہو تو کس طرح۔ سمجھوتا کرائے تو کون؟ روح پر مادہ کا غلبہ۔ آخر مادّے ہی نے اصلاح کی صورت نکالی۔ ایک خوفناک حادثہ نے دونوں کے ذہنوں پر سے پردے اٹھادیے اور پھر دونوں عمر بھر کے لیے عاشق معشوق اور معشوق عاشق بن گئیے۔ یہ ہے لب لباب اس کہانی کا۔

آج کل خود پسند بیاہوں کا میلان بہت ہے - ہر بالغ مرد اور عورت کو اس کتاب کا مطالعہ اور اس سے سبق لینا چاہیے تاکہ تاہل کی زندگی میں غلط فہمیوں کا شکار ہونے سے بچیں - خود گوئی یا متکلم تخیل اس ناول میں کئی جگہ ہے - اور ہوتا ہی کیوں کہ یہ کوئی ناٹک تو ہے نہیں - لیکن اس کی طوالت کہیں کہیں اکتانے والی ہے -

منظر کشی پر اختصار سے کام لیا گیا ہے اور یہ اچھا ہے - اکثر افسانہ لکھنے والے اس کا لحاظ نہیں رکھتے - مناظر کا اثر انسان کے ذہن پر ضرور ہوتا ہے لیکن اس کے نفسیاتی حدود بھی ہیں اور جغرافی حدود بھی - بعض کلمے اور مرکبات لطیف صاحب نے اختراع بھی کیے ہیں - ان میں اکثر نہایت مناسب اور معقول ہیں جیسے 'خیال انداز' نظر انداز کے قیاس پر - بعض کو ذوق سلیم قبول نہیں کرسکتا جیسے 'میکانکی طریق' (مصنوعی) - 'نراجی' (اینارکی) - 'معاشری فوضویت' - 'خرم لباس' - 'معرفی کرانا' - 'مسترحم لہجہ' - 'کوثر نواز پیار' - بعض غریب الفاظ بھی ملتے ہیں جیسے سرکھدکنا - پنیچل - وغیرہ - تذکیر و تانیث کے بارے میں بھی بیگم جمالی کی آزادہ روی کے نشان ملتے ہیں - مثلاً 'تولیہ' اور 'تصنع' کی تانیث اور 'نم' کی تذکیر -

ان فرو گزاشتوں یا کاتبانہ اصلاحوں سے قطع نظر محبت کا فسانہ واقعی اسم بامسمےٰ ہے اور اپنے موضوع پر کئی پہلوؤں سے حقیقی روشنی ڈالتا ہے - پلاٹ مکمل ہے کیوں کہ فاضل مصنف جو دنیائے صحافت کے دل 'احمد' ہیں ایک تجربہ‌کار افسانہ نویس ہیں - قصہ نہایت دلچسپ اور سبق آموز ہے -

(ک)

# روح غالب

(مرتبہ ڈاکٹر سید محی‌الدین صاحب زور' پروفیسر جامعہ عثمانیہ حیدرآباد دکن - صفحات ۲۴۰ - قیمت دو روپیہ آٹھ آنے)

یہ مرزا غالب مرحوم کے مطبوعہ خطوط کا مجموعہ ہے - مگر اس میں ان مکاتیب یا عبارات کو حذف کردیا گیا ہے جن میں علمی و فنی مباحث یا شخصی حوائج

کا ذکر تھا ۔ شروع میں مرزا صاحب اور ان کے کلام کی جو کتابیں شایع ہوئی ہیں ، ان کا اجمالی تذکرہ اور مرحوم کے حالات زندگی درج ہیں ۔ چار احباب اور دو شاگردوں کا مختصر حال بھی داخل کردیا گیا ہے ۔ لیکن ان اجزا کی بجائے ہمارے خیال میں بہتر ہوتا کہ ان سب اشخاص کے مختصر حالات لکھ دیے جاتے جن کے نام کے خطوط اس مجموعہ میں شامل ہیں ۔ کتاب ادارہ ادبیات ، حیدرآباد کی طرف سے اچھے کاغذ پر صاف ستھری چھپی ہے مگر کہیں کہیں کتابت کی غلطیاں رہ گئی ہیں ۔

یہ کتاب محض تالیف یا انتخاب کی حیثیت رکھتی ہے جس میں کسی تحقیقات یا علمی تفحص سے کام نہیں لیا گیا ۔ لیکن زبان کے ایک مایۂ ناز ادیب کے حالات نیز کتاب کا دیباچہ لکھنے میں بھی ، فاضل مولف نے صحت و فصاحت تحریر کا ایسا لحاظ نہیں رکھا جس کی ایک ادبی ادارے کی تالیف سے ہمیں توقع ہو سکتی تھی ۔ امید ہے کہ کتاب کے مکرر چھپنے کی نوبت آئی تو ان اشارات پر توجہ فرمائی جائےگی ۔

(ہ)

---

## مدراس میں اردو

(سلسلۂ مطبوعات ادارۂ ادبیات ۔ مولفہ نصیرالدین ہاشمی صاحب
مکتبۂ ابراہیمیہ ، حیدرآباد دکن ۔ قیمت ایک روپیہ آٹھ آنے)

اس کتاب میں اردو کے ان قدیم اور جدید شاعروں اور نثر نگاروں کا ذکر ہے جو مدراس میں پیدا ہوئے یا وہاں کے باشندے تھے یا مدراس میں آ کر بس گئے تھے ۔ اس سے معلوم ہوگا کہ اردو ہندی کی طرح مدراس کے لیے کوئی نئی چیز نہیں بلکہ اس کا رواج اور شوق قدیم سے چلا آرہا ہے اور اس خطے سے بڑے بڑے قابل شاعر اور ادیب پیدا ہوئے ہیں ۔ کتاب کے ایک باب میں وہاں کے رسالوں اور اخباروں اور انجمنوں کا بھی ذکر ہے ۔ آخری باب میں « میسور میں اردو » کا بیان ہے ۔ سلطان حیدر علی اور ٹیپو سلطان کے عہد میں اردو نے جو ترقی کی اس کا مختصر ذکر ہے ۔ اہل مدراس و میسور کے لیے خاص کر یہ کتاب بہت بصیرت افروز ہوگی اور

اس کے پڑھنے کے بعد انہیں معلوم ہوگا کہ اردو زبان ان کے بزرگوں کی مقدس میراث ہے جس کی اشاعت و ترقی ان کا فرض ہے۔ (۱)

## مطبوعات کتب خانہ علم و ادب ' دہلی

## ۱۔ پھول والوں کی سیر

یہ وہ مشہور اور دلچسپ مضمون ہے جو مرزا فرحت اللہ بیگ صاحب نے رسالۂ اردو کے لیے لکھا تھا۔ اب اس ادارے نے کتابی صورت میں شایع کیا ہے۔

## ۲۔ تھوڑی تارا ماتھے چاند

یہ پرانی قسم کی بہت دلچسپ کہانی ہے۔ اسے اشرف صبوحی صاحب نے بڑے سلیقے سے اچھی زبان میں لکھا ہے۔ قیمت دو آنے۔

## ۳۔ صبر بادشاہ زادہ

اس میں ایک تو صبر بادشاہ زادہ کا قصہ ہے اور دوسرا "چالاک بالشتیا" کا۔ یہ کتاب صبوحی صاحب کی لکھی ہوئی ہے۔ قصے پرانے ہیں مگر نئے طرز سے لکھے گئے ہیں۔ قیمت دو آنے۔

## ۴۔ لعل شہزادہ

یہ لعل شہزادہ کا قصہ ہے اور آخر میں "چوہا اور مینڈک" کی کہانی ہے۔ صبوحی صاحب کی لکھی ہوئی ہے۔ قیمت دو آنے۔

ان سب کہانیوں کی زبان ٹکسالی اور طرز بیان بہت دلچسپ ہے۔

# تمثیلی مشاعرہ

(مرتبۂ جناب پنڈت برجموہن دتاتریہ کیفی صاحب دھلوی، قیمت مجلد ایک روپیہ)

حضرت کیفی نے ایک خیالی مشاعرہ قائم کیا ھے اور یہ تمثیلی مشاعرہ گورنمنٹ کالج لائل‌پور میں منعقد ھوا۔ اس میں سودا، میر درد، میر تقی، جرات، مصحفی، انشا، آتش، نسیم، ناسخ، ذوق، مومن، غالب شریک تھے۔ بظاھر یہ محال معلوم ھوتا ھے کہ سودا، درد اور میر تقی کے مشاعرے میں ذوق اور غالب شریک ھوں۔ لیکن کیفی صاحب انھیں عالم بالا سے کھینچ لائے ھیں۔ تعجب ھے کہ یہ بزرگ ان کے کہنے سے کیسے رضامند ھوگئے۔ تمثیل میں ان بزرگوں کے لباس اور وضع قطع کا پورا خیال رکھا گیا تھا۔ ھر شاعر اپنی اپنی غزل پڑھتا ھے لیکن اس میں بڑا کمال مصنف نے یہ کیا ھے کہ اشعار پر جو داد دی گئی ھے اس سے ھر استاد کا رنگ طبیعت نمایاں ھوتا ھے۔ کہیں کہیں کسی استاد نے اصلاح بھی دی ھے، پھر اس اصلاح پر جو تنقید کی گئی ھے وہ بہت ھی پُر لطف ھے اور اس تنقید کے ادبی نکات نے اس لطف کو اور بڑھا دیا ھے۔ انتخاب کلام بھی بہت اچھا کیا ھے۔ جو اصحاب ذوق ادب رکھتے ھیں ان کے پڑھنے کے قابل ھے۔

# کلیات بحری

(مرتبہ ڈاکٹر محمد حفیظ سید ایم-اے، پی‌ایچ۔ ڈی، ڈی لٹ۔
الہ‌آباد یونیورسٹی۔ قیمت تین روپے)

بحری بارھویں صدی کے دکنی شاعر ھیں۔ یہ اورنگ زیب کا عہد تھا۔ یہ کوگی کے رھنے والے تھے جو اس وقت سرکار نظام کے علاقہ میں ھے۔ ان کا شمار اس زمانے کا صوفیا میں ھے اور کوگی میں اب تک ان کا عرس ھوتا ھے۔

بحری کا کلام اب تک بالکل نایاب تھا۔ ڈاکٹر سید محمد حفیظ صاحب نے اب بڑی محنت اور کاوش سے مرتب۔ کرکے طبع کرایا ھے۔ دیوان مختصر ھے یعنے

اس میں کل ایک سو تیرہ غزلیں ھیں۔ ان کے علاوہ چند چھوٹی چھوٹی مثنویاں اور نظمیں اور ایک بنگ نامہ ھے۔ ابتداً میں قابل مرتب نے ۱۲۱ صفحے کا دیباچہ لکھا ھے جس میں بہت سی، غیر ضروری بحثیں آگئی ھیں اور پھر ان کو بھی ضرورت سے زیادہ طول دیا ھے مثلاً بحری کے ھم عصر شعرا کے حالات اور ان کے کلام کے انتخاب کی مطلق ضرورت نہ تھی کیونکہ اس پر مستقل کتابیں موجود ھیں اور یہ حالات بھی وھیں سے نقل کیے گئے ھیں۔ دیباچے کے باب پنجم میں کلام بحری کی چند خطی اور لسانی خصوصیات کا ذکر کیا ھے۔ یہ خصوصیات بحری ھی سے مخصوص نہیں ھیں بلکہ تمام دکنی شعرا کے کلام میں پائی جاتی ھیں یا مثلاً کتاب من لگن کے تمام عنوانات کی تصریح اور پھر ان کے مضامین کی تفصیل میں تقریباً تیس صفحے رنگ ڈالے ھیں جس کی اس موقع پر مطلق ضرورت نہ تھی۔

دیباچے کے باب دوم میں شعرا کے تذکروں کا ذکر کرتے ھوے یہ لکھا ھے کہ نکات الشعرا کو تو انجمن ترقی اردو نے شایع کیا ھے لیکن فتح علی گردیزی اب تک طبع نہیں ھوا۔ یہ صحیح نہیں ھے تذکرہ گردیزی کو طبع ھوے تقریباً چھے سال ھوتے ھیں اور یہ بھی انجمن ھی نے شایع کیا تھا۔ اس کے علاوہ جن تذکروں کا ذکر کیا گیا ھے وہ بھی انجمن شایع کرچکی ھے۔ یعنے مخزن نکات، چمنستان شعرا، گلزار ابراھیم وغیرہ۔

بحری کی اصلی کتاب جو بہت زیادہ مقبول ھوئی اور جو بارھا چھپ چکی ھے (اور بعض اڈیشن فرھنگ کے ساتھ چھپے ھیں) وہ من لگن ھے۔ ان کی غزلیات کو یہ قبولیت حاصل نہیں ھوئی اور حقیقت یہ ھے کہ من لگن کے مقابلے میں ان کا دیوان بہت پست ھے۔ غزلیات میں انھوں نے حد سے زیادہ لفظی رعایت، تجنیس اور ایہام وغیرہ کا خیال رکھا ھے اور اس لیے یہ کلام تصنع اور تکلف سے بھرا ھوا ھے اور یہی وجہ اس کے مقبول نہ ھونے کی ھے۔

فاضل مرتب نے دیوان کے صحیح پڑھنے اور مرتب کرنے میں بہت محنت کی ھے۔ جو جو اشعار مشکل ھیں (اور ایسے بہت ھیں) ان کے معنی حاشیہ میں لکھ

دیے ہیں اور کتاب کے آخر میں الفاظ کے معانی کی ایک فرہنگ بھی شامل کردی ہے لیکن باوجود اس کے اکثر اشعار کے صحیح پڑھنے اور معانی و مطلب بیان کرنے میں غلطیاں ہوگئی ہیں۔ سر سری طور پر مطالعہ کرنے میں جو غلطیاں نظر آئیں وہ بھی کچھ کم نہیں۔ ان میں سے چند کا ذکر یہاں کیا جاتا ہے۔ پہلی ہی غزل میں دوسرا شعر ہے (صفحہ ۱۲۳)

جیو کوں ماٹی میں سٹ اس من کون نیچایا سو تونچہ
آد مورت پرورش پانے کوں من معدن ہوا

پہلے مصرع میں لفظ "نیچایا" صحیح نہیں ہے بلکہ "نپچایا" ہے جس کے معنے کے خلق کرنے یا پیدا کرنے کے ہیں۔ یہ جو کتاب میں معنے بیان کیے گئے ہیں کہ "روح کو مٹی میں پھینک کر اسے نیچے لایا" مہمل ہیں۔ "نپچایا" کے معنے بالکل صاف اور صحیح ہوجاتے ہیں، یعنے مٹی سے پیدا کیا۔ کاتب نے یا پڑھنے والے نے اسے غلطی سے "نیچایا" سمجھا۔ نپچانا قدیم دکنی اردو میں عام لفظ ہے۔

راس بن آیا تو مل بیٹھے ہس پوچھیں کے سو کیا
یاں کے بھٹ شکر کوں سٹ گڑ مانگتے ہیں فال کیا (۱۳۱)

دوسرے مصرع کے معنے یہ لکھے ہیں۔ "یہاں کے بھٹ برہمن (جوتشی) فال نکالتے وقت شکر کی جگہ گڑ مانگتے ہیں"۔ یہ کیا بات ہوئی؟ اس غزل میں ایک دوسرا شعر ہے۔

جیولے گُڑ دے کہے تو لب شکر یوں بولتے
نسٹ کر کیوں دیوں میں یو مال ہے بقال کیا

قابل مرتب کی تشریح کے مطابق پہلے مصرع کے معنے یہ ہوں گے کہ "دل لے کر گُڑ دے" جو بالکل مہمل ہوں گے۔ بات یہ ہے کہ قدیم دکنی اردو میں گڑ دینا کے معنے بوسہ دینے کے ہیں۔ اور اس سے معنے ٹھیک ہوجاتے ہیں۔ بحری کو رعایت لفظی اور ایہام کا خبط ہے، اس لیے وہ گڑ، لب شکر، بقال، مال وغیرہ کے لفظ لایا ہے۔ ورنہ دل لے کے گُڑ دینا مضحکہ خیز بات ہوگی۔

مُنھ کے من کی رسختی کا جو مضمون بولنے منگتا (۱۳۲)

' بولنے منگتا ' کے معنے 'کوئی مجھ سے پوچھنا' لکھے ہیں۔ یہ صحیح نہیں ہیں۔ بلکہ مطلب یہ ہے کہ اس کے دل کی سختی کا جو مضمون میں بولنا چاہتا۔ منگنا کے معنے چاہنا کے ہیں۔ انگریز اب تک یوں ہی بولتا ہے۔ 'ویل تم کیا منگتا ہے'

کیا نا جان کر تارا نین کوں
تو کھینچے منج پہ سوکے کا کٹارا

دوسرے مصرع کے معنے حاشیہ میں لکھے ہیں 'تو نے مجھے زہرہ (سوک) کے کٹارا کھینچ مارا' زہرہ کا اس شعر سے کوئی تعلق نہیں۔ 'سوکا' دکن میں ایک قسم کا سنگار ہوتا تھا۔ وہ سرمے کا ایک خط ہوتا تھا جو آنکھ سے زلف تک کھینچ دیا جاتا تھا۔ یہاں یہ اسی خط سے مراد ہے اور اسے کٹار سے تشبیہ دی ہے۔

نفس جنون غرّا ہے عزت دےنکو، رکھ سر پہ لات
لات بھی لائق نہیں ہے بن مُکھی ہور لات کچھ

پہلے مصرع میں ' عزا ' کو غلطی سے غرّا پڑھ لیا گیا ہے اور اس کے معنے غرور کیے ہیں۔ یہ صحیح نہیں ہے۔ بحری کو جیسا کہ میں پہلے لکھ چکا ہوں، رعایت لفظی اور ایہام کا خاص شوق ہے۔ اسی لیے وہ اس شعر میں لات اور عزا دونوں لایا ہے۔

تجھ کچھ کی صفت میں سکی بھی کچھ تو کہوں کیا
نارنگ تے کھٹ ہے نپٹ انار تے نازک

یہ شعر سینے یعنی پستان کی تعریف میں ہے۔ 'نارنگ تے کھٹ' کے جو یہ معنے لکھے گئے ہیں کہ 'وہ نارنگی سے کم ہے'۔ صحیح نہیں۔ کھٹ کے معنے دکنی میں پکے مضبوط اور سخت کے ہیں۔ اب معنے صاف ہوجاتے ہیں یعنے نارنگی سے سخت اور انار سے نازک۔

اس مان آسمان دیا جن جو نیں کیا
ہر رنج کو سرِاپ، ہر آرام کو سلام

اس شعر میں «اس مان» کے معنے «اُس طرح» لکھے ہیں۔ اس لیے شعر کا مطلب بالکل خبط ہوجاتا ہے بلکہ کچھ معنے ہی نہیں بنتے۔ یہاں مان کے معنے عزت و وقار کے ہیں۔

ہزار رنگ و لیکن او یک ہے درویشی
جو فرق ہے تو یہی ہر یکس کے باناں میں

دوسرے شعر کا مطلب یوں بیان کیا گیا ہے «اگر کوئی فرق ہے بھی تو ہر شخص کی باتوں (باتاں) میں ہوتا ہے اور بس»۔ اول تو یہ لفظ باتاں نہیں بلکہ باناں ہے جیسا کہ متن لکھا ہے اور یہ بانا کی جمع ہے جس کے معنے واضع کے ہیں۔

پر کٹ بُرا مانے کپٹ بل گے سو کو وہ کون تھے

اس مصرع کے معنے یہ لکھے ہیں «وہ اسے برملا سُن کر برا مان گئے اور چال باز (کپٹ) جو جل بھن گئے۔ یہ بتا وہ کون تھے»۔ اول تو «کپٹ» کے معنے چال باز نہیں۔ «کپٹ» اسم ہے صفت نہیں۔ دوسرے قرینہ اور بحری کا انداز بیان اس کے خلاف ہے۔ یہ لفظ کپٹ نہیں بلکہ کپت ہے جس کے معنے پوشیدہ کے ہیں۔ مطلب یہ ہے کہ بظاہر تو برا مان گئے لیکن باطن میں جل بھن گئے۔

فقیر او جو طمع طوق ہے سو کاڑ سٹے
اپس گلے سوں نہ کنتھا گلے میں پھاڑ سٹے

اس کے معنے یہ لکھے ہیں «فقیر وہ ہے جو اپنے گلے میں سے حرص و طمع کا طوق نکال کے پھینک دے اور اپنے گلے کے ڈورے (کنتھا) کو گلے ہی میں پھاڑ کے پھینک دے»

قابل مرتب نے دوسرے مصرع میں حرف نفی «نہ» کا خیال نہیں کیا جس سے معنے الٹے ہوگئے۔ مطلب یہ ہے کہ فقیر وہ ہیں جو اپنے گلے سے طمع کا طوق نکال پھینکے نہ وہ جو گلے میں کا کنٹھا توڑ کے پھینک دے۔

ایک پل منے پُھٹ مغز ہوا داتا دان
یک ہات جو اس جسد کے سر پر چھوڑے

یہ مسلسل غزل کا شعر ہے اور اس میں ایک بزرگ سید محمدوارث کی وفات کا ذکر ہے۔ فاضل مرتب نے اس کے یہ معنے لکھے ہیں "جب آں جناب نے کوڑ مغز سر پر ہاتھ رکھ دیا تو وہ بھی دانا ہوگیا"۔ یہ بالکل مہمل ہے۔ اس کے ساتھ کا دوسرا شعر جو قطعہ بند ہے یہ ہے۔

یعنی لے اپس جزو کے تیں کل میں ڈبایے
اپنا لے او بڑ بڑا سمد میں پھوڑے

اس شعر میں پہلے شعر کی تصریح کی ہے۔ اب ان معنوں کو جو بیان کیے گئے ہیں اس سے ملائیے تو کوئی مطلب نہیں نکلتا۔ اصل یہ ہے کہ "دانا دان" کے معنے سمجھنے میں غلطی ہوئی۔ اس کے معنے دانا کے نہیں بلکہ دانہ دانہ ہوجانے کے ہیں۔ مطلب یہ ہے کہ انھوں نے جو ہاتھ جسم پر ڈالا تو مغز پھوٹ کر دانہ دانہ (ریزہ ریزہ) ہوگیا۔ یعنے اپنے جز کو کل میں ملادیا اور اپنے بلبلے کو سمندر میں جا پھوڑا۔

چولے کوں خرامات کے چیکڑ میں چتر کر (۲۲۷)

مرتب صاحب نے چولے کے معنے چولھے لکھے ہیں۔ میری رائے میں یہ صحیح نہیں۔ "چولے" کے معنے لباس کے ہیں۔ ورنہ چولھے کو میکدہ کی شراب میں رنگنے سے کیا مطلب؟۔ اسی سے چولا بدلنا اردو کا محاورہ ہے۔

پانی نیر نین کا ہور قوت دم ہوا (۲۳۱)

اس کے معنے یہ بیان کیے گئے ہیں "بجائے پانی کے آنکھ کا پانی (نیر) دم کی غذا بن گیا ہے۔

میری رائے میں یہ معنی صحیح نہیں ہیں۔ اس کا پہلا مصرع یہ ہے:۔

"بن دوکھ ہر بشر کوں نہ پانی نہ کھان ہے"

اس میں پانی اور غذا دونوں کا ذکر ہے اور ان دونوں کی تصریح شاعر نے دوسرے مصرع میں کی ہے۔ یعنے پانی تو آنکھ کا نیر یعنے آنسو ہے اور غذا خون ہے۔ مطلب یہ ہے کہ ہر بشر کے لیے پانی اور غذا بغیر دکھ کے نہیں ہے۔ پانی تو آنسو ہے اور خون غذا ہے۔

بعض جگہ جہاں مطلب سمجھ میں نہیں آیا تو قابل مرتب نے صاف لکھ دیا ہے کہ سمجھ میں نہیں آیا۔ ایسے مقامات میں سے صرف ایک کا ذکر کرتا ہوں جو بہت دلچسپ ہے۔ بحری نے ایک پھل کی چیستان لکھی ہے' اس پھل کے تمام صفات اور اتے پتے تفصیل سے لکھے ہیں لیکن نام نہیں بتایا۔ نام کو دو شعر میں ایک معمے کی صورت میں لکھا ہے۔ وہ شعر یہ ہیں:-

اگر پوچھے جو اس پھل کا ہے کیا نانْوں
نہ مرغا بل کچیک لکڑی میں ہے چھانْوں
پڑے گا پیشؔ کی جاگے زبر توں
تو پاگا نانْوں اس کا سربسر توں

مرتب ڈاکٹر صاحب نے حاشیہ میں لکھا ہے "کہ ان دونوں شعروں میں نام کا کچھ حل بتایا ہے مگر پہلے شعر کا دوسرا مصرع ہی حل ہونا مشکل معلوم ہوتا ہے"۔

اس میں کچھ مشکل نہیں صرف ذرا غور کرنے کی بات ہے۔ اس مصرع میں لفظ "لکڑی" نہیں بلکہ "ککڑی" ہے یا تو کاتب کی غلطی ہے یا پڑھنے میں سہو ہوا ہے۔ اب حل دیکھیے۔ وہ کہتا ہے کہ لفظ کو بجائے کاف کے پیش کے کاف کے زبر سے پڑھیے تو وہ ککڑی ہوا اور یہی وہ پھل ہے جس کی اس نے چیستاں لکھی ہے۔ لیکن سوال یہ ہوگا کہ اس مصرع میں یہ "مرغا" کیسا۔ یہ بحری کا وہی خبط ہے جو دیوان میں شروع سے آخر تک پایا جاتا ہے اور کوئی شعر لفظی رعایت اور ایہام سے خالی نہیں۔ ککڑی (بضم کاف) کے معنے مرغی ہوتے ہیں۔ کہتا یہ ہے اگر تم اس پھل کا نام پوچھنا چاہتے ہو تو وہ مرغا نہیں بلکہ کسی قدر ککڑی یعنے مرغی کی چھانْوں میں ہے۔ اب وہ چھانْوں کیا ہے۔ وہ چھانْوں کاف کا پیش ہے۔ اگر پیش کو زبر سے بدل دو تو ککڑی (بفتح کاف) اس پھل کا نام ہے۔

یہ چند شعر وہ ہیں جو سرسری مطالعہ میں میری نظر پڑ گئے۔ ورنہ ابھی بہت سے ایسے شعر ہوں گے جن کی صحت اور تشریح کی ضرورت ہے یا جو صحیح نہیں پڑھے گئے ہیں۔ اس کے لیے فرصت درکار ہے جو افسوس ہے کہ اس وقت مجھے حاصل نہیں۔

باوجود اس کے ہم ڈاکٹر صاحب کے بہت شکر گزار ھیں کہ انھوں نے ایک ایسے کلام کو جو اب تک ناپید تھا بڑی جستجو سے مہیا کرکے شایع کردیا اور پرانی دکنی زبان کے شایقین کے لیے بہت اچھا سامان فراہم کردیا۔ (ا)

—o—

# تاریخ و سیر

## اتا ترک

شایع کردۂ کتب خانۂ علم و ادب، دھلی

اس کتاب میں محمد مرزا صاحب دھلوی نے اتا ترک غازی مصطفیٰ کمال کے حالات زندگی بڑی محنت اور غایر مطالعہ کے بعد لکھے ھیں اور یہ غازی اعظم کی تمام و کمال سوانح عمری ھے اور اس کی زندگی کے ھر پہلو اور اس کے ھر کارنامے سے بحث کی ھے۔ آخری باب میں اتا ترک کی سیرت کی بہت ھی اچھی تصویر کھینچی ھے۔ اردو میں اس موضوع پر کئی کتابیں لکھی گئی ھیں لیکن ایسی جامع کتاب اب تک ہماری زبان میں نہیں لکھی گئی تھی۔ حجم تقریبا تین سو صفحے ھے۔ قیمت مجلد دو روپے۔

(ا)

—o—

# متفرقات

## مصنفین اردو کی تصویروں کا البم

(مرتبۂ سید زوارحسین صاحب۔ حالی پبلشنگ ھاوس «کتاب گھر» دھلی قیمت پانچ روپے)

حالی پبلشنگ ھاوس بہت اچھا کام کررھا ھے اور اس نے بعض بہت اچھی اچھی کتابیں شایع کی ھیں۔ یہ البم بھی اسی نے شایع کیا ھے۔ اس البم میں اردو کے چوٹی

کے ادیبوں، مفسرین، ناقدین، مترجمین، ناول نگاروں، افسانہ نویسوں، شعرائے متقدمین، شعرائے متوسطین، شعرائے متاخرین، شعرائے جدید، مزاحیہ نگاروں، مورخین، سوانح نگاروں، فلسفیوں، سیاست دانوں، طبیبوں، معاشئین کی نہایت عمدہ اور نفیس عکسی تصویریں ھیں۔ ایک دو تصویروں کے متعلق مجھے شبہ ھے۔ میرتقی میر اور مصحفی اور میردرد کی تصویریں نہ معلوم اصلی ھیں یا محض قیاس سے بنالی گئی ھیں۔ یہ البم ھر کتب خانے میں اور صاحب ذوق کے پاس رھنے کے قابل ھے۔ جن صاحبوں کو ان مصنفین کے حالات، ان کی تصانیف اور ان کے کلام کی تنقید دیکھنے کا شوق ھو وہ "مصنفین اردو" نامی فہرست حالی پبلشنگ ھاوس، کتاب گھر، دھلی سے منگا کر اپنا شوق پورا کریں۔ یہ فہرست ۲۳۲ صفحے کی ھے۔ با تصویر فہرست دو آنے میں ملتی ھے اور بلا تصویر مفت۔ یہ فہرست بھی رکھنے کے قابل ھے اور مصنفین کے حالات اور کلام کی تنقید بڑی خوبی اور سلیقے سے لکھی ھے۔　　(ا)

-o—

# اُردُو کے جدید رسالے

## ھمالیہ۔

یہ رسالہ ماھانہ ھے اور بمبئی سے نکلنا شروع ھوا ھے۔ اس کے اڈیٹر منال قریشی، رشید طلعت دھلوی اور ٹھاکر سورج پال ھیں۔ مضامین مختلف نوعیت کے ھیں۔ مثلاً طبی، ادبی، فلمی وغیرہ۔ ان کے علاوہ اور بہت سی کارآمد باتیں درج رھتی ھیں۔ سالانہ ایک روپیہ ھے۔ ایک روپے میں یہ رسالہ بہت سستا ھے۔ رسالہ دلچسپ اور　　ھے۔

# خاص نمبر

## رسالہ ہمدرد صحت دہلی

(ضبط تولید و اصلاح نسل نمبر۔ مرتبہ حکیم حاجی عبدالحمید صاحب دہلوی۔
مقام اشاعت ہمدرد منزل، دہلی۔ قیمت بارہ آنے)۔

رسالہ کیا ہے تین سو صفحات کے قریب حجم کی ایک کتاب ہے جس میں ضبط تولید کے مسئلہ پر ہر پہلو سے بحث کی گئی ہے۔ عامی، مذہبی، سماجی، عملی اور ادبی ہر تنقیح اس میں آ گئی۔ حتیٰ کہ فاضل مرتب کو اطبّا کے مجرب نسخے بھی نہیں بھولے۔ پیپائرس اور قدیم مصر و بابل سے لے کر آج کل کے اہل دنیا کی رائے اور خیالات بھی اس نمبر میں موجود ہیں۔ ناتجربہ کاری سے ضبط تولید کا عمل جو مضرتیں پیدا کرتا ہے ان کا ذکر بھی وضاحت سے کیا گیا ہے۔ فنی اور سائنس کے پہلو سے اگر یہ نمبر معلومات اور مجربات کا ایک بیش بہا خزانہ ہے تو صحافت اور طباعت کا بھی بےنظیر نمونہ ہے۔ اکثر نقشے اور تصویریں بھی موقع بہ موقع دی ہیں جن سے اس دقیق مسئلہ کی دلچسپی بڑھ گئی ہے۔ معاشی مسائل پر بھی جو آبادی کی کمی بیشی سے تعلق رکھتے ہیں کافی روشنی ڈالی گئی ہے۔ مختصر یہ کہ اس مسئلے پر ہر قسم کا مسالہ اتنا فراہم اور مرتب کردیا ہے کہ اسے پڑھ کر بہت سی متعلقہ کتابوں کا مطالعہ غیر ضروری ہوجاتا ہے۔ ابواب کی تقسیم اور مندرجات کی ترتیب میں نہایت دقت نظر سے کام لیا گیا ہے۔ یوں تو ہمدرد صحت کا ہر نمبر اپنی جگہ دلچسپ اور مفید معلومات کا حامل ہوا کرتا ہے مگر یہ خاص نمبر اردو صحافت اور ادارت کی انفس مذاقی کا ایک بلند معیار قایم کرتا ہے۔ اس کے باوجود قیمت کچھ بھی نہیں۔

(ک)

# سائنس

## انجمن ترقیء اردو (ھند) کا سہ ماھی رسالہ

(جنوری، اپریل، جولائی اور اکتوبر میں شائع ھوتا ھے)

جس کا مقصد یہ ھے کہ سائنس کے مسائل اور خیالات کو اردو دانوں میں مقبول کیا جائے، دنیا میں سائنس کے متعلق جو نئی بحثیں یا ایجادیں اور اختراعیں ھو رھی ھیں یا جو جدید انکشاف وقتاً فوقتاً ھوں گے، ان کو کسی قدر تفصیل کے ساتھ بیان کیا جائے۔ ان تمام مسائل کو حتی الامکان صاف اور سلیس زبان میں بیان کرنے کی کوشش کی جاتی ھے۔ اس سے اردو زبان کی ترقی اور اھل وطن کے خیالات میں روشنی اور وسعت پیدا کرنا مقصود ھے۔

رسالے میں متعدد بلاک بھی شایع ھوتے ھیں۔

سالانہ چندہ مع محصول ڈاک چھے روپے ھے۔ نمونے کی قیمت ایک روپیہ آٹھ آنے۔ طلبا کے ساتھ یہ رعایت کی جاتی ھے کہ یہ رسالہ بہ تصدیق پرنسپل صاحب یا ھیڈ ماسٹر صاحب انھیں چار روپے آٹھ آنے سالانہ چندے میں دیا جاتا ھے۔

امید ھے کہ اردو زبان کے بھی خواہ اور علم کے شائق اس کی سرپرستی فرمائیں گے۔

انجمن ترقئی اردو (ھند) دہلی

Vol. 19. JULY, 1939. No. 75.

# The Urdu

## The Quarterly Journal

OF

## The Anjuman-e-Taraqqi-e-Urdu (India)

*Edited by*

ABDUL HAQ

*Published by*

The Anjuman-e-Taraqqi-e-Urdu (India)

Delhi.

# اُردُو

انجمنِ ترقیِٔ اُردُو (ہند) کا سہ ماہی رِسالہ

ایڈیٹر:— عبدُالحق

شائع کردہ
انجمنِ ترقیِ اُردُو (ہند) دہلی

# اُردُو

۱ - یہ انجمن ترقی اردو کا سہ ماہی رسالہ جنوری، اپریل، جولائی اور اکتوبر میں شایع ہوا کرتا ہے -

۲ - یہ خالص ادبی رسالہ ہے جس میں زبان اور ادب کے مختلف شعبوں اور پہلوؤں پر بحث ہوتی ہے - حجم کم از کم ڈیڑھ سو صفحے ہوتا ہے اور اکثر زیادہ -

۳ - قیمت سالانہ محصول ڈاک وغیرہ ملا کر سات روپیے - نمونے کی قیمت ایک روپیہ بارہ آنے -

مضامین وغیرہ کے متعلق ڈاکٹر مولوی عبدالحق صاحب آنریری سکریٹری انجمن ترقیٔ اردو (ہند)، ۱، دریاگنج، دہلی سے خط و کتابت کرنی چاہیے اور رسالے کی خریداری اور دیگر انتظامی امور کے متعلق منیجر انجمن ترقی اردو (ہند) دہلی کو لکھنا چاہیے -

المشتہر انجمن ترقی اردو (ہند) دہلی

## نرخ نامۂ اجرت اشتہارات «اردو» و «سائنس»

| کالم | ایک بار کے لیے | چار بار کے لیے |
|---|---|---|
| دو کالم یعنے پورا ایک صفحہ | ۸ روپیے | ۳۰ روپیے |
| ایک کالم ( آدھا صفحہ ) | ۴ روپیے | ۱۵ روپیے |
| نصف کالم ( چوتھائی صفحہ ) | ۲ روپیے ۴ آنے | ۸ روپیے |

جو اشتہار چار بار سے کم چھپوائے جائیں گے ان کی اجرت کا ہر حال میں پیشگی وصول ہونا ضروری ہے البتہ جو اشتہار چار یا چار سے زیادہ بار چھپوایا جائےگا اس کے لیے یہ رعایت ہوگی کہ مشتہر نصف اجرت پیشگی بھیج سکتا ہے اور نصف چاروں اشتہار چھپ جانے کے بعد - منیجر کو یہ حق حاصل ہوگا کہ سبب بتائے بغیر کسی اشتہار کو شریک اشاعت نہ کرے یا اگر کوئی اشتہار چھپ رہا ہو تو اس کی اشاعت کو ملتوی یا بند کردے -

المشتہر منیجر انجمن ترقیٔ اردو (ہند) دہلی

# اُرْدُوْ

| نمبر ۲ | اپریل سنہ ۱۹۳۹ء | جلد ۱۹ |
| --- | --- | --- |

انجمن ترقیٔ اردو (ہند)

کا

سہ ماہی رسالہ

مقام اشاعت :- دہلی

# اُردُو

## اپریل سنہ ۱۹۳۹ ع

## فہرستِ مضامین

یہ لفظ سمجھ لیا جاتا ہے۔ اس لیے ایسے ہندستانی لفظوں کو انٹرپراونشل کہتے ہیں۔

اس سلسلے میں ایک اور چیز سامنے آرہی ہے۔ یعنی بہت سے ایسے لفظ ہیں جو مختلف صوبوں میں ایک ہی طرح بولے اور لکھے جاتے ہیں گویا انٹرپراونشل ہیں۔ لیکن ہرجگہ ان کا مفہوم الگ الگ ہے۔ مثلاً بنارسی ہندی میں دھنباد کے معنی ہیں شکریہ اور مرہٹی میں مبارکباد کے لیے یہ لفظ رائج ہے۔ اسی طرح ہندستانی میں پنچایت کے معنی ہیں مجلس مشورہ، لیکن مرہٹی میں جھگڑے کو کہتے ہیں۔ گجراتی میں راجی نامہ (راضی نامہ) استعفیٰ کے معنوں میں استعمال ہوتا ہے اور دکھل (دخل بمعنی قبضہ) کو مداخلت بیجا کے لیے بولتے ہیں۔ بہاری میں سوبھاگ سوھاگ کو کہتے ہیں لیکن اسی لفظ کے معنی ناگپور میں محنت کے لیے جاتے ہیں۔ اس اختلاف مفہوم کو صرف اس طرح ختم کیا جاسکتا ہے کہ کسی لفظ کے جو معنی ہندستانی زبان میں مقرر ہوگئے ہیں وہی معیاری معنی ہوں‌گے اور باقی معنی غیر فصیح قرار دیے جائیں گے۔

بہر حال اس قسم کے جتنے لفظ ہندستانی زبان میں موجود ہوں وہ سب انٹرپراونشل سمجھے جائیں گے اور مختلف زبانیں بولنے والوں کا فرض ہوگا کہ ان لفظوں کو ہندستانی مفہوم میں اپنے یہاں رائج کریں تاکہ ہندستانی زبان صحیح معنوں میں ملک کی عام زبان کہی جاسکے۔

معمولی ہندستانی میں جو محاورے رائج ہیں وہ ایسے ہیں کہ ہندستان کی دوسری زبانوں میں آسانی سے ترجمہ ہوسکتے ہیں اور جو شخص صرف بنیادی لفظوں کے معنے ہی جانتا ہو وہ بھی انھیں سمجھ لےگا لیکن خود تصنیف نہیں کرسکتا۔ ابتدا میں ایک ہزار کے قریب قریب محاوروں کی فہرست بنادی جائے گی جن میں سے چار پانسو محاورے تو دیکھتے ہی سمجھ میں آجائیں گے اور باقی بھی ایسے ہوں‌گے جو استعمال اور بات چیت کرنے کی مشق کے بعد خود بخود زبان پر چڑھ جائیں‌گے اور اکثر تو ایسے ہوں‌گے جو سیاق بیان ہی سے سمجھ لیے جائیں‌گے۔ مثلاً لفظ (بننا) کے ایک تو معمولی معنی ہیں جو بنیادی ہندستانی میں استعمال

ہوں گے ۔ لیکن محاورے کے طور پر دوسرے لفظوں کے ملانے سے کئی ایسے پیچیدہ معنی پیدا ہوسکتے ہیں جو صرف معمولی سادہ معنی پر دلالت نہیں کرتے ۔ جیسے :۔

(۱) اتنا کیوں بنتے ہو؟ (۲) تم لاکھ جھگڑو لیکن کچھ بنا نہیں سکتے ۔
(۳) اتنا نہ بناؤ کہ رونے لگے ۔ (۴) کیا بنے بات جہاں بات بنائے نہ بنے ؟
(۵) کبھی بن سنور کے جو آگئے تو بہار حسن دکھا گئے!
(٦) ان بن ہو جانا ۔ (۷) دونوں میں خوب بنتی ہے ۔
(۸) بنی کے سب ساتھی ہیں ۔ (۹) تا بنے اور بنی میں رہے اخلاص بہم...
(۱۰) بناوٹی غصہ کرتا ہے (۱۱) بناوٹ کی خرابی ہے ۔
(۱۲) بنا بنایا کھیل بگڑ گیا ۔ (۱۳) بن کے بیٹھنا ۔
(۱۴) بنانا بگاڑنا خدا کے ہاتھ ہے وغیرہ ۔

# اختصار سے طوالت کی طرف

بنیادی زبان میں صرف چند سو لفظوں سے کام لینا ہوگا ۔ اس کا لازمی نتیجہ یہ ہوگا کہ ہمیں ان ہی لفظوں کے بہت سے ایسے مرکبات بنانے ہوں گے جو معمولی بنیادی میں مختصر طور پر صرف ایک ہی لفظ سے ادا ہوسکتے ہیں ۔ یا یہ کرنا ہوگا کہ اپنے مفہوم کو گھما پھرا کر بیان کریں تا کہ کسی نہ کسی طرح مقررہ لفظوں کی فہرست سے ہم باہر نہ جاسکیں ۔ اس کا یہ مطلب ہوا کہ ہمارا کام بالکل اس استاد کا سا ہو جائےگا جو کسی شاعر یا ادیب و فلسفی کے مشکل مفہوم کو ابتدائی درجے کے بچوں کو سمجھانا چاہتا ہے اور ایسی آسان اور عام فہم زبان میں سمجھانا چاہتا ہے جو ان بچوں کی استعداد سے باہر نہ ہو ۔ گویا مختصر معانی کو طول دینا اور آسان کرنا بنیادی ہندستانی کا کام ہے ۔

مختصر لفظوں کو طویل اور آسان بنانے کے کئی طریقے ہیں ۔ ایک تو یہ ہے کہ عام معنی کو خاص یا خاص معنی کو عام بنادیا جائے ۔ دوسرا طریقہ یہ ہے کہ ایک ہی کلمہ کو مختلف معنوں میں استعمال کریں ۔

عام معنی کو مخصوص معنوں میں اس طرح استعمال کیا جاتا ہے کہ کسی کلمہ کو کل کی بجائے جُز کے لیے یا جماعت کی جگہ فرد کے لیے استعمال کریں ۔ مثلاً « تختی » عام لکڑی کی تختی کو کہتے ہیں ۔ اس کے مخصوص معنی بچوں کے لکھنے کی تختی کے ہوجاتے ہیں ۔ اسی طرح « قاعدہ» عام لفظ ہے لیکن خاص معنوں میں اس سے بچوں کی وہ ابتدائی کتاب سمجھی جاتی ہے جس سے وہ ابجد سیکھتے ہیں ۔ اسی طریقہ پر خاص سے عام بھی بنا لیتے ہیں ۔ مثلاً کاغذ ایک خاص لفظ ہے ۔ لیکن کہیں اس کے معنی « خط » کے ہیں کہیں حکم کے اور کہیں اخبار کے ۔

ایک ہی کلمہ کو مختلف قسموں کے کلموں کے طور پر بھی استعمال کیا جاسکتا ہے اور اس طرح ایک کلمہ بہت سے معنوں کا اظہار کرکے اپنی وحدت کو کثرت یا اختصار کو طوالت سے بدل سکتا ہے ۔ مثلاً «حور» اسم ہے ؛ اسے صفت کے طور پر استعمال کریں تو اس کے معنی خوبصورت عورت کے ہوجاتے ہیں ۔ یا کھانا فعل ہے ؛ اسے اسم کے طور پر استعمال کریں تو کھلائی اور خوراک یا غذا کے معنی پیدا ہوجاتے ہیں ۔ «پر» ایک حرف ہے جو مگر یا لیکن کا ہم معنی ہے لیکن اسم بن جاتا ہے اور پر پروانہ یا پر پرندہ ہوسکتا ہے ۔ اس کے علاوہ «اوپر» کے معنوں میں بھی استعمال ہوتا ہے ۔

## بیسک انگلش یا بُنیادی انگریزی کے لفظ

اب بغیر کسی مزید تمہید کے ہمیں ان بنیادی لفظوں کی فہرست بنالینا چاہیے جن کی کم سے کم تعداد ہمارے روز مرہ کے علمی اور تجارتی کاموں کو چلاسکے ۔ یہ کام ایک حد تک انگریزی میں ہوچکا ہے اور اس سے ہمیں کافی مدد مل سکتی ہے ۔

بے سک انگلش کی ایک فہرست سنہ ۱۹۲۸ ع میں چنی گئی تھی جو سنہ ۱۹۲۹ ع میں شائع کی گئی ۔ اس میں بہت سے لفظ بحث طلب تھے اور انگریزی کے زباندان مختلف پہلوؤں سے ان پر بحث و نقد کرتے رہے ۔ کوئی کہتا تھا کہ افعال کا ہونا ضروری ہے یعنی ہر مفہوم کے ادا کرنے کے لیے جو افعال و مصادر پیدا ہوگئے ہیں

| | | | |
|---|---|---|---|
| Daughter | بیٹی | Design | بناوٹ |
| Son | بیٹا | Big | بڑا |
| Married | بیاھا | Level / Equal | برابر |
| Brother | بھائی - برادر | Year | برس - سال |
| Steam | بھاپ | Brush | برش |
| Even | بھی - تک | Snow / Ice | برف |
| Sheep | بھیڑ | Growth | بڑھان - ترقی |
| Send | بھیجنا - روانہ کرنا | Increase / Development | بڑھاؤ - ترقی |
| Electric | بجلی (الکٹرک) | Button | بٹن |
| Cat | بلی | Bulb | بتی |
| Point | بندی (نقطہ) | Business | بیوپار |
| Bed | بستر | Statement | بیان |
| Drop | بوند | Middle | بیچ - (درمیان) |
| Bone | بونگ - ھڈی | Between | بیچ میں |
| Bottle | بوتل | Seed | بیج |
| Conscious | بوجھ - سمجھ - ھوش | Ill | بیمار |
| Old | بڈھا - پرانا | Berry | بیر |
| Base | بنیاد | Interest | بیاج |

## C. CH (چ - چھ)

| | | | |
|---|---|---|---|
| Spoon | چمچہ - کاسک (قاشق) | Desire / Impulse | چاھنا - خواھش |
| Wide | چوڑا | Silver | چاندی |
| Flat | چپٹا | Rice | چاول |
| (Spinning Wheel | (چرخہ) | Behaviour | چلن |
| Spring | چشمہ - کمانی | Start | چلنے کی جگہ |
| Jelly | چٹنی - جیلی | Bright | چمکیلا - چمک دار - روشن |

| | | | |
|---|---|---|---|
| Umbrella | چھتری | Thing | چیز |
| Sneeze | چھینک | Smooth | چکنا |
| Narrow | چھوٹا - (تنگ) | Stick | چپکنا - لکڑی |
| Touch | چھونا | (Sticky) | (لیسدار) |
| Because | چوں کہ | Ring | چھلا - حلقہ |
| Pipe | چلم - نل - پائپ | Print | چھاپ |

## D. DH (د - دھ)

| | | | |
|---|---|---|---|
| Late | دیر | Grain | دانہ (غلّہ - اناج) |
| Slope | ڈھال (اُترائی) | Argument | دلیل |
| Substance | دھات | Breath | دم (سانس) |
| Skeleton | ڈھانچہ (پنجر) | Stick | ڈنڈا - (لکڑی) |
| Loose | ڈھیلا | Brain | دماغ |
| Heart | دل (من) | Danger / Fear | ڈر - خطر |
| Day | دن - روز | Drawer | دراز |
| Island | دوآب (دویپ) جزیرہ | Degree | درجہ |
| Far / Away | دور (الگ) | Door | دروازہ (دوار) |
| | | Chemical | دوا |
| Friend | دوست | Ink | دوات (سیاھی - روشنائی) |
| Thin | دُبلا پتلا | See | دیکھنا |
| Pain | دُکھ درد | Give | دینا |

## E (ای)

| | | | |
|---|---|---|---|
| Belief | ایمان دھرم | Invention | ایجاد |
| Feeling | احساس | Brick | اینٹ |

وہ فطری ہیں اور انھیں زبان کا جُزوِ اعظم ہونا چاہیے۔ کوئی کہتا تھا کہ اسما زیادہ قدیم اور زیادہ ضروری ہیں۔ آخرکار یہ طے ہوا کہ اسما سے ہمارا بہت زیادہ اور مفید کام ہوسکتا ہے' ان کی تعداد چھے سو سے کم نہ ہو اور افعال و حروف کی تعداد اتنی ہو کہ جن کے بغیر چارہ نہیں۔ غرض کہ جب بنیادی انگریزی کے پندرہ فی‌صدی مشکوک الفاظ بھی نکال دیے گئے تو سنہ ۱۹۳۱ع میں موجودہ فہرست پر سب کا اتفاق ہوگیا اور یہ شایع کی گئی۔

ذیل میں بنیادی انگریزی کے آٹھ سو پچاس لفظ درج کیے جاتے ہیں' ان کا ہندستانی ترجمہ بھی دیا جاتا ہے۔ جو حضرات اس فہرست کو ناکافی سمجھتے ہوں یا ہندستانی زبان کے بنیادی لفظوں میں نہ شمار کرتے ہوں ان سے درخواست ہے کہ اپنے تجویز کردہ لفظوں کی فہرست بحث و نظر کے لیے ارسال فرمائیں تاکہ ایک آخری اور مختتم فہرست شایع ہوسکے۔

## A (آ . ء . ع)

| | |
|---|---|
| آدمی | Man |
| آئین (قانون) | Law |
| آگ | Fire |
| آگے | Forward |
| آہستہ | Slow |
| آج | To-day |
| آلہ | Apparatus |
| آلو | Potato |
| عام | General |
| آم | Mango |
| آنا | Come |
| آنکھ | Eye |
| آپ - خود | Self |
| آرام | Rest, Comfort |
| آسمان | Sky |
| آٹا - کھانا | Meal |
| آواز | Force, Sound |
| آزاد | Free |
| اب | Now |
| اب ہی (ابھی) (موجودہ) | Present |
| اچھا | Good, Well |
| اچانک - یکایک | Sudden |
| ادب - عزت کرنا | Respect |

| | |
|---|---|
| Engine | انجن |
| Thumb | انگوٹھا |
| And / More / Other | اور - زیادہ |
| Woman | عورت |
| Sense | عقل |
| Wise | عقل والا |
| Foolish | بے عقل |
| Request | عرضی |
| Effect | اثر |
| Normal | اصلی |
| Hospital | اسپتال |
| Such / So | ایسا |

| | |
|---|---|
| Muscle | عضلہ (اذلہ) |
| Regret | افسوس |
| If | اگر - جب |
| Strange | عجب |
| Last / End | انتہا (آخر - ختم) |
| Different | علیحدہ |
| Off / Away | الگ - جُدا |
| Separate | جُدا |
| Certainly | البتہ - ضرور |
| Peace | امن - شانتی |
| In | اندر |
| Dark | اندھیرا - کالا |
| Egg | انڈا |

## B (ب)

| | |
|---|---|
| Bad | بد - بُرا |
| Baby | بچّہ |
| Sister | بہن |
| Discussion | بحث |
| Frequent | بہت دفعہ - بار بار (اکثر) |
| Goat | بکرا |
| Box | بکس |
| Make | بنانا |
| Shut | بند |
| Harbour / Monkey | بندر |
| Gun | بندوق |

| | |
|---|---|
| Cloud | بادل |
| Garden | باغ |
| Hair | بال |
| Bucket | بالٹی |
| Father | باپ |
| Rest | باقی - آرام |
| Fact / Event | بات |
| Talk | بات چیت (گفتگو) |
| Left | بائیاں - اُلٹا |
| Market | بازار - مارکٹ |
| Body | بدن |

| | |
|---|---|
| Addition | جوڑنا ۔ جمع کرنا |
| Boot / Shoe | جوتا (بوٹ ۔ شو ۔ سلیپر) |
| Crime | جُرم |
| Bent | جُھکا ہوا ۔ ٹیڑھا |
| Sex | جنس |
| Who / Which | جو |
| Connection | جوڑ ۔ میل |

## K. KH. KH (ک ۔ کھ ۔ خ)

| | |
|---|---|
| Work / Use / Act / Business | کام ۔ کار |
| Industry | کاریگری |
| Factory | کارخانہ |
| Comb | کنگھی |
| Who | کون |
| Linen / Dress / Cloth | کپڑا |
| Do | کرنا |
| Bitter | کڑوا (زہر) |
| Attraction | کشش ۔ کھینچنا |
| That | کہ ۔ وہ |
| Insect / Worm | کیڑا |
| Ant | کیڑی (چیونٹی) |
| Kettle | کیتلی |
| Food / Meal | کھانا (خوراک) |
| Bad | خراب (بُرا) |
| Chalk | کھریا (چاک) |
| Store | کھتا |
| Cork | کاک |
| Prison | کال کوٹھری ۔ قید خانہ |
| Black | کالا ۔ سیاہ |
| Ear | کان |
| Bite / Cut | کاٹنا |
| Of | کا |
| When | کب (کس وقت) |
| Say | کہنا |
| How | کیسا ۔ کیسے (کس طرح) |
| Cough | کف ۔ کھانسی |
| Where | کہاں (کس جگہ) |
| Fiction / Story | کہانی ۔ قصہ |
| To-morrow / Yesterday | کل |
| Little / Some | کچھ ۔ ذرا ۔ تھوڑا (سا) |
| Spring | کمانی (سپرنگ) |
| Camera | کیمرا |
| Room | کمرہ (کوٹھری ۔ دالان) |
| Edge | کنارہ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| Any / Certain | کوئی | Curve | خم - گولائی |
| Committee | کمیٹی | Play / Amusement | کھیل تماشا |
| Angle | کونہ (زاویہ) | Farm | کھیت |
| Whip | کوڑا | Window | کھڑکی |
| Crush | کچلنا | Rough | کھردرا |
| Family | کنبہ - خاندان | Pleasure | خوشی |
| Dog | کتّا | Canvass | کنوس |
| Well | کنواں | Ray | کرن |
| What | کیا - جو | Book | کتاب |
| Why | کیوں | Library | کتاب خانہ |
| | | To | کو |

## L (ل)

| | | | |
|---|---|---|---|
| Girl | لڑکی | Red | لال - سُرخ |
| Hang | لٹکنا | Get | لانا |
| Paste | لئی | Lip | (لب) ھونٹ |
| Transport | لےجانا | Word | لفظ - بول |
| Take | لینا | Wave | لہر - موج |
| Writing | لکھنا | Stick / Wood | لکڑی (چھڑی) |
| List | لسٹ - فہرست | Long / Tall | لمبا (طویل) |
| Iron | لوھا | | |
| Elastic | لچک - لوچ | Flame | لو (لپٹ - شعلہ) |

## M (م)

| | | | |
|---|---|---|---|
| Money / Property | مال - (مال و زر) | Famale | مادہ (ناری) |
| Owner | مالک | Material / Matter | مادّہ - دھات |

## F (ف)

| | |
|---|---|
| فیصلہ | Decision |
| فن | Art |
| فوج | Army |
| فوجی | Military |
| فولاد | Steel |

## G. GH. GH. (گ۔ گھ۔ غ)

| | |
|---|---|
| گا | Will |
| گائے | Cow |
| گانا | Music / Song |
| گاؤں | Town |
| گاڑھا | Thick |
| گہرا | Deep |
| گدّا | Cushion |
| گلا | Throat |
| گندہ - میلا | Dirty |
| گانٹھ - گرہ | Knot |
| گرج | Thunder |
| گرمی | Summer / Heat |
| گروہ | Group |
| گیا - گزرا | Past / Went |
| گھاس | Grass |
| گھانگرا - لہنگا | Skirt |
| گھنٹہ | Bell |
| گھوڑا | Horse |
| گھر - مکان | House / Building / Place |
| گھڑی گھنٹہ | Watch / Hour |
| غریب | Poor |
| غلط | Wrong |
| گھڑیال - (کلاک) | Clock |
| غلطی | Mistake / Error |
| غصہ | Anger / Angry |

## H (ہ۔ ح)

| | |
|---|---|
| حال | Condition |
| ہے (ہونا) | Is |
| ہانکنا (چلانا) | Drive |
| ہاتھ | Hand |
| ہاضمہ | Digestion |
| ہل | Plough |

| | | | |
|---|---|---|---|
| Hammer | ھتوڑا | Light | ھلکا (روشنی) |
| Move | ھٹنا - حرکت کرنا | (Us) | ھم کو - (ھمیں) |
| Instrument | ھتیار - ( آله ) | Our | ھمارا |
| Account | حساب کتاب | Ever | ھمیشه - سدا |
| Become | ھوجانا | Attack | حمله |
| Be / Exist | ھونا | Laugh | ھنسی - (فارسی لاف) |
| Am | ھوں | Hook | ھنسیا (ھک) |
| Order / Authority | حکم | Green | ھرا - سبز |
| Were / Was | تھے - تھا | Every | ھرایک - ھرکوئی - ھر |
| Government | حکومت - گورنمنٹ | Move / Movement / Motion | حرکت (ھلنا) |

## I (ا)

| | | | |
|---|---|---|---|
| Suggestion | اشاره | Unit | اکائی |
| Advertisement | اشتہار | These | ان - یه |
| Agreement | اتفاق | Reward | انعام |
| | | End / Last | انتہا - آخر - (انت سنسکرت) ختم - |

## J. JH. (ج - جھ)

| | | | |
|---|---|---|---|
| Where | جہاں - جدھر | Awake | جاگنا |
| Jewel | جواھر | Net | جال |
| Young | جوان | Expert | جان‌کار (ماھر) |
| Answer | جواب | Animal (Animus) | جانور |
| Ship | جہاز | Knowledge | جاننا (عِلم) |
| Flag | جھنڈا (نشان) | As / So | جیسا - ایسا |
| False | جھوٹ | Space / Position | جگه |

| | |
|---|---|
| معلوم ہونا | Seem |
| ماں | Mother |
| ماہر (جان‌کار) | Expert |
| مچھلی | Fish |
| مدد | Help |
| مغرب (پچھم) | West |
| ماہ ۔ مہینہ | Month |
| میں | (I) |
| مکھی | Fly |
| مکھی شہد کی | Bee |
| ملنا | Rub |
| من (دل) | Mind |
| منیجر | Manager |
| مندر (معبد) | Temple |
| منظوری | Approval |
| موجودہ ۔ رائج ۔ لہر | Current |
| موجودہ ۔ حال ۔ (ابھی) | Present |
| موقع | Chance |
| موسم | Weather / Monsoon |
| موت | Death |
| مرنا ۔ | Die |
| مشین ۔ | Machine |
| مشرق (پورب) | East |
| مزہ | Taste |
| مضبوط | Strong |
| مزدور | Porter / Worker |
| میٹھا | Sweet |
| مہربان | Kind |
| مہربانی کرکے | Please |
| محراب | Arch |
| میں ۔ درمیان | Among / In |
| میل ۔ جوڑ | Connection |
| میز | Table |
| ملانا | Mix |
| منٹ | Minute |
| مثال | Example |
| موڑنا | Twist |
| موٹا | Fat |
| مُلک ۔ دیس | Country |
| ممکن | Possible |
| منہ ۔ چہرہ | Face / Mouth |
| مقابلہ | Competition / Comparison |
| مربع | Square |
| مرغا (مرغی) | Cock / Fowl |
| مشکل | Difficult |

## N (ن)

| | |
|---|---|
| ناک | Nose |
| ناخن | Nail |
| نالی | Drain |
| نام | Name |

| | | | |
|---|---|---|---|
| Mark | نقش - علامت | Measure | ناپ |
| Map | نقشہ | Orange | نارنگی |
| Male | نر - مرد | Female | ناری (مادہ) |
| Soft | نرم | No / Not | نا - نہیں (مت) |
| View | نظر | Natural | سیچ ل |
| Theory | نظریہ | Disgust | نفرت |
| Low | نیچا (کمینہ) | Bathe | نہانا |
| Down | نیچے | Pipe | نل - نالی |
| Sleep | نیند | Salt | نمک |
| Sign | نشان | Number | نمبر (گنتی) |
| System / Organisation | نظام (طریقہ) (نیت) | Youth(See young) | نوجوانی |
| | | Servant | نوکر |
| Loss / Damage | نقصان | Copy | نقل |

## OO (او)

| | | | |
|---|---|---|---|
| Over / Up / On | اوپر - پر | Wool | اون - پشم |

## P. PH. (پ - پھ)

| | | | |
|---|---|---|---|
| Wheel | پہیہ - چکر | Pocket | پاکٹ (جیب) |
| Representative | پنچ (نمائندہ) | Polish | پالش |
| Cheese | پنیر | Water | پانی |
| Reading | پڑھنا (پڑھائی) | Foot | پاؤں |
| Curtain | پردہ | First | پہلا |
| Teaching | پڑھنا - تعلیم | Birth | پیدائش - جنم |
| Care | پروا | Cook | پکانے والا - باورچی |
| Selection | پسند - چُننا | Grip | پکڑ (گرفت) |
| Stone | پتھر | Mountain | پہاڑ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| Stomach | پیٹ | After / Back | پیچھے (پیٹھ) |
| Spade | پھاوڑا | Yellow | پیلا - زرد |
| Fruit | پھل | Drink | پینا |
| Stretch / Expansion | پھیلنا (پھیلاؤ) | Pencil | پنسل |
| Crack | پھٹنا (شگاف) | Love | پریم محبت - پیار محبت |
| Flower | پھول | Dear | پیارا - عزیز |
| Pin | پن - سوئی | Complex | پیچ دار |
| Plate | پلیٹ (رکابی) | Screw | پیچ |
| Old | پُرانا (بڈھا) | Tree | پیڑ |

## Q (ق)

| | | | |
|---|---|---|---|
| Pen | قلم | Rule | قاعدہ |
| Scissors | قینچی | Process | طریقہ |
| Shirt | قمیص | Able | قابل |
| Town | قصبہ | Control | قبضہ - قابو |
| Debt | قرض - ادھار | Step | قدم |

## R (ر)

| | | | |
|---|---|---|---|
| Nerve | رگ | Opinion | رائے |
| Colour / Paint | رنگ | Road | راہ - راستہ |
| Amount | رقم (کُل جمع) | Guide | راہبر |
| Cord | رسی | Government / State | راج - حکومت - سلطنت |
| Rail | ریل | Tin | رانگ - رانگا |
| Silk | ریشم | Night | رات |
| Sand | ریت - بالو | Remain | رہنا |
| Relation | رشتہ | Keep | رکھنا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| Stop | روک - رکاوٹ | Light | روشنی - اُجالا |
| Cotton | روئی | Bread | روٹی |
| | | Cry | رونا - چلّانا |

## S. SH. (س - ص - ش)

| | | | |
|---|---|---|---|
| Winter | سردی | Soap | صابون |
| Street | سڑک | Simple | سادہ |
| Question | سوال | Clean<br>Clear | صاف - ستھرا |
| Straight<br>Right | سیدھا | Science | سائنس |
| Learning | سیکھنا - علم | Snake | سانپ |
| Tray | سینی | Company<br>Together<br>With | ساتھ - سے - مع |
| Whistle | سیٹی | | |
| Secretary | سکریٹری | Shade | سایہ - چھاؤں |
| By<br>From<br>With<br>To | سے | All | سب |
| | | Reason | سبب |
| Politics | سیاست | Meeting | سبھا - جلسہ - میٹنگ |
| Picture | شبیہ - تصویر | True<br>Right | سچ - سچا |
| Sugar | شکّر (معرّب سُکّر) | Page | صفحہ |
| Person | شخص | Hard<br>Difficult<br>Stiff | سخت |
| Wine | شراب | | |
| Shame | شرم | May | سکنا |
| Shelf | شلف - الماری | Safe | سلامت |
| Star | ستارہ | Society | سوسائٹی - سماج |
| Gold<br>Sleep | سونا | Sea | سمندر |
| Dry | سوکھا - خشک | Head | سر |
| Sun | سورج | Slip | سرکنا |
| [illegible] | سوٗر | Chief | سرغنہ |

| | |
|---|---|
| Hear / Hearing | سننا |
| Needle | سوئی |
| Station | سٹیشن |
| Morning | صبح - سویرا |

## T. TH. (ت ۔ تھ ۔ ٹ ۔ ٹھ)

| | |
|---|---|
| Wet | تر - گیلا |
| Oil | تیل |
| Sharp / Fast | تیز |
| Tired | تھکا - ماندا |
| Cold | ٹھنڈا |
| Regular | ٹھیک |
| Adjust | ٹھیک کرنا |
| Bag | تھیلا (بیگ) |
| Kick | (ٹھوکر) کک |
| Solid | ٹھوس |
| Chin | ٹھڈی |
| Ticket / Postage | ٹکٹ |
| Weight | تول - وزن |
| Hat-Topee | ٹوپی |
| Basket | ٹوکری |
| Train | ٹرین |
| Part / Bit | ٹکڑا |
| You | تم - آپ - جناب - |
| Lock | تالا - قفل |
| Copper | تانبا |
| Wire | تار |
| History / Date | تاریخ |
| Then | تب |
| Destruction | تباہی |
| Sail / Swim | تیرنا - پیرنا |
| Walk | ٹہلنا |
| Ready | تیار |
| Experience | تجربہ |
| Even / To / Till | تک (بھی) |
| Trouble | تکلیف - دکھ |
| Stem | تنا |
| Tight | تنگ |
| Scale | ترازو |
| Side / Direction / Across | طرف |
| Like | طرح |
| Way | طریقہ - راستہ |

## (أ) ا

| | |
|---|---|
| Lift | اٹھانا |
| Jump | اچھلنا - کودنا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| North | اُتّر۔ شمال | Sad | اُداس |
| | | White | اُجلا ۔ سفید |

## V. W. (و)

| | | | |
|---|---|---|---|
| He / That / They | وہ | Doer | والا ۔ ( کرنے والا ) |
| | | Event | واقعہ ۔ بات |
| Same | وھی (وہ ھی) | Promise | وعدہ (بچن) |
| | | Time | وقت |

## Y. (ے)

| | | | |
|---|---|---|---|
| This / These / It | یہ ۔ اس | Or | یا |
| | | Memory | یاد |
| This very | یہی | Here | یہاں |
| | | Friend | یار ۔ دوست |

## Z. (ذ۔ ز۔ ض۔ ظ)

| | | | |
|---|---|---|---|
| Ornament | زیور گہنا | Tyrant / Cruel | ظالم |
| Responsible | ذمہ‌دار | Tongue / Language | زبان |
| Living | زندہ | Poison | زہر ۔ کڑوا |
| Force | زور | Wound | زخم |
| Feeble | (کم) زور | Land / Earth / Floor / Ground | زمین |
| Tyranny | ظلم ۔ | | |
| Certainly | ضرور | | |
| Impotant / Necessary | ضروری | Chain / Connection | زنجیر ۔ کڑی |
| Need | ضرورت | Some / Little / a little | ذرا ۔ تھوڑا ۔ کچھ |

# فہرست الفاظ پر ایک نظر

جہاں تک انگریزی زبان کا تعلق ہے اس فہرست میں یہ خیال رکھا گیا ہے کہ افعال بہت کم ہوجائیں اور اسما کی تعداد حتی‌الامکان زیادہ ہو اس لیے کہ اسما سے کئی قسم کے مشتقات بنانے میں انگریزی زبان میں آسانی ہوتی ہے اور چند افعال و حروف کو ملانے سے اسما کی زیادتی سے کارآمد اور بامحاورہ زبان بن‌جاتی ہے۔ ہندستانی میں قدرتی طور پر یہ آسانی موجود ہے۔ یعنی اس کے جتنے مصدر ہیں وہ سب اسم ہیں اور اسم کا کام دیتے ہیں۔

اس فہرست میں چھے سو اسم ہیں جن میں سے دو سو ایسے ہیں جن کی تصویر کھینچی جاسکتی ہے۔ مثلاً چاقو، گھنٹہ، جال، آلو، گاڑی، انگلی وغیرہ۔ چار سو ایسے اسم ہیں جو عام ہیں اور ان کی تصویر کھینچنا یا تو بہت ہی مشکل ہے یا ناممکن ہے مثلاً ہوا، کھانا، دوست، محبت، نفرت، وقت، فولاد، صابون، صفحہ، کاغذ، کپڑا، نقصان وغیرہ اس لیے کہ یہ لفظ کسی ایک خاص چیز کو نہیں بتاتے بلکہ ایک جماعت کے مختلف افراد یا اجزا کے لیے عام خیال پر حاوی ہیں۔

صفتوں کی تعداد ڈیڑھ سو ہے جن میں سے سو تو عام صفات ہیں؛ جیسے، زرخیز۔ تندرست۔ نیا۔ سرخ۔ ذمہ‌دار۔ اونچا۔ چکنا۔ گرم وغیرہ۔ اور پچاس ایسی ہیں جو پچاس عام صفات کے اضداد کو ظاہر کرتی ہیں، مثلاً بیمار۔ پرانا۔ سبز۔ نیچا۔ کھردرا۔ ٹھنڈا وغیرہ جن کے مقابلے میں تندرست، نیا، سرخ، اونچا، چکنا گرم وغیرہ الفاظ عام صفات کی فہرست میں موجود ہیں۔

باقی سو کلمات افعال و حروف کو بتاتے ہیں۔ ان حروف میں ضمیریں، اشارے موصولات اور ملانے والے حرف سب داخل ہیں۔

ان لفظوں کے علاوہ اس فہرست میں ناپ تول کے لفظ، گنتی، دنوں اور مہینوں کے ناموں اور سکّوں کے ہندستانی ناموں کو شامل کرلینا چاہیے۔ ہم یہ جانتے ہیں کہ ہندستان کے ہر ایک صوبے میں ان چیزوں کے لیے تقریباً الگ الگ الفاظ ہیں۔ لہذا ہندستانی فہرست درج ذیل ہے:—

**ناپ** | انگل ، بالشت ، هاتھ ، گرہ ، گز ، اُنچ ، فٹ ، فرلانگ ، میل ، کوس وغیرہ کے رقبے کی ناپ کے مربع پیمانے بھی رائج هیں جو حساب کی کتابوں میں تفصیل سے درج هیں ۔

**تول** | تولنے کے لیے گاؤں گاؤں میں الگ الگ من اور سیر هیں اس لیے انگریزی تولہ جو بارہ ماشہ کا هوتا هے عام هوگیا هے ۔ اسی سے اسی تولے کا سیر اور پانچ سیر کی پنسیری اور آٹھ پنسیری کا من بنا لیا جاتا هے ۔

**گنتی** | جہاں تک گنتی کا تعلق هے وہ خالص هندستانی ایسی هے کہ عام طور پر هندستان بھر میں سمجھی جاتی هے گو هر جگہ بعض بعض عددوں کے تلفظ میں فرق هوجاتا هے ۔ ان کی فہرست یہ هے :۔ ایک ، دو ، تین ، چار ، پانچ ، چھے ، سات ، آٹھ ، نو ، دس ، گیارہ ، بارہ ، تیرہ ، چودہ ، پندرہ ، سولہ ، سترہ ، اٹھارہ ، انیس ، بیس ، اکیس ، بائیس ، تیئیس ، چوبیس ، پچیس وغیرہ تا سو ۔ هزار ، لاکھ ، کروڑ ، ارب ، نیل ، پدم ، سنکھ ، مہا سنکھ ۔

**دن** | سنیچر ، اتوار ، پیر ، منگل ، بدھ ، جمعرات ، جمعہ ۔

**مہینے** | سب عربی ، هندی ، انگریزی ، رہانے ، فارسی نام رائج هیں ۔ ان میں سے (چیت ، بیساکھ ، جیٹھ ) ( اساڑھ ، ساون ، بھادوں ) ( کنوار ، کاتک ، اگھن ) (پوس ، ماگھ ، پھاگن) هندستانی مہینوں کے نام کہے جاسکتے هیں ۔ ان هی کی مختلف شکلیں دوسرے غیر هندستانی مقاموں میں رائج هیں ۔

**سِکّے** | سِکّے وهی رائج هوتے هیں جو حکومت چلائے ۔ آج کل هندستان میں تین قسم کے سِکّے موجود هیں ؛ ایک انگریزی حکومت کے سِکّے دوسرے مختلف ریاستوں کے سِکّے اور تیسرے وہ سِکّے جن کی قیمت اس کے هموزن چاندی یا سونے کے برابر هے اس لیے کہ وہ سِکّے کہیں رائج نہیں ، صرف پرانی سلطنتوں کی یادگار هیں ؛ مثلاً اشرفی اور ڈبل وغیرہ ۔ انگریزی سِکّے پائی ، پیسے ، آنے ، اکنّی ، دُوَنّی ، چوَنّی ، اٹھنی ، روپیے پر مشتمل هیں ۔ گنی اور ساورن کا عام چلن نہیں ۔ کاغذی نوٹ

مختلف قیمتوں کے چلتے ہیں اور یہ ایسے ہی ہیں جیسے پُرانے زمانہ میں ہنڈیاں ہوتی تھیں -

**حروف تہجّی** ہم نے اوپر کی فہرست میں ہندستانی ابجد کی ترتیب انگریزی الفابٹ کی ترتیب پر رکھی ہے - اس لیے کہ اگر ہم ہندستانی زبان کو ہندستان کے ہر صوبہ میں رائج کرنا چاہیں تو بغیر رومن رسم خط کے چارہ نہیں - بدقسمتی سے ہندستان کے ہر صوبہ میں الگ الگ قسم کے رسم خط جاری ہیں - ان میں سے جو ہندی زبانوں یعنی گجراتی، مرہٹی، پوربی، بنگالی، اڑیہ وغیرہ کے موجودہ رسم خط ہیں وہ دیوناگری سے ملتے جلتے ہیں لیکن ان میں خ، ذ، ز، ظ، ض، ژ، ش، غ، ف، ق موجود نہیں حالانکہ ان حرفوں سے سینکڑوں ہندستانی لفظ بن گئے ہیں اور روزمرہ کی بولی میں رائج ہیں - انگریزی میں (خ) (غ) اور (قاف) نہیں ہے لیکن دوسری یورپین زبانوں میں (خ) اور (غ) موجود ہیں لہذا ان کے سمجھنے میں زیادہ دقت نہیں ہوسکتی - خود اردو رسم خط ہندستان کا سب سے زیادہ مکمل رسم خط ہے لیکن عصبیت اور قدامت پرستی کی وجہ سے اس رسم خط کا ہندستان میں عام طور پر قبول کیا جانا بہت ہی مشکل ہے اگرچہ نہ صرف یہ عربی، فارسی اور یورپین حروف کو پورے طور پر ادا کرتا ہے بلکہ خالص ہندی اور سنسکرت حروف کو جو (ھ) کے ساتھ مخلوط ہوکر بنتے ہیں اور جو (ڈ) (ڑ) اور (ٹ) کی آوازوں کو ظاہر کرنے میں بھی پورے طور پر بتاتا ہے - اور جہاں تک (واؤ) کی اور (ے) کی چار چار قسم کی آوازوں کا تعلق ہے انھیں تو سوائے اردو کے دنیا کا کوئی رسم خط اتنے آسان طریقہ سے ظاہر ہی نہیں کرسکتا - ان آوازوں کی تفصیل اور ان کے لکھنے اور بولنے کے طریقوں کو کاتب‌الحروف نے "تین ہفتے میں اردو ابجد سکھانے والے نئے قاعدے" میں مکمل طور پر بیان کردیا ہے -

بہر حال اس فہرست میں جو لفظ ح، خ، ذ، ز، ظ، ض، ش، ص، ط، ع، غ، ف، ق سے شروع ہوتے ہیں وہ عربی، فارسی، ترکی، چینی اور فرنگی زبانوں سے آکر

ہندستانی بن گئے ہیں اور جن زبانوں سے یہ لیے گئے تھے ان میں یا تو ان کے معنی وہ نہیں ہیں جو ہم سمجھتے ہیں یا اکثر لفظ ایسے ہیں جن کا تلفظ قطعی بدل کر ہندستانی ہوگیا ہے۔

ترجمہ کے سلسلے میں دو چیزیں نوٹ کرلینا چاہیے: اول یہ کہ یہ ترجمہ زیادہ تر اسما (Nouns) کا ترجمہ ہے۔ دوسرے یہ کہ موجودہ ترجمہ میں بعض اسما کے ترجموں میں مصدری معنی دیے گئے ہیں؛ جیسے، (Meal) کے معنی «کھانا» درج کیے گئے۔ اس کا ترجمہ خوراک یا غذا بھی ہے۔ لیکن علامت مصدری (نا) بڑھادینے سے اس لفظ میں وسعت پیدا ہوجاتی ہے اور اسم اور فعل دونوں پر حاوی ہوسکتا ہے۔ بہر حال جو حضرات تنقید فرمائیں وہ ان چیزوں کو سامنے رکھیں اور جو مناسب مشورہ ہے اس سے استفادہ کا موقع دیں۔

**حاصل مصدر**

ہندستانی میں مصدر (Infinitive) اس اسم کو کہتے ہیں جو کسی کلمہ سے نہ نکلا ہو لیکن خود اس سے دوسرے اسم اور فعل بنائے جاسکتے ہوں۔ پھر اس کی دو قسمیں کی گئی ہیں: مفرد اور مرکب یا وضعی اور غیر وضعی۔ اس کے آخر میں (نا) ہوتا ہے اور جب اس (نا) کو نکال دیا جاتا ہے تو امر کا صیغہ باقی رہ جاتا ہے۔ اسے مادّہ (Root) بھی کہتے ہیں۔ مصدر میں کسی فعل کا کرنا، ہونا یا سہنا سمجھا جاتا ہے۔ جو اسم مصدر کی کیفیت ظاہر کرنے کے لیے مصدر ہی سے بنائے جاتے ہیں انھیں حاصل مصدر کہتے ہیں۔ ان سے مصدر کے معنی کی حالت و کیفیت کا اظہار ہوتا ہے۔ ہندستانی میں اکثر مصدر ہی کو حاصل مصدر کے طور پر استعمال کرلیتے ہیں لیکن بہت سے ایسے حاصل مصدر ہیں کہ صرف علامت مصدری (نا) کے دور کرنے سے بن جاتے ہیں؛ مثلاً کھیل، کود، دوڑ، روک، سوجھ، بوجھ وغیرہ اور بعض میں تو صرف (الف) کے کم کردینے سے بن جاتے ہیں؛ جیسے، مرن، چلن، اٹھان وغیرہ اور اکثر مادۂ مصدر پر (ا، ان، اپ، اٹی، آس، پا، ت، تی، نت، ول، وا، واس، ہٹ، لائی، ی) بڑھانے سے حاصل مصدر بن جاتا ہے۔ مثلاً بھیرا، اڑان، ملاپ، سمائی، پیاس، جلاپا، کھپت، بھرتی، لڑنت، بھٹول، بھلاوا،

بکواس ، بناوٹ ، گھبراھٹ ، رلائی ، ھنسی ھیں اسی طرح دو مصدری مادّوں کو بھی ملاکر حاصل مصدر بنالیتے ھیں؛ جیسے ، سمجھ بوجھ، مارپیٹ، دیکھ بھال وغیرہ۔

اس سلسلہ میں یہ چیز قابل لحاظ ھے کہ حاصل‌مصدر صرف مصدر ھی سے نہیں بنتا بلکہ اسم صفت اور معمولی اسمائے نکرہ پر چند لاحقے بڑھانے سے بن جاتا ھے ؛ مثلاً صفت پر (س ، ک ، ن ، ھٹ ، ئی) بڑھانے سے مٹھاس ، ٹھنڈک ، چوڑان ، چکناھٹ ، لمبائی ، ھریالی وغیرہ اور اسم پر (پا ، پنا ، پن ، ی) بڑھانے سے بڑھاپا ، گنوارپنا ، لڑکپن ، دوستی وغیرہ بن جاتے ھیں -

ان حاصل‌مصدوں کے علاوہ فارسی اور عربی کے حاصل‌مصدر بھی ھندستانی زبان میں رائج ھیں؛ مثلاً طلب ، خواھش ، احترام ، پاکیزگی وغیرہ۔ اس طرح نہ صرف ھندستانی میں حاصل مصدروں کی بہت بڑی تعداد ھوجاتی ھے بلکہ یہ دشواری بھی پیدا ھوتی ھے کہ تقریباً سب حاصل مصدر سماعی ھیں۔ یعنی ان کے بنانے کا کوئی مقررہ قاعدہ نہیں جس کی بنا پر قیاس کیا جاسکے اور حاصل مصدر بن جائے۔

لیکن جس طرح انگریزی میں مصدر (Infinitive) حاصل‌مصدر کے معنوں میں استعمال ھوتا ھے اسی طرح ھندستانی زبان کے بہت زیادہ مصدر بغیر کسی تبدیلی کے حاصل مصدر بن جاتے ھیں مگر بخلاف ھندستانی کے انگریزی حاصل مصدر (Noun of Action یا Verbal Noun) ھر مصدر میں صرف ing بڑھانے سے بن جاتے ھیں اور اسی طرح یہ آسانی ھوتی ھے کہ نو آموزوں کو گرامر کی دقت نہیں ھوتی -

ھمارا مقصد یہ نہیں ھے کہ ھم بنیادی ھندستانی کے لیے گرامر کے نئے اصول وضع کریں ، البتہ ھم یہ کرسکتے ھیں کہ جہاں‌تک ممکن ھو ایسے مصدروں کا استعمال کریں جو حاصل‌مصدر کا بھی کام دےسکیں ؛ مثلاً ھم یہ کہہ سکتے ھیں کہ " رونا دھونا اچھا نہیں اس سے کوئی فایدہ نہیں " لیکن " رونا دھونا " کی بجائے اگر ھم کہیں " رلائی دھلائی بےسود ھے " تو وھی مفہوم ادا ھوجاتا ھے اور حاصل‌مصدر کی وہ صورت پیدا ھوجائےگی جو عام طور پر سماعی قاعدوں کے مطابق ھندستانی میں رائج

# بنیادی ہندستانی کو کیسے ترقی دی جائے ؟

ہندستان میں مشترکہ قومیت کا احساس شروع ہوگیا ہے اور وہ دن دور نہیں جب ہم اپنے قوانین کے ذریعے سے انگریزی کی جگہ ہندستانی زبان کو رائج کردیں گے۔ لیکن جب تک وہ زمانہ آئے ہمیں انتظار میں بیٹھے رہنے کی ضرورت نہیں۔ اس دوران میں بنیادی لغت، بنیادی گرامر اور بنیادی زبان بنا لینا چاہیے اور کوشش کرنا چاہیے کہ اس زبان میں عام دلچسپی کی کتابیں ترجمہ ہونے لگیں تاکہ وہ لوگ جن کی زبان ہندستانی نہیں ہے اسے سیکھنے کے بعد بھول نہ سکیں۔

خود ہندستانی بولنے والوں کے مدرسوں میں، عدالتوں میں اور قانونی مجلسوں میں بنیادی ہندستانی کو اس لیے رواج دینے کی ضرورت ہے کہ معیاری یا بلند ہندستانی کا تعلق عوام سے بہت کم ہے۔ اگر ہم چاہتے ہیں کہ گاؤں والے بھی عام طور پر ہندستانی زبان بولنے لگیں تو شہری ہندستانی سے قریب لانے کا صرف یہ ذریعہ ہے کہ ہم خود بنیادی ہندستانی کو اپنے روزمرہ کے کاروبار میں استعمال کرنے لگیں اور دیہات کے پوربی، اودھی اور کھڑی بولی بولنے والوں کو ہندستانی زبان اختیار کرنے میں مدد دیں۔

کلکتہ اور بمبئی کے سنیما والوں کو بنیادی ہندستانی میں فلمیں تیار کرنے کی طرف توجہ کرنا چاہیے۔ اس میں ان کے بہت سے فائدے ہیں۔ ایک تو یہ کہ جب وہ عام ہندستانیوں کی زبان میں فلمیں تیار کریں گے تو انھیں دیکھنے والوں کی زیادہ تعداد ملے گی۔ پھر یہ بھی ہوگا کہ ایسی فلمیں تعلیمی ضرورتوں کو پورا کرسکیں گی اور وہ لوگ بھی ان سے لطف اور فائدہ اٹھا سکیں گے جن کی مادری زبان ہندستانی نہیں ہے بلکہ انھوں نے بنیادی ہندستانی کے دو چار سو لفظ سیکھ لیے ہیں۔ «دو چار سو لفظ» اس لیے کہے گئے کہ کوئی صوبہ ایسا نہیں ہے جہاں بنیادی ہندستانی کے ہزار لفظوں میں سے چھ سات سو لفظوں کو سمجھنے والے موجود نہ ہوں۔ گویا ہندستان والوں کی بہت بڑی تعداد کو بنیادی ہندستانی کے ذریعے سے

مخاطب کیا جا سکتا ہے۔

اسی طرح اگر ہندستان کا ہر ایک ریڈیو اسٹیشن اپنے روزانہ پروگرام میں دس منٹ بنیادی ہندستانی کے لیے وقف کردے تو کوئی وجہ نہیں کہ ملک والے اسے پسند نہ کریں اور ہندستان کی مشترک زبان کی ترقی نہ ہو۔ میں تو سمجھتا ہوں کہ اس طرح رفتہ رفتہ ریڈیو کی افادیت بہت بڑھ جائے گی اور بیرون ہند کے لوگ بھی بنیادی ہندستانی کی خبروں میں دلچسپی لینے لگیں گے۔ جاپان اور بعض دوسرے ملکوں نے محض اپنی تجارتی اور سیاسی غرضوں کی بنا پر ہندستانی زبان کو اپنی یونیورسٹیوں میں جگہ دے دی ہے اور ان کی فطری خواہش ہے کہ ہندستانی زبان کو خود ہندستانیوں کے منہ سے سنیں اور صحیح تلفظ ادا کرسکیں۔ اس کے علاوہ جو ہندستانی غیر ممالک میں ہیں وہ ریڈیو پر جب اپنی پیاری زبان سنتے ہیں تو تھوڑی دیر کے لیے اپنی غریب‌الوطنی بھول جاتے ہیں اور محسوس کرنے لگتے ہیں کہ وہ اپنے وطن ہی میں ہیں۔ غرضکہ ہر نقطۂ نظر سے ریڈیو کے ہرایک اسٹیشن سے بنیادی ہندستانی میں براڈکاسٹ ہونا مفید اور ضروری ہے۔

**رومن رسم‌الخط**

لیکن ہندستانی زبان کو ترقی دینے کے لیے خواہ وہ "بنیادی" ہو یا "معمولی" صرف ایک ہی ذریعہ ہے یعنی ہم اس کے لیے رومن‌رسم‌الخط (Roman Script) اختیار کرلیں اور اگر ہماری موجودہ قدامت‌پرستی اس شاہراہِ عمل سے روکتی ہو تو کم از کم یہ کوشش کی جائے کہ اردو اور ناگری کے ساتھ ساتھ رومن خط میں بھی ہر سرکاری اور غیر سرکاری چیز شایع ہو اور محکمۂ تعلیمات میں ہر طالب علم کو پورا اختیار ہو کہ وہ چاہے تو صرف رومن رسم‌خط کے ذریعے سے اپنی مادری زبان سیکھ سکے۔ اس طرح ہندستان میں لکھائیوں کا جو اختلاف ہے وہ بھی مٹ جائے گا اور "ہندستانی" زبان کو یہ فائدہ پہنچےگا کہ نہ صرف بنگالی، گجراتی، مدراسی، آسامی اور برمی ہماری زبان کو پڑھنے لگیں‌گے بلکہ لاکھوں یورپین، جاپانی اور چینی اور تقریباً سب ہندستانی عیسائی، فوجی، ریلوے ملازمین و مزدور ہماری زبان سیکھ جائیں‌گے اس لیے

کہ ان لوگوں کو اتنی زبان کی دقت نہیں جتنی رسم‌الخط کی ہے اور سب ہندستانیوں کے لیے یہ چیز سو سال تک ممکن نہیں کہ ہمارے رہنماؤں کی امیدوں اور دعاؤں کو پورا کرسکیں یعنی ہندی اور اردو دونوں رسم‌الخط سیکھ لیں حتّی کہ بلند پایہ اردو اور ہندی کے بھی ماہر بن جائیں ۔ اس قسم کی تصور پرستی (Idealism) عموماً اس ارتجاعی ذہنیت کا نتیجہ ہوتی ہے جو ہر نئی چیز سے بھڑکنے کا نام مذہب سمجھتی ہے اور نقصان‌دہ تاریکی میں رہنا اساس وطنیت قرار دیتی ہے ۔

# سنسکرت زبان

اور

# اس کی شاعری کی ایک ہلکی جھلک

از

(پنڈت ونشی دھر ودیالنکار، لیکچرار جامعہ عثمانیہ)

انسانی زندگی کا سوال جتنا پیچیدہ ہے زبانوں کا سوال اس سے کم پیچیدہ نہیں ہے۔ جس طرح زندگی کے مسائل کو ایک عالم یا حکیم ایک طرح سے حل کرتا ہے اور دوسرا دوسری طرح اور اس طرح ایک کے بعد دوسرا نظریہ پیدا ہوتا رہتا ہے اور ان نظریوں کے ماتحت خیالات کے بہت سے ادارے بنتے چلے جاتے ہیں اور جس طرح باوجود ان تمام نظریوں کے زندگی کا مسئلہ ایک پہیلی ہی بنا رہتا ہے اور انسانی ذہنیت کو چنوتی دیتا رہتا ہے اسی طرح کسی زبان کا مسئلہ بھی مختلف طریقوں سے حل کیا جاتا ہے اور اس میں بھی ایک کے بعد دوسرا نظریہ آتا اور خیالات کے ادارے بنتے جاتے ہیں اور پھر بھی زبان کا مسئلہ ایک ایسی پہیلی بنا رہتا ہے جو انسانی دماغ کو ہمیشہ چکر میں ڈالے رکھتی ہے۔

یہ بات خاص کر ان زبانوں کے لیے ٹھیک اترتی ہے جو پرانی ہیں اور جو عام طور پر بول چال اور استعمال کی دنیا سے ہٹ کر صرف ریسرچ (Research) کی دنیا کی ملکیت بن گئی ہیں۔

بدقسمتی سے یا خوش قسمتی سے مشرقی زبانوں میں ریسرچ کی بنیاد مغرب کے عالموں کے ہاتھوں پڑی۔ اس میں کچھ شبہ نہیں کہ یہ انہیں کی بےمثل تحقیق

اور جان توڑ کوششوں کا نتیجہ ہے کہ علم کی دنیا میں ان زبانوں کی پوچھ پھر سے ہونے لگی ہے لیکن اس کے ساتھ ہمیں یہ بھی کہنا پڑے گا کہ ان لوگوں کی بدولت ان زبانوں کے بارے میں بہت سی غلط فہمیاں بھی پیدا ہوئی ہیں ۔ جوں جوں ہمارے مشرقی عالم اس میں اپنا ہاتھ بٹارہے ہیں بہت سی غلط فہمیاں دور ہوتی چلی جارہی ہیں ۔ افسوس کی بات یہ ہے کہ مشرقی محقق بھی انہیں کی بنیاد پر بہت کچھ لکھتے ہیں کیوں‌کہ اس کے بغیر ان کی تحقیق عام طور پر مقبول نہیں ہوتی ۔

بہت سے لوگوں کو یہ سن کر حیرت ہوگی کہ جب سنسکرت زبان کی بھنک یورپ میں پہنچی اس وقت کئی محققوں نے اس قسم کی کتابیں لکھیں جن میں یہ ثابت کرنے کی کوشش کی گئی کہ سنسکرت زبان کوئی زبان نہیں ہے ۔ ہندستان کے چالاک برہمنوں نے سکندر اعظم کے ہندستان پر حملے کے بعد یونانی زبان کے نمونے پر نہ صرف سنسکرت ادب کو بلکہ سنسکرت زبان کو بھی بڑی ہوشیاری سے گھڑلیا ۔

They endeavoured to prove that not only Sanskrit literature, but also the Sanskrit language was a forgery made by the crafty Brahmans on the model of Greek after Alexandar's conquest.

اس کے بعد بھی جب سنسکرت کی بہت سی کتابیں انگریزی میں ترجمہ ہوکر یورپ میں پہنچ چکی تھیں ہم یہ دیکھتے ہیں کہ لارڈ بنٹنگ کے زمانے میں جب نئی تعلیم کی اسکیم بنائی جارہی تھی تو لارڈ میکالے نے سنسکرت زبان کے بارے میں جو کچھ لکھا تھا اس کا مطلب یہ تھا کہ ایک ایسی الماری سے جس میں سنسکرت کے ادب کی کتابیں بھری ہوں وہ الماری اچھی ہے جو بالکل خالی ہو ۔

اس کے بعد بہت سا زمانہ بیت گیا ۔ آہستہ آہستہ سنسکرت زبان کا مطالعہ بھی بڑھتا گیا ۔ سنسکرت زبان کی مقبولیت کے بڑھانے میں جرمن عالموں کا بہت بڑا ہاتھ ہے ۔ اس زمانے کے سنسکرت کے مشہور عالم Arthur A. Macdonell نے جو کہ آکسفورڈ یونیورسٹی کے سنسکرت کے پروفیسر تھے سنسکرت زبان کے بارے میں حسب ذیل لکھا ہے :-

"Since the Renaissance there has been no event of such world-wide significance in the history of culture as the discovery of Sanskrit literature in the latter part of the eighteenth century..........."

یعنی احیاے علوم کے بعد دنیا کی تہذیب کی تاریخ میں کوئی بھی واقعہ ایسی اہمیت نہیں رکھتا جتنی کہ سنسکرت زبان کی دریافت ہے جو کہ اٹھارویں صدی کے پچھلے حصے میں ہوئی ہے۔

سنسکرت زبان کی دریافت کے بعد زبانوں کی بنیاد بہت کچھ سائنٹفک ہوگئی۔ اس سے جہاں ایک طرف Comparative Philology تقابلی لسانیات کا علم نکلا وہاں دوسری طرف ویدوں اور پرانوں کے مطالعہ کے بعد Comparative Mythology یعنی تقابلی دیومالا کی بنیاد پڑی۔ اسی طرح مرضیات میں Comparative Pathology یعنی تقابلی مرضیات کی بنیاد پڑی۔ اب جو نئی لغات تیار ہورہی ہیں ان کی بنیاد بھی بدل گئی ہے اور وہ تاریخی بنیاد پر تیار کی جارہی ہیں۔ اسی طرح اور بھی مختلف علموں کے مطالعہ پر سنسکرت زبان کا اثر پڑ رہا ہے۔

سنسکرت زبان کس طرح پیدا ہوئی اس کے بارے میں بالکل صحیح طور پر کچھ کہنا بہت مشکل ہے۔ یہ سچ ہے کہ اس کے بارے میں بہت کچھ لکھا جاچکا ہے اور لکھا جارہا ہے۔ لیکن اس میں بہت کچھ اٹکل پچو سے کام لیا گیا ہے اور لیا جاتا ہے اور اسی لیے بہت سے ایسے نظریے پیدا ہوگئے ہیں جن میں یکسانیت نہیں ہے۔ میں اس مضمون میں بالکل مختصر طور پر یہ پیش کرنا چاہتا ہوں کہ سنسکرت زبان جس میں ادبی تصانیف لکھی گئی ہیں کس طرح پیدا ہوئی اور اس کا ادب کس انداز پر ترقی پذیر ہوا، اس کی کیا خصوصیات تھیں، کن کن بڑے ادیبوں اور شاعروں نے اس کو ایسے سانچے میں ڈھالا جس سے سنسکرت زبان دیوتاؤں کی زبان کہلائی اور ہمیشہ کے لیے امر ہوگئی۔ میں صرف سنسکرت کی اس زبان اور ادب کے بارے میں کچھ لکھوں‌گا جو ٹکسالی یا مستند سمجھی جاتی ہے۔ میں ویدوں

کی سنسکرت اور اس سے متعلق ادب کے بارے میں کچھ نہ کہوں گا چوں کہ وہ ایک بالکل الگ مضمون ہے۔

یورپین سنسکرت عالموں کے حساب سے ہندستان کی یا اس کے ادب کی تاریخ اگر سلسلہ وار کہیں سے شروع ہوتی ہے تو وہ سکندر کے ہندستان میں آنے کے بعد سے ہے ۔ اسی کی بنیاد پر سنسکرت زبان اور اس کے ادب کی بنیاد بھی اس کے لگ بھگ یا اس سے کچھ پرے ہٹ کر رکھی جاتی ہے ۔ سکندر کا ہندستان پر حملہ سنہ ۳۲۶ ق ۔ م میں بتایا جاتا ہے ۔ اگر مہاتما بدھ کی موت کی تاریخوں کا سنہ ۴۸۰ ق ۔ م میں پتہ نہ لگتا تو ہمیں پورا یقین ہے کہ یہ ماہر شرقیات سنسکرت زبان کو سنہ ۵۰۰ ق ۔ م تک بھی شاید نہ لے جاتے ۔ ان لوگوں کے خیال میں سنسکرت زبان کی بنیاد اسی کے آس پاس پڑی ہے ۔ بہت سے دوسرے ماہر شرقیات اس کو سنہ ۵۰۰۰ ق ۔ م اور کئی اس سے بھی بہت قبل لے گئے ہیں ۔ وقت کے بارے اتنی کھینچ تان ہورہی ہے اور اس کے لیے اتنی توڑ مروڑ کی جاتی ہے کہ اس معاملے میں قطعی طور پر کچھ کہنا ناممکن ہے ۔ تاریخوں کا معاملہ اور اس کی بحث ایک ایسا گورکھ دھندھا بن گیا ہے جس میں ریسرچ کے بڑے بڑے عالم نئے نئے نظریے نکالتے رہتے ہیں ۔ اس میں کچھ شبہ نہیں کہ اب جو کھوجیں ہورہی ہیں ان سے یہ تاریخیں لگاتار پیچھے ہٹتی چلی جارہی ہیں ۔

بہت سے محققوں کا خیال ہے کہ سنسکرت کی مستند زبان آہستہ آہستہ پراکرت زبانوں سے ترقی پذیر ہوئی یعنی سنسکرت پراکرتوں کی ہی ایک سنواری ہوئی اور منجھی ہوئی شکل ہے۔ پراکرت لفظ کے معنی ہیں قدرتی اور سنسکرت کے معنی ہیں بنائی ہوئی سنواری ہوئی ۔ پراکرت کے معنی ہیں عوام اور پراکرت زبان کے معنی عوام کی زبان ہے اور سنسکرت لفظ کے معنی ہیں سنواری ہوئی یا شستہ زبان ۔ ان ناموں کے معنے کی بنیاد پر یہ ثابت کرنے کی کوشش کی گئی ہے کہ سنسکرت پراکرتوں ہی کی ایک سنواری ہوئی شکل ہے ' کوئی دوسری زبان نہیں ہے ۔ ایسا خیال رکھنے والوں کی رائے میں سنسکرت کا ادب پہلے پہل پراکرت زبان میں ہی

شروع ہوا - یہ پراکرت وہ پراکرت نہیں تھی جس نے علم قواعد کے ذریعہ پیچھے سے مستند شکل اختیار کی، بلکہ وہ پراکرت زبان تھی جو قدیم ترین تھی - ان لوگوں کی رائے میں مہاتما بدھ کے زمانے کے قریب قریب ہی سنسکرت زبان میں ادب کی تحقیق کی جانے لگی - مہاتما بدھ نے پراکرتوں کو فروغ دیا - اس لیے یہ سمجھا جاتا ہے کہ غیرمذہبی یا دنیاوی ادب پہلے پراکرت میں ہی بنا - وہ عالم یہ بھی ثابت کرنے کی کوشش کرتے ہیں کہ راماین اور مہابھارت بھی پہلے پراکرت ہی میں لکھی گئیں لیکن یہ باتیں جس آسانی سے کہہ دی جاتی اتنی آسانی سے ثابت نہیں کی جاسکتیں - ہماری معلومات اتنی کم ہیں کہ ان کی بنیاد پر یہ ثابت نہیں کیا جاسکتا کہ سنسکرت پراکرتوں کی ہی ایک منجھی ہوئی شکل ہے -

اس طرح کے خیالات صرف Sylvan Lavy وغیرہ کچھ یورپ کے ماہروں کے ہی نہیں پرانے جینی عالموں کے بھی یہی خیالات ہیں - رودرٹ نے اپنے کاویا لنکار میں لکھا ہے :-

"प्राकृत संस्कृत मागध पिशाचभाषाश्च शौरसेनीच ।
षष्ठोऽत्र भूरिभेदो देश विशेषादपभ्रंश : ॥ "

اس شلوک میں اس نے سنسکرت سے پہلے پراکرت کا نام دیا ہے - اس کی بنیاد پر گیارھویں صدی کے ایک جین عالم نمی سادھو نے لکھا ہے :-

"प्राकृतं बालमहिलादि सुबोधं सकलभाषा निबन्ध-
भूतं वचनमुच्यते । तदेव च देशविशेषात् संस्का-
रणाच्च संस्कृता द्युत्तरविभेदानाप्नेति"

یعنی پراکرت وہ زبان ہے جو بالکل آسان ہے اور یہی علم قواعد کے مطابق بن کر سنسکرت بن جاتی ہے -

اس کے بعد وہ محقق آتے ہیں جو یہ ثابت کرنے کی کوشش کرتے ہیں کہ سنسکرت زبان آریوں کی زبان یعنی ویدوں کی سنسکرت اور یہاں کے پراکرتوں کے میل سے بنی ہے - جس طرح اردو زبان فارسی، عربی اور ہندی کے میل سے پیدا ہوئی اسی طرح آریہ لوگ جب ہندستان میں آئے تو وہ زبان جو اپنے ساتھ لائے تھے

اور وہ زبانیں جو یہاں بولی جاتی تھیں ان کے میل سے سنسکرت پیدا ہوئی۔ اسی بات کو پرانے مصنفوں نے اس طرح ثابت کیا ہے۔ پرانے آریوں کی وہ زبان جو اپنے ساتھ لائے تھے یہاں کی زبان کے ساتھ ملی اور اس طرح پہلے پہل جو بھاشا پیدا ہوئی وہ پراکرت تھی اور یہ وہ پراکرت تھی جس میں کوئی قواعد نہیں تھے۔ یہی زبان جب قواعد کے تحت آئی اور اس نے جو شکل اختیار کی وہ سنسکرت ہے اور اسی کی بنیاد پر یہ کہا جاتا ہے کہ پراکرت سے سنسکرت پیدا ہوئی۔ راج شیکھر کے اس شلوک کا بھی اس میں حوالہ دیا جاتا ہے۔ "यद् योनि: किल संस्कृतस्य......" یعنی سنسکرت پراکرت سے پیدا ہوئی۔ بہت سے علم قواعد کے لکھنے والے یہ بھی ثابت کرتے ہیں کہ پراکرت زبان کے قاعدے قریب قریب وہی ہیں جو ویدک زبان کے تھے۔

اس کے خلاف پراکرت زبان کے مشہور وہ نحوی ہیں جو پراکرت لفظ کے معنی یوں بیان کرتے ہیں :-

"प्रकृति: संस्कृतं तत्रभवं तत आगतम्...प्राकृतम्

(हेमचन्द्र)

"प्रकृति: संस्कृतं तत्र भवं प्राकृतमुच्यते (प्राकृतसर्वस्व)

"प्राकृति: संस्कृतं तत्र भवत्वात्प्राकृतं स्मृतम् (प्राकृतचन्द्रिका)

"प्रकृते: संस्कृतायास्तु विकृति: प्राकृती मता (षड्भाषाचन्द्रिका)

"प्राकृतस्य तु सर्वमेव संस्कृतं योनि: (प्राकृतसंजीवनी)

ان تمام حوالوں میں یہ ثابت کرنے کی کوشش کی گئی ہے کہ پراکرت وہ زبان ہے جو سنسکرت سے بگڑ کر بنی ہے۔ سنسکرت سے پراکرت پیدا ہوئی، پراکرت سے سنسکرت پیدا نہیں ہوئی۔

اس کے بعد میں سنسکرت کی پیدائش کے اس نظریے پر آتا ہوں جو کہ عام‌طور پر صحیح سمجھا جاتا ہے وہ یہ ہے کہ ویدک زبان ہی ترقی کرتے کرتے سنسکرت کی شکل میں بدل گئی۔ اس کا سب سے بڑا ثبوت یہ ہے کہ پانِنی نے جو سنسکرت زبان کے سب سے بڑے قواعد دان ہیں اور جن کی وجہ سے سنسکرت زبان مستند سانچے

میں ڈھل گئی، جگہ جگہ اپنے سوتروں میں ویدک بھاشا کا تو ذکر کیا ہے لیکن پراکرت بھاشا کا کہیں ذکر نہیں کیا ان کی اشٹادھیائی کو پڑھنے سے یہ صاف طور پر معلوم ہوتا ہے کہ مستند سنسکرت زبان ویدک سنسکرت سے پیدا ہوئی اور اسی کی ایک سنواری ہوئی شکل ہے۔ ویدک زبان اور سنسکرت زبان کے لفظوں میں یکسانیت ہے اگر آپ ویدوں کی سنسکرت کو پڑھیں اور اس کے بعد سنسکرت کو پڑھیں تو دونوں کے ڈھانچے میں کوئی خاص فرق نہیں معلوم ہوتا۔ لیکن اگر آپ پراکرت کو پڑھیں تو صاف معلوم ہو جاتا ہے کہ اس میں بہت فرق ہے۔ ویدک زبان اور سنسکرت زبان کا تلفظ ایک جیسا ہے مگر پراکرت کی بولی بگڑی ہوئی معلوم ہوتی ہے۔

یہ ہو سکتا ہے کہ اس سنسکرت زبان میں کچھ الفاظ دوسری زبانوں کے مل گئے ہوں۔ لیکن اس سے زبان کے ڈھانچے پر کوئی اثر نہیں پڑتا۔ زبان کا ڈھانچہ لگ بھگ وہی ویدوں کی ہی زبان کا رہا۔ ہاں اس میں کچھ پھیر پھار ضرور ہوئے اور اس طرح سنسکرت زبان آہستہ آہستہ ایک مستند شکل میں بدل گئی نہ صرف پانتی کے اشٹادھیائی سے بلکہ سنسکرت کے ادب سے بھی یہی بات ثابت ہوتی ہے۔ ویدوں کے بعد براھمن، آرنیک، اپنیشد اور پھر سوترگرنتھ ان سب میں ایک ہی زبان ہے جو ایک دریا کی طرح آگے آگے بڑھتی چلی جاتی ہے۔

یہی آخری نظریہ ہمیں صحیح معلوم ہوتا ہے اور آج کل کے ماہر شرقیات بھی زیادہ تر اسی کو صحیح مانتے ہیں۔ ڈاکٹر کیتھ، ڈاکٹر میکڈونل، پروفیسر پشل وغیرہ بلکہ پرانے سنسکرت کے محقق بھی اسی نظریے کو صحیح مانتے ہیں اور جو بھی محقق سلسلہ وار اس زبان کا مطالعہ کرے گا اسی نتیجے پر پہنچے گا۔ ان باتوں میں بہت سی الجھنیں نہ صرف اس لیے پیدا ہوگئیں ہیں کہ ہمارے پاس اس کے لیے ذخیرہ بہت کم ہے اور نہ صرف اس لیے کہ ہزاروں برس پہلے کی پرانی چیزوں کو ٹھیک طور پر سمجھنے میں بہت کٹھنائیاں پیش آتی ہیں بلکہ اس لیے بھی ہوتی ہیں کہ آج کل کے محقق کوئی نئی بات پیش کرنا چاہتے ہیں۔ محقق اگر کوئی

نئی بات نہ کہے گا تو شاید وہ محقق و عالم ہی نہ سمجھا جائے گا۔ اس لیے نئی بات کہنے کی دھن میں محقق روز بروز ریسرچ کی دنیا میں ایسی کھوج کیا کرتے ہیں جو سننے میں تو سچی سی معلوم ہوتی ہیں لیکن جب دلیلوں کی کسوٹی پر کسی جاتی ہیں تو سچی ثابت نہیں ہوتیں۔

اوپر کی تمام باتوں کے کہنے کا نچوڑ یہ ہے کہ سنسکرت زبان وہ زبان ہے جو پہلے ویدک بھاشا، ویدک زبان یعنی ویدک سنسکرت تھی۔ یہی زبان ترقی کرتے کرتے جب اس صورت میں آگئی کہ اس میں علم قواعد کے تحت ایک طرح کی ترتیب اور سگھڑ پنا آگیا تو اسے سنسکرت کہا جانے لگا۔ ہم اوپر سنسکرت لفظ کے معنے بتا چکے ہیں یعنی سنسکار کی ہوئی یا علم قواعد کی رو سے ترتیب میں لائی ہوئی سنواری ہوئی، سگھڑ بنائی ہوئی۔ یہ زبان ترقی کرتے کرتے اتنی میٹھی اور شستہ ہوگئی اور اس میں ایسے ادب کی تخلیق ہوئی کہ نقاد اسے دیوتاؤں کی زبان کہنے لگے۔

"संस्कृतं नाम दैवी वाक् अन्वाख्याता महर्षिभिः"

یعنی مہارشی لوگ سنسکرت زبان کو دیوتاؤں کی زبان کہتے ہیں۔

اس زبان میں کس طرح ادب کی تخلیق شروع ہوئی اس کا صحیح طور پر پتا لگانا قریب قریب نا ممکن ہے۔ جس طرح ہزاروں کروڑوں لوگ پیدا ہوتے ہیں لیکن کسی ایک کا نام سیکڑوں صدیوں کے گزرنے کے بعد بھی زندہ رہ جاتا ہے اسی طرح ادبی دنیا میں بھی ہزاروں ادیب پیدا ہوتے ہیں لیکن کچھ زمانے کے گزرنے کے بعد کوئی ایک آدھ ادیب ایسا ہوتا ہے جس کا نام اور کام زندہ رہ جاتا ہے۔ جس طرح ایک بڑا آدمی کروڑوں معمولی آدمیوں کے ناموں کو بھلا دیتا ہے اور ایسا کردیتا ہے کہ گویا جیسا کہ پیدا ہی نہیں ہوئے تھے اسی طرح ایک بڑا شاعر ایک بڑا ادیب ہزاروں ادب کی خدمت کرنے والے ناموں کو ہمیشہ کے لیے بھلا دیتا ہے۔ صدیاں بیت جاتی ہیں اور ایسا معلوم ہوتا ہے کہ اس زمانے میں بس ایک ہی ادیب پیدا ہوا۔ ہمیں یہ ماننا پڑے گا کہ ایک سچے اور بڑے ادیب کے پیدا کرنے میں ہزاروں

ادیبوں کا ہاتھ ہوتا ہے جو اسے پیدا کر کے خود مٹ جاتے ہیں اور ان کے نام‌ونشان تک کا پتہ نہیں چلتا۔

یہی وجہ ہے کہ سنسکرت کے ادب کی تاریخ میں مہا کویوں کی یعنی بڑے شاعروں کی ادبی تصانیف ہی ہمارے سامنے ایک‌دم آتی ہیں۔ کیا شاعری میں کیا اور قصہ کہانیوں میں غرض ادب کے جس حصے کا بھی آپ مطالعہ کریں ایک‌دم آپ کو ایسے بڑے مصنفوں کی تصانیف ملیں گی جن کے ادبی زبان کے ڈھانچے کے بننے میں بہت سا زمانہ گزرا اور جس کی بنیاد میں بہت سے ادیبوں کے نام بھلا دیے گئے۔

یہی سبب ہے کہ سنسکرت ادب میں ہمارے سامنے سب سے پہلے شاعر رامائن کے لکھنے والے والمیکی آتے ہیں۔ ان کی "رامائن" نے نہ صرف اپنے سے پہلے شاعر کو اور ان کی ادبی کوششوں کو بھلا دیا بلکہ اپنے بعد کے آنے والے بہت سے شاعروں کو بھی ابھرنے نہیں دیا کیونکہ جب تک کوئی رامائن کی ٹکر کی کتاب نہ لکھتا تب تک والمیکی کے سامنے ٹھیرنا کٹھن تھا۔ اس لیے رامائن کے بعد اگر کوئی شاعر زندہ رہا تو وہ مہابھارت کا مصنف ویدویاس تھا۔

والمیکی کی رامائن نے ھندستانیوں کے دلوں پر بہت بڑا اثر پیدا کیا۔ سیکڑوں صدیوں کے گزر جانے کے بعد اس کا احساس ہمیں آج بھی ہوتا ہے۔ رام‌چندر کو اگر کسی نے زندہ دنیا کی چیز بنائے رکھا تو وہ والمیکی کے امر قلم نے۔ آج ہم جو کچھ بھی رام‌چندر جی کے بارے میں جانتے ہیں اور رام‌چندر جی جو کچھ بھی ہیں وہ والمیکی کی دماغ کے اپج ہیں۔

والمیکی کو سنسکرت کا آدی کوی یعنے پہلا شاعر کہا جاتا ہے۔ والمیکی کس طرح شاعر بنے، اس کے بارے میں یہ کہانی مشہور ہے۔ کہتے ہیں کہ ایک روز وہ تمساندی میں اشنان کرنے کے لیے گئے ہوئے تھے۔ وہاں پرندوں کا ایک جوڑا جنھیں سنسکرت میں کرونچ کہتے ہیں آپس میں محبت کی کلولوں میں مست تھا۔ ایک چڑی‌مار آیا اور اس نے اپنے تیر سے اس جوڑے کے نر پرندے کو مار ڈالا۔ اس سے والمیکی کے دل کو سخت چوٹ پہنچی اور ان کے منہ سے یکایک بلا سوچے سمجھے یہ شعر نکل گیا:—

"मा निषाद प्रतिष्ठां त्वमगमः शाश्वतीः समाः।
यत् क्रौञ्चमिथुनादेक मवधीः काममोहितम् ॥"

اس کا مطلب یہ ہے کہ "اے چڑی‌مار تو کبھی خوش‌حال اور آباد نہ ہو اور ہمیشہ ذلت سے اپنی زندگی بسر کرتا رہ کیونکہ تونے محبت کے رنگ میں رنگے ہوئے کھیلتے ہوئے اس پرندے کے جوڑے میں سے ایک کو مار ڈالا ہے"۔

کہنےکو تو والمیکی کے منہ سے یہ شعر نکل گیا لیکن اس کے نکلتے ہی والمیکی سوچنے لگے کہ یہ شعر میرے منہ سے کیسے نکل گیا۔ یہ تو شلوک ہے۔ اس میں وزن ہے - سنسکرت کے پرانے مصنفوں کی رائے میں Secluar غیر مذہبی سنسکرت کا یہ پہلا شلوک یعنی شعر ہے۔ اس کے بارے میں کالیداس نے رگھوونش میں لکھا ہے:

"श्लोकत्वमापद्यत यस्य शोकः"

یعنی جس کا سوگ شلوک میں بدل گیا۔ اسی طرح بھوابھوتی نے بھی والمیکی کو آدی کوی یعنی سنسکرت نظم کا بانی کہا ہے۔ اسی طرح اور بھی بہت سے مشہور شاعروں کی بھی رائے ہے۔

جس طرح کسی کے ہاتھ ایک دم کوئی بڑا قیمتی ہیرا لگ جائے اسی طرح والمیکی کو یہ شعر معلوم ہوا۔ پھر آکر والمیکی بار بار یہ سوچنے لگے کہ جو کچھ میرے منہ سے آج نکل گیا ہے اس میں ایک سنگیت یا نغمہ ہے اور ایسا سوچتے سوچتے کہا جاتا ہے کہ انھیں الہام سا ہوا کہ انھیں اسی طرح نظم میں رامچندر جی کی کہانی لکھنی چاہیے۔ والمیکی نے راماین لکھ کر رامچندر کو ہمیشہ کے لیے زندہ دنیا کی چیز بنادیا۔ اس طرح والمیکی نے سنسکرت ادب کی شاندار بنیاد رکھی۔ راماین میں والمیکی نے اپنے کرداروں سے جو معیار پیش کیے ہیں وہ ہندستان کی تہذیب کی بنیاد ہیں۔ کہتے ہیں کہ جب والمیکی کی راماین گائی جاتی تھی تو لوگوں کے دلوں پر بڑا گہرا اثر پڑتا تھا۔ راماین میں لکھا ہے کہ والمیکی نے اپنی راماین کو پہلے کُش اور لَو کو سکھلایا تھا اور جس وقت کُش اور لَو اس راماین کو رشیوں کی مجلسوں میں گاتے تھے تمام رشی محو ہوجاتے تھے۔ اس دن سے لے کر

آج تک راماین نے لوگوں کے دلوں پر جو سکہ بٹھایا تھا وہ آج تک بھی ویسے ہی قایم ہے۔

والمیکی کی زبان بالکل بول چال کی سنسکرت ہے۔ سیدھی سادی زبان ہے۔ اس میں کسی طرح کی بناوٹ نہیں ہے۔ اس میں جو تشبیہات پیش کی گئی ہیں وہ روزمرہ کی زندگی سے لی گئی ہیں؛ وہ خیالی یا کتابی نہیں ہیں۔ والمیکی کی راماین کی ایک ایک سطر میں والمیکی کا اپنا دل دھڑکتا ہوا سنائی دیتا ہے۔ پھر اس سیدھی سادی بےساختہ زبان میں جو خوبی' جو حسن' جو ادا' جو بانکپن' جو شان' جو لطافت اور جو موھنی پھونکنے کا منتر ہے وہ پڑھنے والوں اور سمجھنے والوں کا دل ھی جانتا ہے۔

ہندستان کی زبانوں کے مشہور پنڈت Grearson نے لکھا ہے کہ بائیبل کے بعد ساری دنیا میں اگر کوئی کتاب سب سے زیادہ پڑھی جاتی ہے تو وہ والمیکی کی رامابن ہے۔ یہ سچ ہے کہ وہ والمیکی کی رامابن نہیں ہے لیکن کسی کی بھی رامابن کیوں نہ ہو اس کی عزت والمیکی کو ہی ملے گی۔ مجھے اب تک یاد ہے کہ کوئی بیس سال ہوئے جب کہ میں کشمیر کی ایک مجلس میں جو ایک باغیچے میں ہورہی تھی کسی شاعر کے بارے میں کچھ کہہ رہا تھا۔ جب میں نے کسی سلسلے میں رامابن کا قصہ چھیڑا باغیچے کے سارے مالی اپنا کام چھوڑکر آ گئے اور تلسی‌داس کی رامابن کے دوہے اور چوپائیاں سننے لگے۔ مجھے اس دن یہ احساس ہوا کہ رامابن کا اثر اب بھی کتنا اچھوتا ہے۔

اگر میں والمیکی کی رامابن کے بارے میں اور والمیکی کی شاعری کے متعلق ہی کچھ کہنا چاھوں تو یہی ایک الگ مضمون بن جائےگا۔ میں چلتے چلتے ایک دو شلوکوں کا ذکر کردیتا ہوں جس سے آپ کو رام کی زندگی کی خصوصیت کا کچھ پتہ چل سکےگا۔

رامچندر تخت نشین ہونے والے ہیں۔ سارے راج میں خوشیاں منائی جارہی ہیں۔ یکایک رام کو یہ سندیسا دیا جاتا ہے کہ راج گدی تو اس کے چھوٹے بھائی بھرت

کو دی جائےگی اور اسے چودہ سال کے لیے کسی جنگل میں جاکر رهنا پڑےگا۔
جس وقت یہ خبر رامچندرجی کو دی گئی والمیکی لکھتے هیں:—

"राज्यमारो दुकाकस्य त्यजतश्च वसुन्धराम् ।
न मया लक्षितस्तस्य स्वल्पोऽह्यपाकारविभ्रम ॥ "

اس کے معنی یہ هیں کہ "جس وقت رامچندرجی سے یہ کہا گیا کہ تمھیں کل صبح راج گدی دی جائےگی اس وقت اور جب انھیں یہ حکم دیا گیا کہ انھیں چودہ سال کا بنواس دیا گیا ہے تب ان کے چھرے میں ذرا سا بھی فرق نہیں آیا۔ نہ راج گدی کے وقت خوشی تھی اور نہ راج چھوڑنے کے وقت غم تھا"۔

اسی طرح جب کہ رانی کیکئی رامچندر کو راجا کا حکم سنانے میں پس و پیش کررهی هیں اس وقت رامچندرجی کہتے هیں:—

"तद्ब्रूहि सत्त्वंरदेवि राज्ञो यदभिकाङ्क्षितम् ।
करिष्ये प्रतिजानेच रामो द्विर्नाभिभासते ॥ "

"امّاں جان مہربانی کرکے مجھے جلد بتائیے کہ راجا کا کیا حکم ہے۔ آپ سچ مانیے کہ میں ویسا هی کروںگا۔ رام دو باتیں کرنا نہیں جانتا، وہ تو ایک هی بات کرتا ہے یعنی اس کے کہنے اور کرنے میں کوئی فرق نہیں ہے۔ وہ جو کہتا ہے وہ کرتا ہے"۔ والمیکی کے اس شعر کی گونج سارے سنسکرت اور هندی کے ادب میں سنائی دیتی ہے۔

اس طرح وامایَن کے هر ایک کردار کے بارے میں بہت کچھ کہا جاسکتا ہے۔ اوپر جو ذرا سا میں نے ذکر کیا ہے وہ نمونے کے طور پر ہے۔

والمیکی کے بعد جو شاعر هوئے ان کا کچھ پتہ نہیں چلتا۔ بہت سے شاعر تو اپنے کلام کو رامایَن میں هی ملاتے چلے گئے۔ کوئی شاعر جب تک والمیکی سے ٹکّر نہ لے سکتا اور یا ان کی رامایَن کے مقابلے کی کوئی کتاب نہ لکھتا تب تک وہ گنتی میں آهی کیسے سکتا تھا۔ رامایَن نے سارے شاعروں کو اپنے رنگ میں ایسا رنگا کہ جس نے جو کچھ لکھا رامایَن میں هی ملتا گیا۔ جیسے ایک بڑی ندی هزاروں چھوٹی چھوٹی ندیوں کو اپنے اندر ملالیتی ہے اور اس طرح آگے بڑھتی جاتی

ہے اسی طرح والمیکی کے بعد کے شاعر راماین کی گنگا کی لہروں میں بہ گئے۔ ان کا کہیں پتہ نہیں۔ راماین نے شاعری کے میدان میں اتنا بڑا معیار قائم کردیا تھا کہ اس کے مقابلے میں کچھ پیش کرنا قریب قریب ناممکن تھا۔ اس لیے راماین کے بعد بہت عرصے تک کوئی ایسا شاعر نہیں ملتا جو عام طور پر مقبول ہوا ہو اور جس کا نام سنسکرت ادب کی تاریخ میں زندہ رہ گیا ہو۔

راماین کے بعد اگر سنسکرت کے ادب کے میدان میں اور اس اونچے معیار کے سامنے کوئی تصنیف ٹھیرسکی اور عام طور پر مقبول ہوئی تو وہ مہابھارت تھی۔ اس میں کوئی شبہ نہیں کہ مہابھارت کا اثر عوام کے دلوں پر راماین سے شاید گہرا نہیں پڑا تو بھی مہابھارت نے سنسکرت کے ادب میں ایک نئی جان ڈال دی۔ کئی محققوں نے یہ ثابت کرنے کی کوشش کی ہے کہ مہابھارت راماین سے پہلے لکھی گئی ہے لیکن جو زبان کے پرکھیا ہیں وہ سمجھ سکتے ہیں کہ رامابن کی زبان اور مہابھارت کی زبان میں کتنا فرق ہے۔ رامابن کی زبان میں ایک قسم کا بھولاپن ہے اور مہابھارت کی زبان میں ایک قسم کی شوخی ہے۔ مہابھارت کی زبان بھی بول چال کی زبان ہے لیکن بہت ستھری اور سنواری ہوئی۔ رامابن کی زبان میں مٹھاس ہے لیکن مہابھارت کی زبان میں مٹھاس بھی ہے اور لوچ بھی۔ پھر مہابھارت میں پیچیدگیاں بھی بہت ہیں۔ جو سوال رامابن میں بالکل سادہ معلوم ہوتے ہیں وہ مہابھارت میں آکر بہت پیچیدہ ہوگئے ہیں۔

بہت سے عالم مہابھارت کو سنسکرت کی انسائیکلوپیڈیا کہتے ہیں۔ کوئی مسئلہ لے لیجیے، آپ کو مہابھارت میں ضرور اس کا ذکر ملےگا۔ اس میں سیاسیات کے ہر ایک انسانی مسئلہ کو تفصیل اور باریکی سے سمجھانے کی کوشش کی گئی ہے۔ سینکڑوں کہانیاں قصے جو عوام میں مشہور تھے مہابھارت میں قلمبند ہوئے ہیں۔ انھیں وجوہ سے مہابھارت کی حیثیت رامابن سے بہت زیادہ بڑھ گئی ہے۔ یوں تو دنیا کی کسی زبان میں رامابن اور مہابھارت سے بڑی رزمیہ نظمیں نہیں ہیں۔

« بھگوت گیتا » جو سنسکرت ادب کی سب سے زیادہ مشہور کتاب ہے مہابھارت کا ایک بہت ہی چھوٹا سا جز ہے ۔ سچ تو یہ ہے کہ مہابھارت میں ایسی سینکڑوں گیتائیں بھری ہوئی ہیں لیکن وہ اتنی مقبول نہیں ہوئیں جتنی کہ بھگوت گیتا ہوئی ہے ۔ بھگوت گیتا کی مقبولیت کا اندازہ اس سے لگایا جاسکتا ہے کہ یہ ایک مذہبی مقدس کتاب بن گئی ہے ۔ بھگوت گیتا کا اثر ہندستان کے باہر بھی پڑا ہے ۔ امریکہ کے مشہور مصنف ایمرسن کے بارے میں یہ کہا جاتا ہے کہ وہ روز سویرے اٹھ کر بھگوت گیتا کا انگریزی ترجمہ پڑھا کرتے تھے ۔ جب ڈاکٹر رویندرناتھ ٹاگور امریکہ تشریف لے گئے تھے تو وہاں وہ اس مکان پر بھی گئے تھے جہاں ایمرسن رہتا تھا ۔ انھوں نے ان کا کتب خانہ دیکھا اور اس میں سے ایک کتاب نکالی جس میں بہت سے نوٹ لکھے ہوئے تھے ۔ یہ کتاب اور کوئی نہیں تھی بھگوت گیتا تھی ۔ جب رویندر ناتھ ٹاگور نے ان کے بیٹے سے پوچھا کہ کیا مسٹر ایمرسن اس کتاب کو پڑھا کرتے تھے تو انھوں نے جواب دیا کہ روز سویرے وہ اسی کتاب کو پڑھا کرتے تھے اور یہ سب نوٹ انھیں کے اپنے ہاتھ کے لکھے ہوئے ہیں ۔ سنسکرت میں بھگوت گیتا پر جتنی شرحیں ہوئی ہیں اور ہورہی ہیں اتنی شاید کسی اور کتاب پر نہیں ہوئیں ۔ اسی سے اس کتاب کی مقبولیت معلوم ہوتی ہے ۔ جیسا کہ میں پہلے ہی کہہ چکا ہوں مہابھارت میں سینکڑوں گیتائیں بھری ہوئی ہیں ۔ اسی طرح مہابھارت میں بہت سی نیتیاں بھی ہیں جن میں کنک نیتی اور ودرنیتی بہت مشہور ہیں ۔ ان نیتیوں میں اس بات کو کامل طور پر سمجھانے کی کوشش کی گئی ہے کہ ایک انسان کو اپنی زندگی کس طرح بسر کرنی چاہیے ۔

مہابھارت کے معنے ہیں بڑا ہندستان ۔ اس نام کی وجہ یہ ہے کہ مہابھارت کی لڑائی میں مدراس کے راجا سے لے کر قندھار تک کے راجا اور بنگال سے لے کر پشاور تک کے اس طرح سارے ہندستان کے تمام صوبہ‌جات کے راجا شامل ہوئے تھے ۔ کوئی یدھشٹر کی طرف تھا اور کوئی دریودھن کی طرف ۔ مہابھارت کی لڑائی ہندستان کی پرانی لڑائیوں میں سب سے بڑی تھی اور اس وجہ سے لفظ

'مہابھارت' کے معنے بھی 'بڑی لڑائی' (Great-war) کے ہوگئے ھیں - مہابھارت کے بارے میں کئی ھندو گھروں میں ایسا وھم پھیلا ھوا ھے کہ جس گھر میں مہابھارت کی کتاب ھو اس گھر میں لڑائی ھوجاتی ھے -

ت میں مہابھارت سنسکرت کے ادب کی ایک ایسی کتاب ھے جو ھر پہلو سے بےنظیر ھے - دنیا کے کسی زبان میں شاعری کی اس سے بڑی کوئی کتاب نہیں ھے - اگر کوئی پرانی ھندستانی تہذیب اور تمدن کا' پرانے آریوں کے ھر قسم کے کارناموں کا' اس کے عروج کا حال ایک کتاب سے جاننا چاھتا ھے تو وہ مہابھارت ھے - مہابھارت علم کا خزانہ ھے اور اس کی زبان میں اتنی مٹھاس اور روانی ھے اور اس کا طرز بیان اتنا جاذب ھے کہ ایک مرتبہ کتاب پڑھنا شروع کرنے پر پڑھنے والا سب کچھ چھوڑ سکتا ھے لیکن اس کتاب کو نہیں چھوڑ سکتا - مہابھارت کی دوسری بڑی خوبی یہ ھے کہ اس میں کٹھن سے کٹھن اور بڑے سے بڑے زندگی کے مسئلوں کو اتنی سادگی اور گہرائی سے' اتنی آسانی اور باریکی سے اور ابتدا سے لےکر آخر تک اس خوبی سے سمجھایا گیا ھے کہ ایک معمولی ان‌پڑھ آدمی اور عالم دونوں کے لیے وہ ایک جیسی ھے اور پھر وہ ایسی پُرلطف ھے کہ جتنی دفعہ پڑھیے پھر پھر پڑھنے کی خواھش ھوتی ھے -

لارڈ Avebury نے جو سر آئیزک نیوٹن کے پڑوسی تھے اپنی مشہور کتاب Pleasures of Life میں کتابوں کی ایک فہرست تیار کی ھے جو دنیا کے ھر تہذیب یافتہ آدمی کو چاھے وہ کہیں کا رھنے والا ھو ضرور پڑھنی چاھییں - اس فہرست میں انھوں نے مہابھارت اور راماین دونوں کتابوں کا نام لکھا ھے - سچ تو یہ ھے کہ جس طرح ھمالیہ ھندستان کی ایک بےنظیر چیز ھے اسی طرح راماین اور مہابھارت بھی ھیں - یہ بھی ھمالیہ کی ان اونچی چوٹیوں کی طرح رھنما سر شان سے اٹھائے کھڑی ھوئی ھیں جہاں تک کسی کو پہنچ ھونی قریب قریب ناممکن ھے -

صدیوں تک ہندستان کے ادب میں راماین اور مہابھارت ہی کو دہرایا جاتا رہا ہے اور دونوں کتابوں نے ہندستان کے ادیبوں کے دلوں پر کچھ ایسا جادو کیا کہ انھوں نے اگر کچھ لکھا تو راماین اور مہابھارت کو لکھا اور یا پھر ان کے قصوں کو لکھا۔ ہندستان کے کسی صوبہ کی کوئی زبان لے لیجیے اس میں جب کبھی ادب کی ابتدا ہوئی ہے تو انھیں دونوں کتابوں کی بدولت اور پھر بھی کوئی شاعر ان تک نہیں پہنچنے پایا۔

" نہ ہوا پر نہ ہوا میر کا انداز نصیب
ذوق یاروں نے بہت زور غزل میں مارا"

کئی شاعروں نے راماین اور مہابھارت کو نظم کیا لیکن تمام زور لگانے پر بھی والمیکی اور ویاس کا انداز نصیب نہ ہوا۔

یہ قدرتی بات تھی کہ مہابھارت کے بعد جلد کوئی شاعر سنسکرت ادب کے میدان میں سر اٹھا کر کھڑا نہ ہوسکا۔ جس طرح ہندستان میں تاج محل بننے کے بعد بھی عمارتیں تو بہت سی بنیں لیکن فن عمارت کی دنیا میں خاموشی سی قایم ہے اسی طرح مہابھارت کے بعد شاعر تو بہت سے ہوئے لیکن ادب کی دنیا میں خاموشی سی قایم رہی۔

اس خاموشی کو توڑنے والا اور راماین اور مہابھارت کے مصنف والمیکی اور ویاس کے سامنے سر اٹھا کر کھڑا ہونے والا، سنسکرت کے ادب اور شاعری میں ایک نئی روح پھونکنے والا اگر کوئی شاعر آیا تو وہ کالیداس ہے۔ اس کی زبان میں ایک حسینہ کی دونوں طرف سے نوکدار بڑی بڑی آنکھوں کی مست شوخ اور بانکی چتون، اس کے پتلے نازک ترین ہونٹوں کے بیچ سُگھڑ دانتوں کی صاف میٹھی اور چلبلی مسکراہٹ، اس کی مٹکتی چال اور ادائیں ہیں کہ ایسا معلوم ہوتا ہے کہ کالیداس کی زبان میں سنسکرت زبان کی جوانی ابھر آئی ہے۔

یہ تو ناممکن ہے کہ مہابھارت کے بعد کالیداس سے پہلے کوئی شاعر نہ ہوا ہو کیوں کہ کالیداس کی شاعری سے پہلے پچاسوں نئی بحریں پیدا ہوچکی تھیں جن کا

پتہ وامایِن اور مہابھارت تک میں نہیں ملتا ہے۔ ان تمام بحروں کے بننے میں کافی وقت لگا اور کاویہ یعنی شاعری لکھنے کے جس اسلوب نے ان کو کالیداس نے اختیار کیا ہے وہ بھی آہستہ آہستہ اس درجہ کو پہنچا۔ ہمارے پاس جو کچھ ذخیرہ ہے اس کی بنیاد پر یہی معلوم ہوتا ہے کہ مہابھارت اور رامایِن کے بعد سنسکرت زبان اور اس کے ادب میں جو ترقی ہوئی وہ پہلے پہل کالیداس کی شاعری میں ہمارے سامنے آتی ہے۔ Dr. Keith اور کئی اور محقق کالیداس سے پہلے اشوگھوش کو رکھتے ہیں۔ اشوگھوش نے بدھ مذہب کو اختیار کر لیا تھا۔ انھوں نے بدھ چرت نام کی ایک نظم کی کتاب سنسکرت میں لکھی ہے۔ ڈاکٹر کیتھ انھیں پہلی صدی عیسوی میں رکھتے ہیں اور کالیداس کو چوتھی صدی عیسوی میں۔ لیکن بہت سے ماہر شرقیات نے یہ بات کہی ہے کہ کالیداس پہلی صدی عیسوی سے قبل ہوئے ہیں۔ یہ مہاراجا وکرمادتیہ کے دربار کے شاعر تھے۔ اشوگھوش ان کے بعد کے شاعر ہیں۔ کچھ بھی ہو، یہ تو ماننا پڑے گا کہ اشوگھوش نے سنسکرت کے ادب پر وہ اثر نہیں چھوڑا جو کالیداس نے۔

والمیکی اور ویاس تو رشی کہلاتے ہیں لیکن کالیداس سنسکرت کے سب سے بڑے شاعر مانے جاتے ہیں۔ انھوں نے اپنی شاعری سے سنسکرت کے ادب کو جو فروغ دیا اور اس نے جو زندگی پیدا کی وہ ان کے بعد بھی قائم رہی۔ والمیکی اور ویاس نے جو کتابیں لکھی تھیں ان میں چوبیس ہزار اور چھبیس ہزار شلوک تھے اور اتنے یا اس سے زیادہ شلوک لکھے بغیر ادب کی دنیا میں مقبولیت مشکل تھی۔ یہ سلسلہ بھی کالیداس نے توڑا۔ کالیداس نے چھوٹی چھوٹی نظموں میں وہ لطافت اور حسن پیدا کیا کہ شاعر بننے کے لیے بڑی بڑی کتابوں کے لکھنے کی ضرورت نہ رہی۔

کالیداس کی زبان سے یہ صاف پتہ چلتا ہے کہ ان کے زمانے تک سنسکرت زبان کی بہت ترقی ہوچکی تھی اور اس میں بہت سے علم و فن کی کتابیں لکھی جاچکی تھیں۔ ان کی بہت سی تشبیہات ایسی ہیں جن کی بنیاد علمی کتابیں ہی ہوسکتی ہیں۔

ان کی کتابوں سے یہ صاف نمایاں ہوتا ہے کہ اس وقت تک بہت سے علم جیسے رقص، موسیقی، دیومالا، سیاسیات، معاشیات، نجوم، سگن کا علم، ریاضی وغیرہ ترقی کی آخری حد تک پہنچ چکے تھے۔ ان میں سے بہت سے علموں کا تو وہ خود ماہر معلوم ہوتا ہے۔

ان کی کتابوں کے پڑھنے سے یہ بھی صاف طور پر معلوم ہوتا ہے کہ وہ قریب قریب سارے ہندستان میں اچھی طرح نہ صرف پھر چکے تھے بلکہ انھوں نے یہاں کے مختلف صوبوں کے قدرتی نظاروں کا پورا پورا لطف اٹھایا تھا اور ان کے خاموش ترنم کو ایک شاعر کی حیثیت سے سنا تھا۔ یہی وجہ ہے کہ انھوں نے اگر ایک طرف اپنے شاعرانہ انداز میں ہمالیہ کی تصویر کھینچی ہے تو دوسری طرف مالابار کی۔ ایک طرف سمندر کی تو دوسری طرف میدانوں کی۔ ایک طرف جنگلوں کی تو دوسری طرف بغیچوں کی۔ ایک طرف اگر سرجو ندی کی تو دوسری طرف سپرا، نربدا اور کاویری کی۔ ایک طرف پٹنہ کی تو دوسری طرف کانچی کی۔ ان کی شاعری اساڑھ کے بادلوں کی طرح سارے ہندستان کے آسمان میں ایک کنارے سے دوسرے کنارے تک پھیل گئی ہے جس کی زندگی پیدا کرنے والی بوندوں نے سنسکرت کے ادب کو نئی کھیتیوں کی طرح ہرا بھرا اور ہمیشہ کے لیے لہلہاتا بنا دیا ہے۔ ان کی نظموں میں ہندستان کے قریب قریب ہر حصے کا بیان ہونے کی وجہ سے کوئی کہتا ہے کالیداس کشمیر کے تھے کوئی کہتا ہے بنگال کے تھے۔ کوئی کہتا ہے کہ اُجین کے رہنے والے تھے کوئی انھیں شمالی ہندستان کا اور کوئی انھیں جنوبی ہندستان کا کہتے ہیں۔

ان کے زمانے کے بارے میں بھی کوئی ایک رائے نہیں ہے۔ آٹھویں صدی قبل عیسی سے لےکر پانچویں صدی بعد عیسی تک ان کی تاریخ مقرر کی گئی ہے۔ اس کے باوجود بھی جبکہ بہت کچھ لکھا جاچکا ہے ابھی قطعی طور پر یہ نہیں کہا جاسکتا کہ کالی‌داس کہاں اور کس زمانے میں پیدا ہوئے تھے۔

کالی‌داس کی شاعری میں آنکھ اور دل کا، زبان اور جذبات کا، مصوری اور موسیقی کا، سادگی اور شوخی کا، اصلی اور خیالی دنیا کا پرلطف اور حیرت انگیز

قدرتی اور قدرت سے بالاتر خدائی ملاپ ہوا ہے۔ سنسکرت زبان بڑی خوش نصیب ہے کہ اسے کالی‌داس جیسا شاعر ملا۔ سنسکرت نے کالی‌داس کو اور کالی‌داس نے سنسکرت کو بنا دیا۔ پھر کالی‌داس کی شاعری میں جو میٹھا، گدگدا، بانکا، پینا، تیکھا اور چبھتا ہوا فراق ہے وہ سنسکرت کے کسی دوسرے شاعر کو نصیب نہیں ہوا۔ تشبیہات کی دنیا کا تو وہ بادشاہ ہے۔ اس کی تشبیہیں سادی، انوکھی اور بڑے پتے کی ہیں۔

کالی‌داس نے سات کتابیں لکھی ہیں۔ ان میں تین ڈرامے ہیں اور چار شاعری کی کتابیں ہیں۔ ڈراموں کے بارے میں میں اپنے اس مضمون میں کچھ نہ لکھوں گا۔ باقی چار کتابوں میں رگھوونش، کمار سنبھو، رت سنہار اور میگھ دوت ہیں۔ ان میں سب سے بڑا رگھوونش ہے۔ اس کے انیس باب ہیں۔ رگھو خاندان کے انیس راجاؤں کا اس میں بیان دیا گیا ہے۔ رگھوبنسیوں کا خاندان سورج بنسیوں کا خاندان ہے۔ مہاراجا دلیپ سے لےکر مہاراجا اگنی‌متر تک کے تمام مہاراجاؤں کا اس میں سلسلہ‌وار بیان ہے۔

ڈاکٹر ونیا کمار سرکار کی رائے میں ہندو مہاراجاؤں کی تہذیب کا، ان کی حکومت کا، سماجی حالات کا، رسم و رواج کا، ان کی بہادری کے کارناموں کا اور رعایا کو خوش‌حال رکھنے کے طریقوں کا اگر کسی کتاب سے پتا چلتا ہے تو وہ 'رگھوونش' ہے۔ یہ سچ ہے کہ 'رگھوونش' کوئی تاریخی کتاب نہیں ہے تو بھی اس میں تاریخ کا اور خاص کر ہندؤں کی تہذیبی تاریخ کا بہت سا مسالہ ہے۔ اس میں رگھوونشی راجاؤں کی لڑائی کا بیان، ان کے زندگی کے اصول، طرز حکومت، لڑکیوں کا سوئمبر، شادیوں کی رسمیں، ان کا شکار کھیلنا اور دوسرے شغل وغیرہ قریب قریب ہر پہلو پر بڑی خوبی سے لکھا گیا ہے۔

رگھوونش کے چھٹے باب میں کالی‌داس نے اندومتی کے سوئمبر کی جو تصویر کھینچی ہے وہ صرف کالی‌داس ہی کھینچ سکتے تھے۔ اندومتی ودربھ یعنی برار کے مہاراجا کی چھوٹی بہن تھیں۔ اس کے سوئمبر میں ہندستان کے تمام صوبجات کے راجا مہاراجا آئے ہیں۔ مہاراجا کے محل کے ایک عالی‌شان بڑے کمرے میں سونے

کی راج گدیوں پر ترتیب سے تمام راجا بیٹھے ہوئے ہیں۔ جس وقت اندومتی پالکی میں سے اتر کر اس عالیشان کمرے میں پیر رکھتی ہے اس وقت راجاؤں کی آنکھوں اور دلوں کی جو حالت ہوتی ہے اور جس طرح اندومتی کا دھیان پہنچنے کے لیے ایسی حرکتیں خود بخود کرنے لگ جاتے ہیں جیسے وہ شاید خود نہیں سمجھ سکتے تھے انھیں کالیداس نے بڑی خوبی اور حسن سے اپنی شاعری میں قلمبند کردیا ہے۔ ایک طرف ایک لڑکی تھی اور دوسری طرف ہندستان کے تمام راجا۔ لڑکی کیا تھی خدا کے حسن کے جوبن کی زندہ مجسم تصویر تھی اور راجا کیا تھے بس ایک دل جو زور زور سے دھڑک رہا تھا اور اپنی خواہش کو خاموشی کے ساتھ بتانا چاہتا تھا۔ سوئمبر شروع ہوتا ہے۔ ایک ایک مہاراجا کا پوری تعریفوں کے ساتھ تعارف کرایا جاتا ہے اور اندومتی کچھ کہے بغیر آگے بڑھتی چلی جاتی ہے۔ جن جن راجاؤں کو چھوڑ کر وہ آگے بڑھتی چلی جارہی تھی ان راجاؤں کی جو حالت ہورہی تھی اس کا بیان شاعر نے یوں کیا ہے:—

"संचारिणी दीपशिखेव रात्रौ,
यं यं व्यतीयाय पतिंवरा सा।
नरेन्द्र मार्गाट्ट इव प्रपेदे,
विवर्णभावं स स भूमिपालः ॥"

جس طرح رات کے وقت شاہراہ پر چلتی ہوئی ایک لالٹین جن محلات کے پاس سے گزرتی جاتی ہے اور انھیں گھپ کالے اندھیرے میں چھوڑتی چلی جاتی ہے، اسی طرح اندومتی جس جس مہاراجا کے پاس سے آگے بڑھ گئی اس اس راجا کا منہ کالا پڑتا چلا گیا۔ جیسے ایک لالٹین کی روشنی کے سامنے راستے کا ایک مکان رات میں چمک اٹھتا ہے اور جب وہ روشنی آگے نکل جاتی ہے تو وہ مکان اندھیرے میں کالا سیاہ ہو جاتا ہے اسی طرح وہ دیے کی لو کی طرح جگمگاتی اندومتی پہلے جس راجا کے پاس کھڑی ہوتی تھی اس کے منہ پر خوشی کی چمک دوڑ جاتی تھی لیکن جوں ہی وہ آگے بڑھ جاتی تھی اس کا منہ مایوسی سے کالا پڑ جاتا تھا۔ اس شعر میں لالٹین کی تشبیہ سے شاعر نے جو پتے کی بات کہی ہے اس کا لطف بیان سے باہر ہے۔

قصہ بہت لمبا ہے۔ اسی طرح سارے سوئمبر کا بیان شاعر نے بڑے شاعرانہ طریقے سے کیا ہے۔ آخر میں اندومتی مہاراجا رگھو کے بیٹے اج کے گلے میں جےمالا پنہاتی ہے۔ ساتویں باب میں جب اج اندومتی کو ساتھ لےکر دھوم دھام سے اپنی راج‌دھانی ایودھیا میں آتے ہیں اور ان کی سواری شہر کے بڑے بڑے راستوں سے گزرتی ہے اس وقت مکانوں میں بیٹھی ہوئی عورتیں اپنے مکان کی کھڑکیوں میں کس طرح دوڑ دوڑ کر آتی ہیں اس کا نظارہ کالی‌داس نے اپنی قلم سے اس باب میں دکھایا ہے۔ کوئی عورت اپنے بال بنا رہی تھی وہ ویسے ہی بالوں کو پکڑے کھڑکی میں کھڑی ہوکر ایک ٹک دیکھنے لگی۔ کوئی مہاور لگا رہی تھی وہ اپنے پَیلے مہاور سے فرش کو لال کرتی ہوئی دوڑ کر کھڑکی کے پاس کھڑی ہوگئی۔ کوئی ساڑی باندھ رہی تھی اسے اج کو اور اندومتی کو دیکھنے کی اتنی زبردست خواہش تھی کہ وہ آدھی ساڑی باندھے اپنے ہاتھوں سے کمر میں لٹکتی ہوئی ساڑی کو پکڑے کھڑکی میں آکر کھڑی ہوگئی ہے۔ راستے بھر کے مکانوں کی کھڑکیوں میں تمام عورتیں ہی عورتیں کھڑی تھیں۔ ان کے گورے لال منھ اور کالی آنکھوں سے ایسا معلوم ہوتا تھا کہ تمام کھڑکیوں میں لال کنول کھلے ہوئے ہیں جن پر آنکھوں کی شکل میں کالے بھورے منڈلا رہے ہیں

'विलोलनेत्र भ्रमरैर्गवाक्षाः सहस्रपत्राभरणा इवासन्''

اسی طرح رگھوونش کے ہر ایک باب میں اس نے ایک ایک چیز کو لیا ہے اور اس کی ایسی مکمل تصویر کھینچی ہے کہ وہ ادبی دنیا کی ایک انمول ملکیت بن گئی ہے۔

ان کی دوسری کتاب "کمار سنبھو" ہے اس کی کہانی کو انھوں نے پرانوں سے لیا ہے۔ اس میں سترہ باب ہیں جس میں کل آٹھ کالی‌داس کے لکھے ہوئے کہے جاتے ہیں۔ باقی کسی دوسرے گمنام شاعر نے اس میں ملا دیے ہیں۔ "کمار سنبھو" میں کالی‌داس نے مہادیو اور پاربتی کی شادی کا بیان کیا ہے۔ یہ کتاب ہمالیہ پہاڑ کے بیان سے شروع ہوتی ہے کیونکہ پاربتی ہمالیہ کی بیٹی تھی۔ شیوجی نے اپنی پہلی بیوی ستی کے مرنے کے بعد یہ مصمم ارادہ کرلیا تھا کہ وہ اب شادی نہیں کریں گے۔ لیکن

دیوتاؤں کی خواہش تھی کہ وہ شادی کریں۔ اس لیے راجا اندر نے کام‌دیو کو بلایا اور کہا کہ کچھ ایسا کرو کہ شیوجی کے دل میں پھر محبت کی چاہ پیدا ہوجائے۔ کام‌دیو اس کام کے لیے تیار ہوگئے اور وہ بسنت یعنی موسم بہار کو اپنے ساتھ لےکر شیوجی کے دل کے رخ کو بدلنے کے لیے وہاں آئے جہاں شیوجی اپنی ریاضت اور تپسیا میں لگے ہوئے تھے۔ چاروں طرف بہار کا موسم چھا گیا، تمام چرند، پرند محبت کی رنگ رلیوں میں مست ہوگئے۔ ہندو پرانوں میں لکھا ہے کہ کام‌دیو پھولوں کے تیروں سے مارتا ہے۔ ایک دن جبکہ بہار کا موسم پوری جوانی پر تھا کام‌دیو ایک پیڑ پر چھپ کر بیٹھ گئے۔ ٹھیک موقع پر جب پاربتی ان کے سامنے کھڑی تھی کام‌دیو نے اپنے پھولوں کے تیر کا وار کیا اور سچ مچ ایک لمحے کے لیے شیوجی کا دل بھی ڈانواں ڈول ہوگیا۔ مگر وہ جھٹ سنبھل گئے اور جو انھوں نے غصے میں بھر کر آنکھ اٹھائی تو ان کے تیسری آنکھ سے آگ نکل پڑی اور بچارہ کام‌دیو جل بھن کر راکھ ہوگیا۔ پاربتی مایوس ہوگئی۔ پاربتی کہنے لگی کہ لوگ کہتے ہیں خوبصورتی بڑی چیز ہے لیکن جس خوبصورتی سے میں شیوجی کا دل بھی نہ جیت سکی اس خوبصورتی پر لعنت ہے۔ وہ اپنا سب گھر بار چھوڑ کر جنگلوں میں چلی گئی اور جوگن بن گئی۔ کھانا، پینا چھوڑ دیا۔ بھری برسات میں سخت گرمی اور کڑاکے کی سردی میں کھلے بدن رہی۔ اس نے اتنی سخت تپسیا کی کہ آخر شیوجی جو اس کی جوانی اور حسن کو دیکھ کر ذرا بھی نہیں پسیجے تھے هل گئے اور وہ ایک طالب‌علم کا بھیس بنا کر گئے اور پاربتی سے پوچھا کہ وہ شیوجی سے کیوں شادی کرنا چاہتی ہے۔ شیوجی کی اس نے بہت برائی کی۔ کہا "اس شیوجی سے تم شادی کرنا چاہتی ہو جو مسان میں رہتے ہیں، ہڈیوں کی مالا پہنتے ہیں، جن کے گلے میں سانپ رہتے ہیں، جو ننگے بدن رہتے ہیں۔ لیکن پاربتی جواب دیتی ہے کہ 'ہاں، وہ انھیں سے شادی کرنا چاہتی ہے اور وہ ان کی کسی قسم کی برائی کو نہیں سن سکتی؟ آخر میں دونوں کی شادی ہوتی ہے۔ جہاں حسن، کام‌دیو کے پھول اور بہار کا موسم فتح نہیں پاسکے وہاں پاربتی کی ریاضت فتح پاتی ہے۔ اس میں یہ

ایک ایک سین کالی‌داس نے جس فن اور استادی کے ساتھ جس میٹھی، نازک، پرلطف چلبلی اور شفاف زبان میں جس ادبی حسن کے آخری درجے کے معیار میں کھینچا ہے وہ لاجواب ہے۔ آخر میں جب شیوجی شادی کے لیے راضی ہوجاتے ہیں تو کالی‌داس نے ایک ایسی میٹھی سی چٹکی لی ہے جس سے ان کی زندہ دلی کا پتہ چلتا ہے وہ لکھتے ہیں :-

"तस्मिन् संयमिनामाद्ये जाते परिणयोन्मुखे ।
जहुः परिग्रह व्रीडाँ प्राजापत्यास्तपीस्वन, ॥

یعنی جب شیوجی جیسے دل پر قابو رکھنے والے بڑے رشی شادی کرنے کے لیے تیار ہوگئے تو بچارے چھوٹے چھوٹے رشیوں کی جو شادی کرنے میں شرماتے تھے۔ شرم چلی گئی۔ وہ کہنے لگے کہ جب شیوجی نے شادی کرلی تو ہم شادی کرنے میں کیوں شرم کریں اس میں جو لطیف مذاق اور زندہ دلی ہے اسے آپ محسوس کرسکتے ہیں۔

ان کی 'رت سنھار' کتاب میں ہندستان کے تمام موسموں کی بڑی شستہ زبان میں تصویر کھینچی گئی ہے۔ اس کے انگریزی میں بہت سے ترجمے ہوئے ہیں اور اسی کے نمونے پر بعد میں بہت سی کتابیں لکھی گئی ہیں۔ اس کے بعد کالیداس کی اس کتاب پر آتا ہوں جو دنیا کی ادبی تصانیف میں سے ایک ہے اور وہ ہے 'میگھ دوت'۔ اگر کالیداس اپنی زندگی میں صرف ایک یہی کتاب لکھتے تو بھی وہ سنسکرت زبان کے سب سے بڑے شاعر کہلاتے۔ اس کا تخیل بالکل اچھوتا ہے۔ اس کی زبان اتنی بےساختہ اور منجھی ہوئی ہے کہ اس کی بحر بھاری بھاری بادلوں کی سست چال سے چلنے والی ہے اور اس میں جو نغمہ ہے وہ نکلتا تو بحر میں سے ہے لیکن جب وہ شعر کے ساتھ مل جاتا ہے تو اس کا اثر کہیں سے کہیں پہنچ جاتا ہے۔ میگھ دوت میں جس طرح یکش "آساڑھ کے پہلے دن کے بادل کو اپنے محبت کا سندیسا دیتا ہے، جس طرح اسے اپنے گھر تک پہنچنے کا راستہ بتاتا ہے، جس طرح اپنے گھر اور اپنی بیوی کی پہچان بتاتا ہے، جس طرح اس سارے راستے کا بیان کرتا ہے، جہاں سے

بادل جائےگا اور مختلف جگہوں پر پہنچنے سے بادلوں کا جو دیکھنے کے لایق نظارہ بنےگا اس کی جھلک کو دکھاتا ہے اور پھر اپنے دل کی حالت اور وہ سندیسا جو لکھا تو ضرور سنسکرت زبان میں گیا ہے لیکن ہر دل ہر زبان اور ہر دیس کے لیے یکساں ہے ۔ میگھ دوت کو پڑھنے سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ زبان کس کمال تک پہنچ سکتی ہے ۔ اگر کبھی ادبی دنیا کے عجائبات گنے جائیں گے تو ان میں میگھ دوت بھی ایک ہوگا ۔

کالیداس کے بعد شوگھوش آئے ہیں۔ انھوں نے بدھ چرت لکھا ہے جو پورا نہیں ملتا ۔ اس میں انھوں نے تمام بدھ کی زندگی نظم میں لکھی ہے ۔ اس کی زبان پرلطف اور بالکل سادی ہے ۔ کہتے ہیں کہ ان کے لکھے ہوئے ایک ڈراما کا مسودہ ملا ہے لیکن وہ بھی پورا نہیں ہے ۔ اشوگھوش کے بعد بہت سے شاعر ہیں ۔ ان میں بھٹی کا نام مشہور ہے ۔ انھوں نے بھٹی کاویہ نام کی مشہور کتاب لکھی ہے ۔ اس میں لکھی تو انھوں نے رام کی زندگی ہے لیکن ایسے زبان میں لکھی ہے جس سے سنسکرت کے علم قواعد کا ۔ استعاروں کا ، بلاغت کا آسانی سے علم ہوجائے ۔ اسی وجہ سے یہ کتاب سنسکرت کے ادب میں مشہور ہے ۔ بھٹی کے بعد بہت سے شاعر ہوئے لیکن جس شاعر نے سنسکرت میں ایک انوکھی چیز پیدا کی اس کا نام بھاروی ہے ۔ ان کی صرف ایک کتاب ملتی ہے ۔ اس کا نام 'کرات ارجونیہ' ہے ۔ اس کے اٹھارہ باب ہیں ۔ اس کی کہانی مہابھارت سے لی گئی ہے لیکن شاعر نے اسے اس طرح سے پیش کیا ہے کہ وہ اس کی اپنی بن گئی ہے ۔ سنسکرت میں بھاروی اس لیے مشہور ہیں کہ وہ جو بات کہتے ہیں وہ بڑی گہری اور وزن‌دار ہوتی ہے ۔ اس نے ایسے بہت سے مصرعے لکھے ہیں جو کہاوتوں کی شکل میں بدل گئے ہیں ۔ اتنے پر بھی میں یہ سمجھتا ہوں کہ سنسکرت کے ادب میں بھاروی کی جو عزت ہونی چاہیے تھی وہ نہ ہوئی۔ یہ سچ ہے کہ اس نے اپنی کہانی کا خاکہ مہابھارت سے لیا ہے تو بھی اس نے اس میں تازگی اور نیا پن پیدا کرلیا ہے ۔ میں سمجھتا ہوں کہ 'گیتا' کے بعد سنسکرت کے ادب میں اگر کوئی کتاب ہے جو ایک انسان میں مردانگی کے جذبات پیدا کرسکتی ہے تو وہ بھاروی کی کرات ارجونیہ ہے اس کا پہلا

باب یہاں سے شروع ہوتا ہے ۔ یدھشٹر نے اپنے ایک جاسوس کو بھیجا ہے کہ پتہ لگا کر آؤ کہ دریودھن کس طرح راج کر رہا ہے ۔ جاسوس آتا ہے اور تمام خبریں سناتا ہے پاس میں دروپدی بیٹھی ہوئی تمام حالات کو سن رہی ہے ، سنتے سنتے اسے اس وقت کا خیال آجاتا ہے جب کہ وہ راجا تھے۔ جاسوس کے چلے جانے کے بعد دروپدی یدھشٹر سے کہتی ہے کہ ہم وہی ہیں جو راج محلوں میں رہتے تھے اور آج جنگلوں میں پڑے ہیں ، ہمیں صبح اٹھانے کے لیے نگاڑے ( نقارے ) اور طرح طرح کے باجے بجتے تھے ، بھاٹ اور بندی گانے گاتے تھے لیکن آج گیدڑوں کی کان پھاڑنے والی چلاہٹ ہمیں روز صبح جگاتی ہے ۔ اے راجا تم لڑائی کرو اور اپنا راج واپس لو اور اگر یہ نہیں ہوسکتا تو ڈاڑھی اور جٹائیں بڑھالو اور دنیا ترک کردو ، کشتری کہلانا بند کردو ۔ اسی طرح اگلے باب میں بھیم‌سین اسی طرح کی باتیں کرتا ہے ۔ تیسرے باب میں جب ارجن ہتھیاروں کو حاصل کرنے کے لیے جانا چاہتا ہے اس وقت کا سین شاعر نے خوب کھینچا ہے ۔ دروپدی بالوں کو کھولے ہوئے ارجن کو دروازے تک پہنچانے کے لیے آتی ہے اور کہتی ہے :

"दुश्शासनामर्श रजो विकीर्णै-
रेभिस्सना थैरिव भाग्यनाथै : ।
केशै: कदर्थीकृत वीर्यसार :-
कच्चित् स एवासि धनञ्जयस्त्वम्" ॥

یعنی کیا تو وہی ارجن ہے جس کی ہاتھوں کی طاقت کے سامنے دشاسن نے میرے ان بالوں کو میرے پتیوں کے ہوتے ہوئے مجھے اناتھ سمجھ کر غصے میں آکر کھینچا تھا اور تم چوں نہیں کرسکے تھے ۔

اس کے بعد اس کی آنکھوں میں آنسو امنڈ آتے ہیں اور شاعر کہتا ہے کہ ارجن ان آنسوؤں کو اپنے راستے کی توشے کی طرح اپنے ساتھ لے گیا ۔ اس کتاب کا سب سے پر زور باب گیارھواں ہے ۔ اس میں جو باتیں کہی گئیں ہیں ان سے بھاروی نے سنسکرت کے ادب میں ہمیشہ کے لیے جگہ قایم کرلی ہے ۔ ان کے اس باب کے شعروں اور شلوکوں میں وہ گرمی بھری ہوئی ہے کہ شاید کبھی آگ بھی ٹھنڈی پڑسکتی

ہے لیکن اس کے شعروں میں جو آگ ہے وہ کبھی بجھ نہیں سکتی۔ بھاروی کا کرات ارجونیہ انسان کو سمجھ دار اور بہادر بنانے والا ہے۔

بھاروی کے بعد ماگھ آتے ہیں۔ ماگھ جتنے بڑے شاعر تھے اس سے بڑے سنسکرت زبان کے عالم تھے۔ ان کو سنسکرت زبان پر جتنا عبور حاصل تھا بہت کم کو ہوا ہے ان کی ایک کتاب ملتی ہے جس کا نام شیشوپالی‌ودھ ہے۔ اس کی کہانی‌کا خاکہ بھی مہابھارت سے لیا گیا ہے۔ ماگھ کے بارے میں سنسکرت میں یہ شعر مشہور ہے:

"नव सर्गे गते माघे नव शब्दो न विद्यते" ।

یعنی اگر کوئی شخص ماگھ کی کتاب کے نو باب پڑھ جائے تو اسے سنسکرت میں کوئی نیا تلفظ ہی نہیں ملےگا اس سے یہی معلوم ہوتا ہے کہ سنسکرت زبان پر ان کو کتنا عبور حاصل تھا۔ اس کتاب کے بیس باب ہیں۔ ماگھ کا طرز بیان پرزور اور اس کی زبان شستہ اور بامحاورہ ہے۔

ماگھ کے بعد کئی شاعر ہوئے لیکن ان میں سے شری ہرش کا نام بہت مشہو. ہے۔ انھیں نے نیشدھ چرت نام کی مشہور کتاب لکھی ہے۔ اس کے لیے انھیر بہت سا مسالہ مہابھارت سے ملا ہے۔ نل اور دمینتی کی کہانی کو جو اہمیت ہے و نیشدھ چرت کی وجہ سے۔ اس کے بائیس باب ہیں لیکں کہتے ہیں کہ شری ہرش نے ساٹھ اور بعض کہتے ہیں کہ ایک سو بیس باب لکھے تھے۔ شری ہرش نے اپنا شاعری کے بارے میں لکھا ہے کہ جس طرح ایک حسین عورت ایک بچے کے د کو نہیں کھینچتی اسی طرح میری شاعری کا لطف معمولی آدمی نہیں اٹھاسکتے شری ہرش کو اپنی زبان پر پورا عبور حاصل تھا اور یہی وجہ ہے کہ اس کے کـ شلوکوں کے بتیس اور اس سے بھی زیادہ معنے نکالے جاتے ہیں۔

اس طرح ہم بارھویں صدی تک آپہنچتے ہیں۔ میں نے صرف بڑے بڑے شاعر کا ذکر کیا ہے۔ ان کے بیچ میں اور ان کے بعد بہت سی شاعری کی چھوٹی ‍ کتابیں لکھی گئی ہیں اور ان میں سے کئی بہت زیادہ مقبول ہوئی ہیں۔ ج

بھرتری ھری کی تین شتکیں ھیں - 'نیتی شتک'، 'شرنگار شتک' اور 'ویراگیہ شتک'، شتک کے معنی ھیں سو - یعنی جس میں سو شلوک ھوں - اسی طرح بہت سے ستوتر قصیدے وغیرہ سنسکرت میں لکھے گئے جن سے زبان منجھتی چلی گئی - زبان کی ترقی اتنی ھو چکی تھی کہ شاعر لفظوں کو بڑی خوبی سے لکھنے لگے چاھے اس کے معنے میں کوئی خوبی پیدا نہ ھو، لیکن لفظوں کی کچھ ایسی بناوٹ ھو جس سے بہت سے معنے نکل آئیں - یہ بات تب ھی ممکن ھے جبکہ زبان پختہ ھوجائے - وہ ایسی حالت کو پہنچ جائے کہ اس میں اتنا لچکیلا پن آجائے کہ جدھر چاھیں موڑ لیا جائے اور اس سے جو اور جتنے معنے چاھیں نکال سکیں - اس شاعری کا نہ سہی لیکن لفظوں کا بہت بڑا فن ھے کہ بات تو کچھ نہ ھو لیکن لفظ ایسے ھوں کہ اس سے سیکڑوں معنی پیدا ھوجائیں - اس فن میں راگھو پانڈوییم کے مصنف کویراج نے کمال حاصل کیا ھے - یہ کتاب اسی شلوک میں لکھی گئی ھے جس میں رامائن اور مہابھارت لکھی گئی ھے - لکھنے کا یہ کمال ھے کہ دونوں مہابھارت اور رامائن ایک ھی شلوک میں سے نکل آتی ھیں اور پھر مزہ یہ کہ لفظوں میں کچھ کھینچ تان نہیں کرنی پڑتی -

کچھ بھی ھو اس طرح کی شاعری میں جذبات کا مزہ نہیں مل سکتا اور اس طرح زبان پیچدار الجھنوں والی بنتی چلی گئی - لکھنے والوں کے پاس خیالات نہیں تھے جذبات نہیں تھے - تھی سو ایک زبان - اس لیے ایسا معلوم ھوتا ھے کہ گویا لفظوں پر ھی شاعری کا دارومدار تھا - اس طرح سیکڑوں چترکاویہ سنسکرت میں بن گئے؛ جیسے لکڑی پر نقاشی کی جاتی ھے اسی طرح یہ ایک قسم کی لفظوں کی نقاشی تھی -

ھم سمجھتے ھیں کہ تیرھویں صدی تک سنسکرت کے ادب میں اسی طرح کا سلسلہ چلتا رھا - لیکن اس کے بعد ھندستان کے حالات میں فرق پڑا اور اس کا اثر سنسکرت زبان میں بھی دکھائی دیتا ھے - حالات کے بدلنے سے سنسکرت کی شاعری میں بھی تبدیلیاں ھوئیں - میں جہاں تک سمجھتا ھوں یہ فارسی کا اثر تھا - فارسی کے مطالعہ سے سنسکرت میں نئی بحریں پیدا ھوئیں قافیہ اور ردیف بھی سنسکرت کی شاعری میں داخل ھوا اور اس کی وجہ سے سنسکرت میں ایک نیا سنگیت پیدا ھوگیا -

شاعری میں نئے انداز پیدا ہوگئے اور نئے خیالات کا بھی اثر پڑا اور طرز میں فرق پڑ گیا۔ پہلے وَرن چھند یعنی لفظوں کی بحریں زیادہ مروج تھیں پھر ماتراچھند یعنی بحریں حرفوں پر نہیں بلکہ علامتوں کی گنتی پر آ گئیں۔ پہلے بحروں میں قافیہ ردیف نہیں تھے، بلینک ورس تھی یعنی نظم عاری اب نظم میں ردیف، قافیہ بھی جاری ہوگئے۔ اسے انتیہ انوپراس کہتے ہیں۔

میں سمجھتا ہوں کہ آریا سپت شتی میں آریا بحر میں جو دو دو سطروں میں ایک ایک مضمون باندھا گیا ہے اس میں بھی شاید فارسی کے شعروں کے انداز کا کچھ اثر تھا۔ انھیں سپت شتی میں سے ہندی "ستسیان" بنیں۔ دو دو سطروں یا چار سطروں میں ایک مضمون باندھا جانے لگا۔ آریا بحر کی جگہ دوہوں کا استعمال ہوا۔ پنڈت راج جگناتھ کے بھامنی ولاس میں بھی اس کا کچھ اثر دکھائی دیتا ہے۔ کبھی وہ تالاب، کبھی بھنورے، کبھی پھول، کبھی ہوا، کبھی ہنس یا طوطے کو تعاقب کر کے ایک ایسا شلوک لکھ دیتے ہیں جو زندگی کے کسی نہ کسی پہلو پر صادق آجاتا ہے۔ یہ شاہجہاں کے دربار کے شاعر تھے اور داراشکوہ ان کے سرپرست تھے۔

سنسکرت میں جو نیا سنگیت بحر اور قافیہ اور ردیف جاری ہوئے وہ جےدیو کے گیت گووند میں نظر آتے ہیں۔ یہ بنگال کے رہنے والے تھے۔ کہتے ہیں کہ یہ راجا لکشمن سین کے درباری شاعر تھے۔ ان کو بارھویں یا تیرھویں صدی کا شاعر کہا جاتا ہے۔ انھوں نے سنسکرت میں جس سنگیت کو جاری کیا وہ بالکل نیا تھا اور میں سمجھتا ہوں کہ ان کے بحروں پر نیا اثر پڑا ہے۔ سنگیت کے لحاظ سے سارے سنسکرت کے ادب میں گیت گووند کے جوڑ کی دوسری کتاب نہیں ہے۔

میں نے اپنے اس چھوٹے سے مضمون میں صرف یہ دکھانے کی کوشش کی ہے کہ سنسکرت کی ادبی زبان کس طرح پیدا ہوئی، اس کی شاعری کا ارتقا کس انداز پر ہوا اور کن بڑے شاعروں نے اسے ایسی شکل دی کہ وہ آگے ترقی کرتی چلی گئی۔ میں نے اس مضمون میں سنسکرت کے بہت سے دوسرے پہلوؤں پر کچھ نہیں لکھا ہے۔ خاص کر قصہ کہانی، سنسکرت کی نثر اور اس کا ارتقا اور نثر کے بہترین لکھنے والوں

کے بارے میں بھی میں نے کچھ نہیں لکھا۔ پھر قصہ کہانی بھی ایک قسم کی نہیں، بہت قسم کی ہیں۔ ان میں سے کئی قصوں کا اثر تو قریب قریب دنیا کی ہرایک زبان پر پڑا ہے۔ کبھی وقت ملا تو میں ان کے بارے میں سلسلہوار اپنے خیالات آپ کے سامنے پیش کروں گا۔ اس مضمون میں تو میں نے سنسکرت زبان اور اس کی شاعری کی ایک هلکی سی جھلک دکھانے کی کوشش کی ہے۔

(یہ مقالہ عثمانیہ یونیورسٹی کی طرف سے کوآپریٹیو یونین میں پڑھا گیا تھا۔)

# مقالات گارساں دتاسی

## (۲)

(ترجمہ از پروفیسر عزیز احمد صاحب جامعہ عثمانیہ حیدرآباد۔ دکن)

۴۔ سرکاری سررشتۂ تعلیم کو ہندستان نے بالکل اپنا لیا ہے۔ ہندستانی اس کے عادی ہوچکے ہیں اور اسے خوشی سے قبول کرچکے ہیں۔ ثبوت کے لیے میرے پاس اودھ کی پرانی حکومت کی مثال موجود ہے جس کی رپورٹ (سنہ ۱۸۷۱ع و سنہ ۱۸۷۲ع) مجھے اس محکمے کے ناظم مسٹر کولن براوننگ (Colin Browning) نے بھیجی ہے۔ یہ رپور جو بڑی احتیاط سے مرتب کی گئی ہے اور جو فولیو تقطیع کے ساڑھے تین سو صفحات پر مشتمل ہے۔ اودھ کے سررشتۂ تعلیم کی اصلی حالت کا صحیح نقشہ پیش کرتی ہے۔ یہ تو ناممکن ہے کہ میں یہاں ان تمام تفصیلات کو نقل کروں جو انھوں نے پیش کی ہیں اور جن میں انھوں نے میرے "مقالات" کے طریقۂ بیان کو پسند کیا ہے، لیکن ان میں سے چند اطلاعات اس قابل ہیں کہ میں نے انھیں اپنی یادداشت میں درج کرلیا ہے۔ مثلاً یہ کہ زمانے میں تعلیم کا رواج ہوتا جارہا ہے یہ ایک ایسی چیز ہے جو بہت مفید اور قابل تعریف ہے اور ہندوؤں سے زیادہ مسلمانوں کے لیے مفید ہے۔ یہ طریقۂ تعلیم ہمارے یہاں کے اس طرز تعلیم سے بہت ملتا جلتا ہے جس کو ہم "Lecon particulières" کے نام سے موسوم کرتے ہیں۔ یہ خانگی طریق تعلیم عام نسوانی مدارس کی ترقی میں حارج نہیں ہوتا۔ اس طریقے سے جو عورتیں تعلیم پاتی ہیں ان کی حیثیت وہی ہوتی ہے جو نارمل اسکولوں کی تعلیم‌یافتہ معلّمات کی۔

بنگال میں بھی پردہ‌نشین خواتین میں تعلیم بہت ترقی کررہی ہے۔ پندرہ سو سے زیادہ خواتین اپنے گھروں ہی میں روزانہ سبق لیتی ہیں ان میں سے زیادہ‌تر ان

ہندستانیوں کی بہو بیٹیاں ہیں جنھوں نے سرکاری مدارس میں تعلیم حاصل کی ہے یا مشنریوں کی بیویاں اور لڑکیاں ہیں۔ شمالی ہندستان میں بھی تعلیم نسواں کی بھی حالت ہے[1]۔

'اینگلو ورنیکلر مڈل کلاس' اسکول جن کا مقصد یونیورسٹی کے لیے ایسے طلبہ کو تیار کرنا ہے جو انگریزی میں جوابات نہیں دینا چاہتے ہیں گورنمنٹ کے عطیہ کی مدد سے امریکن اور انگریز مشنریوں کی زیر نگرانی قائم ہیں اس سہولت کی وجہ سے ان ہندستانیوں کی تعداد جو انگریزی سیکھ رہے ہیں گھٹ گئی ہے۔ لیکن گورنمنٹ نے اپنے وعدے کے مطابق ان اسکولوں کے تعلیم‌یافتہ لوگوں میں سے دو سو نو کو ملازمتیں دی ہیں۔

بہ‌کثرت طلبہ اردو اور ہندی سیکھ رہے ہیں۔ فارسی ' عربی اور سنسکرت کی طرف بھی توجہ کی جا رہی ہے۔ مسلمان جن پر اکثر الزام عاید کیا جاتا ہے' ہندوؤں سے زیادہ ان ذرایع تعلیم سے فائدہ اٹھارہے ہیں جو حکومت نے فراہم کیے ہیں۔ ہندو طلبہ کی تعداد چالیس ہزار تین سو پچپن ہے اور مسلمان طلبہ کی تیرہ ہزار نو سو اٹھارہ یعنی ایک چوتھائی سے زیادہ حالانکہ اودھ میں مسلمانوں کی آبادی پوری آبادی کے دسویں حصے سے بھی کم ہے۔ صرف اس ایک صوبے میں مختلف ذرایع سے سرکار نے اس کام کے لیے دو لاکھ تینتیس ہزار تین سو تینتالیس روپیے عطا کیے ہیں۔ ہائی اسکول بھی ابتدائی اور ثانوی مدارس کی طرح ترقی کررہے ہیں۔ زبانوں کی حد تک پتہ چلتا ہے کہ انگریزی اور اردو میں دوسری زبانوں سے ترجمہ ہوتا رہتا ہے ' نظم میں بھی اور نثر میں بھی۔ اردو سے انگریزی میں اور انگریزی سے اردو میں ترجمہ کیا جاتا ہے اور ہندی اور فارسی کی کتابیں بھی پڑھائی جاتی ہیں۔ سنہ ۱۸۷۱ع کے ختم تک ان مدارس فوقانیہ میں دو ہزار دو سو طلبہ زیر تعلیم تھے جن میں سے آٹھ سو ستّر مسلمانوں کی تعداد ہے۔ یہ وہ لوگ ہیں جو کلکتہ یونیورسٹی میں داخلے کے امتحان کی تیاری کررہے تھے۔

1 Indian Mail ۱۰ نومبر سنہ ۱۸۷۳ع۔

جن مقامات پر اعلیٰ درجہ کے سرکاری مدارس موجود ہیں وہاں محض واقعات کی رفتار کے باعث دیسی مدارس بند ہوتے جارہے ہیں۔ پھر بھی ان کی تعداد اچھی خاصی ہے۔ صرف لکھنؤ میں چوراسی کے قریب ایسے مدارس موجود ہیں۔

صوبجات شمال مغربی میں تعلیم کو ہمیشہ فروغ حاصل رہا ہے۔ ڈیوک آف آرگائل نے الہ آباد کے مرکزی کالج کے قیام کی منظوری دی ہے جس کی بنیاد پڑچکی ہے[1]۔

سررشتۂ تعلیم صوبۂ بمبئی کی رپورٹ بابت سنہ ۷۲-۱۸۷۱ء سے ہمیں علم ہوتا ہے کہ اس اثنا میں مدارس کی تعداد میں چھ سو چالیس کا اضافہ ہوگیا ہے اور طلبہ کی تعداد میں بیس ہزار آٹھ سو ستاسی کا۔ چودہ ملین آبادی کے لیے تین ہزار چھ سو اٹھانوے مدارس موجود ہیں جن میں اٹھانوے ہزار نو سو ستر طالب‌علم تعلیم پاتے ہیں۔

پونا کا سول انجنیرنگ کالج جس کا رپورٹ میں ذکر ہے، طبی کالج، کلّیۂ قانون فنون کے کالج اور مدارس اور دیگر تمام ادارہ جات علم بہت اچھی حالت میں ہیں۔

حیدرآباد دکن میں سر سالار جنگ نے ایک بہت قابل مسلماں عنایت الرحمن خاں کو جو پہلے دھلی کالج میں پروفیسر تھے، ناظم تعلیمات مقرر کیا ہے[2]۔

میسور میں جو کالج آنجہانی مہاراجا نے قایم کیا تھا اس میں اب پانچ سو سے زاید طلبہ ہندستانی، کنڑی اور انگریزی کی تعلیم پارہے ہیں۔ گزشتہ مارچ کی پہلی تاریخ کو جلسۂ تقسیم انعامات کی صدارت کرنل میلسن[3] (Malleson) نے کی تھی۔ انھوں نے اعلان کیا کہ نوجوان مہاراجا نے سو روپے کی دو تھیلیاں عطا فرمائی ہیں اور وہ خود اسی طرح کی تین اور ان نادار طالب‌علموں کی مدد کے لیے دینے

۱ علیگڑھ اخبار مورخۂ ۲۴ نومبر سنہ ۱۸۷۲ء۔
۲ ان صاحب کے متعلق ایک مضمون میری ''تاریخ ہندوی و ہندستانی'' میں ملاحظہ فرمائیے۔
۳ Allen's Indian Mail ۲۴ مارچ سنہ ۱۸۷۳ء۔

والے ھیں جن کے امتحانات کے نتایج اچھے رھے - انھوں نے یہ بھی اعلان کیا کہ اگر کوئی مسلّمہ قابلیت رکھنے والا ھندستانی نوجوان اپنی تعلیم کی تکمیل کے لیے انگلستان جانا چاھتا ھے تو وہ خود اس کے ذرایع فراھم کریں گے[1] -

مہاراجا بلرام پور نے سالانہ بارہ ھزار روپیہ کا عطیہ ایک میڈیکل کالج کے قیام کے لیے دینے کا وعدہ کیا ھے - کالج کا تعلق بلرام پور ھسپتال لکھنؤ سے رھےگا[2] -

ھندستان میں تعلیمی ترقیوں کی رفتار مستقل ھے - سنہ ۱۸۷۰ع کے بعد سے ایک ملین سے زیادہ طلبہ سرکاری مدارس میں زیر تعلیم ھیں اور چونکہ ھندستان کی تین چوتھائی آبادی اپنے بچوں کو تعلیم دلانے کی استطاعت نہیں رکھتی اس لیے ان طلبہ کی تعداد جو تعلیم پارھے ھیں اس لحاظ سے اچھی خاصی ھے - تمام مدارس سرکاری نگرانی میں ھیں - ان میں خاص مدارس، امدادی مدارس، "ورنیکلر" مدارس، قانون، طب، انجنیرنگ کے مدارس اور نسوانی مدارس شامل ھیں - ان موخرالذکر مدارس کا وقت آنے پر ھندوؤں اور مسلمانوں کی خانگی زندگی پر بہت اھم اثر پڑےگا - صرف بنگال میں سنہ ۱۸۶۹ع میں لڑکیوں کے لیے دو سو چالیس مدارس تھے جن میں نو ھزار پینتیس طالبات تعلیم پاتی تھیں - ختم سال سنہ ۱۸۷۰ تک بمبئی میں سڑسٹھ ھزار نو سو چار لڑکے اور لڑکیاں مدارس میں تعلیم حاصل کررھی تھیں - اسی سال صوبۂ شمال مغربی میں دو لاکھ ایک ھزار لڑکے اور دس ھزار لڑکیاں زیر تعلیم تھیں - چند سال سے صوبۂ متوسط میں طلبہ کی تعداد اسی ھزار کے قریب ھے - کلکتہ یونیورسٹی میں جو لندن یونیورسٹی کے نمونے پر قائم کی گئی ھے، سنہ ۱۸۶۶ع میں پندرہ ھزار کے قریب طالب علم تھے اور اب تو ان کی تعداد میں بہت اضافہ ھوگیا ھے - انھیں نتائج کے باعث بمبئی اور مدراس میں بھی یونیورسٹیاں قائم کی گئی ھیں - ھندستان کا سب سے زیادہ سرسبز تعلیمی ادارہ غالباً کلکتہ کا میڈیکل کالج ھے جو سنہ ۱۸۳۴ع میں سر ولیم بینٹنگ (Sir William Bentinck) کے زمانے میں قائم کیا گیا تھا - اس کا

---

۱ طبکلاہ اخبار ۲۸ فروری سنہ ۱۸۷۳ع - ۲ Allen's Indian Mail ۷ فروری سنہ ۱۸۷۳ ع -

سب سے بڑا احسان یہ ہے کہ جو طالب علم اپنی ذات پات اور تعصّبات کو چھوڑ دیتے ہیں انھیں اس کے ذریعے اپنی فنی قابلیت سے عوام‌الناس کو فائدہ پہنچانے کا موقع دیا جاتا ہے۔

لاہور کا میڈیکل کالج بھی ترقی کررہا ہے اور حیدرآباد دکن کے مدرسۂ طبیہ سے جس میں پوری تعلیم ہندستانی میں دی جاتی ہے، دو نہایت معزز خاندانوں کے چشم و چراغ نوجوانوں نے ڈاکٹری کے امتحانات میں کامیابی حاصل کی ہے اور اعلیٰ حضرت حضور نظام کے وزیر سالار جنگ نے ایک خاص دربار میں جو اس موقع کے لیے ۱۴ فروری سنہ ۱۸۷۳ ع کو منعقد کیا گیا تھا، ان کو اسناد عطا کیں[۱]۔

صوبۂ شمال مغربی کے ناظم تعلیمات مسٹر کیمپسن (Kempson) نے ان مدارس کے لیے جو سرکاری امداد کے طالب ہیں کچھ شرائط مقرر کی ہیں اور ان کے لیے اس طرح کے آئین و ضوابط بنائے ہیں جن میں ہر ذرا سی تفصیل کو پیش نظر رکھا ہے[۲]۔

اندور کا مدرسہ ترقی کررہا ہے۔ چار سال کے اندر طلبہ نے انگریزی کی تحصیل میں اتنی ترقی کی ہے جس کی نظیر اس کے پہلے چھے یا سات سال میں نہیں ملتی۔ ہندی سے غافل ہوئے بغیر وہ انگریزی لکھ بول سکتے ہیں۔ ان دونوں زبانوں میں ان کے رہبر پنڈت دھرم‌ناراین ہیں جو اس ادارے کے میر منشی ہیں اور دونوں زبانوں میں مہارت رکھتے ہیں[۳]۔

اسلامیہ کالج امرتسر کی حالت جو حال ہی میں قایم ہوا ہے، امید افزا ہے۔ تعلیم پانچ جماعتوں پر منقسم ہے جن میں بتدریج تقریر، خفی اور جلی خوشنویسی قرآن و تفسیر، انشائے اردو و فارسی، گلستان بوستان اور قصاید عرفی کی تعلیم دی جاتی ہے۔ اعلیٰ جماعتوں کے بےاستطاعت طلبہ کی کھانے کپڑے سے مدد کی جاتی ہے۔ مزید معلومات کے لیے پرنسپل صاحب کی مہیا کی ہوئی اطلاعات ملاحظہ فرمائیے[۴]۔

---

۱ انڈین میل یکم اپریل سنہ ۱۸۷۳ع

۲ Supplement to the Institute Gazette ۴ جون سنہ ۱۸۷۳ع۔

۳ اخبار انجمن پنجاب ۱۱ اپریل سنہ ۱۸۷۳ع۔

۴ پنجابی۔ ۲۵ جنوری سنہ ۱۸۷۳ ع۔

. چونکہ اس کالج کو کھلے ایک سال ہوچکا ہے اس لیے ضروری معلوم ہوتا ہے کہ ان لوگوں کے لیے جو علم اور مذہب کی ترقی کے طالب ہیں اس کے متعلق معلومات فراہم کی جائیں تاکہ اس ادارے سے انھیں اطمینان حاصل ہو اور وہ اس کے استحکام اور ترقی کی کوشش کریں۔ پس معلوم ہوا کہ بحمداللہ اس کالج کا افتتاح ماہ مبارک رمضان سنہ ۱۲۸۸ھ (دسمبر سنہ ۱۸۷۱ء) میں ہوا۔ اس کا مقصد مسلمانوں کی وہ اعلیٰ تعلیم ہے جو روحانی اور دنیوی کمال تک پہنچائے اور ان لوگوں کے لیے جو مختلف وجوہات سے یا محض سہل انگاری کی وجہ سے قعر جہالت میں گرے ہیں اور اسی طرح پڑے ہوئے ہیں کہ حکام وقت ان کو ملامت کرتے ہیں، علم کی تحصیل اور اس کے نور کے ذریعے فائدہ رسانی کا باعث ہو۔ دو پروفیسر فارسی اور ریاضی سکھاتے ہیں، ایک حافظ قرآن کی تدریس پر مامور ہے اور علوم عربیہ کی تعلیم کالج کے ڈائرکٹر کے سپرد ہے۔

"ابتدا میں محض چند لڑکے عربی پڑھتے تھے اور آمدنی کے ذرایع بہت کم تھے۔ لیکن خدا کے فضل سے کچھ عرصے کے بعد کافی تعداد میں طلبا تعلیم پانے لگے اور اخراجات کے لیے چندے وصول کیے گئے۔ اس کالج کے افتتاح کی اطلاع کی ہر جگہ تشہیر کی گئی تھی اور توقع تھی کہ اس کا کچھ نہ کچھ نتیجہ نکلےگا پھر بھی بعض غلط فہمیوں کی وجہ سے جن کی تفصیل بہت طویل ہے، شروع میں جس ترقی کی امید تھی حاصل نہ ہوسکی، نہ چندے وصول ہوئے اور نہ کافی تعداد میں طالب‌علم شریک ہوئے۔ لیکن خدا کی رحمت لامتناہی ہے، استقلال کو کام میں لایا گیا اور طالب‌علم شریک ہوتے گئے اور درس لیتے گئے۔ وہ قرآن پڑھتے ہیں اور لفظ بہ لفظ ہندستانی میں اس کا ترجمہ کرتے ہیں اور تاریخ اسلام اور عربی زبان کی تعلیم پاتے ہیں (۷۳) طالبعلموں کے نام رجسٹر میں درج ہیں جن میں سے ۲۳ شہر سے باہر کے رہنے والے ہیں باقی شہر کے ہیں۔ چندے بھی کافی تعداد میں وصول ہوئے ہیں۔"

مولوی سیداحمد خاں کی تجویز کہ علی‌گڑھ میں مسلمانوں کے لیے ایک عظیم‌الشان کالج قائم کیا جائے اب تک کامیاب نہیں ہوئی ۔ لیکن وہ ہے راہ مستقیم پر اور بہت جلد "یونیورسٹی" کا لقب اختیار کرلے گی ۔ اس مشہور مسلمان کی ان تھک کوششوں کے طفیل اس ادارے کے لیے چندے کی تعداد گزشتہ مئی تک بہتّر ہزار روپیہ تک پہنچ گئی تھی ۔ پھر بھی یہ رقم ناکافی ہے جیسا کہ سید صاحب نے اپنی تقریر میں جو اسی زمانے میں کی تھی بیان کیا تھا ۔ اس پُرجوش مصلح کا مقصد کئی لاکھ روپے جمع کرنے کا ہے جن کا فراہم کرنا بہت دشوار ہوگا کیونکہ جو لوگ فطرت انسانی سے واقف ہیں انھیں یہ معلوم کرکے تعجب نہ ہوگا کہ اس برگزیدہ انسان پر بھی جس نے اپنے آپ کو اپنے ہم‌مذہبوں کے مذہبی اور دنیوی مفاد کے لیے وقف کردیا ہے بعض لوگ تہمتیں عاید کرتے ہیں ۔ اس بحث پر علی‌گڑھ اخبار[1] نے ایک عربی شعر نقل کیا ہے جس کا مفہوم یہ ہے "جو درخت زمین سے یوں ہی اُگ نکلتے ہیں وہ تو بھلے چنگے رہتے ہیں مگر لوگ اسی درخت کو پتھر مارتے ہیں جو بارآور ہوتا ہے" ۔

ان تمام حملوں کی طرف توجہ کیے بغیر جو اس پر کیے جاتے ہیں، یہ مرد مسلمان اپنے راستے سے نہیں ہٹتا اور اپنے خیالات پر قائم ہے ۔ نوروز سال ہجری سنہ ۱۲۹۰ھ (مطابق ۲۸ فروری سنہ ۱۸۷۳ع) کے موقع پر اس نے ایک مضمون لکھا جو ۱۴ مارچ کے علی‌گڑھ اخبار کے بارہ کالموں پر مشتمل ہے ۔ جابجا دلچسپ حوالے ہیں ۔ اس کا مقصد ہندستان کے تیس ملین مسلمانوں کو جوش دلانا ہے کہ وہ اپنی مذہبی، علمی اور ادبی پستی کو چھوڑیں اور ایک عظیم‌الشان اسلامی یونیورسٹی کی بنیاد کا خواب دیکھیں جس میں ان کی مادری زبان اردو میں تعلیم کے ذریعے ان کی ذہنی زندگی نشوونما پائے گی ۔

کمیٹی کے ان ارکان میں جن کا کام انگلستان میں چندہ وصول کرنا ہے جہاں یہ کام ہمدردی سے کیا جارہا ہے، خصوصیت سے قابل ذکر میرے دوست

۱　شمارۂ ۲۳ مئی سنہ ۱۸۷۳ع

ٹی - ایچ لارڈ اسٹینلے آف آلڈرسلی (T. H. Lord Stanley of Aldersley)، سر چارلس ٹریولین (Sir Charles Trevelyan) اور مسٹر ایڈورڈ ٹامس[1] (Mr. Edward Thomas) ہیں - اس میں کوئی شک نہیں کہ چندے کی وصولی میں کامیابی کا سہرا ان لوگوں کے سر رہےگا -

ایک اور تجویز پٹنہ میں مسلمانوں کے لیے ایک یونیورسٹی یا اعلی پیمانے پر ایک کالج کھولنے کی ہے - صوبۂ بہار میں مسلمان بڑی کثرت[2] سے آباد ہیں اور اردو بولتے ہیں[3] -

بنگلور ضلع سہارنپور میں حال ہی میں ایک مدرسۂ اسلامی کا افتتاح کیا گیا ہے جس کے لیے چندے کی کوشش کی جارہی ہے[4]-

ارکاٹ میں ایک ابتدائی مدرسے کے لیے جو خاص طور پر مسلمانوں کے لیے کھولا گیا ہے سرکاری اظہار خوشنودی کی اطلاع ملی ہے[5] -

حکومت پنجاب ان کتابوں کے مضامین اور طرز نگارش کی طرف سے غافل نہیں ہے جو مدرسوں کی درسیات میں داخل ہیں - ایک کمیٹی اس لیے مقرر کی گئی ہے کہ ان کتابوں کی جانچ کرے اور ان میں سے جو ناقص ہوں ان کی اصلاح کرے یا بجائے ان کے دوسری کتابیں تجویز کرے اور جو کتابیں ناقص قراردی جائیں گی ناظم تعلیمات ان کی اصلاح کرےگا[6] - اس کمیٹی میں دو ہندو اور دو مسلمان شامل ہیں جو اپنی زبانوں میں بھی بہت قابل ہیں اور انگریزی میں بھی قابل ہیں -

صوبۂ شمال مغربی میں بھی ایک کمیٹی اسی غرض سے قایم کی گئی تھی کہ وہ نصاب کی کتابوں کی جانچ کرے - مسٹر ایم-ایس ہاول (M. S. Howell) جن کی

---

۱ علیگڑھ اخبار ۱۸ جولائی سنہ ۱۸۷۳ء -

۲ اس صوبے کی آبادی (۲۲۳۰۰۰۰۰) ہے جس میں سے (۱۵۰۰۰۰۰) مسلمان ہیں - اخبار انجمن پنجاب ۱۳ اپریل سنہ ۱۸۷۲ ع -

۳ Bloehmann, "School Geography of India" -

۴ اخبار انجمن پنجاب ۱۲ ستمبر سنہ ۱۸۱۳ع -

۵ اخبار انجمن پنجاب ۱۰ جون سنہ ۱۸۷۳ع -

۶ بمبئی میں ناظم تعلیمات اس وقت تک شاعروں کو مدارس میں استعمال کرنے کی اجازت نہیں دیتا جب تک وہ خود انہیں پسند نہ کرے -

قابلیت صرف اردو ہی میں مسلّم نہیں بلکہ عربی و فارسی میں بھی مسلّم ہے، اس لیے سکریٹری ہیں[1] ۔

حکومت بنگال نے بھی انھیں مقاصد کے لیے ایک کمیٹی مقرر کی ہے ۔ اس کمیٹی میں مسٹر کولن براؤننگ (Mr. Colin Browning) ناظم تعلیمات، درگا پرشاد اور دو مشنری شامل ہیں ۔

مزید برآں جابجا عام کتب خانے کھلتے جارہے ہیں ۔ صرف صوبۂ بمبئی میں (۱۶۷) کتب خانے ہیں ۔ کئی مشہور ہندستانیوں کی کوشش سے بنارس میں بھی ایک کتب خانہ کھلا ہے[2] جس کے لیے مہاراجا وزیانگرم نے چھے ہزار روپیہ کا عطیہ دیا ہے ۔

حکومت نے طے کیا ہے کہ ہندستان کی ہر بڑی عدالت میں قانون کتب کا ایک کتب خانہ کھولا جائے[3] ۔ لندن میں ان ہندستانیوں کے لیے جو وہاں جاتے ہیں ایک کتب خانے کا افتتاح کیا گیا ہے اور وہ ابھی سے ہندستانی کتابوں سے مالامال ہے ۔

مسلمانوں کی بیداری نہ صرف علمی و ادبی نتائج بلکہ مذہبی اثرات سے بھی ظاہر ہورہی ہے[4] ۔ حکومت انگریزی بھی ان کی طرف عنایت کی نظروں سے دیکھ رہی ہے کیونکہ لارڈ نارتھ بروک (Lord Northbrook) نے مسلمانوں میں تعلیم کو فروغ دینے کی کوشش کے ذرایع اختیار کیے ہیں اور وہ اس طرح کہ ان کے لیے ادب اور تمدن اور اپنی السنۂ ماضیہ کی تحصیل کے ذرایع فراہم کیے ہیں ۔ بمبئی میں ان زبانوں کی تحصیل کا انتظام کیا گیا ہے، کلکتہ اور ہگلی میں مدرسے کھولے جارہے ہیں اور کئی اور مدرسے کھولنے کی تجویز ہے ۔ طالب علموں کے لیے رقمیں عطا کی گئی ہیں[5] ۔

۱　علی گڑھ اخبار ۱۹ اگست سنہ ۱۸۷۳ ع ۔　　۲　علی گڑھ اخبار ۱۹ مارچ سنہ ۱۸۷۳ ع اور پنجابی ۱۱ جنوری سنہ ۱۸۷۳ ع ۔　　۳　پنجابی ۴ جنوری سنہ ۱۸۷۳ ع ۔ علی گڑھ اخبار ۳۰ جنوری سنہ ۱۸۷۳ ع ۔　　۴　اس سال میں چین کے مسلمانوں کے متعلق کوئی اچھی خبر نہیں سنا سکتا جیسے کہ میں نے گزشتہ سال سنائی تھی کیونکہ نہ صرف یہ کہ صوبۂ یونان کی بغاوت فرو کردی گئی بلکہ پنتھائیوں کو مکمل شکست ہوئی اور وہ بہت بیدردی سے

(بر حاشیہ ۶۴۴)

اس صدی کی ابتدا میں بنگال کے مسلمانوں هندوؤں سے میل جول کی وجه سے ضلالت کی حالت میں مبتلا تھے اور بہت سی قابل الزام رسمیں انھوں نے اختیار کرلی تھیں۔ مگر ادھر تین سال سے وهابیت کی اصلاحی کوششوں کے طفیل هندستانی میں بکثرت مذهبی ادب ان کے لیے فراهم هوسکا اور بہت سی عربی اور فارسی کتابیں عوام کے لیے عام فہم بناکر پیش کی گئیں اور اب پھر وہ مذهب میں پکے هوتے جارهے هیں ۔ هندوؤں کے عقیدے کا اثر ان پر بھی پڑا ہے لیکن باوجود اس کے که یه مسلمـان بھی ان هندوؤں کی طرح مغربی تعلیم کی پیداوار هیں پھر بھی مسلمانوں میں پیداواری طبعی طور پر پیدا هوئی هے اور عوام‌الناس میں پھیل رهی هے۔ ایک نئی تصنیف جس کی خوبیوں کو همارا عیسائی تمدن پوری طرح تسلیم کرسکتا هے، حضرت محمد کے متعلق حال هی میں لکھی گئی هے۔ سید امیرعلی[1] نے اس کتاب میں بجا طور پر محامد نبوت بیان کیے هیں۔ اس کتاب کا نام "A Critical examination of the life and teachings of Mohammad" هے۔ کتاب کے فاضل نوجوان مصنف مشهور شاعر هند میرتقی کے بھتیجے هیں ۔ ان کا اراده مغلیه سلطنت کے متعلق بھی ایک کتاب لکھنے کا هے۔ اپنے گزشته "تبصرے"[2] میں مجھے هندستانی کے متعلق ان کے خیالات شایع کرنے کا موقع ملا تھا۔ جب وہ هندستان جارهے تھے تو راستے میں پیرس میں مجھے ان سے گفتگو کا موقع ملا اور اس زبان کے متعلق میرے خیالات میں ان کے مباحث کی وجه سے بہت تقویت پہنچی۔

---

(بقیه حاشیه ۶۴۳)

ته تیغ کیے گئے- چینیوں نے ان کے سردار سلیمان کو بھی قتل کردیا اور انھیں وحشیوں نے ان کے ساتھ ساتھ عیسائی مشنریوں اور ان کے مقلدین پر بھی بہت مظالم کیے -

٥ انڈین میل ١٥ جولائی اور ٥ اگست سنه ١٨٧٣ ع-

---

١ انڈین میل مورخهٔ ١٧ فروری سنه ١٨٧٣ع میں اس هندستانی نوجوان کے متعلق ایک دلچسپ مضمون نکلا هے -

٢ La-langue et la litterature hindoustanies بابت سنه ١٨٧٢ ع صفحهٔ ٦ و ٧-

آگرچه هندو مغربی علوم میں ترقی کررهے هیں مگر خود اپنے علوم کی طرف کافی توجه نہیں کررهے هیں۔ علیگڑھ اخبار[1] میں ایک هندو نے اس پر اظہار افسوس کیا هے۔ مسلمانوں کی یونیورسٹی کے قیام کی اطلاع نے اس کے جذبۂ حب وطن کو بیدار کیا هے۔

وہ لکھتا هے: "ایک ملک میں جہاں علیحدہ علیحدہ دو قومیں موجود هوں اگر ان میں سے ایک اپنی دماغی ترقی کی کوششیں کرتی رهے اور دوسری غافل رهے تو موخرالذکر قعر مدلت میں گر جائےگی۔ درحالیکه همارے هموطن مسلمان اپنے علوم کو از سرِنو زندہ کرنے کی کوشش میں مصروف هیں هم هندو بدنصیبی کی شاهراہ پر چل رهے هیں۔ اس عظیم ادارۂ تعلیم میں جس کو مسلمان قایم کررهے هیں یوں تو سبھی انسانی علوم سکھائے جائیںگے لیکن خصوصیت سے مذهبی تعلیم پر توجه کی جائےگی۔ بلکه یه کہنا ایک حد تک غلط نه هوگا که یہی مقصد ان کے پیش نظر هے۔ مسلمان کے مذهبی علوم اسی حالت پر قایم هیں اور اب پرانی شوکت کے ساتھ محض ان کی اشاعت کا سوال باقی هے۔ سچ تو یه هے که هندوؤں کے متعلق یه نہیں کہا جاسکتا۔ ان کے علوم مذهبی کے محض نشانات باقی رہ گئے هیں اور وہ بھی تقریباً معدوم هیں۔ لیکن یه حالات غفلت کا بہانه نہیں بن سکتے، بلکه ان کی وجه سے وہ (هندو) اور بھی زیادہ قابل الزام هیں۔ کیا وہ یه پسند کریںگے که ان کی هموطن قوم ایک روز اپنے مذهب کی روشنی سے آزادی حاصل کرے اور وہ اسی طرح اس ملک میں جہاں انھوں نے ایسا شاندار ماضی گزارا هے، ذلّت اور جہالت میں مبتلا رهیں؟"

"اڈ صاحب! میں خود هندو هوں اور میرا طرز خیال مسلمانوں کا سا نہیں۔ سرکاری تعلیم سے مجھے کوئی شکایت نہیں کیوںکه وہ ضروریات دنیوی

[1] شمارۂ ۲۲ نومبر سنه ۱۸۷۲م۔

کے لیے ہے - اپنی مذہبی تعلیم کی ذمہ‌داری خود ہم پر عاید ہوتی ہے اور ہمیں بھی وہی کرنا چاہیے جو مجوّزہ اسلامی یونیورسٹی کے قایم کرنے والے مسلمان کررہے ہیں- ایک خاص مذہبی ادارۂ تعلیم قایم کرنے کے لیے ہمیں سرکاری ادارہ جات تعلیم سے تعاون کی سخت ضرورت ہے - پانچ یا چھے گھنٹے تک دنیوی علوم کی مسلسل تعلیم دینے کے بعد سرکار ایک گھنٹے کے لیے ہندو طلبا کو قابل پنڈتوں سے مذہبی تعلیم دلانے سے انکار نہیں کرسکتی - اوقات درس کے بعد ایک تو کیا کئی گھنٹے کی مذہبی تعلیم کا انتظام گورنمنٹ کی زیر نگرانی ہوسکتی ہے - اس طرح ہم بھی خدا کی رحمت سے مستفید ہوسکیں‌گے اور ایک مستحکم اتحاد قومی کی بنیاد پڑسکےگی -

« میں خوب جانتا ہوں کہ میں جس رائے کا یہاں اظہار کر رہا ہوں وہ فوری توجہ سے محروم رہےگی لیکن جس طرح نقّارخانے میں طوطی کی آواز بھی کبھی کبھی سنائی دے جاتی ہے اسی طرح مجھے توقع ہے کہ میرے ہم مذہب اس تجویز کو جو میں پیش کررہا ہوں دل سے قبول کریں‌گے اور مجھے یہ بھی توقع ہے کہ حکومت ہماری اس خواہش کو ناراضی کی نظر سے نہ دیکھےگی کہ ہم محض یہ چاہتے ہیں کہ ہمارے بچے تھوڑی بہت مذہبی تعلیم پا جائیں اسی طرح جیسے کہ اقامت‌خانوں میں انھیں پوجا کرنےکی اجازت ہے تاکہ وہ مغربی تعلیم کے اثر سے ان مذہبی اصول کو بھول نہ جائیں جو ان کے رہنما ہیں اور وہ سب ہندو جو اپنی ملت کی معاشرتی ترقی دیکھنا چاہتے ہیں اس تجویز کو پسندیدہ نظر سے دیکھیں‌گے »-

«اخبار الاخیار» مورخۂ یکم دسمبر سنہ ۱۸۷۲ع میں پنڈت اندرا نراین سکریٹری انجمن کا ایک مکتوب شائع ہوا ہے جس میں انھیں خیالات کا اظہار کیا گیا ہے - اس خط میں جو پہلے «اودھ اخبار» میں شائع ہوا تھا جس میں اس کی بہت تائید کی گئی تھی، یہ تجویز پیش کی گئی ہے کہ ہندستان کے ہر ضلع میں ایک کمیٹی قایم کی جائے جو ہندوؤں کے حقوق کے متعلق کام کرے اور ان کو حصول تعلیم

کے لیے ولایت بھیجنے کے لیے چندے فراہم کرے[1] اور ہندستان میں یتیم طالب علموں کے لیے مدارس قایم کیے جاسکیں۔

پنڈت اندرا نراین مرزا پور اور بنارس میں کمیٹیاں قایم کرچکے ہیں اور ان کی تقلید میں دو مشہور ہندوؤں مانک بخش اور مادھو پرشاد نے ایک کمیٹی پٹیالہ اور دوسری اودھ میں قایم کی ہے۔ سنٹرل کمیٹی کا اجلاس لکھنؤ میں ہوگا۔ پنڈت جی کہتے ہیں کہ "ہر طرح کی کوشش و محنت کی ضرورت ہے کہ ہندوؤں کا نام صفحۂ ہستی پر باقی رہ جائے۔ اس کے لیے صرف علوم و فنون کی تعلیم ہی ضروری نہیں بلکہ مذہبی عقاید کی تعلیم بھی ضروری ہے۔ اس لیے چندے فراہم کرکے سنسکرت کی قدیم کتابوں کے ہندی ترجموں کی اشاعت کی ضرورت ہے تاکہ لوگ ان کی پیروی کریں"۔

بریلی کے مشہور ہندو بابو لکشمی نراین نے اس مکتوب کی پیروی میں (جس کا میں حوالہ دے چکا ہوں) اور سر سید احمد خاں کی تقلید میں ہندوؤں کے لیے ایک اینگلو اورینٹل کالج قایم کرنے کا بیڑا اٹھایا ہے اور اس کے لیے جو چندے انھوں نے روہیلکھنڈ اور دہلی میں جمع کیے ہیں[2] ان کی تعداد بیس ہزار روپے کے قریب ہے۔ دوسری طرف باشندگان احمدآباد نے اپنے شہر میں ایک کالج قایم کرنے کے لیے بھی چندوں کی فراہمی شروع کردی ہے[3]۔

بمبئی میں میرے پرانے پارسی دوست مانک جی کرست جی نے اپنے ہم وطنوں میں تعلیم نسواں کے متعلق جو آزاد خیالات پھیلانے کی کوشش کی تھی اس میں وہی کامیابی ہورہی ہے جس کی وہ کوشش مستحق تھی۔ اس شہر میں پارسی لڑکیوں کے لیے چار مدارس قایم ہیں جن میں تقریباً چھے سو پچاس طالبات زیر تعلیم ہیں[4]۔ اس میں

۱ مہاراجا ہولکر والی اندور نے پچاس ہزار روپیہ کی رقم عطا کرنے کا وعدہ کیا ہے تاکہ ان ہندستانیوں کے لیے جو یورپ اعلیٰ تعلیم حاصل کرنے کے لیے جانا چاہتے ہیں' لندن میں ایک اقامت گاہ قایم کی جاسکے۔ (علی گڑھ اخبار ۱۶ مئی سنہ ۱۸۷۳ ع)۔

۲ علی گڑھ اخبار ۲۱ مارچ سنہ ۱۸۷۳ ع۔

۳ علی گڑھ اخبار ۱۱ اپریل سنہ ۱۸۷۳ ع۔

۴ انڈین میل ۱۰ نومبر سنہ ۱۸۷۱ ع۔

کوئی کلام نہیں کہ بمبئی میں پارسیوں اور انگریزوں کے تعلقات بہت اچھے ہیں اور ان دونوں قوموں میں اکثر باہم شادیاں ہوتی رہتی ہیں۔ چنانچہ گزشتہ سال چھے انگریز لڑکیوں نے جن میں سے دو ایک کرنل کی بیٹیاں ہیں' پارسیوں سے شادیاں کیں[1]۔ پارسی یقیناً اپنی اصلاح کررہے ہیں۔ اکثر لوگ ان کی رسوم پر اور ژند زبان پر اعتراض کرتے ہیں کیونکہ وہ اس کا ایک لفظ بھی سمجھ نہیں سکتے لیکن اس دقت کو رفع کرنے کے لیے انھوں نے اپنی مذہبی کتابوں کے ایسے اڈیشن تیار کیے ہیں جن میں ان کی مادری زبان گجراتی[2] کے ترجمے بھی ساتھ ساتھ موجود ہیں۔

یوروپی تمدن باوجود مخالف تعصّبات کے برابر ترقی کررہا ہے' چنانچہ راج کوٹ کے ٹھاکر صاحب نے لڑکیوں کے ایک مدرسے کے جلسۂ تقسیم انعامات کی صدارت کی اور خود انعامات تقسیم کیے[3]۔

ایک ہندستانی سیٹھ بابو گنگا پرشاد مسر نے بڑی مستقل مزاجی سے بریلی میں عورتوں کے لیے ایک طبی مدرسے کی بنیاد ڈالی ہے۔ اس کا افتتاح روہیلکھنڈ کے کمشنر نے کیا اور اس موقع پر ہندستانی میں تقریر کی جس کے بعد بابو صاحب نے خود بھی ہندستانی میں تقریر کی۔ اس مدرسے میں فن جراحت کا پروفیسر ایک انگریز ڈاکٹر کاربن (Dr. Corbyn) ہے[4]۔

مسلمانوں نے حکومت کی پیش‌قدمی کا انتظار نہیں کیا اور لاہور میں قاضی شمس‌الدین[5] کی سعی و محنت سے مسلمان عورتوں کے لیے ایک مدرسہ جولائی سنہ ۱۸۷۲ع میں قائم کیا گیا ہے۔ اس مدرسے کی معلمات قابل اور تجربہ‌کار ہیں۔ ان کی سعی سے اس ادارے میں چھبیس لڑکیاں تعلیم پا رہی ہیں اور توقع کی جاتی ہے کہ ان کی تعداد میں دن بدن اضافہ ہوتا جائےگا۔ تعلیم تین حصوں پر منقسم ہے۔ پہلے درجے میں قرآن اور اس کے ساتھ اس کا اردو ترجمہ پڑھایا جاتا ہے اور آداب و اصول شریعت

---

۱ علی‌گڑھ اخبار ۹ مئی سنہ ۱۸۷۳ع۔
۲ ایلنز انڈین میل ۲۷ مئی سنہ ۱۸۷۳ع۔
۳ علی‌گڑھ اخبار مئی سنہ ۱۸۷۳ع۔
۴ علی‌گڑھ اخبار ۲۴ جنوری سنہ ۱۸۷۳ع۔
۵ پنجابی ۱۱ جنوری سنہ ۱۸۷۳ع۔

کی تعلیم دی جاتی ہے اور اردو کتابیں پڑھائی جاتی ہیں۔ آداب گفتگو سکھائے جاتے ہیں اور حساب بھی سکھایا جاتا ہے۔ دوسرے درجے میں قرآن اور اردو کی تعلیم جاری رہتی ہے۔ تیسرے درجے میں صرف قرآن کی تدریس ہوتی ہے اور قواعد اردو سکھائے جاتے ہیں۔ دستکاری کی بھی تعلیم ہوتی ہے اور ان طالبات کے لیے جو کتابیں خریدنے کی استطاعت نہیں رکھتیں کالج کی طرف سے کتابیں مہیا کردی جاتی ہیں۔

ہندستان میں لاتعداد عورتیں مغربی تعلیم کی روشنی سے محروم ہیں، لیکن اس کے یہ معنے نہیں کہ ان کو کسی قسم کی تعلیم نہیں دی جاتی۔ فطرت نے انھیں نہایت ملیح حسن اور ایسی سادہ طبیعت عطا کی ہے جو بہت سی خامیوں کی تلافی کرتی ہے۔ مدراس ایتھینم[1] (Madras Athenæum) نے ان کی جو تصویر کھینچی ہے ملاحظہ ہو۔ ''وہ لوگ جو ہندستان کی منتخب خواتین سے واقف ہیں ضرور اس کا اقرار کریں گے کہ بہت سی باتوں میں ان کا جواب نہیں۔ وہ سمجھ دار ہوتی ہیں اور ہمدرد ہیں، خوبصورت ہیں اور ملیح۔ ان کی چال سبک اور لطیف ہوتی ہے۔ ان کے جسم کی حرکت ایک شاعرانہ کیفیت رکھتی ہے۔ ان کے دل نازک ہوتے ہیں اور ان کی زبان شیریں۔ اپنے شوہروں سے ان کی وفاداری ضرب‌المثل ہے۔ ان کی سیاہ آنکھوں سے ان کی نگاہیں اس طرح نکلتی ہیں جیسے ان میں آگ کی شعاعوں کی سی کیفیت ہو۔ اپنے بچوں سے بےانتہا محبت و شفقت ہوتی ہے اور وہ بارہا اس کے موثر ثبوت دے چکی ہیں۔ ہم اجنبی اگر ہندستانی عورتوں کی صحیح طور پر قدر نہیں کر سکتے تو اس کی وجہ یہ ہے کہ ہم انھیں اچھی طرح نہیں جانتے۔ ان کے مشرقی آداب کسی طرح مغربی عورتوں سے کم باقرینہ، قدرتی اور با اخلاق نہیں ہیں تو پھر کیا ہمیں یہ خواہش کرنی چاہیے کہ وہ تصنّع کے ساتھ مغربی آداب سیکھیں؟ کیا ہمیں اس کی توقع کرنی چاہیے کہ وہ اپنا خوشنما لباس بدل دیں، اپنی روحانی طبیعت کو تبدیل کردیں اور اپنی پیدائش اور اپنے ملک کو بھول جائیں؟''۔

۱ Allen's Indian Mail ۵ مئی سنہ ۱۸۷۳ع۔

ہونے کے مجھے کیوں حاصل نہیں ہے ۔ یہ خیالات منشی صاحب بجائے خود درست نہیں ہیں ۔ یہ بات صرف تعلقدار صاحب دولت ہونے سے حاصل نہیں ہوسکتی بلکہ یہ رنگ ہی دوسرا ہی ہے جو ہر شخص کو سرسری طور سے نصیب نہیں ہوسکتا تاوقتیکہ اپنے نفس پر اس‌قدر قادر نہ ہو کہ لوگوں سے بلحاظ ان کی منزلت و مرتبہ حال کے پیش آنا ، ان کے مقاصد متوجہ ہوکر سننا اور انجاح مرام میں دریغ نہ کرنا ، ان کے حق میں بوقت موقع کلمہ خیر بولنا ، بوقت استفسار ان کو صلاح نیک دینا ، کسی حاجت‌مند کو بترش‌روئی جواب نہ دینا اور خاص خاص حالتوں میں ان کی دردمندی کرنا ، اکثر مواقع پر ضبط و تحمل کو روا رکھنا ، دشمن کے ساتھ حتی‌الامکان دوستی کا برتاؤ کرنا اور جب عاجز و معذور ہو تو انتقام نہ لینا ، بعض محل پر مصلحتاً اپنا نقصان جائز رکھنا ، ہرایک سے بلا کسی قید کے باخلاق و محبت پیش آنا ، نیک نیتی و خوش چلنی اختیار کرنا ، ایفائے وعدہ میں کوشش کرنا ، غلط بیانی سے احتراز کرنا ، امور معاملاتی میں لغویت کو راہ نہ دینا ، سوچ سمجھ کر بات کہنا ، بلاوجہ کسی کی غیبت و ہجو نہ کرنا ، دشمنوں کے گھٹانے میں توجہ بلیغ رکھنا ، اپنے اختیار و اقتدار پر مغرور نہ ہونا ، مسلک صلح کل اختیار کرنا ۔ جب یہ باتیں اختیار کی جائیں تو اس وقت مرتبہ ہردل‌عزیزی حاصل ہوسکتا ہے ۔ اگرچہ ان سب پر میں ہنوز قادر نہیں ہوں لیکن کوشش کرتا ہوں کہ اپنے نفس کو اس جانب راغب کروں ۔

۳۰ جنوری سنہ ۱۸۸۹ء آج کئی روز سے بشب خوابہائے خوش نظر آتے ہیں ۔ دو روز تو اپنے کو بمقام بلند اور گھوڑے پر سوار دیکھا اور آج صبح ہاتھی عماری‌دار پر سوار اور ہمراہی میں بہت سا مجمع اور جلوس نظر آیا دیکھیے کہ اس کا ظہور کب ہوتا ہے ۔ میں اپنی عقیدت سے لکھتا ہوں کہ میرے خوابوں کا ظہور کبھی دیر کبھی جلد ضرور ہوتا ہے جس کے امتحانات اور تجربے متواتر ہوچکے اور ہوتے جاتے ہیں لیکن ابھی تک یہ امر امتحان طلب ہے کہ کس موسم و تاریخ و دن کا خواب سریع‌الظہور اور بطی‌الظہور ہوتا ہے ۔

۱۸ مارچ سنہ ۱۸۸۹ع

......... یہ عجب کارروائی ہوئی کہ بندہ خدا کی عرضی اور معزولی محمد یحییٰ! میں جہاں تک خیال کرتا ہوں تو یہ نتیجہ محمد یحییٰ کے اس ظلم کا ہے جو انھوں نے حافظ باسط علی واجب الرحم کو بلاوجہ ۱۰ مارچ سنہ الیہ کو صدمہ پہنچایا اور اس ظلم و ستم رسیدہ نے آہ سرد کھینچ کر اور سنگ شکیبائی اپنے سینۂ بےکینہ پر رکھ کر خواہان دادرسی اپنے منتقم حقیقی سے ہؤا جو استدعا فوراً مستجاب ہوئی جس کی تصدیق اس شعر سے ہوتی ہے:—

بترس از آہِ مظلوماں کہ ہنگام دعا کردن
اجابت از در حق بہر استقبال می آید

۵ مئی سنہ ۱۸۹۰ع

آج صبح کو حاجی وارث علی شاہ صاحب رئیس دیوان نے بطیب خاطر خود مجھے یاد کیا۔ میں فوراً مکان عبدالعلی موسیٰ پور میں جا کر قدم بوس ہوا۔ شاہ صاحب نے خلاف عادت خود سر و قد میری تعظیم کی اور نہایت تپاک سے اپنے قریب بٹھلایا اور بعد دریافت خیریت و امور معمولی کے رخصت کیا۔ وجہ طلب میری سمجھ میں نہیں آئی۔ شاہ صاحب نہایت مکرم و محترم بزرگ ہیں۔ ہزارہا مرد و زن دیہ بدیہ شہر بشہر آپ کے مرید ہیں۔ آپ سوائے مریدوں کے اور کسی سے کم ملاقات کرتے ہیں۔ یہ محض آپ کی توجہ و عنایت خاص ہے جو اس صورت سے راقم کو اعزاز بخشا۔

۱۸ جولائی سنہ ۱۸۹۱ع

امور تقدیری میں انسان کی کوشش فضول ہے لیکن تاہم قناعت پر انحصار نہیں ہوسکتا

۷ اگست سنہ ۱۸۹۱ع

تجربات پیہم سے مرتبہ یقین حاصل ہے کہ ہر شے نیک و بد کا معاوضہ اس دنیا میں فوری ملتا ہے مگر انسان کو اس کی ادراک کے لیے چشم بصیرت کی احتیاج ہے لیکن افسوس ہے کہ اس کی بابت کسی کو تنبیہ نہیں اور کوئی شخص اپنے اعمال پر غور نہیں کرتا۔

۵ جولائی سنہ ۱۸۹۱ع

انسان کا دنیا سے بہ نیکنامی گزر جانا اس زندگی سے بہتر ہے جو بہ بدنامی زندہ رہے۔ جب کسی شخص کی عمر قریب بعمر طبعی پہنچے تو اس کو اپنے خداے لم یزل سے یہ ہی دعا کرنا چاہیے کہ انجام بخیر ہو اور کوئی بدنامی اپنے ساتھ قبر میں نہ لےجاوے۔ میں اس وقت جو اپنی حالت پر غور کرتا ہوں تو تعالیٰ شانہٗ نے اپنے فضل و کرم سے بہت قسم کی نعمت‌ہائے دنیاوی مجھے عطا فرمائی ہیں اور کوئی تمنّا ایسی باقی نہیں رہی کہ جس کا میں آرزومند ہوں اور یوں انسان جب تک زندہ ہے اس کی تمنّاؤں کا تکملہ ہی نہیں ہوسکتا۔ اب میری خواہش دلی یہ ہے کہ قبل پیش آنے کسی بدنامی یا حزن و ملال، رنج و غم فکر و تردد کے اگر سفر آخرت مجھے پیش آوے تو اس سے بڑھ‌کر کوئی آرزو مجھ کو پیش نہاد نہیں۔ بحالت موجودہ کل سامان آسایش دنیاوی اس کی عنایت سے حسب ذیل مجھے حاصل ہیں: مکان نہایت آراستہ و پیراستہ بہمہ وجوہ مرتب، دیہات متعدد، ریاست قبضہ بقدر ضرورت، حکومت، قبضہ، حوصلہ افزائی، رؤسا درجہ اعلیٰ، وقار روبروے حکام وقت، محبت‌ہائے دلی من جانب اہالی قصبہ، وقعت روبروے ہمچشمان خود...

۲۸ ستمبر سنہ ۱۸۹۱ع

میری طویل علالت سے جس کو ایک سال کا زمانہ ہوا اعزہ و احباب عیادت کرتے کرتے اکتا گئے اور تیمارداری سرانجام دہی خدمات سے گھبرا گئے ہیں۔ خود اول علالت دوسرے طوالت سے پریشان ہوں کہ ایسی چیز کی زیادتی جو باعث تکلیف دہی ہو داخل بےقدری ہے۔

۳۱ دسمبر سنہ ۱۸۹۱ع

انسان اس وقت اپنے مراتب و مناصب میں ترقی کرسکتا ہے جب کہ جھگڑا فساد بلاسود سے اپنے کو محفوظ رکھے اور حتی الامکان مشرب صلح کل اختیار کرے اور اپنے سے بلند مرتبہ لوگوں سے ملے اور اظہار غرض میں احتیاط کرے اور جو بات زبان سے نکالے اس کو اولاً بخوبی سمجھ لیوے اور غلط بیانی کو علی‌الخصوص معاملت میں ہرگز راہ نہ دے۔

متانت، سنجیدگی و تہذیب کا شیوہ اختیار کرے تو میں کہہ سکتا ہوں کہ اس کو اپنے حصول مقاصد میں بالضرور کامیابی حاصل ہوگی اور نگاہ عوام میں ذی‌وقار متصور ہوگا۔

۳۱ جنوری سنہ ۱۸۹۲ء

آج میں نے ایک روغن مجربہ برادرم سید حافظ علی ولد رحم‌رحمن خان صاحب اپنے درد شانہ میں ملا۔ اس سے اس قدر تخفیف ہوئی کہ میں اپنا دست چپ بلا تکلف سر تک بلند کر سکتا ہوں۔ نقل نسخہ واسطے استفادہ ناظرین کتاب ھذا درج ذیل کیا جاتا ہے :-

نسخہ روغن دافع درد ریاحی۔

| لہسن | فرفیون | برگ سداب تازہ | عقر قرحا | پیپل | روغن کنجد یا زیتون |
|---|---|---|---|---|---|
| ۱ تولہ | ۳ ماشہ | ایک تولہ | ۴ ماشہ | ۳ ماشہ | پاؤبھر |

کل چیزوں کو کوٹ چھان کر روغن تلی میں پکائے اور جب ایک ثلث رہ جائے اس کو چھان کر مقام ماؤف پر مالش کرے۔

۲۳ مارچ سنہ ۱۸۹۲ء

مالیخولیا، خبط و بےخوابی وغیرہ کے کئی سبب ہیں اور ان میں خاص خاص وجہیں یہ ہیں:- طبیعت پر زیادہ زور دینا؛ دوسرے، ورزش نہ کرنا اور جسم سے کم کام لینا؛ تیسرے، مزاج میں استقلال اور عزم کا نہ ہونا؛ چوتھے، خطرناک طریقوں سے کام کرنا؛ پانچویں، دن رات خیال کرنے اور سوچنے کی بیہودہ عادت پر چلنا۔

۱۲ اپریل سنہ ۱۸۹۲ء

بابو نوروز علی تحصیلدار سندیلہ کا بظاہر بےمروتی و خشن مزاجی سے کوئی دوست نظر نہیں آتا ۰۰۰۰۰۰ میں نے اس قسم کا آدمی چھوٹے قد کا کبھی نہیں دیکھا کہ وہ اپنے راز کو علانیہ افشا کرے۔

۲۴ جون سنہ ۱۸۹۲ء

تجربہ سے لکھا جاتا ہے کہ اگر کوئی شخص سونٹھ صاف چھنی ہوئی بقدر ایک ماشہ و نمک سیاہ ایک ماشہ باہم مخلوط کرکے بعد کھانے آم کے استعمال کرے تو ان کی تحلیل میں کوئی توقف نہ ہوگا کسی ضرر کے بغیر ہضم ہو جائیں گے۔

۹ نومبر سنہ ۱۸۹۲ء

تجربہ‌کار کا لفظ اسی شخص کی نسبت استعمال ہونا چاہیے جس نے اولاً ہر چیز کو بہ‌نظر غور دیکھا ہو اور بطور خود اس کی نسبت پوری فکر کی ہو؛ دویم، کتابوں کی سیر بہ‌نظر تعمق کرچکا ہو؛ سویم ہم‌عصر لوگوں کی تحریرات کو جو کسی امر خاص کی بابت ہوں غور کیا ہو۔ تجربہ‌کاری کچھ اس بات سے متعلق نہیں ہے کہ اس کی عمر زیادہ ہوگئی ہو اور وہ ان فضائل سے بےبہرہ ہو۔ اگر جوان آدمی میں ایسے خصائل حاصل ہوں تو وہ بھی تجربہ‌کار کے شمار میں آسکتا ہے۔ جو شخص بلا واقف‌کاری بلا صلاح و مشورت کے کوئی کام کرےگا وہ ہمیشہ غلطی میں پڑےگا۔

۱۷ نومبر سنہ ۱۸۹۲ء

میں نے بوقت پانچ بجے خواب دیکھا کہ میں ایسے گھر میں بیٹھا ہوں جو مشابہ مکان زنانہ منشی سید فضل‌حسین تعلقہ‌دار کے ہے اور غرب رویہ سہ درے کے جنوبی در میں بیٹھا ہوں۔ ایک عورت نوجوان حسین و جمیل سے میرا عقد ہوا ہے جو سرخ رنگ کی عمدہ پوشاک پہنے ہوئے اور عطر وغیرہ لگائے ہوئے مجھ سے تعشق پیدا کرنے کی غرض سے شمالی رویہ سہ درے سے نکل کر صحن تک آتی ہے اور پھر سہ درے میں چلی جاتی ہے۔ اس کے عطربیز بال سرد پوشاک سے میرے دماغ کو تازگی اور خوشبو پہنچتی ہے۔ میں جانتا ہوں اس سے بوقت شب وصل نصیب ہوگا۔ اس وقت گویا شام ہو رہی ہے لیکن مجھے اس قدر افسوس ضرور ہے کہ وہ صاحب عقل و فہم نہیں ہے۔ اسی وقت میری آنکھ کھلی اور میں نے اٹھکر بعد وضو نماز صبح ادا کی۔

۱۲ مارچ سنہ ۱۸۹۳ء

میرے خاندان کا یہ موروثی خاصہ ہے کہ ابتداءً تعلیم و تعلم کا ضرور شغل رہتا ہے بعدہ چاہے وہ جیسا معزز عہدہ حاصل کرے چناں‌چہ میں اپنے چشم دید تین پشت کا ذکر کرتا ہوں کہ......

۲۱ مارچ سنہ ۱۸۹۳ء

مجھے گولڈاسمتھ مشہور ادیب کا قول نہایت پسندیدہ معلوم ہوتا ہے اور میں خیال کرتا ہوں کہ وہ ضرور عام پسند

ہوگا ۔ [خوش‌اطوار لوگوں کو بھی بعض وقت افکار و آلام لاحق ہوتے ہیں مگر یہ صرف اس لیے کہ وہ اپنے اللہ کی نعمتوں کے لیے زیادہ تر اس کے مشکور ہوں یعنی نعمت کی قدر اس وقت ہوتی ہے جب‌کہ کچھ تکلیف برداشت کرنے کے بعد اس کو حاصل ہو ۔] یہ نہایت سچا قول قابل عمل ہے ۔

۱۵ اپریل سنہ ۱۸۹۳ع — جس شخص کو اپنے دانت مدت تک قائم رکھنا منظور ہو سے لازم ہے کہ پان‌خوری کا استعمال کم اور خلال کی عادت نہ کرے ورنہ میرا تجربہ ہے کہ چونہ مسوڑوں کو کاٹ دیتا ہے اور خلال کرتے کرتے دانتوں کے درمیان فرق پیدا ہو جاتا ہے جس سے چند روز میں انھیں جنبش ہونے لگتی ہے اور بالاخر گر جاتے ہیں اور انسان روٹی و دیگر لذائذ دنیوی سے محروم ہو جاتا

۱۶ جون سنہ ۱۸۹۳ع — جب میں کم‌سن تھا (مجھے خوب یاد ہے سنہ ۱۸۵۶ع سے) قسم کھانا جیسا اس کا آج کل ضرورت و بلاضرورت عام رواج ہے مطلقاً ترک کر دیا تھا اور کبھی سہواً اس کا اتفاق نہیں ہوتا ہے اور میں بہت برا جانتا ہوں کہ لوگ معمولی بات چیت میں بلاضرورت اس کے عادی ہیں جس سے ان کی بےاعتباری متصور ہے اور جب مجھے کبھی کسی عدالت میں اتفاق رائے شہادت کا ہوتا ہے تو وہاں بھی حتی‌الامکان انھیں الفاظ کا استعمال کرتا ہوں [ کہ اپنے علم و یقین سے سچ کہوں‌گا جھوٹ نہ کہوں‌گا] لیکن قسم کا کھانا اللہ اور رسول کی بالکل میں نے چھوڑ دیا ہے ۔ خدا سے امید ہے کہ وہ ان باقی ایام زندگی میں بھی وہی عادت قائم رکھے‌گا ۔

۱۷ دسمبر سنہ ۱۸۹۳ع — انسان کو لازم ہے کہ ہمیشہ اپنے سے بڑے رتبہ والوں سے ملتا رہے تو اس کی ذات کو فائدہ اور موجب اس کے وقار کا ہوگا ۔ ورنہ دوسری حالت میں باعث ضرر ۔

۲۱ مئی سنہ ۱۸۹۴ع — کس نیاموخت علم تیر از من  که مرا عاقبت نشانه نکرد
یہ قول حضرت شیخ سعدی علیہ الرحمۃ کا بہت صحیح و

درست ہے اور جہاں تک میں نے تجربہ کیا یہ مثل میرے حق میں بہت صادق آتی ہے۔ میں اپنے تجربہ سے لکھتا ہوں کہ جس شخص کے ساتھ میں نے سلوکات کیے اور اس کی بہبودی کا باعث ہوا بالآخر اس سے ضرور میری ذات و مال کو ضرر پہنچا جس کی چند مثالیں میں ذیل میں حوالہ قلم کرتا ہوں:—

**۱۳ مئی سنہ ۱۸۹۴ع**

آج مرزا یعقوب حسن صاحب تحصیلدار کے مکان پر منشی سدیوشن نرائن صاحب حاکم بندوبست تحصیل سندیلہ سے ملاقات ہوئی تحصیلدار صاحب نے میرا ڈپٹی صاحب سے تعارف کرایا کہ یہ صاحب رئیس سندیلہ نہایت لائق اور وقت کے فلاسفر ہیں۔ کوئی وقت ان کا فضول و رایگاں صرف نہیں ہوتا۔ سرکاری کاموں کی طرف بہت دلچسپی ہے۔ آنریری مجسٹریٹی کا کام مثل تنخواہ‌دار مجسٹریٹ کے بہت مستعدی کے ساتھ انجام دیتے ہیں۔

**یکم جون سنہ ۱۸۹۴ع**

انسان کو لازم ہے کہ ہمیشہ محنت کی عادت رکھے۔ یہ ایک ایسی نعمت ہے جس سے عزت و حرمت حاصل ہوتی ہے اور ہر ایک کی نگاہ میں باوقعت دیکھا جاتا ہے۔ کل کام چاہے جیسے مشکل ہوں بآسانی درست ہوجاتے ہیں اور ہمیشہ وہ اطمینان کے ساتھ بسر کرتا ہے اور اپنے وقت فرصت کو نہایت عزیز رکھتا ہے اور اس کی قدر کرتا ہے اور کاہلی اس کے برعکس ہے جو صاف تر علامت ادبار ہے اور اس کے کل کام ناقص و خراب ہوتے ہیں اور عزت حاصلہ گھٹ جاتی ہے اور کاہل کو بباعث کہالت ہر وقت فرصت رہتی ہے اس وجہ سے وہ کسی کے وقت کی قدر نہیں کرتا۔ خوب غور کرنا چاہیے کہ ایسا شخص بہت کم ترقی کرےگا اور ہمیشہ نگاہ ذلت سے دیکھا جائےگا۔ اگر شخص کاہل امیر ہے تو چند روز میں وہ مفلس ہوجائےگا اور اگر مفلس ہے تو گدا گری کرےگا۔

**۹ ستمبر سنہ ۱۸۹۴ع**

دنیا میں تین قسم کے دشمن ہوتے ہیں: اول وہ لوگ جو زبان کی بدولت ہوجاتے ہیں مثلاً زید اپنے مکان پر بیٹھ کر

بلاوجہ بکر کی غیبت کرے تو بکر ضرور زید کا دشمن ہوجائےگا۔ دوم، معاملات و مقدمات کی دشمنی جو زن و زر و جائداد سے متعلق ہے۔ تیسرے، حاسد جو کسی کی ترقی دیکھ نہیں سکتا۔ قسم اول کے دشمن تو زبان روکنے سے گھٹ سکتے ہیں جس کا انسداد ضروری و لابدی ہے۔ دوسری قسم کے اس وقت دشمنی چھوڑدیں گے جب ان سے معاملہ سہولت و ملائمت کرلیا جاوےگا۔ تیسری قسم کے براہ حسد جان و مال کے دشمن ہیں، ان کی دشمنی کبھی مٹ نہیں سکتی۔ ہاں سلوکات مناسب وقت سے شاید کچھ خفت ہوجائے اور علانیہ دشمنی نہ کریں۔ ان میں اول اہل خاندان علی الخصوص کم مایہ بھائی‌بند، دوسرے اہل محلہ، تیسرے بستی کے لوگ ہیں۔ یہ مرض لادوا ہے جس کا کوئی علاج نہیں ہوسکتا بجز اس کے کہ اپنے قادر مطلق سے یہ دعا مانگتا رہے۔ اللّہم اجعلنا محسوداً و لا تجعلنا حاسداً۔

**۲۲ ستمبر سنہ ۱۸۹۴ع** ......میں خود ہی اپنی ذات سے تمام اوقات مصروف رہتا ہوں حتّی کہ سوائے رات کے نصف تک چارپائی پر نہیں لیٹتا اور زیادتی محنت سے بےوقت شب دماغ تپکنے لگتا ہے لیکن باوصف ان سب باتوں کے میں تکملہ کام کا اپنے آرام پر مقدم تصور کرتا ہوں۔ خدا میری اولاد کو بھی یہی ہدایت کرے۔

**۲۹ اپریل سنہ ۱۸۹۵ع** تجربہ کی باتیں:— چنار کے پتّے جلانے سے دیمک دور ہوجاتی ہے۔ ہلدی یا ہینگ پانی میں گھس کر چیونٹیوں کے بل میں ڈال دو، فوراً بھاگ جاویں‌گی۔ گندھک و لہسن کی دھونی سے بھڑ بھاگ جاتی ہے۔ جس کو زنبور کاٹے بفور کاٹنے کے تین کف دست دھنیا کھلادو یا سرکہ سے برف میں تر کرکے کپڑا جائےگزیدہ پر لگادو فوراً تخفیف ہوگی۔

**۱۹ مئی سنہ ۱۸۹۵ع** شب گزشتہ میں نے خواب دیکھا کہ ایک مشہور دولت‌مند آدمی کے محل‌سرا میں بیٹھا ہوں اور اس مکان کے محاذ میں ایک کمرہ ہے جس میں ایک معشوقہ حسین بیٹھی ہے جو نگاہ شوق سے میری جانب دیکھ رہی ہے۔ ۱۸۰ نومبر سنہ ۱۸۹۴ع اسی قسم کی خوابیں بلاکسی

خیال کے میں دیکھ رہا ہوں اور کوئی مہینہ ناغہ نہیں جاتا ہے کہ دو ایک مرتبہ نہ دیکھتا ہوں دیکھا چاہیے کہ اس کا کیا نتیجہ نکلے۔

۹ جولائی سنہ ۱۸۹۵ع — آبنوں کی فصل۔ اگر تم چاہو کہ تمھارے آبب کے درخت ہر سال بارآور ہوں تو ہر سال بور آنے کے پہلے کمزور شاخوں کی پنگیاں توڑ کر پھینک دو کہ بجائے بور آنے کے ان میں نئے اور کلے نکلیں۔ نئی شاخیں دوسرے برس پھولتی اور پھل لاتی ہیں۔

۲۷ جولائی سنہ ۱۸۹۵ع — دنیا میں وقت ایک نہایت عمدہ نعمت ہے۔ جو شخص اس کی قدر کرتا ہے وہ نعمت حاصل کرتا ہے اور جو ضائع کرتا وہ تکلیف و خرابی میں مبتلا رہتا ہے۔ میں کہہ سکتا ہوں کہ میں نے اپنے ساتھیوں سے اس کی زیادہ قدر کی حتّٰی کہ موسم گرما میں دن کو بہت کم سویا اور وہ بھی وقت کسی نہ کسی شغل میں صرف کیا جس کا یہ خوش نتیجہ پیدا ہوا کہ میرے کل کام متعلقہ نہایت آسانی سے طے ہوگئے جس کا بہت نیک پھل مجھے ملا اور یہ ہی سبب ہے کہ میں ہر ایک کام غیر معلوم سے بہت جلد واقف ہوگیا اور عوام میں میری قابلیت مشہور ہوئی۔ لہذا وقت ضرور قابل قدر ہے۔

۱۴ اگست سنہ ۱۸۹۵ع — ایک ڈاکٹر حاذق نے بر وقت وفات نسبت حفظ صحت تین نصیحتیں پیش کیں جن کی پابندی سے انسان تندرست رہ سکتا ہے اور زیادہ عمر تک زندہ۔ (۱) صفائی طبیعت (۲) ورزش (۳) کم کھانا لیکن میرے خیال میں اس کے ساتھ نیک‌چلنی کی بھی ضرورت ہے ورنہ یہ سب ہیچ۔ میرے نزدیک نیک‌چلنی اول درجے کی علامت صحت ہے اور وہ تینوں باتیں اس کی فروعات میں داخل ہیں۔

۹ ستمبر سنہ ۱۸۹۵ع — آج کل ۵۹ انسان اور ۳ حیوان جملہ ۶۲ جانوں کی (علاوہ دیگر مصارف ضروریہ) پرورش و پرداخت میری ذات سے متعلق ہے اور بجز آمدنی مسلم موضع کھوگیرہ و چند ریزہ ملکیت کے اور کوئی دوسرا سلسلہ آمدنی کا نہیں ہے...... پس یہ تردد میری روح کو ہر وقت صدمہ

پہنچا رہا ہے اور بعض وقت اس کی پریشانی مجھے از خود رفتہ کردیتی ہے لیکن پھر اس کی شان رزاقی پر بھروسہ کرکے اپنی طبیعت غیرمطمئن کو اس ہندی مثل سے: "جب دانت نہ تھے تب دودھ دیو جب دانت بھئے کا ان نہ دھے؟" تسکین دیتا ہوں۔

**۲ اکتوبر سنہ ۱۸۹۵ع** میں اپنے تجربہ سے لکھتا ہوں کہ جب خدا کسی شخص پر بلائے ادبار نازل کرتا ہے تو پہلے اس کی شے لطیف عقل کو زایل کردیتا ہے کہ وہ راست کو کج اور کج کو راست، حسن کو قبیح اور قبیح کو حسن علی‌ہذا کل باتوں کو الٹی سمجھنے لگتا ہے اور اس کی ذاتی صفائی اور خانہ‌داری وغیرہ کے امور میں اسی نہج کے فتورات اور دوستوں کی قلت دشمنوں کی کثرت ہوتی جاتی ہے پس ایک بارگی وہ کشتی بحر فنا میں ایسی غرق ہوتی ہے کہ پھر اس کا ابھار نہیں ہوسکتا جیسا کہ واجدعلی شاہ بادشاہ اودھ گزر چکا ہے اور جیسا سندیلہ میں.............

**۴ نومبر سنہ ۱۸۹۵ع** جس کے سر میں درد ہو اس کو پچھلے پیروں آہستہ آہستہ چلنا چاہیے، ۱۰ منٹ میں درد سر رفع ہو جائےگا۔

**۶ نومبر سنہ ۱۸۹۵ع** میں نہایت راستی سے لکھتا ہوں کہ میں نے جس کام کو شروع کیا اس کے تکملے میں نہایت کوشش کے ساتھ مصروف ہؤا اور اپنے خدا سے اس کے اتمام کی نسبت دعا کرتا رہا۔ بالآخر وہ کام ضرور خوش اسلوبی کے ساتھ سرانجام ہوا۔ ملک ہسپانیہ میں ایک مثل ہے خدا سے مانگو اور ہتوڑے کو بھی لوہے پر مارتے رہو ورنہ صرف دعا مانگنے سے لوہا کبھی نرم نہیں ہوسکتا۔

**۸ فروری سنہ ۱۸۹۶ع** انسان کو لازم ہے کہ وہ احطاط عمر و قویٰ میں اپنی طبیعت کو کھانے و پینے و سونے جاگنے و رفع ضروریات میں بہت سنبھل کر بحالت اعتدال رکھے اور بہ پابندی اوقات ہر ایک کام انجام دیتا رہے ورنہ اس کی تندرستی کبھی قائم نہیں رہ سکتی اور بقیہ ایام زندگانی بلطف بسر نہیں لے جاسکتا۔

۴ مئی سنہ ۱۸۹۶ع | ۴۲ سال کا زمانہ ہوا جب سے میں نے نماز کی پابندی کی۔ اسی وقت سے درود شریف ہر نماز کے بعد ایک صد بار و سبحان اللہ بحمدہ ۲۵ بار و سورۂ مزمل ایک بار برابر پڑھتا رہا ہوں........اور چھتیس سال سے یا مظہر العجائب بالخیر بعد نماز عشا کے ۳۶۰ بار ورد میں ہے جس کے اول و آخر سات سات مرتبہ درود شریف پڑھتا ہوں اور ۳۰ سال گزشتہ سے چہل کاف بعد نماز صبح و مغرب ایک بار پڑھا کرتا ہوں۔ ان اوراد کی برکت ورد سے مجھے بہت بڑا نفع دنیاوی حاصل ہوا اور ہو رہا ہے۔

۲۳ اگست سنہ ۱۸۹۶ع | ........اور آج صبح کو بوقت رخصت مجھ سے کہا کہ جو حاجت ہو بیان کرو کہ میں اس کے پورا ہونے میں کوشش کروں۔ بجواب اس کے میں نے کہا کہ دعائے خیر۔ کہا کچھ اور مانگو۔ میں نے کہا کہ جو کچھ مجھے مانگنا ہوتا ہے وہ میں اپنے رب‌العالمین سے مانگا کرتا ہوں اور میں اسی کی ذات پر پورا بھروسا رکھتا ہوں اور شاکر ہوں۔ شاہ صاحب میری اس گفتگو سے بہت متعجب ہوئے۔

۹ ستمبر سنہ ۱۸۹۶ع | مرد لوگ اسرار محبت کے سمجھنے میں بہت کند ذہن ہیں اور اس بات میں حد سے زیادہ غلطیاں کرتے ہیں اور اسی باعث جنس ذکور کے اشخاص ہمیشہ یہ پوچھتے رہتے ہیں کہ مردوں کو کیونکر معلوم ہو کہ ایک عورت ان سے محبت کرتی ہے یا جس عورت کی محبت اس کو پیدا ہوئی ہے وہ اس کے بارے میں کیا خیال رکھتی ہے۔ واقعی یہ امر کچھ آسان نہیں ہے دو باتوں سے یہ امر اور بھی دشوار ہوجاتا ہے۔ اول تو سچی محبت میں ایک عجیب غریب بات یہ پائی جاتی ہے کہ جس مرد کو کسی عورت سے سچی محبت ہوجاتی ہے۔ تو وہ محبت اس کے مزاج کو منکسر بنادیتی ہے۔ ممکن ہے کہ وہ دوسری باتوں کے اعتبار سے اپنے آپ کو بہت کچھ سمجھتا ہو اور دوسرے اشخاص کی نسبت جو باتیں دیکھتا اور سنتا ہو ان کو بطور قاعدہ کلیہ نیچی نگاہ سے دیکھتا ہو لیکن جہاں اس کے دل میں کسی عورت کی محبت خالص پیدا ہوئی پھر وہ اپنے اوصاف

کو ہیچ سمجھنے لگتا ہے اور اس بات کے امتیاز کی صلاحیت اس میں باقی نہیں رہ جاتی کہ آیا وہ عورت بھی اس کی محبت کا خیال رکھتی ہے یا نہیں رکھتی۔ دوسری وجہ یہ ہے کہ اس کو سابقہ کسی ایسے جنس اناث کے آدمی سے پڑتا ہے جس کا خیال سب کے پیشتر یہ ہوتا ہے کہ محبت کے خیال کو جہاں تک ممکن ہو چھپائے رہے۔ جتنا ہی زیادہ کوئی عورت کسی مرد سے محبت کرتی ہوگی اس قدر وہ اس بات کو ثابت کرتی رہے گی کہ اس کو کچھ بھی محبت نہیں ہے اور اس بات کو صرف وہی مرد جو بہ‌نسبت اپنے دیگر ہم‌جنسوں کے زیادہ چالاک و ہوشیار ہوتے ہیں دریافت کرسکتے ہیں کہ اکثر وہ تمام نفرت کی علامتیں جن کو کوئی عورت کسی مرد کی نسبت ظاہر کرتی ہے عین محبت کی علامتیں ہوتی ہیں۔

۱۳ نومبر سنہ ۱۸۹۶ء — علی‌الصباح بوقت نماز میں نے خواب دیکھا کہ ایک دولت‌مند کی محل‌سرا میں داخل ہوا اور مالکہ مکان نے (جو اب زندہ نہیں) میرے داخلے محل‌سرا کو بنظر مسرت و عزت دیکھا اور ایک معشوقہ دل‌نواز کو جو مجھ سے پردہ کرتی ہے اجازت دی کہ بالاخانہ پر چلی جائے جس کی اوٹ اس نے خود کی لیکن بوجہ غیرکافی ہونے پردہ کے اس کا نصف جسم اسفل صاف نظر آتا تھا جو اطلس کا کلی‌دار پائجامہ جس کی ہر کلی میں گوٹہ و پائنچوں میں لچکہ ٹکا تھا پہنے تھی اور اس کے کڑوں اور چھڑوں نقرئی کی آواز میرے کانوں تک آتی تھی۔ بعدہ میری آنکھ کھل گئی۔ میں حیرت میں ہوں کہ یہ کس قسم کی خوابیں ہیں جن کو میں چار سال سے برابر دیکھ رہا ہوں اور جس کا قبل از خواب کوئی وہم و گمان بھی نہیں ہوتا۔ دیکھا چاہیے کہ اس کا کیا ظہور ہوتا ہے۔

۹ جون سنہ ۱۸۹۷ء — آج مجھے دریافت سے معلوم ہوا کہ میرے یہاں ۱۱ لڑکیاں واسطے پرورش و خدمت کے اس قحط سالی میں حاصل کی گئیں........

۱۱ نومبر سنہ ۱۸۹۸ء — اگرچہ قبل اس کے میں چند مرتبہ لکھ چکا ہوں لیکن اب بھی اس کا حوالۂ قلم کرنا غیرمناسب نہیں جانتا کہ

علی الصبح مشی کرنا انسان کی تندرستی کے واسطے بہت مفید ہے چنانچہ میں چند سال سے اس کا عادی ہورہا ہوں۔

۲۳ نومبر سنہ ۱۸۹۹ء

۲۱ نومبر سے سات ستارے برج بر جھکہ میں فراہم ہوگئے ہیں جو ۲۵ نومبر تک اسی برج میں رہیں گے۔ دیکھا چاہیے کہ اس کا کیا انجام ہوتا ہے۔ نجومیوں کا مقولہ ہے کہ جب سابق اسی طور پر سات ستارے ایک برج میں جمع ہوئے تھے تو کروکشیتر کے میدان میں کورو پانڈوں کے درمیان سخت لڑائی ہوئی تھی جس میں لاکھوں آدمیوں کا قتل عام ہوا تھا۔ جو ستارے بالفعل برج عقرب میں موجود ہیں ان کے اسم درج ذیل ہیں: آفتاب، مشتری، زحل، مریخ، زہرہ، عطارد، راہ۔ منجملہ ان کے تین ستارے تحت الشعاع آفتاب میں غرق ہیں یعنی ان کی قوت بالکل زائل ہوگئی۔ وہ یہ ہیں مشتری، مریخ، زحل۔

۱۳ مئی سنہ ۱۹۰۲ء

"موسم اچھا ہے تاج پوشی کا زمانہ قریب آگیا۔ مہمانوں کی آمد آمد ہو رہی ہے۔ ان کے ٹھیرنے کے لیے مکانات منتخب ہوچکے ہیں۔ یہ جلسہ قابل دید ہوگا دیکھا چاہیے کہ دیکھنے میں آتا ہے یا نہیں۔ ایک شخص معمولی مقام سے اگر دیکھنا چاہے تو ایک گنی کم از کم پڑے گی مجمع سے دیکھنا نہایت مشکل اور سخت مشکل سے خالی نہیں۔ علی الصباح اگر جائے اور دن بھر بھوکا پیاسا کھڑا رہے تو شاید دیکھنے کو مل سکے"۔ از خط مصطفیٰ علی لندن

۲۳ جون سنہ ۱۹۰۲ء

"یہاں ایک بیرسٹر کی آمدنی فی گھنٹہ چھ سو روپیہ ہے۔ اس قدر روپیہ خدا جانے کن گھر میں رکھتے ہوں گے۔ چاروں طرف تخت نشینی کی دھوم دھام ہے۔ لوگ سودائی ہورہے ہیں۔ ایسے تماشائی شاید کہیں ہوں"۔ از خط مصطفیٰ علی لندن

جنوری سنہ ۱۹۰۳ء

۸، نے دربار جشن تاج پوشی ہردوئی میں میری کرسی صف اول میں تھی اور آنریری مجسٹریٹوں کے سلسلے میں پہلی تھی اور میری کرسی کے پیچھے وکلا اور اہل کاروں وغیرہ کی کرسی تھی

جس کا ہر آئینہ مجھے فخر ہے کہ ایسا اعزاز اپنے ہم رتبہ اور ہمچشموں میں مجھے حاصل ہوا۔

**۱۹ جنوری سنہ ۱۹۰۳ء** «سید علی بلگرامی کو انڈیا آفس میں ایک جگہ مل گئی ہے۔ مترجم کاغذات عربی و فارسی ہیں اور تین سو پونڈ تنخواہ سالانہ ہے»۔ از خط مصطفیٰ علی لندن۔

**۲۴ اپریل سنہ ۱۹۰۳ء** میں اس مقام پر پھر حوالہ قلم کرتا ہوں کہ مشی واسطے قیام تندرستی کے نہایت عمدہ علاج ہے خصوصاً صبح شام کی مشی۔ نوجوانوں اور بڈھوں اور ہر عمر کے آدمیوں کو لازم ہے کہ اس کی مزاولت کریں اگر چاہتے ہیں کہ ان کی تندرستی قائم رہے۔ ہزاروں دواؤں سے یہ نسخہ عمدہ اور حکم اکسیر کا رکھتا ہے۔

**۱۸ فروری سنہ ۱۹۰۰ء** «رجب علی بیگ سرور نے فسانۂ عجائب میں کانپور کے کیچڑ کی بہت ہجو کی ہے اور سید اسمٰعیل حسین منیر نے اپنی کلیات میں الہ آباد کے کیچڑ کی۔ میرے خیال میں لندن کا کیچڑ بھی کچھ ان جگہوں سے کم نہیں۔ یہاں سے ایک میل پر ایک مقام ہے جس کا نام ڈلیچ ہے۔ پختہ سڑک کا نشان تک نہیں تمام کچی سڑکیں ہیں۔ کیچڑ اس غضب کا ہوتا ہے کہ پھونک پھونک کر قدم رکھا جائے تب بھی ٹخنے دھنس جاتے ہیں مگر ہندستان میں کسی انگریز کے منہ سے اس کی برائی نہ سنیےگا۔ ساری برائیاں و خرابیاں گویا ہندستان ہی میں ہیں»۔ از خط مصطفےٰ علی۔ لندن

**۱۹ مارچ سنہ ۱۹۰۰ء** «جو میمیں بخدا ہمارے پیشاب کا برتن صاف کرتی ہیں وہی ہندستان میں پہنچ کر ہم کو کتے سے بدتر سمجھنے لگتی ہیں۔ ملاحظہ فرمائیے کہ کیا انقلاب ہے۔ سوائے ہندستانیوں کی خوبی قسمت کے اور کیا کہا جائے۔ ہندستان آ کر یہ برتاؤ کیونکر برداشت ہوگا»۔ از خط مصطفےٰ علی۔ لندن

۲۶ مارچ سنہ ۱۹۰۰ع

"یہاں سال میں صرف دو موسم ہوتے ہیں، گرمی و جاڑا۔ رہی برسات وہ جاڑے کے ساتھ ہے۔ پانی برسنے کی کوئی تعداد و شمار نہیں۔ دن کو دس مرتبہ برسا اور رات کو بیس مرتبہ۔ جنوبی سمندر سے بادل اٹھے، برس پڑے۔ شمالی سمندر سے بخارات دو چار ہاتھ اونچے ہوکر پھٹ پڑے۔ مشرقی چینل نے کچھ کمک بھیج دی کبھی مغربی بحر ذخار نے بدلیوں کے مشکیزوں سے چھڑکاؤ کردیا۔ رات دن یہی ہوا کرتا ہے"۔ از خط مصطفےٰ علی۔ لندن

۳ اپریل سنہ ۱۹۰۰ع

لندن عجیب مقام ہے یہاں بندر بندریا کا بھی ناچ ہوتا ہے۔ یہ بڑا نقص ہے کہ عورتیں مردوں سے اسی بے تکلفانہ طور سے ملتی ہیں جیسے مرد سے مرد۔ لڑکے و لڑکیاں حد سے زیادہ آزاد ہیں۔ دن کو کوئی مرد گھر میں نہیں رہتا، چاہے کام پر جائے چاہے سیر تماشے کو۔
از خط مصطفےٰ علی۔ لندن

"کل اور پرسوں لڑائی کا سوانگ مثل چاچر کے بنایا گیا تھا۔ میں بھی دیکھنے گیا تھا اور اس قدر مجمع تھا کہ بیان سے باہر۔ یہاں بھی وہی بے تکاپن معلوم ہوتا ہے جیسا ہندستان میں ہے۔ اگر فرق ہے تو اسی قدر کہ یہاں کسی قدر صاف ستھرا ہوتا ہے۔ یہاں کے لوگ لکھنؤ سے زاید سیر و تماشے کے شایق ہیں۔ ذرا سی بات میں خلقت ٹوٹ پڑتی ہے" از خط مرتضےٰ علی۔ لندن

۸ اپریل سنہ ۱۹۰۰ع

"جتنی آفات سماوی ہیں وہ لندن کے لیے بنی ہیں۔ کبھی کہرا پڑ رہا ہے، کبھی برف گررہا ہے، کبھی پانی برس رہا ہے۔ اگر ان میں کچھ نہیں ہے تو ابر غلیظ ہی محیط آسماں ہے۔ کھانوں میں یہاں گائے کی زبان اور بیل کی دم بڑی نعمت خیال کی جاتی ہے"۔ از خط مرتضےٰ علی۔ لندن

(باقی آئندہ)

# نواب صمصام الدولہ میر عبدالرزاق، شہنواز خاں (وزیر مملکت دکن)

از

(مولوی محمد حسین صاحب محوی، صدیقی اردو لیکچرار مدراس یونیورسٹی)

گزشتہ حکومت مغلیہ کا آخری دور اگرچہ بہت انتشار کا دور تھا پھر بھی اس میں بہت سے ایسے اہل کمال پیدا ہوئے جو اپنے کمالات اور کارناموں کے لحاظ سے اپنی نظیر آپ تھے - انھیں میں نواب صمصام الدولہ میر عبدالرزاق شہنواز خاں بھی ہیں جو اپنے علمی ذوق خاص کر تاریخ دانی اور سخن فہمی میں نمایاں امتیاز رکھتے تھے، جنھوں نے وزارت جیسی سرکاری اہم ذمہ داریوں اور بےانتہا مصروفیتوں کے باوجود ذوق علمی کا دامن کبھی ہاتھ سے نہ چھوڑا - زمانے کی ناموافقت اور آئے دن کے خوفناک ہنگاموں کے باوجود علمی خدمت کرتے ہی رہے -

صمصام الدولہ نے فن سیر میں بڑی واقفیت و مہارت بہم پہنچائی تھی، خاص کر ہندستان کے سلاطین تیموری اور ان کے عہد کے امرا کے حالات گویا ازبر نوک زباں پر تھے - نسب دانی میں انھیں کچھ ایسی مہارت خداداد حاصل تھی کہ اس عہد کے اکثر لوگ اپنے بزرگوں کے نام اور حالات ان سے پوچھتے اور تحقیق کرتے تھے[1] -

ان کو تاریخ سے غیرمعمولی دلچسپی تھی - خود اپنی نسبت لکھتے ہیں :

---

[1] صفحہ ۲ دیباچہ ماثرالامرا جلد اول از میر عبدالحی فرزند صمصام الدولہ

" سن رشد و تمیز کے آغاز ہی سے علوم درسیہ متداولہ میں بہت زیادہ وقت صرف ہوتا تھا پھر بھی میں سیر و تاریخ کی تلاش اور مطالعہ کا بہت شوق رکھتا تھا، جب کبھی فرصت ہاتھ آجاتی حسب امکان اگلے سلاطین کے حالات پڑھ کر عبرت حاصل کیا کرتا اور بلند مرتبہ مشاہیر امرا کے سوانح سے ضرور کچھ نہ کچھ سبق لیتا تھا۔ کبھی موزوں سخن شعرا کے واقعات سے روحانی لطف بہم پہنچاتا تھا یہاں تک کہ اپنی عمر کے تیسرے عشرے میں (یہاں سے زندگی کے دور میں نیا انقلاب ہوتا ہے) زمانے نے پیشۂ ملازمت کی کشاکش میں ڈال دیا اور وقت کا بیشتر حصہ معاش کے حصول میں صرف ہونے لگا۔ اس نے بےفکری اور خوش حالی کے بعد دوسرے ہی مشاغل میں ڈال دیا، اوراق کے چھونے کا بھی موقع نہ رہا اور کتاب کی دوستی و آشنائی ختم ہوگئی۔ پھر بھی کبھی کبھی اپنے جمع کیے ہوئے ذخیرے کو صاف لکھ لینے کا خیال دل میں گزرتا اور کھٹکتا رہتا تھا[1]"۔

بہرحال جتنا بھی وقت ملا اور حالات نے جس قدر بھی ساتھ دیا صمصام الدولہ نے اپنا گرانبہا حصۂ عمر تالیف و تصنیف اور مطالعۂ کتب یا اسی قسم کے اور عمدہ کاموں میں گزارا اور اپنی دو تین علمی یادگاریں ایسی چھوڑ گئے جو آپ اپنی نظیر ہیں۔ ان میں ایک تو " مآثرالامرا" ہے دوسری " بہارستان سخن" جس کو اب تک ناقدری زمانہ کی بدولت طبع اور شائع ہونے کی عزت حاصل نہیں ہوئی۔ تیسری کتاب کا نام انھوں نے اپنی دوسری کتاب کے دیباچے میں ' موائدالفوائد ' بیان کیا ہے۔ پہلی تصنیف اپنے موضوع کے لحاظ سے معرکہ آرا اور نہایت درجہ قابل قدر ہے، ایشیاٹک سوسائٹی کلکتہ کی جانب سے عرصہ ہوا کہ تین موٹی موٹی جلدوں میں چھپ کر معدوم ہونے سے محفوظ ہوگئی ہے اگرچہ آج کل بھی کمیاب بلکہ عام طور پر نایاب ہے۔

یہ کتاب ان کے فرزند میرعبدالحی خاں صمصام الملک نے ان کی وفات کے بعد مرتب کی ہے۔ اس کے شروع میں مولانا غلام علی آزاد بلگرامی (رح) نے مصنف کے حالات زندگی لکھے ہیں۔ مولانا آزاد دور آخر کے بڑے نامور عالم، مصنف اور شاعر گزرے

[1] دیباچۂ مصنف مآثرالامرا جلد ۱ صفحہ نمبر ۲

ہیں اور مصنف کے نہایت گہرے دوست تھے۔ انھوں نے تحریر حالات میں کسی شاعرانہ مبالغہ یا دوستانہ مدح سرائی سے کام نہیں لیا بلکہ صداقت کے ساتھ حق دوستی ادا کیا اور صحیح حالات پیش کردیے ہیں۔

**صمصام لدولہ کے اجداد اور اصل وطن**

ان کا اصل سلسلہ مقام خواف کے بلند مرتبہ سادات سے تعلق رکھتا ہے۔ ان کے جد اعلیٰ میر کمال الدین اکبر بادشاہ کے عہد مبارک میں خواف سے روانہ ہوکر ہندستان پہنچے اور سلطنت کے اعلٰی درجہ کے ملازمین کی سلک میں شامل ہوئے۔ ان کے بیٹے "میرک حسین" جہانگیر بادشاہ (رح) کے زمانۂ حکومت میں سلطانی نوکری سے سرفراز ہوئے۔ پھر ان کے فرزند دل‌بلند میرک معین‌الدین نے شاہ جہاں بادشاہ (رح) کے دور سلطنت میں امانت‌خاں کا خطاب اور ایک اعلی منصب پاکر سربلندی حاصل کی۔ حضرت اورنگ‌زیب عالم‌گیر کے دور فرماں روائی میں انھیں لاہور، ملتان، کابل اور کشمیر کی دیوانی کا مرتبۂ بلند ملا اور جس وقت شاہزادۂ شاہ‌عالم ملتان کی صوبہ‌داری کے اعلیٰ منصب پر نامزد ہوئے، امانت‌خاں موصوف ان ممالک کی مذکورہ دیوانی کے ساتھ نیابت صوبہ‌داری کے بلند منصب پر بھی فایز کیے گئے۔ یہ بزرگ اپنے خطاب کے موافق نہایت امانت و دیانت کے ساتھ کام کرتے تھے۔ ان کی دیانت کا ایک مشہور واقعہ یہ ہے کہ دیوانی کے دنوں میں ایک بار بادشاہ سلامت کا فرمان ان کے نام شرف صدور لایا کہ "فلاں شخص کو بارگاہ شاہی میں بھیج دیا جائے"۔ امانت‌خاں نے اس آدمی کو بلا کر حکم شاہی سنایا، اس نے کہا: "اگر حضور میری آبرو کے ذمہ‌دار ہوں تو میں جاتا ہوں"۔

امانت‌خاں نے فوراً جواب دیا "بھلا میں اس شخص پر کیسے بھروسا کرسکتا ہوں جس نے اپنے باپ اور بھائیوں کے ساتھ ایسا ویسا کیا ہو (یعنی عالم‌گیر بادشاہ) اور تمھارا کفیل کیونکر ہوسکتا ہوں"۔

یہ خبر سرکاری مخبروں نے بادشاہ سلامت تک پہنچادی کہ "حضور کی نسبت امانت‌خاں کا یہ خیال ہے"۔ بادشاہ سلامت سخت برہم ہوگئے؛ انھیں جاگیر، منصب اور

دیوانی خالصہ سے معزول کردیا ۔ امانت‌خاں کچھ دنوں بےکار رہے ۔ پھر بادشاہ کے دل میں یہ بات آئی کہ یہ شخص خدا سے ڈرا اور میرا ذرا بھی ملاحظہ نہ کیا، کیا خوب آدمی ہے ۔ بس یہ خیال آنا تھا کہ پھر ان کو نوازا اور امانت‌خاں کی اس مبارک صفت خدا ترسی نے ان کو بحال کرادیا ۔ منصب، جاگیر اور خالصہ کی دیوانی کو پھر رونق امتیاز بخشی اور ان کی بلند شخصیت ایک حد تک بادشاہ کے ذہن نشین ہوگئی ۔ جن دنوں بادشاہ سلامت ہندستان میں تھے اور دکن کے صوبہ دار خان جہاں‌خان بہادر کوکلتاش تھے، دکن کی وزارت دیوانی، بخشی‌گیری اور وقائع نگاری کی اہم خدمتیں امانت‌خاں کو مرحمت ہوئیں ۔ ان کا یہ مرتبہ تھا کہ خود صوبہ‌دار خان جہاں‌خاں اکثر ان کے گھر آتے رہتے تھے ۔ اس کے بعد اورنگ آباد کی نظامت بھی انھیں کے سپرد ہوگئی ۔

ان کے بیٹوں میں سے چار نے بلند مراتب پائے :-

۱ ۔ میر عبدالقادر دیانت‌خاں ۔

۲ ۔ میر حسین امانت‌خاں[1] ۔

پہلے صاحبزادے دیوانی اور دوسرے دیوانی خالصہ کے بلند منصب پر سرفراز ہوئے ۔ پھر امانت‌خاں بندر سورت کے حاکم اعلیٰ مقرر ہوئے ۔ ان کی وفات کے بعد یہ خدمت دیانت‌خاں کو سپرد ہوئی ۔ یہ پہلے بھی دکن کی دیوانی پر مامور ہوچکے تھے ۔ حکومت سورت کے بعد پھر دوبارہ اس عہدے پر سرفراز ہوئے ۔ تیسرے فرزند میر عبدالرحمن وزارت‌خاں تھے، گرامی تخلص تھا، انھوں نے مالوہ اور بیجاپور کی دیوانی کے منصب پر سربلندی حاصل کی ۔ شعر برجستہ کہتے تھے صاحب دیوان ہوئے ہیں ۔

۱ امانت‌خاں مذکور کی اولاد بہت ہوئی اور اتنی کثرت سے بڑھی کہ اس قبیلے کا ایک بہت بڑا محلہ اورنگ‌آباد میں آباد ہوگیا ۔ دکن کی دیوانی اور ان ممالک کی اکثر اعلیٰ خدمات کا سلسلہ اسی خاندان کے ارکان سے وابستہ رہا اور ایک دنیا نے اس عالی و بزرگ خاندان کے فیض سے بہت کچھ حاصل کیا۔

صمصام الدولہ کے دادا

چوتھے بیٹے محمد کاظم خاں صمصام الدولہ کے حقیقی دادا تھے۔ امانت خاں کی وفات کے بعد بادشاہ خلد مکاں عالمگیر نے ان کے پس ماندوں اور متوسلوں میں سے ہرایک کو ان کی حالت اور حیثیت کے موافق منصب اور عطائے خدمات میں ترقی دی۔ یہ بزرگ بھی اضافۂ منصب کے ساتھ پہلے صوبۂ بیجاپور کے عہدۂ "بیوتاتی" پر، اس کے بعد جالناپور صوبۂ اورنگ آباد کی فوجداری پر فائز اور عزت یاب ہوئے۔ ساتھ ہی کچھ اور پرگنے بھی جالناپور کے ساتھ ملادیے گئے تھے۔ پھر دارالسلطنت لاہور کی دیوانی پر سرفرازی پائی۔ اس زمانے میں ان کے خاندان کی ترقی و عروج کا بازار رونق پر تھا۔ محمد کاظم خاں مئے نوشی کے عادی تھے اور وزیرخاں شاہجہانی کے ایک نواسے دارالسلطنت کے سوانح نگار تھے۔ انھوں نے رپورٹ میں یہ حال لکھ مارا، ملاحظہ کے بعد بادشاہ سلامت نے ارشدخاں سے پوچھا جو اس وقت دیوان خالصہ تھے اور فرمایا کہ "امانت خاں کی اولاد میں اس قسم کی باتیں قیاس سے دور اور حیرت انگیز معلوم ہوتی ہیں لیکن سوانح نگار بھی ہمارا خانہ زاد ہے وہ کیوں جھوٹ لکھنے لگا"۔ پھر ذرا سوچ کر اپنی انتہائی شریعت نوازی اور سخت احتساب کے باوجود ان کے والد مرحوم کے حالات سے حسن ظن اور ان کی بہترین خدمات کے حقوق کا پاس کرکے داروغہ کو ارشاد ہوا کہ جواب میں لکھ دو "دونوں خانہ زاد ہو ایسا نہیں چاہیے کہ تم ایک خانہ زاد دوسرے خانہ زاد کے بارے میں ایسی ناپسندیدہ اور بری باتیں ہمارے حضور میں پہنچاؤ"۔

محمد معظم بہادر شاہ کے سب سے بڑے فرزند شاہزادہ محمد معزالدین ایک بار صوبۂ ملتان کے صوبہ دار مقرر ہوئے۔ وہاں جاتے ہوئے لاہور میں ٹھیرے۔ خان موصوف شرف یاب بارگاہ ہوئے تو شاہزادے صاحب نہایت مہربانی و لطف اور کمال اکرام و قدردانی سے پیش آئے۔ دو تین روز کے اندر کچھ اس قدر دونوں میں موافقت اور خصوصی روابط ہوگئے کہ شاہزادے نے بہت اصرار اور منت کے ساتھ ان کو اپنے ہمراہ چلنے پر مجبور کیا اور اس کے لیے بادشاہ سلامت کے پاس درخواست بھیجی۔ شاہی روبکاری سے ملتان و ٹھٹھہ اور اسی کے ساتھ بھکّر اور سیوستان وغیرہ ملاکر

اس وسیع علاقے کی دیوانی، ساتھ ہی فوج کی دیوانی خان موصوف کو عطا ہوئی۔ چونکہ دونوں بادہ‌خوار تھے خوب گاڑھی چھنتی تھی، بزم خاص کے محرم اور مصاحب تھے، غیرمعمولی مراسم بڑھ گئے تھے۔ مگر اس پر بھی کاظم‌خاں کو اپنی شان سیادت اور شرافت کا پاس رہا۔ اس زمانے کے بڑے بڑے امرا اور اعیان دولت اپنی مستورات کا شاہی محل میں آنا جانا امارت کے لیے ناگزیر سمجھتے تھے لیکن میر کاظم‌خاں نے اسے پسند نہ کیا۔ شاہزادہ موصوف ایک بار خان موصوف کی حویلی کے باغ میں اپنی پرستاران خاص کے ساتھ بطور سیر تشریف لائے اور ایک رات دن وہیں رہے، ان تعلقات کے باوجود خان موصوف نے اپنی مستورات کے لیے اس رواج کو جائز نہ رکھا۔

بلوچ کی مہم کا سر کرنا شاہزادے کا ایک نمایاں کام تھا جس پر حضرت خلد مکاں فخر کرتے تھے۔ وہاں کی فوجیں بالکل پامال اور اس جماعت کی جمعیت کا شیرازہ پاش پاش ہوجانے کے بعد شاہزادے نے چاہا کہ اپنے کسی قابل اعتماد مقرب کی سرکردگی میں بلوچ کی نگرانی کے لیے اپنی فوج مقرر کردیں تاکہ پھر یہ لوگ سر نہ اٹھائیں۔ کئی افسروں سے شاہزادے نے فرمایا لیکن اکثر نے اس خدمت سے انکار کیا مگر خان موصوف اپنے ولی نعمت کے ارشاد پر فوراً تیار اور اسی وقت روانہ ہوگئے۔ بلوچ کی نیک اعتقاد جماعت محض ان کی سیادت کے ادب سے اپنا اسباب و سامان سب جہاں کا تہاں چھوڑکر بھاگ کھڑے ہوئے اور باوجود قوت و جرأت کے مقابلہ نہ کیا۔

شاہزادے نے بادشاہ کو تمام حال لکھ بھیجا، وہاں سے منصب کی ترقی اور خانی کے خطاب کا مزید اضافہ پاکر ناموری حاصل کی۔ عالمگیر کی وفات کے بعد بادشاہ کے دونوں بیٹوں میں بادشاہی کے لیے جھگڑا ہوا۔ محمد معظم پیشاور سے اپنے بھائی سے نبرد آزمائی کے لیے بڑھے چلے آرہے تھے، ملتان سے ان کے بیٹے شاہزادہ معزالدین بھی اپنے باپ کے ہمراہ ہوگئے اور اپنی جگہ نیابت صوبےداری پر خان موصوف کو چھوڑا۔ جس زمانے میں بادشاہ خلدمنزل دکن میں تھے خان کاظم

معزول ہو کر لاہور چلے آئے تھے۔ دکن بےحد دور ہونے کی وجہ سے سفر نہیں کرسکتے تھے۔ کم و بیش دو تین سال بےکاری کے عالم میں یہیں گزارے۔ آمدنی کچھ نہ تھی اور خرچ بہت زیادہ تھا جو امارت کا لازمہ اور دولت‌مندوں کا وطیرہ ہے۔ آدمی نہایت دیانت‌دار اور امانت والے تھے، ناجایز آمدنی کچھ نہ تھی۔ تمام جاگیر و جائیداد کی آمدنی ارباب نشاط پر خرچ ہوتی تھی۔ ہر صنف کے ارباب نشاط باقاعدہ ملازم اور تنخواہ‌یاب تھے۔ جاگیر کی آمدنی کے علاوہ پٹوں کی نقد آمدنی بھی سب صرف کرڈالتے تھے۔

مقام ساڈھورا میں جو سرھند کے مضافات میں ہے، بادشاہ اور شہزادے کے حضور میں باریاب ہونے کی سعادت حاصل ہوئی۔ بادشاہ نے صوبہ پنجاب کی جاگیروں کی نگرانی اور دوسرے شاہزادے کی بخشی‌گیری کے عہدے پر تقرر فرمایا۔ ان شہزادے کا لقب جہاندارشاہ تھا۔ جب یہ بادشاہ ہوئے تو خان موصوف چارھزاری منصب پر فائز ہوئے لیکن اپنے فطری استغنا، بےپروا مزاجی اور زمانہ‌ساروں کے رنگ ڈھنگ، طور طریق سے بےلگاؤ ہونے اور نئے نئے امرا کے بر سر اقتدار آجانے کی وجہ سے جو ان کے شناسا نہ تھے، خاص کر کوکلتاش خان کی کینہ‌وری کی وجہ سے جو ہمیشہ دوستی کے پردے میں ان کا کام بگاڑنے میں رہا کرتا تھا، ان کی بہبودی اور ترقی کی کوئی صورت نہ پیدا ہوئی جیسی یہ چاہتے تھے، بلکہ ناقدردانی زمانہ اور اپنی افسردہ دلی کے سبب دربار کا آنا جانا اور سلام و مجرا کا سلسلہ تک ختم ہوگیا۔ ایک روز بادشاہ کی سواری جارہی تھی، اتفاق سے آمنا سامنا ہوگیا۔ اگلے الطاف اور مہربانیوں کی بنا پر دریافت حال ہوئی۔ بیکاری اور پریشان حالی کا ذکر سن کر بادشاہ سلامت نے افسوس کیا اور کوکلتاش خان پر سرزنش ہوئی۔ پھر صوبۂ گجرات و لاھور کی صوبیداری تجویز فرمائی گئی لیکن رشوت کا بازار گرم تھا؛ مشکل سے قلعہ‌داری لاھور کی سند مل سکی۔

فرخ سیر کے آخری عہد میں صوبۂ کشمیر کی دیوانی عطا ہوئی۔ پھر وہاں سے معزول ہو کر دھلی آ گئے۔ چند سال بیکاری و پریشانی میں گزارے۔ آخر سنہ ۱۱۳۵ھ میں ساٹھ سال سے زیادہ کی عمر میں وفات پائی۔

صمصام الدولہ کے والد

انھیں کے ایک بیٹے میر حسن علی صمصام الدولہ کے والد بزرگوار تھے لیکن قدرت نے انھیں نشوونما پانے اور دنیا میں رہ کر عزت و سربلندی حاصل کرنے کی فرصت نہ دی۔ صرف انیس بیس سال کی عمر تھی کہ عین آغاز جوانی میں بمقام لاہور سنہ ۱۱۱۱ھ میں وفات پائی۔

نواب صمصام الدولہ

اپنے باپ کی وفات کے پندرہ روز بعد نواب صمصام الدولہ ۲۹ رمضان سنہ ۱۱۱۱ھ کو دارالسلطنت لاہور میں پیدا ہوئے۔ ان کا اصل نام میر عبدالرزاق خان تھا۔ ان کے چچا وغیرہ لاہور میں ہی رہتے تھے لیکن خاندان کے زیادہ تر لوگ اورنگ آباد میں تھے۔ اس تعلق کی وجہ سے نوجوانی کے زمانے ہی میں لاہور سے اورنگ آباد آگئے اور بُعدِ مسافت کی وجہ سے پھر نہ جاسکے۔ یہیں پر رہ پڑے تھے۔ ابتدا میں نواب آصف جاہ (طاب ثراہ) کی پیشگاہ سے سنہ ۱۱۲۵ھ میں ایک معمولی منصب پر سرفراز ہوئے، مگر پھر تھوڑے ہی دنوں بعد صوبہ برار کی دیوانی بادشاہی پر مقرر کیے گئے اور مدّتوں اس بلند عہدے پر مامور رہ کر نہایت عمدگی کے ساتھ خدمت انجام دیتے رہے اس شان کے ساتھ کہ ایک بار خود نواب آصف جاہ نے فرمایا کہ "کار میر عبدالرزاق نمکے دارد"۔

سنہ ۱۱۵۰ھ میں محمد شاہ بادشاہ دہلی نے نواب آصف جاہ کو حضور میں طلب کیا۔ نواب موصوف اپنے فرزند سعید نواب نظام الدولہ ناصر جنگ کو اپنا نائب بناکر دکن سے دارالخلافہ کو روانہ ہوئے، انھوں نے صمصام الدولہ کو برار سے اورنگ آباد بلا لیا۔ دونوں میں خوب گاڑھی چھننے لگی۔ رفیق خاص اور مصاحب و محرم بن گئے۔ نواب نظام الدولہ نے اپنی سرکار کی دیوانی اور شاہی دیوانی دونوں عہدوں پر سرفراز فرمایا۔ شہنواز خاں ان دونوں اعلیٰ خدمتوں کو پورے استقلال سے سرانجام دیتے رہے، دیانت و امانت کا بدرجۂ کمال ثبوت دیا، رشوت ستانی کا یک قلم خاتمہ کردیا[1]۔

۱ صفحۂ ۲۳ جلد ۳ مآثر الامرا

نواب آصف جاہ جب ہندستان سے دکن واپس ہوئے تو بہکانے والوں نے نواب نظام‌الدولہ کو اپنے والد بزرگوار کی مخالفت پر آمادہ کیا مگر صمصام‌الدولہ اس کے بالکل خلاف تھے بلکہ برابر موافقت پر ابھارتے رہتے تھے۔ لیکن افسوس ان کی ایک نہ چلی۔ آخر ایک دن باپ اور بیٹے میں جنگ ہوکر رہی۔ صمصام‌الدولہ اپنے آقا نواب نظام‌الدولہ کے ہاتھی پر ان کے پیچھے بیٹھے تھے۔ ان کی فوج نے آصف جاہ اول کی فوج سے شکست کھائی۔ شہنوازخاں مدت تک نواب آصف جاہ کے معتوب رہے اور گوشہ نشینی اختیار کی، مگر وہ اس گوشۂ عزلت میں مآثرالامرا کی تصنیف میں مصروف رہے۔ پانچ سال کا زمانہ اسی عزلت میں گزارا۔ یہ محلہ قطب‌پورہ اورنگ‌آباد میں رہتے تھے[1]۔

آخر نواب آصف جاہ نے سنہ ۱۱۶۰ھ میں ان کا قصور معاف اور عتاب دور کیا۔ پھر حسب سابق برار کی دیوانی پر مامور فرمایا۔ تھوڑے ہی دنوں بعد نواب آصف جاہ نے وفات پائی اور نواب نظام‌الدولہ باپ کی مسند پر بیٹھے۔ نواب صمصام‌الدولہ کو برار سے طلب کیا اور پہلے کی طرح پھر اپنی سرکار کی دیوانی پر سربلند فرمایا۔ وہ پورے استقلال کے ساتھ عہدۂ دیوانی کی ذمہ‌داری کو انجام دیتے تھے جو دکن کے چھے صوبوں کی وزارت کا نام تھا۔

نواب نظام‌الدولہ کو احمدشاہ فرماں‌روائے ہندستان نے شاہ‌جہاں‌آباد دھلی میں طلب کیا۔ وہ صمصام‌الدولہ کو اپنا نائب بناکر روانہ ہوئے۔ چلتے وقت اپنی انگوٹھی ان کو عنایت فرمائی اور ارشاد ہوا کہ یہ "مہر سلیمانی ہے"۔ نواب نظام‌الدولہ ابھی دریائے نربدا تک نہیں گئے تھے کہ انھیں واپسی کا حکم ہوا، حکم پاتے ہی دکن واپس چلے آئے۔

جس وقت نواب نظام الدولہ ملک ارکاٹ (مدراس) پہنچے اور اپنے باغی بھانجے مظفرجنگ پر فتح پائی تو نواب صمصام‌الدولہ نے بہت سمجھایا بجھایا کہ اس سرزمین میں حضور کا زیادہ ٹھیرنا مصلحت نہیں۔ انوارالدین خاں شہامت‌جنگ گوپاموی

---

۱ صفحہ ۲ جلد نمبر ۱ ۳

کے بیٹے محمد علی خاں کا انگریزوں کی معیت و رفاقت میں یہاں چھوڑدینا کافی ہے۔ یہ پھولچری کے فرانسیسی نصاری کی سرکوبی اور تنبیہ کے لیے بہت ہیں۔ لیکن افسوس نواب نظام الدولہ نے ان کی بات نہ سنی۔ بعض کوتاہ اندیشوں نے جو محض اپنے نفسانی اغراض کے لیے اس ملک میں ٹھیرنا چاہتے تھے اور جنھوں نے محض اپنے جزوی نفع کے لیے انتظام کلی کی طرف سے اپنی آنکھیں بند کرلی تھیں، نواب نظام الدولہ کو یہاں ٹھیرنے پر راضی کرلیا۔ آخر وہیں شہادت پائی۔ مظفرجنگ فرماں روائے دکن قرار پائے لیکن وہ بھی چند روز بعد شہر کڑپہ کے قریب قتل کردیے گئے۔ اب نواب صلابت جنگ امیرالملک نواب آصف جاہ کے دوسرے بیٹے مسند ریاست پر زینت آرا ہوئے اور فتح و فیروزی کے ساتھ کڑپے کے اطراف سے شہر کرنول کے حدود میں پہنچے۔ یہاں تک نواب صمصام الدولہ لشکر کے ہمراہ رہے۔ کرنول میں لشکر سے جدا ہوکر جلد سے جلد اورنگ آباد پہنچے۔ (میر غلام علی آزاد بلگرامی بھی انھیں کے ہمراہ تھے)۔ کچھ دنوں بالکل خانہ نشین رہے۔ ۹ رجب سنہ ۱۱۶۵ ھ کو نواب امیرالملک کے پاس حیدرآباد جانے کا ارادہ کیا۔ حضور میں پہنچنے کے بعد حیدرآباد کی صوبہ داری پر شرف امتیاز پایا۔ تھوڑے دنوں بعد پھر معزول ہوکر اورنگ آباد چلے آئے اور کنج تنہائی اختیار کیا۔ جب خود نواب امیرالملک اورنگ آباد تشریف لائے تو ماہ صفر سنہ ۱۱۶۷ھ کی چوتھی تاریخ کو انھیں یاد فرمایا۔ خلعت اور وکیل مطلق کا اعلیٰ عہدہ عطا ہوا۔ اس کے علاوہ ہفت ہزاری ہفت ہزار سوار کا بلند ترین منصب اور صمصام الدولہ کا خطاب بھی مرحمت فرمایا گیا۔ یہ سرفرازی حاصل کرکے نواب صمصام الدولہ چار سال تک نہایت قابلیت سے اپنی اہم ذمہ داری بجالاتے رہے۔ اپنی تدبیر و رائے کی خوبی سے مملکت کے تمام جزئی و کلی امور کو عجیب رونق بخشی۔ حقیقت تو یہ ہے کہ بے اسبابی کے باوجود ایک طلسم باندھ دیا اور معاملات کو ایسا چمکایا کہ عقلمندوں کی عقلوں کو حیرت میں ڈال دیا تھا، کیونکہ جس وقت وکالت ان کے حوالے کی گئی تھی نواب امیرالملک کی سرکار ایک عجیب حالت میں تھی۔ یہاں تک نوبت پہنچ گئی تھی کہ بے زری کی وجہ سے گھر کا سامان بیچنا پڑتا تھا۔ نواب صمصام الدولہ نے

کچھ ایسے حسن تدبر سے کام لیا کہ بگڑی بات بنادی۔ انتظام حکومت جو درہم برہم ہوچکا تھا پھر منظم و باقاعدہ ہوگیا، سر پھرے باغی حلقہ بگوش اطاعت اور کج طبع لوگ سیدھے ہوگئے، ملک میں عجب امن و امان رونما ہوگیا، تمام رعایا اور خدا کی مخلوق عدالت و انصاف کے سائے میں عجیب آرام و آسودگی سے رہنے لگی۔ اپنی وکالت کے چار سال میں ملک کا آمد و خرچ برابر کردیا اور فرماتے تھے کہ خدا نے چاہا تو اگلے سال آمدنی خرچ سے بڑھ جائےگی۔ وکالت مطلق کے عہدے پر نواب صمصام‌الدولہ کے مقرر ہونے کے تھوڑے ہی عرصہ بعد امیرالملک کے رایات فوجی حرکت میں آئے اور رگھوبھوسلہ کی تنبیہ کے ارادے سے برار کی جانب متوجہ ہوئے۔ رگھو کی گوشمالی کرکے پانچ لاکھ روپیہ اس سے بطور پیشکش کے وصول کیا گیا پھر برار سے نرمل کا رخ کیا۔ وہاں کا زمیندار سریا راؤ نواب آصف جاہ اول کے عہد سے سرکشی و بغاوت پر آمادہ تھا، کئی بار سرکاری فوج کو غارت کرچکا تھا، نواب صمصام‌الدولہ اپنی حکمت عملی سے اس کو مقید کرکے اس کے ملک کو سرکار عالی کے ضبط و تصرف میں لے آئے۔ اپنی وکالت کے پہلے سال میں انہوں نے یہ دو بہترین کام کیے اور کامیاب ہوئے۔ برسات کا موسم حیدرآباد میں گزارا۔ وکالت کے دوسرے سال سنہ ۱۱۶۸ ھ میں نواب امیرالملک کو میسور کی طرف لے گئے، وہاں کے راجہ سے پچاس لاکھ روپیہ پیشکش کا حاصل کیا اور برسات کے آغاز موسم میں ہی حیدرآباد واپس آگئے۔ انھیں دنوں میں دہلی کے بادشاہ عالمگیر ثانی نے نواب صمصام‌الدولہ کے لیے ماہی و مراتب بھجوائے اور کسی صاحب نے یہ تاریخ کہی:—

۱۱۶۸ ھ

از شاہ ہند آمد ماہی و ہم مراتب

وکالت کے تیسرے سال سنہ ۱۱۶۹ ھ میں راؤ بالا جی کی کمک کی۔ اس کی تفصیل یہ ہے کہ راؤ بالاجی نے شہر سانور کا محاصرہ کیا تھا۔ سانور کے پٹھانوں نے حصار شہر کو اس قدر مضبوط کردیا اور ایسی بہادری دکھائی کہ بارہا حصار سے باہر ایسی مورچال باندھی کہ راؤ بالاجی عاجز آگیا اور مجبور ہوکر نواب صمصام‌الدولہ سے

امداد طلب ہوا۔ سبحان اللہ کیا خدا کی شان ہے کہ وہی راؤ بالا جی جو دکن اور ہند کے کتنے ممالک اپنے قبضہ و تصرف میں لے آیا تھا، جس نے بادشاہ دہلی اور ارکان سلطنت میں زلزلہ ڈال دیا تھا، انھیں اپنی طاقت سے لرزا دیا تھا، آج وہ نواب صمصام الدولہ کی طرف رجوع ہوتا اور ان کے دامن امداد کی طرف ہاتھ بڑھاتا ہے۔ یہ ہے حسن تدبر۔ آخر نواب صمصام الدولہ نواب امیرالملک کو بالا جی کی کمک پر لے جاتے ہیں، لشکر کو سانور پہنچاتے ہیں اور مورچال قائم کرکے توپ خانے سے ایسی آگ برساتے ہیں کہ افغانوں کے چھکے چھوٹ جاتے ہیں، چہروں کے رنگ اڑجاتے ہیں اور وہ صلح کا دروازہ کھٹکھٹانے پر اپنے آپ کو مجبور پاتے ہیں۔ اس مہم کو سر کرنے اور سانور کے پٹھانوں کا معاملہ طے ہونے کے بعد نواب صمصام الدولہ نے چاہا کہ نصاریٰ کا خاتمہ کردیا جائے[1]۔ نواب امیرالملک نے نواب صمصام الدولہ کے ارشاد سے تمام نصاریٰ کو نوکری سے بر طرف کردیا۔ نصاریٰ نوکری سے برطرف اور لشکر سے جدا ہوکر سیدھے حیدرآباد کو روانہ ہوئے اور حیدرآباد کو اپنے قبضہ و اختیار میں لا کر قلعہ بند ہوگئے۔ نواب امیرالملک نے ان کے پیچھے پہنچ کر محاصرہ کرلیا۔ قریب دو مہینے کے محاصرہ رہا۔ باہم لڑائیاں ہوئیں۔ آخر سر برآوردہ لوگوں کے نفاق کی بدولت صلح کرنا پڑی۔ عمدۃالملک اور حیدر جنگ نے آکر ملاقات کی۔

محاصرہ کے زمانے میں نصاریٰ کی جاگیروں کا انتظام درہم برہم ہوگیا تھا۔ عمدۃالملک اور حیدر جنگ نے رخصت لے کر اپنے معاملات جاگیر یعنی راج بندری اور سیکاکول کے لیے سامان سفر باندھا۔ نواب صمصام الدولہ نے برسات کا زمانہ حیدرآباد

---

۱ نواب نظام الدولہ ناصر جنگ اپنے بھانجے مظفر جنگ کی سرکوبی کے لیے ملک ارکاٹ کو گئے تھے، مظفرجنگ نے پھولچری (پانڈیچری) کے فرانسیسیوں کی امداد سے ان کا مقابلہ کیا مگر شکست کھائی۔ پھر یہ کڑپہ اور کرنول کے پٹھانوں کی حوصلہ افزائی سے بغاوت پر آمادہ ہوگئے۔ نظام الدولہ شہید ہوے۔ اس سے پہلے بدبخت اپنی مخصوص بندروں (ساحل گاہوں) میں رہتے تھے اور اپنی حد کے باہر پانوں نہیں نکالتے تھے مگر نواب نظام کی شہادت کے بعد ان کے حوصلے بڑھ گئے۔ ملک گیری کی لذت جو پائی تو ارکاٹ کے بعض حصوں پر قبضہ کرلیا۔ جنوبی ہند کے بعض علاقوں کو نصاریٰ (انگریز) دبا بیٹھے۔ یہ انگریز بنگالے پر بھی قابض ہوگئے تھے۔ قلعہ سورت کو بھی لے بیٹھے تھے اور یہی نصاریٰ کے ہندستان پر تسلط کی ابتدا ہے۔
القصہ نواب نظام الدولہ کی شہادت کے بعد مظفرجنگ نے فرانسیسی نصاریٰ کو نوکر رکھ لیا اور اپنا رفیق بنالیا۔

میں بسر کیا اور اپنی وکالت کے چوتھے سال (سنہ ۱۱۷۰ھ) میں حیدرآباد سے نکلے۔ رام‌چند مرھٹہ نواب آصف جاہ کے عہد سے بھالکی وغیرہ محالات (جو صوبۂ بیدر کے علاقے میں واقع تھے) لاکھوں کا علاقہ اپنے تصرف میں رکھتا تھا۔ مگر اپنے بےسلیقہ‌پن اور بےحیثیتی کے سبب نوکری کے فرائض انجام دینے سے قاصر رہتا تھا۔ نواب صمصام‌الدولہ نے چاھا کہ اس کا علاقہ اس سے چھین لیں۔ رام‌چندر اسباب جنگ کی تیاری میں مشغول ہوگیا، آخر ایک حرکت مذبوحی کے بعد اسے حلقہ بگوش اطاعت ہونا پڑا۔ اس کا تمام علاقہ بھالکی کے سوا سرکار عالی کے ضبط و تصرف میں آیا۔ نواب صمصام‌الدولہ نواب امیرالملک کے ہمراہ برسات کے شروع موسم میں اورنگ‌آباد چلے آئے اور انھیں دنوں ایک فوج بھیج کر قلعۂ دولت‌آباد کا محاصرہ کیا اور قلعے کو سادات بخارا سے چھین کر اپنے قبضے میں لےلیا۔ یہ لوگ عالم‌گیر بادشاہ کے عہد سے موروثی قلعہ‌دار تھے۔ اس کے بعد فلک شعبدہ باز نے ورق الٹنا شروع کیا اور کینہ و حسد پر کمر

---

(بقیہ حاشیہ ۷۱۲)

ان کے قتل کے بعد یہ نصاریٰ نوکری کے طور پر نواب امیرالملک کے ہم رکاب ہوگئے۔ سیکاکول اور راج بندری کو اپنی جاگیر میں لے لیا اور عجیب اقتدار بہم پہنچالیا کہ گویا اب حکم انھیں کا تھا۔ نصاریٰ کا سردار موسیو بوسی سیف‌الدولہ عمدۃالملک کے خطاب سے سرفراز اور عمدۃالملک کی سرکار کا صاحب اختیار صدر جنگ ہوا۔

حیدرجنگ کا نام عبدالرحمن تھا اور اس کا باپ خواجہ قلندر بلخی بلخ سے ہندستان آ کر نواب آصف جاہ کے عہد میں اچھا اقتدار و اعتبار پیدا کرچکا تھا۔ وہ مچھلی بندر کا فوج‌دار تھا اور مچھلی بندر میں چند نصاریٰ سے واقف ہوچکا تھا بلکہ ان سے دوستی پیدا کر لی تھی اور جب اس کے ذمہ سرکاری محاسبہ نکلا تو وہ اس دوستی کے تعلق کی وجہ سے بھاگ کر ان نصاریٰ کی پناہ میں چلا گیا۔ اس وقت حیدر جنگ کم عمر تھا فرانسیسیوں کا حاکم اسے عزیز رکھتا تھا۔

مظفر جنگ جب رئیس ہوا تو کورندور کپتان نے نصاریٰ کی ایک جمعیت موسیو بوسی کی سرداری میں مظفر جنگ کے ساتھ کردی اور عبدالرحمن کو بھی موسیو بوسی کے ہمراہ اس لیے کردیا کہ گویا وہ مسلمانوں اور نصاریٰ کا جامع ہے۔ یہ شخص جوہر قابل تھا۔ اس نے بہت زبردست ترقی کی۔ فرنگیوں کی سرکار کا انتظام (حل و عقد) اپنے ہاتھ میں لے لیا اور اسداللہ حیدر جنگ خطاب پایا۔

باندھ کر نواب صمصام الدوله کی شکست پر آماده ھوگیا اور وہ تمام عقل و ھوش جو صمصام الدوله رکھتے تھے ان سے چھین لی۔

بات یه ھے که سرکار عالی کے ذمے فوج کی تنخواھوں کا روپیه بہت زیادہ چڑھ گیا تھا۔ بدمعاشوں نے سپاہ کو ورغلا دیا۔ فوج نے تقاضے کا ھنگامه برپا کردیا نواب صمصام الدوله چاھتے تو آسانی سے دو لاکھ روپے کا انتظام کردیتے اور یه فتنه دب جاتا۔ مگر بات یه ھے که زوال دولت کا وقت آ پہنچا تھا، آپ نے کچھ اس کی پروا نه کی۔ آخر ماہ ذیقعدہ سنه ۱۱۷۰ھ کی چھٹی تاریخ کو فوج کے سپاھی نواب آصف جاہ کے فرزند نواب شجاع الملک بسالت جنگ کو ان کے گھر سے نکال کر نواب امیر الملک کے حضور میں لے آئے اور مجبور کیا که نواب صمصام الدوله کو معزول کرکے وکالت مطلق کا خلعت انھیں عطا کیا جائے۔ عجیب عام بلوہ ھوگیا تھا۔ شہر کے بازاریوں اور بدمعاش لوگوں نے یہاں تک چاھا که نواب صمصام الدوله کے گھر پر ٹوٹ پڑیں اور لوٹ ڈالیں۔ مگر کچھ ایسے اسباب ظہور میں آئے که ان کا یه ناپاک ارادہ پورا نه ھوا اور بلوہ شام تک موقوف رھا۔ رات کو یه بلوائی متفق ھوگئے۔ نواب صمصام الدوله نے سوچا که اگر کل انھوں نے یورش کی تو ان کے مقابلے میں آکر لڑنا ناممکن ھے، چپکے سے نکل جانا چاھیے۔ آدھی رات کو ھاتھیوں پر ضروری سامان و اسباب لادا اور گھر کے لاکھوں روپے کے قسم قسم کے نفائس اور بیش بہا نوادر کو وھیں چھوڑ دیا اور خود تمام گھر والوں مردوں، عورتوں کو لےکر قلعۂ دولت آباد روانه ھوگئے۔ کوئی پانسو سوار اور پیادوں نے رفاقت کا حق ادا کیا، مشعلیں روشن نہیں، ھتھیاربند گھروں سے نکلے اور شہرپناہ کی دیوار کے ظفر دروازے کا رخ کیا۔ دروازے کے محافظ مقابلے کی تاب نه دیکھ کر بھاگ کھڑے ھوئے۔ نواب صمصام الدوله کے ساتھی دروازے کا قفل توڑ کر شہرپناہ کے دروازے سے نکلے اور صبح کے قریب ماہ ذیقعدہ سنه ۱۱۷۰ھ کی آٹھویں تاریخ کو دولت آباد پہنچ گئے۔ گھر کا کچھ سامان غارتگروں کی لوٹ کھسوٹ میں اور زیادہ حصه سرکار عالی کے ضبط و تصرّف میں آیا۔ تھوڑے دنوں بعد ایک سرکاری فوج نے قلعۂ دولت آباد کا محاصرہ کیا اور لڑائیاں ھونے لگیں۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ نواب صمصام‌الدولہ نہایت پسندیدہ صفات سے متصف اور عمدہ خصائل سے آراستہ تھے لیکن کبھی ایسا بھی ہوتا ہے کہ اللہ تعالی اپنے پسندیدہ اور محبوب نظر لوگوں کو بھی مخلوق کی نظر سے گرا دیتا ہے اور آخرت کے مرتبے بلند کرنے کے لیے دنیا کی امتحان‌گاہ میں کسی نہ کسی بلا میں مبتلا کردیتا ہے۔ اسی کا پورا منظر نواب صاحب موصوف کے معاملے میں مشاہدہ ہوا کہ باوجود ان خوبیوں اور برگزیدگیوں کے جو صمصام‌الدولہ کی ذات میں جمع تھیں، ساری خدا کی مخلوق کیا امیر اور کیا فقیر، کیا درباری اور کیا بازاری، سب ان سے پھرگئے اور پکڑو مارو کے سوا کوئی لفظ زبان پر نہ لاتے تھے۔ کچھ ایسے بھی تھے جنھوں نے وفا کی راہ میں ثابت قدم رہ کر ان کی دوستی کو بحال رکھا مگر کس کی مجال تھی کہ دم مارے یا اس حالت کو ختم کرنے کا تہیّہ کرے۔ صرف ایک آزاد بلگرامی کی ذات گرامی تھی جس نے آشوب قیامت کی پروا نہ کی، تمام عالم کی مخالفت سے بےنیاز ہوکر نواب شجاع‌الملک سے کئی ملاقاتیں کیں اور باہمی صلح کی بنیاد ڈالی۔ بار بار قلعے میں جاکر صمصام‌الدولہ سے ملے، گفتگوئیں کیں اور بڑی سحرکاری و افسوں طرازی سے کام لےکر قلعے کے محاصرے کو اٹھوا دیا۔ ابھی مصالحت کی شرطیں تکمیل کو نہیں پہنچی تھیں کہ نواب نظام‌الدولہ ثانی ناظم صوبۂ برار ایلچپور سے اورنگ‌آباد تشریف لائے۔ نواب امیرالملک نے ان کو اپنی ولی‌عہدی کے بلند ترین منصب پر ممتاز فرمایا اور نظام‌الملک آصف جاہ کا خطاب بھی عطا کیا۔ انھوں نے مولانا آزاد بلگرامی کو طلب فرماکر اس بات پر مامور کیا کہ صمصام‌الدولہ کو منا کر راضی کرلیں اور ان کے طومار مطالب پر ان کی استدعا کے موافق دستخط فرما کر مولانا کے حوالے کیا۔ مولانا اس کو لےکر قلعے میں پہنچے اور صمصام‌الدولہ کو حاضر حضور ہونے پر آمادہ کیا۔ نواب آصف جاہ نے اچھے اچھے سرداروں کو استقبال کے لیے بھیجا۔ نواب صمصام‌الدولہ ربیع‌الاول سنہ ۱۱۷۱ھ کی پہلی تاریخ کو قلعے سے برآمد ہوئے اور اس کے بیرونی حصے میں استقبالی سرداروں سے ملاقات کی۔ اسی روز نواب آصف جاہ ثانی اور نواب امیرالملک سے شرف ملاقات حاصل کیا اور بہت سے مراحم شاہانہ سے سرفراز ہوئے۔

ان ہی دنوں میں بالاجی راؤ مخالفت کے ارادے سے اورنگ آباد کے قریب پہنچا۔ اس نے اپنے بیٹے بسبواس راؤ کو مقدمۃ الجیش (ہراول) بنا کر بھیجا۔ ادھر راجا رام چندر اپنے وطن سے نواب امیرالملک کے آستانے پر حاضری کے ارادے سے آرہا تھا وہ اورنگ آباد سے تین کوس کے فاصلے پر بمقام سندکھیڑہ پہنچا تھا کہ بالاجی راؤ مرہٹہ نے وہیں اس کو گھیر لیا اور اس کا قافیہ تنگ کردیا۔ نواب آصف جاہ ثانی یہ خبر سن کر اورنگ آباد سے سندکھیڑہ نہضت فرما ہوئے اور راجا رام چندر کو اس ہلاکت سے چھڑایا۔ اثنائے راہ میں بڑی بڑی لڑائیاں ہوئیں، مگر ہر معرکے اور ہر موقع پر آصف جاہ ثانی نے اپنی جگرداری اور بہادری کے جوہر دکھائے اور دشمنوں کی بڑی تعداد کو اپنی آتش بار تلوار سے جلا کر خاک سیاہ کردیا۔ نواب صمصام الدولہ ہم رکاب تھے، اسی دوران میں خبر ملی کہ عمدۃ الملک موسیو بوسی اور حیدر جنگ اپنی جاگیرات کے کام سے فارغ ہوکر نواب امیرالملک کے حضور میں حاضری کا قصد رکھتے ہیں اور حیدرآباد پہنچ چکے ہیں۔ حیدر جنگ نے نواب صمصام الدولہ کو متواتر خط لکھے اور اس قدر اخلاص ظاہر کیا کہ موصوف کو اس کے اخلاص پر پورا پورا بھروسا ہوگیا۔ اس کے مکر اور اندیشۂ فریب سے پوری غفلت عمل میں آتی رہی۔ فتح مند لشکر سندکھیڑے سے واپس ہوکر شاہ گڑھ کے اطراف میں پہنچا تھا کہ حیدر جنگ حضور میں پہنچا۔ دونوں مل کر پورا لشکر ہیئت مجموعی کے ساتھ اورنگ آباد میں آگیا۔ شہر کے شمالی حصے میں خیمے لگ گئے۔

نواب صمصام الدولہ نے اپنے تمام اختیارات کی باگ حیدر جنگ کے ہاتھ میں سونپ دی۔ وہ بڑی خوشامد درآمد اور چاپلوسیوں سے پیش آیا، مگر مکر و فریب کا جال بچھادیا۔ نواب صمصام الدولہ کے جو احباب اس کے دھوکے سے آگاہ ہوچکے تھے ہرچند انھوں نے صراحت و کنایت کے ساتھ نواب صاحب کو خبریں دیں، مگر انھیں یقین ہی نہ آیا۔ بلکہ دشمن کے منافقانہ اخلاص پر بھروسا کرکے دوستوں کی خیرخواہی کا کچھ اعتبار نہ کیا۔ رجب سنہ ۱۱۷۱ھ کی چھبیسویں کو نواب امیرالممالک باغ بیگم واقع اورنگ آباد کی سیر کو تشریف لے گئے۔ وہاں حیدر جنگ نے اپنے مکر و فریب

کا سامان تیار کرلیا تھا، نواب صمصام‌الدولہ اور نواب یمین‌الدولہ کو بھی بلا بھیجا، حسب طلب وہ بھی گئے۔ حیدر جنگ نے دونوں کو وہیں نظربند کردیا اور اپنے لشکر میں لاکر الگ الگ خیموں میں رکھا۔ پھر صمصام‌الدولہ کے چاروں بیٹوں کو طلب کرکے انھیں بھی باپ کے ساتھ ایک ہی خیمے میں مقید کردیا جن کے نام یہ ہیں: میر عبدالحی‌خان، میر عبدالسلام‌خان، میر عبدالنبی‌خان، میر عبدالغنی‌خان۔ خیمے کے آس پاس نصاریٰ کو پاسبان بناکر بٹھا دیا۔ نواب صمصام‌الدولہ کا گھربار جو کچھ بھی دوبارہ جمع ہوا تھا لوٹ ڈالا۔ مستورات سادات کو گھر سے نکلوادیا۔ نواب صمصام‌الدولہ کے ان رشتہ‌داروں اور وابستگان دامن کو جو ذرا کچھ حیثیت رکھتے تھے، پکڑواکر سخت قید و بند میں ڈال دیا اور ان سے بہت کچھ روپیہ وصول کیا۔ بزرگ سادات پر ایسا ستم گزر گیا کہ واقعۂ کربلا تازہ ہوگیا تھا لیکن یہ حرکتیں حیدرجنگ کے لیے بھی کچھ مبارک ثابت نہ ہوئیں۔ نواب آصف‌جاہ ثانی اس فکر میں تھے کہ اس کا نقش حیات بھی صفحۂ روزگار سے جلد تر دھو ڈالیں اس لیے کہ حیدر جنگ نے نواب صمصام‌الدولہ سے بدعہدی اور غدّاری کی تھی۔ اس کی طرف سے اطمینان اٹھ گیا تھا۔ دوسرے یہ کہ حیدر جنگ نے نواب صمصام‌الدولہ کو قید کرنے سے پہلے ہی نواب امیرالملک کو بےپروبال کردیا تھا۔ نواب آصف‌جاہ ثانی برار سے ایک زبردست فوج اپنے ہمرکاب لائے تھے اور انھوں نے تمام مالی و ملکی معاملات اور مہمات کا انتظام اپنے قبضہ و اختیار میں لے لیا تھا۔ حیدر جنگ نے دیکھا کہ نواب آصف‌جاہ کی بدولت میرے تسلط کا نقش ٹھیک بیٹھتا نظر نہیں آتا، اس خیال سے وہ نواب موصوف کی شکست کی فکر میں پڑگیا۔ طرح طرح کے حیلے سازی سے ساری فوج کو نواب سے جدا کردیا اور آٹھ لاکھ روپیہ سپاہ کی تنخواہ کا اپنے پاس سے ادا کرکے نواب کو تنہا کردیا۔ پھر نواب صمصام‌الدولہ کو قید کرکے دونوں طرف سے بالکل سکون و فراغ پالیا۔ وہ چاہتا یہ تھا کہ نواب آصف‌جاہ کو حیدرآباد کی صوبہ‌داری کے بہانے سے وہاں بھیج دے اور قلعۂ گولکنڈہ میں نظربند کر رکھے، پھر پورا میدان اپنی جولانی کے لیے صاف ہے۔ لیکن وہ نہیں جانتا تھا کہ تقدیر اس کی تدبیر پر ہنس رہی ہے۔ رمضان‌المبارک کی

سنہ ۱۱۷۱ ھ کی تیسری کو حیدرجنگ نواب آصف جاہ کے خیمے میں آیا، نواب موصوف پہلے ہی اپنے خاص مشیروں سے اس کے قتل کا منصوبہ قرار دے چکے تھے۔ محفل خاص کے حاضرین نے وہیں حیدر جنگ کو پکڑ کر ذبح کرڈالا۔ نواب آصف جاہ تنہا ایک گھوڑے پر سوار ہوکر لشکر سے نکل آئے، فرنگیوں کا سارا توپخانہ محو حیرت اور بیکار رہا۔ نواب نے وہ جرأت دکھائی کہ رستم و افراسیاب کے کارنامے منسوخ کردیے۔ حیدر جنگ کے ذبح ہونے کی خبر پاتے ہی عمدۃالملک موسیٰ بوسی اور دوسرے اعیان لشکر کے ہوش اڑگئے۔ اس افراتفری میں بدمعاشوں نے صمصام الدولہ اور ان کے بیٹے میر عبدالغنی کو شربت شہادت پلادیا۔ عجیب بات یہ ہے کہ حیدر جنگ جو دراصل ان سادات کا قاتل تھا، وہ ان شہید سادات سے چار گھڑی پہلے قتل ہوچکا تھا۔ نواب صمصام الدولہ نے اپنے کانوں سے اس کا قتل ہونا سنا اور فرمایا کہ اب ہماری سلامتی بھی نظر نہیں آتی۔ پورے استقلال کے ساتھ قبلہ‌رو ہو بیٹھے۔ اتنے میں ایک ہندو لچھمنا نامی ان نصارا کے رفقا میں سے آیا اور انہیں شہید کرڈالا۔ باپ بیٹے دونوں اپنے آبائی مقبرے میں دفن ہوئے جو شہر کے جنوب جانب شاہ نور قدس سرہ کی درگاہ کے پاس ہے۔ یمین الدولہ اپنے آبائی قبرستان میں دفن ہوئے جو شاہ نور کے گنبد کے پائینتی ہے۔ یہ بھی بڑے درجے کے امیر اور صمصام الدولہ کے رشتہ‌دار تھے۔

مولانا غلام علی آزاد بلگرامی نے ان تینوں کی تاریخ شہادت اس آیت سے نکالی۔ «وجوهٌ یومئذ مسفرة» (۱۱۷۱)۔

صمصام الدولہ کی تاریخ شہادت اس قطعہ میں کہی ہے:—

رفت صمصام الدولہ ز جہاں — سیوم ماہ شریف رمضان
سال این واقعہ آں سید خود — گفت: ما کشتۂ عبدالرحمن
۱۱۷۱ ھ

یہ مستزاد رباعی بھی تاریخ میں نظم فرمائی:—

صمصام الدولہ آں امیر والا — دانش آگاہ

ناحق شدہ کشتہ در کمین گاہ دغا وا مظلوماہ
آزاد بعرض می رساند تاریخ یاران شنوید
کردند شہید ناکسان سید را انا للّٰہ

۱۱۷۱ھ

لچھمنا زمیندار سیکاکول کی جنگ میں مارا گیا۔ محمد حسین جماعت‌دار فرقہ گاردیان جو اپنی جماعت کے ساتھ نواب صمصام‌الدولہ اور ان کے عزیزوں اور ان کے رفیقوں کی نگرانی پر مقرر تھا اور بہت بدسلوکیاں عمل میں لاتا تھا اپنی جماعت کے ساتھ مارا گیا۔ تھوڑے ہی دنوں میں خون سادات رنگ لایا اور قدرت نے دشمنوں سے پورا انتقام لے لیا۔

عام اخلاق و عادات

نواب صمصام‌الدولہ جامع‌الکمالات تھے، تمام علوم مروجہ سے واقف اور ہر فن کے مسائل اپنے حافظے کے خزانے میں حاضر رکھتے تھے، شعر فہمی میں انھیں یکتائی کا دعویٰ بجا تھا۔ فارسی زبان کے مصطلحات خوب جانتے تھے۔

حق تو یہ ہے کہ اس بے نظیر امیر کی خوبیاں اس‌قدر ہیں کہ ان کا زبان قلم سے ادا ہونا دشوار ہے اور صفحات کاغذ کی وسعت اس کے احاطے سے قاصر ہے، خدا کی قسم زمانے کی آنکھوں نے ایسے جامع کمالات امیر نہ دیکھے ہوں گے اور اس بوڑھے خرّانٹ آسمان کو ایسے اعلیٰ حیثیت صاحب دولت کو کبھی اپنی نگاہ کی میزان پر تولنے کا موقع نہ ملا ہوگا۔

نشو و نما کے آغاز ہی سے آثار سربلندی و ترقی ان کی پیشانی سے نمایاں تھے اور بلند اقبالی و خوش طالعی کے انوار ان کی جبین حال سے جلوہ گر تھے۔

صمصام‌الدولہ خود اپنی نسبت فرماتے تھے کہ "میں دو چیزوں کا دعویٰ رکھتا ہوں: ایک تو عدل و انصاف کہ معاملے کی باریکیوں اور تہوں تک جیسا کہ چاہیے پہنچ جاتا ہوں اور حق کو باطل سے الگ الگ کردیتا ہوں دوسرے شعر فہمی۔

مولانا آزاد نے ان کی شعر فہمی کا ایک دلچسپ قصہ لکھا ہے کہ ایک روز صمصام الدولہ نے کہا کہ فیضی کا یہ مطلع مشہور ہے آپ نے سنا ہی ہوگا:

مرا براہ محبت دو مشکل افتـاد است
کہ خوں گرفتہ ام دیار قاتل افتاد است

ظاہری معنی کے لحاظ سے ایک مشکل تو عاشق کا خون گرفتہ ہونا ہے دوسری مشکل محبوب کا قاتل ہونا، بس نجات دشوار ہے۔ مگر میرے دل میں ایک اور مطلب آیا ہے، وہ یہ کہ ایک مشکل یہ کہ عاشق خون گرفتہ تو ہے ہی لیکن ایسا نہ ہو کہ معشوق کے سوا کوئی اور اسے قتل کرڈالے۔

دوسری مشکل یہ کہ یار قتال واقع ہوا ہے لیکن یہ نہ ہو کہ عاشق کے سوا اور کسی کو قتل کرڈالے؛ یہ دونوں باتیں عاشق کو ناگوار ہیں اور یہی اس کی بےپناہ مشکل کا سبب ہیں۔

سبحان اللہ کیا سخن فہمی ہے، عجیب بات پیدا کی ہے۔ نثر میں منشی بےبدل اور زبردست انشاپرداز تھے، ان کی انشا خطوط نویسی میں ایک خاص انداز رکھتی ہے۔ افسوس ہے کہ ان کے منشآت (خطوط) جمع نہ ہوئے ورنہ دیکھنے والوں کو سرمہ جواہر کا کام دیتے۔

تاریخ دانی میں بھی یکتائے عصر کی حیثیت رکھتے تھے۔ خاص کر امرا اور سلاطین تیموریۂ ہند کے بارے میں گویا وہ "نسّابۂ وقت" تھے۔ اس کا ثبوت ان کی کتاب مآثرالامرا ہے کہ اس کی قدر و قیمت کچھ صاحب فن ہی جان سکتا ہے۔

عربی اور فارسی کتابوں کا ایک زبردست کتب خانہ فراہم کیا تھا اور ان میں سے اکثر کتابوں کا مقابلہ اور تصحیح خود کی تھی، افسوس کہ اس ہنگامے میں ان کا کتب خانہ درہم و برہم ہوگیا۔

ان کے اوصاف حمیدہ اس‌قدر ہیں کہ زبان تقریر بیان سے ادا نہیں کرسکتی؛ مثلاً علوّ مزاج اور متانت رائے میں ارسطو کو ان کا شاگرد کہہ سکتے ہیں۔ وقار، تمکین، ہمدردی اور غمخواریٔ خلائق، عدل و انصاف اور آنکھوں کی حیا، وفا و صفا،

صدق و دوستی ان سب خوبیوں کا مجموعہ تھے۔ جھوٹ سے بہت ناخوش ہوتے تھے اور جھوٹ بولنے والے کا ذرا بھی اعتبار نہیں کرتے تھے۔ سخاوت کا یہ عالم کہ جو کچھ روپیہ انہیں ملتا اسی وقت اس میں سے دسواں حصہ حق‌داروں کے لیے نکال دیتے۔ "دہ یکے" کا خزانہ الگ تھا یہ روپیہ اسی مد سے حق‌داروں پر صرف ہوتا تھا، غرضکہ ایسے امیر تھے جن کو امارت زیب دیتی تھی۔ جس وقت مسند پر بیٹھتے بےتکلف ان کو شان امارت زیب دیتی تھی اور ریاست کا شکوہ ان کی پیشانی سے عجیب رونق اور جلوہ دکھاتا تھا۔

ہفتے میں دو دن عدالت کے لیے مقرر کر رکھے تھے۔ جمعہ اور منگل کو وہ مدعی اور مدعاعلیہ دونوں کو اپنے حضور میں طلب کرکے بہ‌نفس نفیس تنقیح کے لیے متوجہ ہوتے تھے۔

ملک کے نظم و نسق کے تمام معاملات اپنے ہاتھ میں رکھتے تھے۔ رات اور دن میں کبھی بھی ملکی مشورہ کے لیے کوئی خلوت نہ تھی، نہ کوئی مشیر تھا۔ زمانے کے بڑے بڑے عقلمند ان کی بلندنظری اور وفور عقل پر آئینۂ حیرت بن کر رہ جاتے تھے۔ صبح کی نماز سے فارغ ہوکر مہمات ملکی کی طرف متوجہ ہوجاتے، دوپہر کو قیلولہ (آرام) کرتے، ظہر کی نماز پڑھ کر پھر حکومت کے کاروبار میں لگ جاتے اور آدھی رات تک بلکہ اس سے بھی زیادہ مالی و ملکی کاموں میں مشغول رہتے تھے۔ طرح طرح کے صاحب حاجت لوگ اپنے معاملات کے بارے میں خود روبرو حاضر ہوکر اپنے معاملات کا سوال جواب کرتے، کسی واسطے کا دخل نہ تھا۔ دیوان میں بڑی شان جبروتی سے بیٹھتے اور خلوت میں بالکل سادہ دلی اور پورے انبساط و بےتکلفی سے میل جول رکھتے تھے۔

نواب سالار جنگ بہادر کا بیان ہے کہ نواب صمصام‌الدولہ نے قلعۂ دولت‌آباد سے واپس آنے کے بعد مجھ سے کہا کہ ایسا معلوم ہوچکا ہے کہ یہ جو کچھ اسباب ظاہری میرے پاس جمع ہوگیا ہے کچھ نہ رہے‌گا۔

میں نے کہا: یہ کیونکر معلوم ہوا۔

کہا: مجھے یہی معلوم کرایا گیا ہے۔

نواب مذکور یہ بھی کہتے تھے کہ جس روز وکالت کا منصب ان سے لیا گیا تھا، عجیب ہنگامہ برپا تھا۔ میں اور ایک بڑا گروہ رات کو نواب صمصام‌الدولہ کے گھر میں سویا۔ ہم لوگوں کو خوف کی وجہ سے کسی طرح نیند نہ آتی تھی۔ میں نواب صمصام‌الدولہ سے بہت سویرے ملا، انھوں نے کہا کہ آج رات خوب اطمینان سے سونا نصیب ہوا۔

انھیں کی ایک اور روایت ہے کہ نواب صمصام‌الدولہ نے مجھ سے کہا کہ قلعے جانے سے پہلے میں نے اپنے فراش‌خانے کی موجودات کا جائزہ لیا تو دو سو سے زائد قالین اور دریاں برآمد ہوئیں اور جس روز میں قلعۂ دولت‌آباد میں گیا ہوں تو کوئی ایک فرش بھی پاس نہ تھا۔ مگر اس حالت میں بھی میرے دل میں ذرہ برابر کوئی تغیّر نہ آیا۔

مولانا آزاد بلگرامی ان کی نیک دلی اور باضابطگی کا ایک واقعہ لکھتے ہیں کہ: جس وقت نواب صمصام‌الدولہ ملک آرکاٹ میں تشریف لے گئے اور مظفر جنگ پر فتح پائی، اس ملک کے عمال حضور میں طلب ہوئے اور عہدۂ دیوانی کے تعلق کی وجہ سے نواب صمصام‌الدولہ کے خیمہ کے دروازے پر خیمہ نصب کرکے ان کو جگہ دی گئی تھی۔ ایک روز میں نواب صمصام‌الدولہ کے خیمے سے نکلا تو ایک شخص دوڑتا ہوا آیا اور کہنے لگا: حاجی عبدالشکور تحصیل‌دار (عامل) معزول کہتا ہے کہ "میں اس وقت پہرہ‌داروں کی نگرانی اور قبضے میں ہوں۔ اپنی جگہ سے ہل نہیں سکتا۔ آپ ذرا یہاں تک تکلیف فرمائیے۔ عامل مذکور سے میری جان پہچان نہ تھی۔ لیکن نہ جانا بھی شیوۂ مروت کے خلاف معلوم ہوا۔ میں گیا تو اس نے پہرہ والوں کی سختی اور قید کی شدت کی شکایت کی۔ اسی وقت میں پلٹ کر نواب صمصام‌الدولہ کے پاس پہنچا اور ان سے کہا کہ حاجی عبدالشکور نامی ایک عامل تحصیل‌داروں کے زمرے میں دروازے پر حاضر ہے ذرا اس کو آپ اپنے حضور میں بلوائیے۔ نواب صاحب نے فرمایا: یہ ضابطہ نہیں ہے کہ جس تحصیل‌دار کے ذمے مطالبہ ہو وہ سامنے بلایا جائے۔

میں نے کہا: میں یہ نہیں کہتا کہ مطالبہ معاف کردیا جائے۔ صرف اتنا چاہتا ہوں کہ ایک بار وہ پیش ہوجائے۔

نواب صاحب انکار کرتے رہے اور میں اصرار کرتا رہا۔ آخر نواب نے اسے بلایا اور اس کی حالت کا مشاہدہ کیا۔ دیکھتے ہی انھیں اس پر بہت ترس آگیا۔ فرمایا کہ کل نواب نظام الدولہ کے دروازے پر حاضر ہو اور اپنے چوبدار کو تاکید کردی کہ جس وقت یہ شخص حاضر ہو مجھے فوراً خبر کی جائے۔ دوسرے دن حاجی محمد عبدالشکور آستانے پر حاضر ہوا، چوبدار نے خبر پہنچائی۔ نواب صمصام الدولہ نے نواب نظام الدولہ سے عرض کی کہ یہ حاجی عبدالشکور نامی ان تحصیل‌داروں کے زمرے میں ہے جن کے ذمے سرکاری مطالبہ باقی ہے، وہ حضور میں حاضر ہوا ہے۔ میر غلام علی (آزاد بلگرامی) نے مجھ سے کہا کہ ایک بار اس کو اپنے روبرو طلب کرلیجیے میں نے کہا کہ وہ محاسبہ‌دار عامل روبرو نہیں بلایا جاسکتا، خلاف ضابطہ ہے۔ میں نے بہت کچھ انکار کیا مگر میر صاحب نے مجھے نہ چھوڑا، مجبوراً میں نے اس کو اپنے روبرو بلایا۔ اب میں بھی حضرت سے صرف اتنی ہی عرض رکھتا ہوں کہ صرف ایک بار وہ شخص حضرت کے روبرو آجائے۔ نواب نظام الدولہ نے حکم فرمایا کہ حاضر ہو۔ جیسے ہی دروازے کے اندر وہ داخل ہوا اور نواب نظام الدولہ کی نظر اس کی ہیئت پر پڑی، کیا دیکھتے ہیں کہ ایک نوّے سال کا بڈھا بالکل جھکا ہوا دبلا پتلا ایک کرتا پہنے، سر پر سبز پگڑی، لاٹھی اور تسبیح ہاتھ میں لیے صورت بالکل ولیوں جیسی اور نہایت قابل رحم حاضر ہے۔ نواب نظام الدولہ نے اسے اپنے پاس طلب فرماکر پاس بٹھالیا۔ بہت سی باتیں پوچھیں اور اس کے فرد مطالبہ پر معافی لکھ کر دستخط کردیے اور یومیہ وظیفہ مقرر کردیا۔ اپنی سرکار سے اسے سواری عنایت فرمائی اور رخصت کیا۔

یہ جو کچھ محاسن نواب صمصام الدولہ کے زیب بیان ہوئے ہیں یہ سمجھیے کہ مینہ کی ایک بوند اور سورج کی ایک جھلک ہے۔ اللہ تعالے ان مرحوم کو اپنی خاص رحمت سے نوازے اور ان کو بہشت بریں کی صدر جگہ مزین فرمائے۔

**اولاد** | صمصام الدولہ کے چار بیٹوں کا پتہ چلتا ہے جن کے نام یہ ہیں: میر عبدالحی خاں۔ میر عبدالسلام خاں۔ میر عبدالنبی خاں۔ میر عبدالغنی خاں۔

آخری دونوں بیٹے باپ کی شہادت کے ہنگامے میں شہید ہوئے۔ پہلے دونوں محفوظ رہے اس وجہ سے کہ میر عبدالحی خاں کسی وجہ سے ایک روز پہلے باپ سے الگ کردیے گئے تھے، عبدالسلام کو بیمار ہونے کی وجہ سے خیمے سے نکال کر عمارت میں بھیج دیا تھا۔ حق تو یہ ہے کہ ان کی زندگی تھی، اس لیے خدا نے دشمنوں کے دل میں یہ بات ڈال دی کہ باپ سے انھیں الگ کردیا جائے۔ مولانا بلگرامی کو ان دونوں کے محفوظ رہنے پر ایک عجیب دلچسپ نکتہ سوجھا گویا ان کے دل میں القا ہوا کہ «الا اسماء تتنزل من السمآء» کے مصداق اسم حی و سلام نے کام کیا اور ہرایک نے اپنے مسمّیٰ کو لیا۔ حی نے عبدالحی کو زندہ اور سلام نے عبدالسلام کو سلامت رکھا۔

ان چاروں فرزندوں میں سے میر عبدالحی کے حالات ملتے ہیں جو بہت دنوں زندہ رہے۔ انھوں نے سن تمیز کو پہنچ کر مدارس سرکاری میں علوم درسیہ کی تحصیل کی۔ فنون ادبیہ اور علوم عربیہ، حکمت عملی و حکمت نظری سب حاصل کیے۔ سنہ ۱۱۶۲ھ میں منصب اور خانی کے خطاب سے سربلند ہوکر نواب ناصر جنگ ثانی کی طرف سے صوبۂ برار کی دیوانی اور محالات جاگیر کی متصدی گری پر مامور ہوئے۔ صلابت جنگ کے عہد میں اورنگ آباد کے ناظم رہے۔ نواب صمصام الدولہ کی شہادت کے بعد جب لشکر سرکار حیدرآباد گیا تو میر عبدالحی خاں کو بھی ہمراہ لے گئے اور عرصے تک قلعۂ گولکنڈہ میں نظر بند کرکے رکھا۔ میر عبدالسلام اپنی بیماری کی وجہ سے اورنگ آباد ہی میں رہے۔ انھیں قلعۂ دولت آباد میں بھیج دیا گیا۔ بہت دنوں تک یہ بےچارے بےکار اور بےیار و مددگار رہے۔

نواب امیرالممالک ملکی نظم و نسق کے لیے مچھلی بندر تشریف لے گئے تھے، ان کی واپسی پر حیدرآباد کے قریب یہ دونوں مصیبت زدہ بھائی ان سے ملے مگر کچھ کامیاب نہ ہوئے۔ آخر جب نواب آصف جاہ حسب سابق ولی عہدی کی مسند پر بیٹھے اور

ملکی و مالی معاملات کی باگ اپنے اختیار و اقتدار میں لی تو ماہ ذیقعدہ سنہ ۱۱۷۲ھ کی پندرھویں کو میر عبدالحی خاں قلعۂ گولکنڈہ سے نکلوائے گئے ۔ گویا انھیں از سرنو زندگی بخشی ۔ میر عبدالحی خاں کا خطاب پہلے شمس الدولہ دلاورجنگ تھا ۔ قلعے سے نکلنے کے بعد صمصام الملک کا خطاب اور چھے ہزاری پانچ ہزار سوار کا منصب عطا ہوا ۔ بےحد مورد الطاف و عنایات ہوئے ۔ صوبجات دکن کی دیوانی بھی عطا فرمائی اور رزم و بزم میں ہمیشہ اپنے ساتھ رکھتے تھے ۔ وہ شعر بھی کہتے تھے ۔ صارم تخلص تھا ۔ میر عبدالسلام خاں بھی حسب الحکم دولت آباد کے قلعے سے نکالے گئے اور اپنے گھروالوں کے ساتھ رہنے سہنے لگے ۔

انھیں میر عبدالحی خاں صمصام الملک نے اپنے باپ کی کتاب مآثرالامرا کی ترتیب اور تکمیل کی ہے ۔ « مقدمہ در فہرست کتاب » کے شروع میں لکھتے ہیں :۔

« جاننا چاہیے کہ اس نسخے کے بانی کی قلم کے لکھے ہوئے چند ترجمے مسودات میں افراط و تفریط واقع ہو جانے کی وجہ سے ناقص تھے حتی المقدور ان کی تکمیل اور اصلاح کی کوشش کی گئی اور اس کے ختم ہونے پر ان لوگوں کے ناموں کی فہرست شامل کی گئی جن کے حالات اس کتاب میں مذکور ہیں اور جن ناموں کا اضافہ کیا گیا ہے ان کے نام کے بعد قاف (علامت الحاق) سرخ روشنائی و شنجرف سے لکھ دیا گیا ہے تاکہ تمیز ہوجائے کہ یہ حالات مرتب کے شامل کیے ہوئے ہیں ۔ نیز ان بزرگ کے اور مجھ ہیچ مداں کے بیان اور تحریر میں فرق و امتیاز معلوم ہوسکے[1] ۔ یہ کام سنہ ۱۱۸۲ھ میں شروع کیا گیا تھا اور سنہ ۱۱۹۴ھ میں ختم ہوا اور اس کی تاریخ یہ ہے :۔

زہے ادیب مصاحب مآثرالامرا

۱۱۹۴

پورا قطعہ دیباچۂ مآثرالامرا صفحہ ۵ جلد نمبر ۱ میں موجود ہے ۔ یہ کتاب چھپ چکی ہے اس لیے اس پر طویل تبصرے کی ضرورت نہیں معلوم ہوتی ۔

---

۱ صفحہ ۴۲ مآثرالامرا جلد اول ۔

**بہارستان سخن** نواب صمصام‌الدولہ شہنواز خاں کی دوسری تصنیف ہے جو ان کے علوم ادبیہ اور فنون شعریہ سے واقف اور ماہر ہونے کے زبردست دلیل اور فن شعر و ادب کے متعلق معرکہ آرا کتاب ہے۔ اس سے اندازہ ہوتا ہے کہ مصنف کس قابلیت کا انسان تھا۔ فارسی زبان میں فنون ادبیہ پر غالباً اس سے زیادہ جامع اور بسیط کتاب اور نہ ہوگی خاص کر اس کا نصف اول بہت وسیع معلومات کا حامل ہے۔ اس کتاب میں ۱۴ فصلیں ہیں۔ آخری فصل صرف نامور اور زبردست شاعروں کے حالات میں ہے اور یہ تقریباً نصف کتاب پر حاوی ہے۔ اس میں تقریباً ایک سو چالیس شاعروں کا تذکرہ ہے۔ فردوسی سے لے کر اب کے زمانے تک جو ممتاز شاعر گزرے ہیں، صرف انھیں کو لیا ہے۔ حالات حتی‌الامکان بسیط اور مفصل لکھے ہیں۔ سب سے بڑی بات یہ ہے کہ انتخاب بہت اچھا دیا ہے اور کیوں نہ ہو جب کہ انھیں خود اپنی سخن فہمی کا دعویٰ تھا اور بجا تھا۔ خاص کر بیدل سے بڑی عقیدت کا اظہار کیا ہے۔ متأخرین کے حالات قابل قدر ہیں کیوں‌کہ یہ ہندستان کی آخری تاریخ عہد مغلیہ کے بڑے مورخ تھے۔

نصف اول میں ۱۲ فصلیں ہیں۔ یہ فنون ادبیہ میں سے نظم و نثر وغیرہ کے متعلق ہیں؛ مثلاً، ۱ ابتدا ایجاد شعر۔ بیان کلام منظوم۔ ۲ فصل عروض۔ ۳ قافیہ۔ ۴ اقسام شعر۔ اداب انشا۔ ۵ صنائع بدائع۔ ۶ بلاغت و فصاحت۔ ۷ معما و نغز۔ ۸ علم انشا۔ ۹ آداب کتابت۔ ۱۰ خط و خطاطی۔ ۱۱ حروف، اعراب و نقاط، الفاظ۔ املا کا بیان اور اس کی تقسیم۔ ۱۲ قواعد لغت فارسی کے بیان میں۔ ان سب کا تعلق اگرچہ فارسی زبان سے ہے۔ لیکن اردو کے شعرا، ادیبوں اور خوشنویسوں کے لیے بھی بہت مفید و کارآمد باتیں ہیں جن کا جاننا ہر ادیب و شاعر اور انشاپرداز کے لیے ضروری ہے۔ غالباً اردو زبان میں بھی ہنوز کوئی جامع کتاب ان فنون پر نہیں ہے۔

افسوس ہے کہ یہ نادر اور ضروری کتاب اب تک زیور طبع سے آراستہ نہ ہوسکی اور پردۂ گمنامی میں رہی۔ اس کا ایک نسخہ حیدرآباد کے کتب‌خانۂ آصفیہ میں بھی ہے لیکن وہ ہماری نظر سے نہیں گزرا۔

اس کی تصنیف کا مصنف کو کیوں خیال پیدا ہوا، اس کو دیباچے میں بیان کیا ہے۔ وہ لکھتے ہیں کہ "جس زمانے میں مجموعہ موائد الفوائد لکھ رہا تھا، (اس مجوعہ میں مسائل دینیہ، مسائل شرعیہ اور آداب و اخلاق کو مختصر طور پر بڑی بڑی کتابوں سے انتخاب کیا ہے تا کہ بڑی کتابوں کی ورق گردانی سے لوگوں کو نجات ہو) اس مجموعے میں ایک فصل جواز شعر پر میری قلم سے نکلی تھی اور چونکہ یہ قاعدہ ہے کہ بات سے بات نکل آتی ہے، اسی سلسلے میں مجھے اس فن کے بعض متعلقہ علوم؛ مثلاً، عروض، قافیہ، صنائع شعری اور کچھ اس کے متعلقات انشا و املا وغیرہ کے متعلق اور اسی کے ساتھ کچھ شعرا کے حالات لکھنا وقت کے لحاظ سے ناگزیر ہوگیا۔ یہ فصل اپنی متعلقہ فصلوں کے ساتھ ایک جداگانہ نسخے کے برابر ہوگئی۔ بعض سخن سنج عزیز دوستوں نے اس خیال سے کہ فارسی زبان کے جاننے والے جو شعر و شاعری سے دلچسپی رکھتے ہیں اس سے زیادہ فائدہ اٹھائیں گے، مشورہ دیا کہ اس سے پہلے کہ مجموعۂ موائد الفوائد تکمیل کو پہنچے، بہتر ہوگا کہ اس رسالے کو مرتب اور مکمل کردیجیے اس لیے کہ یہ رسالہ چمن شعر کا ایک انمول پھول اور اس چشمۂ فن کا ایک شیریں گھونٹ ہے۔ آخر ایسا ہی ہوا، اس کا نام بہارستان سخن رکھا گیا"۔ اس رسالے کا کوئی تذکرہ نہ مآثرالامرا میں خود مصنف نے کہیں کیا اور نہ ان کے فرزند میر عبدالحی صارم نے اپنے دیباچے میں، نہ مولانا آزاد نے اپنی تمہید اور مصنف کے سوانح میں کچھ حوالہ دیا، غرض کہ کہیں پتہ نہیں چلتا حالانکہ اس کتاب (بہارستان) میں نواب آصف جاہ کے حالات سنہ ۱۲ جلوس کے آغاز تک کے لکھے ہیں اور یہ ان کی دیوانی کے زمانے یا اس سے پہلے کے ہیں۔

۱ موائد الفوائد جس کا اوپر ذکر دیباچہ میں کیا ہے۔ یہ کتاب معدوم ہے۔ اس کے بارے میں اب تک کوئی بات ہمارے علم میں نہیں ہے۔

حالات نے اجازت دی تو آیندہ بہارستان سخن پر ایک مفصل مضمون رسالۂ اردو میں پیش کیا جائے گا۔

# غالب کے متعلق سنہ ۱۸٦۸ع کا ایک انگریزی خط

(از ڈاکٹر سید سجاد صاحب - ایم - اے، پی ایچ - ڈی - استاد جامعہ عثمانیہ)

یہ خط جو ذیل میں بجنسہٖ طبع کیا جاتا ہے ہمیں دس بارہ سال پہلے دہلی کے ایک قدیم کتب‌خانے میں ملا تھا - دہلی میں شاید غدر سے پہلے سے اور اس کے بعد ایک انگریزی اخبار نکلتا تھا جس کا نام «مفصلائٹ » Mofussilite تھا - نہیں معلوم کہ اس کا ایڈیٹر کوئی انگریز تھا یا ہندستانی - ہمارے پاس اس کے دو بڑے بڑے اوراق کا ایک تاؤ ہے جس میں دیگر اخباری مواد کے سوا « کارس‌پانڈنس » کی سرخی کے تحت میں زیر بحث خط بھی چھپا ہے - اس کے لکھنے والے نے اپنے نام کو پردے میں رکھا ہے اور اصل نام کی بجائے لفظ Ixion لکھا ہے - خط کی عبارت سے اندازہ ہوتا ہے کہ راقم‌الخط کوئی ہندستانی وکیل یا بیرسٹر تھا جو ذی‌علم اور فارسی‌داں بھی تھا - اس کے مضمون کا تعلق اس مقدمہ سے ہے جو ازالۂ حیثیت عرفی کے لیے مرزا غالب نے اپنے ایک مخالف کے خلاف دہلی کی عدالت میں دائر کیا تھا - « اکسیون » نے خط میں بعض اشارے ایسے کیے ہیں جن سے ثابت ہوتا ہے کہ خود یہ صاحب مرزا صاحب کی جانب سے مقدمہ میں بہ‌حیثیت گواہ پیش ہوئے تھے اور باوجود اس کے کہ وہ شہر کے معززین میں تھے ان کو کچہری کے حاکم کے روبرو معمولی آدمی کی طرح کھڑے ہوکر اپنا بیان دینا پڑا تھا - اس بات کی انھوں نے خط میں شکایت

بھی کی ہے بلکہ اس خط کو لکھ کر جو انھوں نے اخبار میں چھپوایا تو اس کی اصل محرک یہی شکایت ہے ۔

اوراق اخبار کے حاشیہ میں کسی صاحب نے جو مقدمہ کے حالات سے بخوبی واقف معلوم ہوتے ہیں پنسل سے یہ الفاظ لکھے ہیں ۔ "بمقدمۂ مرزا نوشہ و مولوی امین‌الدین" مگر مطبوعہ خط کے متن میں مولوی امین‌الدین کا نام درج نہیں ہے ۔ مرزا غالب کو مستغیث لکھا ہے، فریق ثانی کا نام ندارد ہے ۔ تاہم اس خط کے آخری الفاظ "قاطع‌القاطع" اور اس کے قبل کے جملے سے یہ صاف ظاہر ہوتا ہے کہ استغاثہ "قاطع‌القاطع" کے مؤلف کے خلاف پیش کیا گیا تھا اور یہ مؤلف دراصل مولوی امین‌الدین تھے ۔ قاطع‌القاطع کا ایک نسخہ ہمارے پاس موجود ہے ۔ یہ کتاب اس خط سے دو سال قبل سنہ ۱۸۶۶ع میں مطبع مجتبائی دہلی میں طبع ہوئی تھی ۔ اس پر مصنف کا نام امین‌الدین امین لکھا ہوا ہے ۔ شروع میں تین صفحے کا دیباچہ آتا ہے جس میں برہان‌قاطع اور اس کے مصنف کے متعلق کلمات ذیل مرقوم ہیں :-

"در تحقیق لغات فارسی و عربی و غیر آنہا محیط اعظم است
بے‌پایاں و سر دفتر فرہنگ است ۔ نزدیک لغت آشنایاں
و جامع آں محمدحسین تبریزیست"

مولانا حالی مرحوم نے اصل لغت برہان قاطع اور مرزا غالب کی قاطع برہان اور درفش کاویانی کی جامع بحث اپنی کتاب یادگار غالب میں بڑی خوبی اور بےلاگ طریق سے لکھی ہے اور اسی سلسلہ میں ان کتابوں اور رسائل کا ذکر کیا ہے جو مرزا صاحب کے رد میں لکھے گئے تھے لیکن یادگار کے صفحہ ۳۹ پر جب امین الدین اور ان کی کتاب کا نام آتا ہے تو اس مقدمہ کا جو خط ہذا کا موضوع ہے کوئی حوالہ نہیں ملتا ۔ مرحوم لکھتے ہیں :-

"مولوی امین الدین کی کتاب "قاطع القاطع" کا جواب مرزا نے کچھ نہیں دیا کیونکہ اس میں فحش اور ناشائستہ الفاظ کثرت سے تھے ۔ کسی نے کہا حضرت! آپ نے اس کا جواب نہیں لکھا ۔ مرزا نے کہا "اگر کوئی

گدھا تمھارے لات مارے تو کیا تم بھی اس کے لات مارو گے؟"۔

لیکن اس مقام سے ڈیڑھ دو صفحہ آگے چل کر مولانا مرحوم نے اس قضیے کے سلسلے میں ایک مقدمے کا ذکر کیا ہے جس کی روئداد وہ اس طرح بیان فرماتے ہیں:—

"مرزا نے ایک فارسی رسالے کے مؤلف پر جو قاطع برہان کے جواب میں لکھا گیا تھا اور جو فحش دشنام سے بھرا ہوا تھا ازالۂ حیثیت عرفی کی نالش بھی کی تھی مگر جب کامیابی کی امید نہ رہی تو آخرکار انھوں نے راضی‌نامہ داخل کر دیا۔ اثنائے تحقیقات میں دلّی کے بعض اہل قلم عدالت میں اس بات کے استفسار کے لیے بلائے گئے تھے کہ جو فقرے مدعی نے اپنے دعوی کے ثبوت میں پیش کیے ہیں آیا فی‌الواقع ان سے فحش و دشنام مفہوم ہوتا ہے یا نہیں؟ انھوں نے غریب ملزم کو سزا سے بچانے کے لیے ان فقروں کے ایسے معنی بیان کیے جن سے ملزم پر کوئی الزام عائد نہ ہو۔ ان مولویوں کا مرزا سے ملنا جلنا تھا۔ کسی نے پوچھا حضرت! انھوں نے آپ کے برخلاف شہادت کیوں دی؟ مرزا نے اپنا فارسی کا یہ شعر پڑھا:—

ہرچہ درنگری جز بجنس مائل نیست عیار بیکسئی من شرافتِ نسبی است

یہ مقدمہ داخل دفتر ہوگیا"۔

مولوی حالی کا لکھا ہوا یہ حال انگریزی خط کے ابتدائی اور آخری حصہ کے مطابق ہے، اس میں صرف امین الدین کے نام کی کسر ہے۔

بظاہر مولوی صاحب کو یہ خیال نہ رہا کہ گو مرزا غالب نے قاطع‌القاطع کا جواب نہیں لکھا لیکن اس کے مؤلف پر توہین کا مقدمہ چلایا تھا۔

یہ امر دل‌چسپ ہے کہ مولوی حالی نے اپنے اوپر کے بیان میں جن "اہل قلم" کی طرف اشارہ کیا ہے جو قاطع‌القاطع کے ہتک‌آمیز الفاظ اور اقتباس پر شہادت کے لیے عدالت میں طلب کیے گئے تھے ان میں سے چھے مشہور اشخاص ہمارے اس خط میں نام بنام بیان کردیے گئے ہیں۔ ان میں یہ چار غالب کے طرفدار تھے:—

(۱) لاله پیارے‌لال۱ - هیڈ ماسٹر دهلی نارمل اسکول اور سکریٹری دهلی لٹریری سوسائٹی (یه بڑے خوبیوں کے بزرگ گزرے هیں - سنه ۱۸۶۴ع میں دهلی سے لاهور جانے لگے تو غالب نے لکھا تھا " بس اب میں نے جانا که میرا دلی میں کوئی نهیں هے " ماسٹر صاحب کا نام نامی دهلی کے تعلیم‌یافته طبقه میں اب تک مشهور هے)

(۲) حکیم لطیف‌حسن - فرسٹ اورینٹل ماسٹر دهلی کالجیٹ اسکول۲ -

(۳) مولوی نصیرالدین - فرسٹ اورینٹل اینڈ میتھمٹیکل ماسٹر دهلی نارمل اسکول-

(۴) حکم‌چند - دهلی کے مشهور مضمون‌نگار اور فارسی کے عالم -

اور دو صاحب غالب کے مخالف تھے - یعنی :-

(۵) مولوی ضیاءالدین (ان مرحوم کو سر ولیم میور کی تحریک پر غالباً ڈبلن یونیورسٹی سے ڈاکٹر کا اعزازی خطاب ملا تھا) اسسٹنٹ پروفیسر عربی دهلی کالج -

(۶) مولوی سدیدالدین - سابق پروفیسر عربی' هائی کالج -

انگریزی عبارت کی دوسری سطر سے ظاهر هوتا هے که اخبار مفصلائٹ میں اس خط سے قبل غالب کے مقدمے کی کوئی اور چیز بھی چھپی تھی - اسی طرح اواخر خط میں مسٹر اکسیون نے بعد تصفیه مقدمه پوری مسل شایع کرنے کا وعده کیا تھا' اگر دهلی میں یا دهلی سے باهر کسی صاحب کے پاس اس اخبار کے کچھ پرچے هوں تو ان میں اس مقدمے کی مزید کیفیت تلاش فرمائیں -

انگریزی اخبار کا اصل مضمون حسب ذیل هے :-

۱ ماسٹر پیارے‌لال اور ڈاکٹر ضیاءالدین کے ضروری حالات کے لیے "مرحوم دهلی کالج" مصنفهٔ مولوی عبدالحق صاحب ملاحظه کی جائے -

۲ کالجیٹ اسکول - هائی‌کالج اور دهلی‌کالج کے ناموں سے پایا جاتا هے که اس زمانے میں دلی میں تین تین کالج تھے -

# CORRESPONDENCE.

**Our columns are open to all but we do not hold ourselves responsible for anything that appears in our correspondence.-Ed. Mof.**

TO THE EDITOR OF THE MOFUSSILITE.

Dear Sir,

You have, I observe, in your issue of the 30th instant taken notice of the libel case now under inquiry before the Assistant Commissioner, Delhi, in which Mirza Asudullah Khan alias Mirza Nausha Ghalib, the most celebrated Persian scholar and the poet Laureate of India, is plaintiff.

The following are some further particulars relating to the same; they will, I hope, be interesting to your readers and expose at the same time the acts of injustice to which people in the Punjab are subject. The small army of Maulavis and Munshis, alluded to in your issue, consists of Lala Piyare Lall, Headmaster Delhi Normal School and Secretary Delhi Literary Society; Hakim Latif Husain first Oriental Master Delhi Collegiate School, and Maulavi Nasiruddin, first Oriental and Mathematical Master, Delhi Normal School; Hookum Chand, the famous Essayist and Persian scholar of Delhi. Maulavi Ziyauddin, Assistant Professor of Arabic, High College; and several others of less note. The first four gentlemen approved as witnesses on the part of the plaintiff, the rest on that of Defendant. The evidence for prosecution was taken on Monday the 20th intant: of the witnesses for the defence; only one, Maulavi Ziyauddin, was examined on Tuesday, when a curious instance of partiality was shown him by the court. Some interested party, said to be an awurda, of the presiding Magistrate, whispered in his ear that Maulavi Ziyauddin was the most respectable and learned of all the witnesses, and requested the Magistrate to give him a chair, *on the dais next to himself, while taking his evidence.* This was done, although a practice followed nowhere but in the court of the Assistant Commissioner, Delhi. As far as my knowledge of law and the practice of Indian Courts, is, no witness, ever so respectable, can be allowed to remain seated while giving his deposition, "Nek Hairanam vo sakht parishan." What rule does the Assistant Commissioner observe in that respect. The witness, to whom injustice and a gratuitous insult has been offered, by this concession to Maulavi Ziyauddin, holds a very respectable position in Society, was honoured with a seat at the Durbar of His Honour the Lieutenant Governor of the Punjab and took precedence of the gentleman to whom such marked favour has been shown; and although not a very good Persian scholar, he is in every other respect deserving of greater consideration.

I refrain at present giving you the evidence so far as it has been recorded, since the case will be resumed on Monday next. As soon as the evidence is concluded and judgement delivered, I will furnish you with the whole *missul* for publication.

In conclusion I would suggest that the opinion of Major Lees or any other European Orientalist be taken as to the proper interpretation of the defamatory passages printed and published in the work entitled the "Qateh-ul-Qateh." (Sic.)

Yours truly,

IXION.

March, 1868

---

# تاج محل

[سکندر علی وجد بی-اے (عثمانیہ) ایچ، سی، ایس]

اے بارگاہ حسن ترا فیض عام ہے دریاے مہر و لطف رواں صبح و شام ہے
تو کشتۂ وفا کا سہانا پیام ہے فانی زمیں پہ نقش بقاے دوام ہے
جادو نگاہ عشق کا پتھر پہ چل گیا
الفت کا خواب قالب مرمر میں ڈھل گیا

گلریز یاں کوئی دل خونابہ بار ہے اس باغ بے خزاں میں ہمیشہ بہار ہے
پانی پہ عکس قلب صفت بیقرار ہے جمنا ترے شباب کی آئینہ دار ہے
ہیبت سے تیری دلکشی بے پناہ کی
گنبد پہ کانپتی ہے کرن مہر و ماہ کی

یہ زرد و نرم دھوپ یہ پرکیف وقت شام کندن بنے ہوئے در و دیوار و سقف و بام
خورشید کر رہا ہے تجھے آخری سلام وہ قلب شرق چیر کے نکلا مہ تمام
جونہی رواں سفینۂ مہتاب ہوگیا
تو موج خیز قلزم سیماب ہوگیا

بہزاد عصر ہیں تری گلکاریوں پہ دنگ ہے روکش عروس چمن ہر جبین سنگ
کلیوں کا وہ نکھار، وہ کلہائے رنگ رنگ فانوس شمع کشتہ سے لپٹے ہوئے پتنگ
رنگینیاں ہیں جوہرِ اہلِ کمال کی
چھنتی ہے جالیوں سے نزاکت خیال کی

تو نقش آرزو ہے مجسّم زمین پر آنکھوں نے تیرے حسن کی مے پی ہے اسقدر
اک سرخوشی ہے قلب میں سرشار ہے نظر بیٹھا ہوں پائے وقت کی آہٹ سے بے خبر
ارزاں قدم قدم پہ سکون حیات ہے
تیری حریم ناز میں دن ہے نہ رات ہے!

# تبصرے

# تبصرے

## ادب

### آب حیات کے لطیفے

تذکرۂ آب حیات میں شعرا کے جو قصے اور لطیفے جا بہ جا آ گئے ہیں، حضرت مصنف مرحوم کے پوتے آغا محمد اشرف صاحب ایم۔اے، نے مندرجہ بالا عنوان سے ان کو یکجا کرکے چھاپ دیا ہے۔ قصوں کے پرلطف و رنگین بنانے میں آزاد مرحوم کو خاص ملکہ حاصل تھا اور ان کے حسن بیان کے یہ نمونے ہماری ادبیات عالیہ میں شامل ہیں لیکن ان کو جمع کرنے کے ساتھ محمد اشرف صاحب نے اپنے بھائی محمد باقر صاحب کا ایک مضمون بھی جو آزاد مرحوم کے حالات پر لکھا گیا اور اورینٹل کالج میگزین میں بطور ضمیمہ چھپا تھا، اس مجموعے میں شریک کردیا ہے۔ ہمیں افسوس ہے کہ لاہور میں جہاں ضروری اور غیر ضروری سبھی طرح کی چیزیں اس کثرت سے چھپتی رہتی ہیں، مولوی محمدحسین آزاد کی کوئی سوانح‌عمری جو ان کی شایان شان ہوتی، شائع نہیں ہوئی، لیکن اب جب خود مرحوم کے پوتے ادبی خدمت کا شوق اور پاکیزہ علمی ذوق رکھتے ہیں، امید رکھنی چاہیے کہ آزاد کی نظم و نثر کا مجموعہ اور ان کی مفصل سوانح کے چھپنے کی کوئی نہ کوئی صورت نکل آئے گی۔ زیر تبصرہ کتاب چھوٹی تقطیع کے پونے دو سو صفحات پر بہت اچھی مجلد شائع ہوئی ہے اور سوا روپیہ قیمت میں تقریباً سستی ہے۔

شیخ مبارک علی تاجر کتب، لوہاری دروازہ، لاہور سے طلب کی جائے۔ (ہ)

# سیرت اقبال

تصنیف مولوی محمدطاہر صاحب فاروقی، صدر شعبہ فارسی و اردو آگرہ کالج۔ شایع کردہ قومی کتب خانہ، ریلوے روڈ، لاہور ۔ع : 'بگو کہ سیرت اقبال، دولت باقی' سے تاریخ تصنیف ۱۳۵۷ پر نکالی ہے اور ممکن ہے اسی سے کتاب کا نام سیرت اقبال تجویز کیا گیا ہو ورنہ ۴۳۸ صفحات کے اس مجلد میں اقبال کے ذاتی حالات صرف ٦٩ صفحات میں آگئے ہیں۔ ان میں بھی کوئی ایسی تفصیل یا خاص معلومات نہیں ہیں جو اخبارات و رسائل میں شایع نہ ہوچکی ہوں، لیکن تصنیف کا مقصد خود فاضل مصنف نے تعارف میں تحریر فرما دیا ہے کہ اب تک کوئی ایسی تصنیف شایع نہیں ہوئی جسے پڑھ کر علامہ کی تعلیمات کا خاکہ ذہن میں آجائے اور جو قارئین کو اقبال کی کتابوں کے مطالعے کی جانب رہ نمائی کرسکے۔ میں نے اس مقصد کو سامنے رکھ کر سیرت اقبال، لکھی ہے۔

مصنف نے یہ مقصد ایک عقیدت‌مند مدّاح بن کر پورا کیا ہے، اقبال کا مرتبہ ان کی نظر میں یہ ہے:

'اقبال بے شبہ اس عصر کے واحد 'مصلح اور مجدّد' تھے۔ وہ غزالی و رازی بھی تھے، عطار و سنائی بھی، سعدی و رومی بھی، حالی و اکبر بھی اور میر و غالب بھی۔ تصوف و حکمت، عشق و موعظت، اثر و رجائیت اور اصلاح و مجدّدیت کا یہ اجتماع دنیائے ادب کے اس خاتم الشعرا ہی کے لیے محفوظ رکھا گیا تھا' (صفحہ ۱۳۹)۔

تغزل کے عنوان کے نیچے لکھتے ہیں: (صفحہ ۴۱۵) 'قدیم و جدید اساتذہ کے دواوین کو دیکھیے۔ ان کے دیوانوں کے ہزاروں ورق الٹ جائیے تب کہیں ان کے تیر و نشتر دستیاب ہوتے ہیں۔ ابتدا سے لے کر اب تک ایسے باکمال صاحبان ذوق غزل‌گو جن کے منتخبات میں بھرتی کے چند شعر بھی مشکل سے ملیں اور سارے کا سارا کلام انتخاب ہو صرف پانچ نظر آتے ہیں :- خواجہ میر درد، مرزا غالب، علامہ اقبال، حسرت موہانی اور فانی بدایونی'۔ لفظ 'منتخبات' سے معلوم ہوتا ہے کہ شاید

فاضل مصنف کو لکھتے لکھتے اپنے مبالغے پر خود تنبّہ ہوا ہے ۔ پھر بھی اقبال کو عطار و رومی سے بھڑانا یا مجدّد وقت قرار دینا جو مسلمانوں میں ایک اصطلاحی معنی رکھتا ہے "مریداں می پرانند" کا مصداق معلوم ہوتا ہے ۔ اقبال کے واقعی فضائل بھی کچھ کم نہیں ہیں کہ فرضی محاسن سے ان کی آرائش کی جائے ۔ پوری کتاب اسی قسم کے والہانہ انداز میں لکھی گئی ہے ۔ مرحوم کی جملہ تصانیف کا ۲۰ صفحات میں تعارف کرنے کے بعد آخر میں کوئی ڈھائی سو صفحات کا "نصرہ" کیا گیا ہے جس میں ان کی تعلیمات عالیہ کی مختلف عنوانات میں تقسیم اور ہر عنوان پر منتخب اشعار کا اقتباس دیا گیا ہے ۔ بعض جگہ یہ اقتباسات فاضل مصنف کی شرح سے بھی زیادہ طولانی ہوگئے ہیں اور ان کے برمحل ہونے میں بھی گفتگو کی گنجائش نکل آتی ہے ۔ بایں‌همه ہمارے خیال میں یہ کتاب طلبہ کے لیے ضرور مفید ہوگی ۔ اس کی کتابت و طباعت نیز جلد بندی اعلی درجے کی ہوئی ہے اور ان سب خوبیوں کے لحاظ سے تین روپے آٹھ آنے میں کچھ زیادہ گراں نہیں معلوم ہوتی ۔ (ہ)

## قتیل اور غالب

مرزا غالب مرحوم سوائے امیر خسرو کے اور کسی ہندی‌نژاد کی فارسی‌دانی کو خاطر میں نہ لاتے تھے اور اسی کے ساتھ اپنی فارسیت پر بھی ناز تھا حالانکہ خود تورانی نژاد اور ہندستان ہی میں پیدا ہوئے تھے ۔ ہندستان کے فارسی ادیبوں میں جن سے مرزا صاحب سخت ناراض تھے، ایک قتیل مرحوم ہیں جو فریدآباد (قریب دھلی) کے ایک روشناس کھتری یا کایستھ خاندان کے فرد اور بعد میں مسلمان ہوکر لکھنؤ جا بسے تھے ۔ ان کے شاگرد اور ماننے والے مشرقی ممالک میں بہت تھے اور مرزا کو کلکتے کے زمانۂ قیام میں ان لوگوں کے ساتھ جو مناقشے کرنے پڑے وہ کافی شہرت رکھتے ہیں، لیکن مرزا نے ایک فاضل شخص کے مرنے کے بعد جو کچھ توہین کی ہو، وہ اس کے مقابلے میں کچھ حقیقت نہیں رکھتی جو اب قتیل مرحوم کے ایک پرجوش

ہم‌وطن نے مرزا غالب کی مذمت کی ہے۔ مندرجہ عنوان رسالے کا اصل مقصد تو یہ تھا کہ ان اعتراضات کا جواب دیا جائے جو غالب نے قتیل پر کیے تھے لیکن لائق مصنّف (سید اسدعلی صاحب انوری فریدآبادی، بی-ایس‌سی، علیگ) نے شروع میں غالب کے ذاتی اخلاق و حالات کی جو بحثیں چیڑدی ہیں، آدھی کتاب ان ہی سے سیاہ ہے۔ انوری صاحب کا یہ خیال کہ لوگوں نے غالب کو بت بنا رکھا ہے اور ان کی ہر بات کو تقدس و احترام کی نظر سے دیکھتے ہیں، لائق اصلاح ہے۔ مذہب غالب پرستی کے سب سے بڑے منّاد، بجنوری مرحوم نے بھی ان کی صرف شاعری کے معجزات بیان کیے ہیں، ذاتی عظمت و بزرگی سے کچھ واسطہ نہیں رکھا۔ بےشبہ یادگار غالب میں مولوی حالی مرحوم نے شاگردانہ عقیدت‌مندی اور کچھ اس اخلاقی تعلیم کی بنا پر کہ اپنے مُردوں کا ذکر بھلائی سے کرو، غالب کی زندگی کے صرف اچھے پہلو پیش کیے ہیں، لیکن اس پر کسی کو اتنا بگڑنے کی کیا ضرورت ہے کہ اب تصویر کے صرف برے خال و خط کو چمکا چمکا کے دکھائے۔

لائق مصنف کو مرزا غالب کے قتیل پر صرف آٹھ اعتراضات مل سکے اور ان کی اس رسالے میں بہت خوبی اور قابلیت سے تردید کی گئی ہے بلکہ ایک اعتراض جس کی صحت کو انوری صاحب نے تسلیم کیا ہے، ہمارے نزدیک وہ بھی مرزا غالب کی زبردستی ہے۔ قتیل کا شعر ہے:—

یک وجب جاے بکوئے تو ز خوں پاک نبود
کشتہ بر کشتہ بتاں بود دگر خاک نبود

مرزا صاحب کہتے ہیں کہ یہ خاک نبود، "خاک بھی نہ تھا" کا ترجمہ ہے اور فارسی محاورے کے خلاف اور غلط ہے لیکن جیساکہ انوری صاحب نے خود بھی ایک جگہ خیال ظاہر کیا ہے شعر کا مطلب یہ ہے کہ کوئے یار میں ذرا سی جگہ بھی خون سے پاک نہ تھی اور سوائے کشتوں کے وہاں کوئی چیز حتّی‌کہ خاک بھی نہ رہی تھی۔

بہرحال کتاب محنت و تلاش سے لکھی گئی ہے اور اہل ادب کے لیے دلچسپی

کا سرمایہ ہے ۔ چھوٹی تقطیع کے ۱۳۰ صفحات اور اچھے کاغذ پر صاف ستھری چھپی ہے اور مکتبہ جامعہ، دہلی سے آٹھ آنہ قیمت پر ملتی ہے ۔ (٠)

## ارمغان باز

یہ تراب علی خاں صاحب بازؔ حیدرآبادی کے منتخب کلام کا مختصر مجموعہ ہے۔ بازؔ صاحب حیدرآباد کے نوجوان اور اچھے کہنے والے شعرا میں شمار ہوتے ہیں۔ شاعری پرانے طرز کی ہے۔ نئے شعرا کی تقلید میں بھی دو ایک نظمیں اس مجموعے میں شامل ہیں۔ زبان کہیں کہیں دکنی اور شمالی ہندستان کے محاورے کے خلاف لکھتے ہیں۔ مشق اور مطالعے کے علاوہ اگر بازؔ صاحب خود اپنے ادنیٰ اور اعلیٰ کلام میں امتیاز سے کام لیں تو ہمیں امید ہے کہ وہ شاعری میں نام پیدا کرسکیں گے۔ ہمارے خیال میں خود ان کا تخلص متین شعرا کے لیے کچھ بہت موزوں نہیں ہے۔ کتابچے کی قیمت چار آنے اور حضرت مصنف کا پتہ:

کاشانۂ باز، بازار گھانسی میاں، (حیدرآباد دکن) تحریر ہے۔ (٠)

## مضامین محمد علی

مولوی محمد سرور صاحب بی۔اے، استاد جامعہ ملیہ نے اس مجموعہ میں مولانا محمدعلی مرحوم کے تقریباً ستر مضمون جو مختلف ایام میں اخبار «ہمدرد» میں چھپے، خاصی ضخیم کتاب کی صورت میں مرتب کردیے ہیں ۔ شروع میں ایک مختصر مقدمہ میں فاضل مرتب نے کتاب کا مقصد یہ بتایا ہے کہ پڑھنے والے اس آگ کی حقیقت سمجھیں جو قومی اور ملی زندگی کے اس نمائندے اور قائد کے سینے میں بھڑک رہی تھی ۔ ان کو یقین ہے کہ «ملت کے خزاں دیدہ چمن کے اس دور میں «قافلۂ بہار» کے حُدی‌خواں محمدعلی کی صدائیں ہمارے لیے بانگ‌درا کا کام دے سکتی ہیں۔ مضامین مختلف عنوانات میں تقسیم ہیں۔ جیسے «آپ‌بیتی» «مسائل ملی»:

«مسلمان اور کانگریس» وغیرہ ۔ جامعہ ملیہ دھلی پر جو مضامین ھیں ان میں ایک جگہ اس ادارے کا مقصد یہ بتایا گیا ھے کہ اگر پھر کبھی میدان بدر کی فوج درکار ھو تو یہ مدرسہ ۳۱۳ جاں‌باز مجاھدین فراھم کردے ۔ (صفحہ ۳۹۲)۔ لیکن اب جب کہ جامعہ کا مسلک «اھمسا» اور اس کے پیشوا مہاتماگاندھی تسلیم کرلیے گئے ھیں، اس قسم کے مضامین اور متروک مقاصد کی اشاعت جامعہ ملیہ کی طرف سے موزوں نہیں معلوم ھوتی ۔ یوں بھی مولانا محمدعلی مرحوم ذھانت و قابلیت کے علاوہ جوش جذبات کا موّاج دریا تھے اور ان کی طغیانی میں بعض اوقات کسی محل و مصلحت کی پروا نہ کرتے تھے ۔ مرتب کو زیادہ احتیاط سے انتخاب کا موقع حاصل تھا ۔ بہر حال مرحوم کی اخباری انشاپردازی کی ایک اچھی یادگار تیار ھوگئی اور امید ھے کہ ان کے عقیدت‌مندوں میں مقبول ھوگی اور سیاسیات ھند کے طلبہ اس سے بخوبی استفادہ کر سکیں گے ۔ کتاب چھوٹی تقطیع کے ۵۹۰ صفحات پر مجلد اور مولانا مرحوم کی تصویر کے ساتھ شایع ھوئی ھے اور ڈھائی روپیہ قیمت میں مکتبہ جامعہ، دھلی سے دستیاب ھوسکتی ھے (ء)

# تاریخ و تذکرہ

## شاہ نعمت‌اللہ ولی

یہ بزرگوار اپنے قصیدے یا قصیدوں کی وجہ سے جن میں قیامت تک کی پیشین‌گوئیاں بیان کی جاتی ھیں، ھندستان میں بھی خوب شہرت رکھتے ھیں۔ حلب میں پیدا ھوئے اور آخر زمانہ قصبہ ماھان (علاقہ کرمان) میں گزرا۔ سو سال سے کچھ زیادہ عمر پا کر سنہ ۸۳۴ھ میں رحلت کی اور وھیں مدفون ھوئے۔ بعض عقیدت‌مندوں نے شاید ان کی پیشین‌گوئیاں سن کر زندگی ھی میں مہدی موعود بھی سمجھ لیا تھا مگر حضرت شاہ نے خود اس کی تردید فرمادی۔ شاہ کے اصلی حالات

اور کلام پر خوش اعتقادی اور افسانہ پسندی نے بہت سے رنگین پردے ڈال دیے ہیں اور ان کے قصیدے میں تو خواہی نخواہی کچھ اسی اہتمام سے تعریفیں کی گئی ہیں جیسے توراۃ و انجیل میں۔ لیکن مسلمانوں کی تاریخ کتنی ہی بگاڑی جائے، شکر ہے کہ مٹائی نہیں جاسکتی۔ شاہ نعمت‌اللہ ولی کے حالات بھی خود ان کی تصانیف کے علاوہ ہم‌عصر تواریخ و تراجم سے جمع کیے جاسکتے ہیں اور خوشی کی بات ہے کہ محمدحفیظ صاحب نے اس خدمت کو محنت و شوق سے انجام دیا اورگو ان کی رسائی برٹش میوزیم کے بعض نادر مخطوطات تک نہیں ہوسکی تاہم جو کچھ مواد مل‌سکا اسے ناقدانہ نظر سے پرکھا اور شاہ کے حالات میں یہ اردو رسالہ مرتب کیا جس میں ان کی سیرت اور سوانح کے علاوہ پیشین‌گوئی والا قصیدہ اور فارسی کا اور کلام بھی شامل کردیا ہے اور قصیدے کی صحت پر دلچسپ و پرمغز بحث لکھی ہے۔ جن حضرات کو شاہ نعمت‌اللہ ولی کے حالات اور اس قصیدے سے دلچسپی ہو ان کے مطالعہ کرنے کے قابل ہے۔ کتاب کی ضخامت ۸۰ صفحات۔ قیمت مع محصول‌ڈاک ۱۴ آنے پیشگی بنام راج‌نرائن سنگھ صاحب درگاہ شاہ ارزاں، ڈاک‌خانہ مہندرو، پٹنہ کے پتے سے بھیجنے پر دستیاب ہوسکتی ہے۔ (ہ)

## افسانۂ پدمنی

سلطان علاءالدین اور پدمنی کے افسانے کو سب سے پہلے ملک محمدجائسی نے ایک مستقل نظم کی صورت میں لکھا اور اپنی ہندی مثنوی کا نام "پدماوت" رکھا جو ہندستان کے ادبیات عالیہ میں شمار ہوتی ہے۔ اگرچہ اب اس کی پرانی ہندی کو سمجھنے والے صرف مدرسوں اور کتب خانوں میں مل‌سکتے ہیں، لیکن مصنف نے جو ایک عارف باللہ صوفی بھی مانے جاتے ہیں، اپنی کہانی کے آخر میں خود یہ بھی لکھ دیا ہے کہ یہ قصہ محض تمثیل ہے اور اس میں چتوڑگڑھ سے مراد خود انسان کا جسم اور وہاں کا راجا رتن‌سین، نفس‌ناطقہ یا جان ہے، سنگل دیب سے تلمیحاً دل اور

پدمنی رانی سے عقل سلیم مراد ہے وغیرہ وغیرہ۔ بہ‌ایں‌ہمہ فرشتہ نے جس کا ادبی ذوق کبھی کبھی تاریخی فراست پر غالب آجاتا ہے اس قصے کو تاریخ میں جگہ دی اور چونکہ اس میں ایک مسلمان بادشاہ کے اخلاق پر حرف آتا ہے، لہذا کرنل ٹاڈ نے بڑے شوق سے اور مصنوعی کاغذوں کے حوالے سے اسے اپنی کتاب "وقائع راجستان" کی زینت بنایا۔ مصنف "قصص ہند" کو ایسا مسالا کہاں ملے، انھوں نے اسے اردو میں نمک مرچ لگاکر پیش کردیا، مگر افسوس ہے کہ مسلم یونیورسٹی کے ایک پروفیسر صاحب جنھوں نے امیر خسرو کی خزائن‌الفتوح کا انگریزی میں ترجمہ کیا ہے اس افسانے کو تاریخی اور عقلی اعتبار سے غلط محض سمجھنے کے باوجود ایک جگہ یہ بھی لکھ گئے کہ شاید چتوڑگڑھ کے قلعہ میں واقعی کوئی پدمنی موجود تھی! یہ ہمارے اس قومی انحطاط کی ایک نظیر ہے کہ مسلمان تعلیم یافتہ محض غیر مسلموں کی خوشنودی حاصل کرنے کی غرض سے اپنے گزشتہ اکابر کی تعریض و تنقیص کرنے میں کسی دیانت و معقولیت کی بھی پروا نہیں کرتے۔ شاید زیادہ تر اسی جماعت کی اصلاح خیالات کے لیے، خوشی کی بات ہے کہ ہمارے فاضل دوست مولوی محمد احتشام‌الدین صاحب حقی دہلوی نے اس موضوع پر چند محققانہ مضامین لکھے اور اب ان میں مناسب ترمیم اور اضافے کرکے مستقل کتاب کی صورت میں شایع کردیا جس میں مثنوی پدماوت، فرشتہ کی تحریر اور ٹاڈ وغیرہ کے مفتریات کی تفصیل سے قلعی کھولی ہے اور ثابت کیا ہے کہ یہ ساری داستان تاریخی اعتبار سے کوئی وقعت اور اصلیت نہیں رکھتی۔ لائق مصنف کا استدلال جس‌قدر مضبوط و محکم ہے، طرز بیان بھی ویسا ہی پرقوت اور منشیانہ ہے اور تاریخ ہند کے طلبہ سے بڑھ کر ادبی ذوق رکھنے والوں کے واسطے یہ رسالہ مطالعہ کے قابل ہے۔ چھوٹی تقطیع کے ۱۴۸ صفحات پر صاف ستھرا چھاپا گیا ہے اور ایک روپیہ قیمت میں جناب مصنف سے تراہہ بہرام خاں، دہلی کے پتے سے دستیاب ہوسکتا ہے۔ (ہ)

---

# نئے رسالے

## انجمن

انجمن اسلامیہ ھائی اسکول، جبلپور کے طلبہ نے انجمن کے نام سے ایک سہ ماھی رسالہ جاری کیا ھے جس میں زیادہ تر اس مدرسے کے طلبہ ھی مضمون لکھا کریں گے یہ مقصد بہت مفید ھے اور پہلے پرچے میں جو مضامین چھاپے گئے ھیں وہ بھی دلچسپ اور طلبہ کے مناسب حال ھیں۔ ھمیں بڑی خوشی ھوئی کہ مضامین کی زبان عام طور پر اچھی اور شستہ ھے۔ امید ھے کہ لائق اساتذہ خصوصاً صدر انجمن محمد عبدالستار صاحب کی سرپرستیٔ اور صدر مدرسہ مولوی عطاءالرحیم صاحب کی نگرانی میں جو جبلپور کی انجمن ترقی اردو کے بھی صدر ھیں یہ رسالہ اور زیادہ ترقی کرے گا۔ اس کی قیمت درج نہیں ھے لیکن ھمارے خیال میں جبلپور کے باھر بھی طلبہ اسے منگائیں تو پڑھ کر خوش ھوں گے۔ اس غرض سے صدر مدرس صاحب موصوف سے مراسلت کرنا مناسب ھوگا۔ (ہ)

---

## رفیق نسواں

جریدہ زار لاھور سے عورتوں کا یہ نیا رسالہ حمیدہ خانم صاحبہ کی ادارت اور باجی رشیدہ لطیف صاحبہ کی سرپرستی میں نکلنا شروع ھوا ھے۔ مدیرہ کے والد طالب علی صاحب پابند قریشی، پہلے سے رسالہ تعلیم نکالتے ھیں۔ انھوں نے "عرض حال" سے نئے رسالے کا آغاز فرمایا ھے مگر یہ بات دوسرے نمبر کے دیکھنے سے معلوم ھوئی کہ "یہ رسالہ اخلاقی، اصلاحی اور علمی" ھوگا اور اس میں "کوئی نظم، افسانہ یا مضمون، عریاں جذبات یا محسوسات سے ملوث نہ ھوگی"۔ مقصد تو بہت خوب ھے مگر رسالے کو کامیاب بنانے کے لیے محنت اور قابلیت کی بہرحال ضرورت ھوگی۔ پہلے پرچے میں ایک نظم "جام صہبا" درج ھے اور اس میں محبت کی تعریف میں

دو چار عاشقانہ شعر بھی نکل آئے ہیں ۔ ان افسانوں یا مضمونوں کا تو مضائقہ نہیں جو «ماخوذ» ہیں لیکن خود فاضلہ مدیرہ کا افسانہ «موتیوں کا ہار» دیکھ کر ہمیں تعجب ہوا کہ بالکل اسی مضمون کا قصہ چند سال پہلے غالباً تہذیب نسواں میں چھپا تھا۔ رسالے میں زبان کی بھی غلطیاں نظر آئیں ۔ امید ہے کہ اس کی اصلاح پر توجہ فرمائی جائےگی ۔ حجم ۶۰ صفحہ ۔ لکھائی چھپائی متوسط ۔ قیمت سالانہ تین روپے ۔ پتہ: موہنی روڈ۔ لاہور ۔ (ہ)

# خاص نمبر

## منزل

(افسانہ نمبر)

یہ رسالہ محلہ بلّی‌ماراں دہلی سے نکلتا ہے اور یہاں کے مشہور خاندانی اطبا کی مدح و ثنا، تصاویر، ادویہ کے اشتہارات (جن میں بعض فحش ہیں) دیکھ کر خیال ہوتا ہے کہ شاید اسے ان حضرات کی سرپرستی حاصل ہے ۔ اس خاص نمبر میں چند افسانے اور نظمیں شامل ہیں ۔ نوجوان اڈیٹر حبیب‌اشعر صاحب کی تصویر بھی زیب سرورق ہے ۔ رسالے کا «بدل اشتراک» یعنی قیمت سالانہ دو روپیہ اور فی پرچہ ساڑھے تین آنہ ہے ۔ (ہ)

## ادب لطیف

(افسانہ نمبر)

اس خاص نمبر میں چند مضمون افسانہ نگاری پر دو منظوم قصے اور کوئی اٹھارہ چھوٹے بڑے افسانے جمع کیے گئے ہیں ۔ حکیم احمد شجاع صاحب اور ناکارہ حیدرآبادی کے ظرافت آمیز فسانے ہمیں پسند آئے ۔ بعض دوسرے افسانے بھی پر لطف ہیں مگر ان میں زیادہ‌تر یورپی تمدن و تہذیب کے نقشے نظر آتے ہیں ۔ افسوس ہے کہ اس مصنوعیت کا اثر زبان اور طرز تحریر پر بھی پڑے بغیر نہیں رہا حالانکہ لائق مدیر نے اہتمام

کیا ہے کہ اس نمبر میں سب طبع‌زاد افسانے جمع کیے جائیں ۔ مجموعی طور پر پرچہ دل‌چسپ ہے ۔ لکھائی چھپائی اچھی اور قیمت دس آنے ۔ ۱۰، سرکلر روڈ، لاہور کے پتے سے مل سکتا ہے ۔　　(ن)

---

## نیرنگ خیال

(حرب و ضرب نمبر)

چھوٹی تقطیع کے ۲۰۸ صفحات پر شایع ہوا ہے اور اس میں چالیس مضامین شامل ہیں ۔ جنگ، مختلف ممالک کی جنگی تیاریاں، بڑی طاقتوں کے ساز و سامان وغیرہ موضوعات پر بہت سی مفید معلومات جمع کی گئی ہے لیکن مضامین کا علمی معیار اخبارات کے مضامین سے کچھ بہت اونچا نہیں ہے ۔ رسالے کا کاغذ بھی ادنیٰ درجے کا ہے ۔ قیمت آٹھ آنے ۔ پتہ: بیڈن روڈ، لاہور ۔ (ن)

---

## معین

(عرس نمبر)

معین ہفتہ‌وار اخبار ہے جو اجمیر سے شایع ہوتا ہے اور خواجہ صاحب کے نام پر اخبار کا نام رکھا ہے ۔ عرس کے موقع پر اس کا ایک عرس نمبر شایع کیا گیا ہے جو خاصا ضخیم ہے ۔

اس نمبر میں مختلف صاحبوں نے حضرت خواجہ صاحب کے حالات زندگی، ان کی تصانیف، ان کے مشن اور تبلیغ، روحانی کمالات اور اقوال پر مضامین لکھے ہیں ۔ عقیدت‌مندوں کے لیے اچھا مجموعہ ہے ۔ (ا)

## انجمن کی چند تازہ ترین مطبوعات

### جند

# تنقیدات عبدالحق

اردو کے محسن اعظم ڈاکٹر مولوی عبدالحق صاحب معتمد انجمن ترقی اردو (ہند) کے بعض دلچسپ و پرمغز تنقیدی کا مجموعہ۔ تنقید ادیب کی جان ہوتی ہے اور اس کا مطالعہ بےراہ روی سے بچاتا اور خیال میں وسعت پیدا کرتا ہے لیکن جناب مولوی صاحب کی تنقید اپنی علمیت اور لطف بیان دونوں اعتبار سے خاص امتیاز رکھتی ہے۔ دوسرے اس مجموعے میں تنقیدیں بھی وہ انتخاب کی گئی ہیں جو بجائے خود علمی تحقیقات کے مقالے ہیں اور جن سے بعض مدعیان فضیلت کے مبلغ علم و تحقیق کا صحیح اندازہ ہوسکتا - جیسے ڈاکٹر گریہم بیلی صاحب (لندن یونیورسٹی) کی کتاب اردو لٹریچر پر مولوی احمدالدین صاحب کی کتاب سرگزشت الفاظ پر۔ پوری کتاب ارباب ذوق ادب کے طلبہ کے پڑھنے کے لائق ہیں۔

تقطیع ۲۰×۳۰/۱۶ ؛ حجم اسی صفحے، قیمت صرف آٹھ آنے۔

## اِخوانُ الصّفا

عربی زبان کی مشہور کتاب ہے جس میں حکایات و مقالات کے پیرائے میں بڑے بڑے علمی مسائل اور معارف ادا کیے گئے ہیں۔ اسے فورٹ ولیم کالج میں مولوی کرام علی صاحب مرحوم نے اردو میں ترجمہ کیا تھا۔ یہ متعدد بار شایع ہوئی لیکن بعد کے نسخے بہت غلط چھپے ہیں اور ان میں بہت کچھ تحریف ہوگئی تھی۔ انجمن نے قدیم اور جدید سب نسخے بڑی کوشش سے جمع کیے اور نہایت کاوش سے ایک صحیح نسخہ مرتب کرکے شایع کیا ہے۔ اس کتاب کی زبان سوا سو سال پہلے کی ہے اور اسے بجنسہٖ قائم رکھا گیا ہے۔ یہ بہت دلچسپ کتاب ہے اور اس کی سب سے بڑی خوبی یہ ہے کہ اسے عالم اور عامی دونوں پڑھ سکتے

قیمت مجلد بارہ آنے، غیر مجلد آٹھ آنے۔

## حکایات رومیؒ (حصّۂ اول)

مولانا رومیؒ کی مثنوی شریف میں حکایات، محاضرات و مطائبات کے پیرائے میں اخلاق و نفسیات کے باریک مسائل کو نہایت عمدگی سے سمجھایا گیا ہے۔ انجمن ترقی اردو نے ان حکایات کا یہ انتخاب بڑے اہتمام سے اردو میں ترجمہ کرایا ہے۔ زبان نہایت سلیس اور شگفتہ رکھی گئی ہے تاکہ بچّے اور معمولی خواندہ لوگ بھی ان کہانیوں کو شوق سے پڑھیں اور حضرت مولاناؒ کے روحانی فیوض سے مستفیض ہوں۔ یہ کتاب دو قسم کے کاغذ پر چھاپی گئی ہے۔ قیمت مجلد (معمولی کاغذ) بارہ آنے، (عمدہ کاغذ) ایک روپیہ۔ غیر مجلد (معمولی کاغذ) نو آنے، (عمدہ کاغذ) بارہ آنے۔

انجمن ترقی اردو (ہند)، دریا گنج، دہلی

# انجمن کی چند نئی مطبوعات

**اندرون ہند** | نامور ترکی خاتون خالدہ ادیب خانم کی جدید تصنیف Inside India کا ترجمہ جو مولوی سید ہاشمی صاحب نے بہت فصیح اور سلیس زبان میں کیا ہے۔ انھوں نے مختلف یونیورسٹیوں میں لیکچر دیے اور انھیں اس ملک کے دیکھنے اور یہاں کے نامور اصحاب سے ملنے کا موقع ملا۔ ان کے مشاہدات اور خیالات پڑھنے کے قابل ہیں۔ بہت دلچسپ کتاب ہے۔ حجم ۴۳۶ صفحات، قیمت مجلد سوا تین روپے، غیر مجلد تین روپے۔

**شکنتلا** | یہ کالی داس کی مہا تصنیف ہے۔ اس کا ترجمہ دنیا کی تمام شایستہ زبانوں میں ہوچکا ہے۔ اردو میں بھی اس کا وجود ہے لیکن مسخ صورت میں اب پہلی بار راست سنسکرت سے سید اخترحسین صاحب رائےپوری نے اردو میں ترجمہ کیا ہے اور اس امر کا التزام کیا گیا ہے کہ کالی داس کی خوبیوں کو قایم رکھا جائے۔ حجم ۱۴۶ صفحات، قیمت مجلد ۱ روپیہ ۳ آنے، غیر مجلد ۱ روپیہ۔

**تاریخ دستور حکومت ہند** | مؤلفہ ڈاکٹر یوسف حسین صاحب، جامعۂ عثمانیہ۔ اس میں ابتدائے تسلط برطانیہ سے اب تک کے دستور و آئین حکومت پر مفصل بحث کی گئی ہے۔ اردو میں اس موضوع پر ایسی جامع کتاب اب تک نہیں لکھی گئی۔ حجم ۲۵۴ صفحے، قیمت مجلد ۲ روپے ۴ آنے، غیر مجلد ۲ روپے۔

**انتخاب وحید** | وحید، اکبر الہ‌آبادی کے استاد اور اپنے زمانے کے مشہور شاعر تھے ان کا کلام اب تک طبع نہیں ہوا تھا اور ان کے خاندان میں محفوظ تھا۔ یہ بہت پُر گو شاعر تھے اور ان کا کلام دو ضخیم جلدوں میں ہے۔ انجمن نے بڑی کوشش سے اسے دستیاب کیا اور اب اس کا انتخاب شایع کیا ہے۔ امید ہے کہ وحید کے کلام کے مشتاق اس کی ضرور قدر کریں گے۔ قیمت مجلد ۱ روپیہ ۴ آنے، غیر مجلد ۱ روپیہ۔

**مثنوی قطب مشتری** | یہ مثنوی وجہی مصنف سب‌رس کی تصنیف ہے۔ مرتبۂ مولانا عبدالحق صاحب معتمد انجمن ترقی اردو (ہند)۔ اس کے صرف دو ہی نسخے موجود ہیں۔ معتمد انجمن کا نسخہ جو قدیم ہے، ناقص تھا۔ دوسرا نسخہ برٹش میوزیم سے حاصل کیا گیا اور دونوں کے مقابلے سے مرتب کی گئی۔ یہ سنہ ۱۰۱۸ ہجری کی تصنیف ہے اور قدیم دکنی اردو کا بہت اچھا نمونہ ہے۔ آخر میں ضمیمہ اور فرہنگ الفاظ بھی ہے۔ حجم ۱۸۶ صفحے، قیمت مجلد ۱ روپیہ ۱۲ آنے، غیر مجلد ۱ روپیہ ۸ آنے۔

# انجمن کی چند نئی مطبوعات

**ہماری نفسیات**

E. A. Mander کی کتاب Psychology of Every Man and Woman کا ترجمہ ہے۔ اس میں نفسیات کے مختلف پہلوؤں پر خوب دلچسپ بحث کی گئی ہے۔ قیمت مجلد ۱ روپیہ ۴ آنے، غیر مجلد ۱ روپیہ۔

**اصطلاحات کیمیا**

کیمسٹری کی اصطلاحات انگریزی اردو۔

ان اصطلاحات میں اس امر کی کوشش کی گئی ہے کہ انگریزی الفاظ کا ترجمہ جہاں تک ممکن ہو، سہل الفاظ میں کیا جائے۔ اگرچہ اصطلاحات کے بنانے میں کئی قسم کی مجبوریاں ہیں تاہم یہ التزام کیا گیا ہے کہ زیادہ ثقیل اور غریب الفاظ نہ آنے پائیں۔ قیمت ۱ روپیہ۔

**معلومات سائنس**

اردو میں سائنس کی معیاری کتابیں بہت کم ہیں اور دلچسپ اور عام فہم زبان میں لکھی ہوئی کتابیں تو گویا ہیں ہی نہیں۔ انجمن نے اس کمی کو پورا کرنے کا ارادہ کیا ہے۔ معلومات سائنس اس سلسلے کی پہلی کتاب ہے۔ اس کتاب میں سائنس کے نہایت اہم مسائل؛ مثلاً، حیاتین، جراثیم، متعدی امراض، برقی ایجادات، ریڈیم، لاشعاعیں، گراموفون، لاسلکی، دوربین، فلم سازی، نظریۂ اضافیت وغیرہ کو نہایت سلیس اور سلجھی ہوئی زبان میں پیش کیا گیا ہے اور اکابرین سائنس؛ مثلاً، گلیلیو، کوپرنیکس، نیوٹن، فیراڈے، ایڈیسن، پاسٹیو، جے-سی-بوس، میڈم کوری، مارکونی اور آئن شٹائن کی کہانی بڑے دلچسپ اور شگفتہ انداز میں بیان کی گئی ہے۔ اس کتاب کی تصویریں حیدرآباد دکن کے مشہور مصور عبدالقیوم صاحب نے لیتھو میں ایک خاص طریقے سے تیار کی ہیں۔ یہ تصویریں حسن کاری کا عمدہ نمونہ ہیں جن کی مثال دوسری جگہ مشکل سے ملے گی۔ یہ اردو زبان میں اپنے انداز کی پہلی کتاب ہے۔ حجم دو سو صفحوں سے زاید۔ قیمت مجلد مع دیدہ زیب سہ رنگہ جیکٹ ۱ روپیہ ۱۲ آنے، غیر مجلد ۱ روپیہ ۸ آنے۔

انجمن ترقی اردو (ہند)، دریاگنج، دہلی۔

# سائنس

## انجمن ترقیٔ اردو (ہند) کا سہ ماہی رسالہ

(جنوری، اپریل، جولائی اور اکتوبر میں شائع ہوتا ہے)

جس کا مقصد یہ ہے کہ سائنس کے مسائل اور خیالات کو اردو دانوں میں مقبول کیا جائے، دنیا میں سائنس کے متعلق جو نئی بحثیں یا ایجادیں اور اختراعیں ہورہی ہیں یا جو جدید انکشاف وقتاً فوقتاً ہوں گے، ان کو کسی قدر تفصیل کے ساتھ بیان کیا جائے۔ ان تمام مسائل کو حتی‌الامکان صاف اور سلیس زبان میں بیان کرنے کی کوشش کی جاتی ہے۔ اس سے اردو زبان کی ترقی اور اہل وطن کے خیالات میں روشنی اور وسعت پیدا کرنا مقصود ہے۔

رسالے میں متعدد بلاک بھی شایع ہوتے ہیں۔

سالانہ چندہ مع محصول ڈاک چھے روپے ہے۔ نمونے کی قیمت ایک روپیہ آٹھ آنے۔

طلبا کے ساتھ یہ رعایت کی جاتی ہے کہ یہ رسالہ بہ تصدیق پرنسپل صاحب یا ہیڈ ماسٹر صاحب انھیں چار روپے آٹھ آنے سالانہ چندے میں دیا جاتا ہے۔

امید ہے کہ اردو زبان کے بہی خواہ اور علم کے شایق اس کی سرپرستی فرمائیں گے۔

انجمن ترقیٔ اردو (ہند) دہلی

Vol. 19. OCTOBER, 1939. No. 76.

# The Urdu

The Quarterly Journal

OF

The Anjuman-e-Taraqqi-e-Urdu (India)

*Edited by*

ABDUL HAQ

---

*Published by*

The Anjuman-e-Taraqqi-e-Urdu (India),

Delhi.